## مراقبہ
### تنزلات وجود کے بیان مین اور مشتمل ہین چھ مراقبون پر


| صفحہ | مراقبہ | بیان |
|---|---|---|
| ۴۲ | مراقبہ ۱ | مرتبہ احدیت ذاتیہ کے بیان مین |
| ۵۳ | مراقبہ ۲ | مرتبہ وحدت کے بیان مین |
| ۵۴ | مراقبہ ۳ | مرتبہ واحدیت کے بیان مین |
| ۵۷ | مراقبہ ۴ | مرتبہ ملکوت کے بیان مین |
| ۶۰ | مراقبہ ۵ | عالم شہادت کے بیان مین |
| ۶۱ | مراقبہ ۶ | قلب و انسان کامل کے بیان مین |


## مراقبہ
### عروج انسان کامل کے بیان مین اور یہ مشتمل ہین سات مراقبون پر


| صفحہ | مراقبہ | بیان |
|---|---|---|
| ۶۳ | مراقبہ ۱ | عقابہ کے بیان مین |
| ۶۶ | مراقبہ ۲ | اذکار و اشغال اور مراقبات طریقہ علیہ قادریہ قدس اسرارہم کے بیان مین |
| ۶۷ | مراقبہ ۳ | اذکار و اشغال اور مراقبات طریقہ سلسلۂ علیہ نقشبندیہ قدس اسرارہم کے بیان مین |
| ۷۰ | مراقبہ ۴ | اذکار و اشغال اور مراقبات سلسلۂ علیہ نقشبندیہ مجددیہ قدس اسرارہم کے بیان مین |
| ۷۳ | مراقبہ ۵ | اذکار و اشغال اور مراقبات سلسلۂ علیہ چشتیہ قدس اسرارہم کے بیان مین |
| ۸۲ | مراقبہ ۶ | اس امر کے بیان مین کہ شیطان ہر ہر فرد انسان کو اس کی استعداد کے موافق فریب دیتا ہے |
| ۸۴ | مراقبہ ۷ | امور متفرقات ضروریہ کے بیان مین |


## مراقبہ
### ضمیمہ مقدمہ کے اصطلاحات صوفیہ کے بیان مین بطریق ابتثاء یعنی حروف تہجی کے اور یہ مشتمل ہین اٹھائیس مراقبون پر


| صفحہ | مراقبہ | باب |
|---|---|---|
| ۹۵ | مراقبہ ۱ | باب الالف کا ہے |
| ۹۸ | مراقبہ ۲ | باب الباء کا ہے |
| ۹۹ | مراقبہ ۳ | باب التاء کا ہے |
| ۱۰۱ | مراقبہ ۴ | باب الثاء کا ہے |
| ۱۰۱ | مراقبہ ۵ | باب الجیم کا ہے |
| ۱۰۲ | مراقبہ ۶ | باب الحاء کا ہے |
| ۱۰۵ | مراقبہ ۷ | باب الخاء کا ہے |
| ۱۰۶ | مراقبہ ۸ | باب الدال کا ہے |
| ۱۰۶ | مراقبہ ۹ | باب الذال کا ہے |
| ۱۰۷ | مراقبہ ۱۰ | باب الراء کا ہے |
| ۱۰۸ | مراقبہ ۱۱ | باب الزاء کا ہے |
| ۱۰۹ | مراقبہ ۱۲ | باب السین کا ہے |
| ۱۱۰ | مراقبہ ۱۳ | باب الشین کا ہے |
| ۱۱۱ | مراقبہ ۱۴ | باب الصاد کا ہے |
| ۱۱۳ | مراقبہ ۱۵ | باب الضاد کا ہے |
| ۱۱۳ | مراقبہ ۱۶ | باب الطاء کا ہے |
| ۱۱۴ | مراقبہ ۱۷ | باب الظاء کا ہے |
| ۱۱۴ | مراقبہ ۱۸ | باب العین کا ہے |
| ۱۱۶ | مراقبہ ۱۹ | باب الغین کا ہے |
| ۱۱۷ | مراقبہ ۲۰ | باب الفاء کا ہے |
| ۱۱۸ | مراقبہ ۲۱ | باب القاف کا ہے |
| ۱۲۰ | مراقبہ ۲۲ | باب الکاف کا ہے |
| ۱۲۱ | مراقبہ ۲۳ | باب اللام کا ہے |
| ۱۲۲ | مراقبہ ۲۴ | باب المیم کا ہے |
| ۱۲۹ | مراقبہ ۲۵ | باب النون کا ہے |
| ۱۳۲ | مراقبہ ۲۶ | باب الواو کا ہے |
| ۱۳۵ | مراقبہ ۲۷ | باب الہاء کا ہے |
| ۱۳۵ | مراقبہ ۲۸ | باب الیاء کا ہے |


## فہرست
### فصوص الحکم اور یہ مشتمل ہے ستائیس فصوص پر


| صفحہ | فص | بیان |
|---|---|---|
| ۲ | | دیباچہ |
| ۵ | فص ۱ | حکمت الٰہیہ کی کلمہ آدمیہ کے بیان مین |
| ۲۱ | فص ۲ | حکمت نفثیہ کی کلمہ شیثیہ کے بیان مین |
| ۳۷ | فص ۳ | حکمت سبوحیہ کی کلمہ نوحیہ کے بیان مین |
| ۴۸ | فص ۴ | حکمت قدوسیہ کی کلمہ ادریسیہ کے بیان مین |
| ۵۷ | فص ۵ | حکمت مہیمیہ کی کلمہ ابراہیمیہ کے بیان مین |
| ۶۳ | فص ۶ | حکمت حقیہ کی کلمہ اسحاقیہ کے بیان مین |
| ۷۱ | فص ۷ | حکمت علیہ کی کلمہ اسماعیلیہ کے بیان مین |
| ۷۷ | فص ۸ | حکمت روحیہ کی کلمہ یعقوبیہ کے بیان مین |
| ۸۵ | فص ۹ | حکمت نوریہ کی کلمہ یوسفیہ کے بیان مین |
| ۹۶ | فص ۱۰ | حکمت احدیہ کی کلمہ ہودیہ کے بیان مین |
| ۱۰۹ | فص ۱۱ | حکمت فتوحیہ کی کلمہ صالحیہ کے بیان مین |
| ۱۱۵ | فص ۱۲ | حکمت قلبیہ کی کلمہ شعیبیہ کے بیان مین |
| ۱۲۷ | فص ۱۳ | حکمت ملکیہ کی کلمہ لوطیہ کے بیان مین |
| ۱۳۵ | فص ۱۴ | حکمت قدریہ کی کلمہ عزیریہ کے بیان مین |
| ۱۴۶ | فص ۱۵ | حکمت نبویہ کی کلمہ عیسویہ کے بیان مین |
| ۱۶۸ | فص ۱۶ | حکمت رحمانیہ کی کلمہ سلیمانیہ کے بیان مین |
| ۱۸۸ | فص ۱۷ | حکمت وجودیہ کی کلمہ داودیہ کے بیان مین |
| ۲۰۱ | فص ۱۸ | حکمت نفسیہ کی کلمہ یونسیہ کے بیان مین |
| ۲۰۸ | فص ۱۹ | حکمت غیبیہ کی کلمہ ایوبیہ کے بیان مین |
| ۲۱۸ | فص ۲۰ | حکمت جلالیہ کی کلمہ یحیویہ کے بیان مین |
| ۲۲۲ | فص ۲۱ | حکمت مالکیہ کی کلمہ زکریاویہ کے بیان مین |
| ۲۳۱ | فص ۲۲ | حکمت ایناسیہ کی کلمہ الیاسیہ کے بیان مین |
| ۲۴۰ | فص ۲۳ | حکمت احسانیہ کی کلمہ لقمانیہ کے بیان مین |
| ۲۵۷ | فص ۲۴ | حکمت امامیہ کی کلمہ ہارونیہ کے بیان مین |
| ۲۷۱ | فص ۲۵ | حکمت علویہ کی کلمہ موسویہ کے بیان مین |
| ۳۰۷ | فص ۲۶ | حکمت صمدیہ کی کلمہ خالدیہ کے بیان مین |
| ۳۰۹ | فص ۲۷ | حکمت فردیہ کی کلمہ محمدیہ کے بیان مین |
| ۳۲۶ | | خاتمہ |

نحن اقرب اليه منكم ولكن لا تبصرون

بعون الله ذي الفضل والكرم قد طبع هذا الكتاب الحكم المبشر من خاتم الرسل المبعوث الى العرب والعجم للشيخ الاجل الاعلم الكامل المكمل الاكرم الامام الاعرف الاعظم سيدنا ابي عبد الله محمد محي الدين بن علي العربي المسمى باسم

# فصوص الحكم

سنه ١٣

المترجم بالترجمة الهندية الموسومة باسم

# كنوز سر ال[illegible]

مع المقدمة المشتملة على التحقيقات العجيبة المحتوية المتضمنة على التدقيقات الغريبة التي الفها المحقق العارف العالم الالمعي والمدقق [illegible] الفاضل اللوذعي مولانا محمد مبارك علي ظله العالي تصحيح مولانا الحافظ محمد عبد الغفار لكهنوي باهتمام العبد العاصي الراجي الى غفران الله الاحد محمد عبد [illegible]

في المطبع الاحمدي الواقع في بلدة لكهنؤ

# مقدمۃ
# خزائن اسرار الکلم
# فی شرح فصوص الحکم

له حروف ظہورات عالیہ عبارت ہیں اعیان ثابتہ اور اونکے استعدادات اور لوازمات سے اور جو کچھ کہ عالم شہادت میں ظاہر ہوتا ہے حسب اقتضاء اعیان ثابتہ اور اونکی استعدادات اور لوازمات کے ہی ہوتا ہے

ع فرد اول جسکو ... تثلیث ... اصطلاح میں ہے اور اسجگہ مراد ... ذات احدیہ اور وحدت و مرتبہ الٰہیہ ہے کہ جسکو عالم اور علم ... علوم سے بھی تعبیر کرتے ہیں ...

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اَمْرًا مِّنْ لَّدُنْهُ وَکُلُّ اَمْرٍ مِّنْ لَّدُنْهُ یَعُوْدُ اِلَیْهِ انواع حمد اور انحاے ثنا اوس ذات پاک کو سزاوار ہے کہ جسنے باقتضاے حب ذاتی کے تمامی عوالم کو اپنے وجود سے پیدا کیا اور خود ساتھ اطلاقیت اپنے کے تہمت تقیید سے مستغنی ہوکر سبکو مقید کیا اور اون قیود کا تجلی اور تعین اور اعتبار نام رکھا اور اون تجلیات اور تعینات اور اعتبارات میں خصوصاً انسان میں خود بصورت اخفا اسرار انجام فرمایا اور اوسکو خلیفہ اپنا بناکر علوم اور معارف اسماے کمالات اپنے تعلیم فرمائے اور حروف[له] ظہورات عالیہ اپنے سے اونکے معانی بطون کو اپنے بندوں خاص پر ظاہر کیے اور خود وہی حروف اور معانی ہوکر اپنے تئین متقنعہ بطون میں چھپایا اور نظارگی چشم عوام سے اخفا کیا اور رحمت کاملہ نازل ہوجیو اوس فرد اول[ع] پر جو معدن تجلیات اور مصدر تعینات اور منبع اعتبارات اور سبب ایجاد عالم ہے کہ وہ محمد ہیں اور اونکے آل اور اصحاب پر جو کافل اسرار حقانی اور حامل حقائق ربانی ہیں اما بعد پس واضح ہو کہ اندنوں میں کہ سنہ ۱۳۱۰ تیرہ سو ہجری مقدسہ ہیں اضعف الخلیقہ بل لاشیٔ فی الحقیقہ خوشہ چین خرمن ارباب حقائق زلہ بردار خوان اصحاب دقائق فقیر حقیر شاہ محمد مبارک العلی بن محمد طاہر الرامی فوری مولداً الحیدرآبادی مسکناً القادری النقشبندی الچشتی السہروردی مشرباً الحنفی مذہباً غفر اللہ لہ ولوالدیہ نے کتاب مستطاب فیض انتساب فصوص الحکم کا کہ خاتم مصنفات سے حضرت امام العارفین قطب الاکملین قدوۃ الموحدین سلطان المحققین وارث الانبیاء والمرسلین محیی الحق والملۃ والدین ابی عبداللہ محمد بن علی العربی الاندلسی الشیخ الاکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ہے حسب درخواست بعض احباب اور واسطے بتے اور وصال رب الارباب کے بزبان اردو سلیس مروجہ برعایت تحت اللفظی کے ترجمہ کیا اور نام اوسکا کنوز اسرار القدم فی ترجمۃ فصوص الحکم رکھا اور اوسکے مقامات دقیقہ کو بھی بطریق منہیہ کے شرح اور حل کردیا اور نام اوسکا خزائن اسرار الکلم فی شرح فصوص الحکم رکھا اور جبکہ بسبب کمال دقت اور نہایت صعوبت اوسکے کے اور نیز بوجہ تصحیف کاتبین اور قلم ناسخین کے تحلیف اور غلط اور مسخ ہوگئی تھی کہ اوسکے صحت کلمات اور ربط جمل و عبارات میں حسب قواعد علوم نحویہ وضوابط فنون ادبیہ کے نہایت دشواری نظر آتی تھی

صاحب قاموس قدس سرہ یہ بھی فرماتے ہین کہ قاضی القضاۃ شیخ شمس الدین خوئی شافعی قدس سرہ غلامونکی
ایسی حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ کی خدمت کرتے تھے اور قاضی القضاۃ مالکی پر جب حضرت شیخ اکبر کی نظر پڑی تو انھون
نے قضا کو چھوڑ دیا اور حضرت شیخ اکبر کے قدم پر چلنے لگے اور شیخ اکبر رضی اللہ عنہ کے وہی لوگ منکر ہین جو بڑے ملّا
ہین اور محققین کے مشرب مین اونکو کوئی حصہ نہین ہے ورنہ جمہور علما اور صوفیہ کرام نے اقرار کر لیا ہے کہ وہ
اہل تحقیق و توحید کے امام اور پیشوا ہین اور علوم ظاہری مین یکتا اور بے نظیر ہین اور حضرت شیخ عبد الوہاب
شعرانی قدس سرہ اپنی کتاب مین لکھتے ہین کہ حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ ملک مغرب مین بادشاہ کے نزدیک نہایت
معززاور مقرب اور صاحب وقعت تھے یکایک توفیق الٰہی اونکے شامل حال ہوئی اور اوسیوقت آپ جنگل کی
طرف روانہ ہوئے اور ایک قبر مین مدتون ٹھیرے رہے جب قبر سے آپ نکلے تو علوم آپ کی زبان سے جاری تھے
پھر سیاحت کرتے رہے اور ہر شہر مین حکم الٰہی سے چندے مقیم ہوتے تھے اور جب وہان سے کوچ کرتے تو وہان کی
تصنیفات کو وہین چھوڑتے اور آپ کتاب و سنت کے بڑے پابند تھے اور علامہ قطب الدین شیرازی
قدس سرہ فرماتے ہین کہ حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ علم شریعت اور حقیقت دونون مین کامل اور ... نظر ... تو
انکے کلام پر طعن کرتے ہین وہ کیا کرین اوسکو وہ سمجھ نہین سکتے تھے اور جو کوئی اونکو برا کہتے ہین تو وہ اونکو ... جانو
جو نبیونکو برا کہتے ہین اور امام فخر الدین رازی قدس سرہ فرماتے ہین کہ امام محیی الدین ... بہت بڑے
جلیل القدر ولی اور اپنے زمانے کے قطب الاقطاب تھے اور شیخ جلال الدین سیوطی قدس سرہ فرماتے ہین
کہ حضرت شیخ اکبر عارفونکے مربی ہین اور نبی عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قدم بقدم چلنے والے اور اونھون نے
حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ کے منکرون کے جواب مین ایک کتاب لکھی ہے جسکا نام تنبیہ الغبی فی تبرئۃ ابن العربی
ہے اور شیخ سراج الدین مخزومی قدس سرہ نے ایک کتاب لکھی ہے ... شیخ اکبر رضی اللہ ... کے
اسرار کو ظاہر کیا ہے نام اوسکا کشف الغطا ہے اور حضرت شیخ صدر الدین قونوی قدس سرہ حضرت شیخ اکبر
کی بڑی تعظیم و تکریم کرتے تھے اور حضرت امام ابن اسعد یافعی قدس سرہ ... شیخ اکبر ... و
اونھون نے کہا ہے کہ ولایت عظمی حضرت شیخ اکبر کو حاصل تھی اور حضرت امام ... الدین ... فرماتے ہین
کہ حضرت امام محیی الدین عربی آیت من آیات اللہ تھے اور اوس زمانے مین علم اور فضل کی کنجی اونھین کے ہاتھ مین
تھی اور مین سوائے اونکے اور کسیکو نہین پہچانتا ہون اور حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی اور
حضرت شیخ کمال الدین کاشی قدس سرہما فرماتے ہین کہ حضرت امام محیی الدین عربی کامل اور محقق اور صاحب
کرامات تھے اور حضرت شیخ سراج الدین مخزومی قدس سرہ اکثر لوگون کو یہ بھی فرماتے تھے کہ ... حضرت امام
محیی الدین عربی کے کسی کلام کا انکار نکرو کیونکہ اولیاء اللہ کا لحم مسموم ہوتا ہے اور اولیاء ... رکھنے والے اکثر
نصرانی ہوکر مر گئے اور جو کوئی انکی شان مین زبان درازی کریگا تو وہ دل کے ... مین مبتلا ہوگا اور حضرت
شیخ زملکانی کہ جلیل القدر علمائے شام مین سے تھے اور حضرت شیخ قطب الدین ... قدس سرہما حضرت
شیخ اکبر کے بڑے مداح تھے اور حضرت شیخ صلاح الدین صفدی قدس سرہ ... مصر کی تاریخ مین ... فرماتے ہین
کسی کو علم لدنی والے کے کلام کو دیکھنا منظور ہو تو وہ حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ کی ... اور
حضرت شیخ ابو بکر خوافی قدس سرہ فرماتے ہین کہ اوائل مین فصوص الحکم کا مین بہت شغلہ رکھتا تھا
ایکبار مین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوا مین نے نہایت ادب سے پوچھا کہ یا رسول اللہ

۳

اسقدر مطالعہ مین فہم جید کے ساتھ مداومت کرے کہ اوسکے مسائل ذوق اور وجدان طالب کے ہوجاوین کہ عمدہ ترین اشغال اور مراقبات ہین اگرچہ بطریق سلاسل کے نہون پس اسصورت مین حق تعالی سے امید قوی ہے کہ اوسکو توحید صافی اور عرفان کافی اور وصل عریانی کہ انتہائے کمال انسانی ہے انشاء اللہ تعالی حاصل ہووے اسلیے کہ یہ دونون واسطے قطع غیریت کے تیغ بران ہین اور کوئی گمان نکرے کہ بغیر سابقہ صحبت شیخ حی وقیوم کے آدمی واصل نہین ہوسکتا ہے حاشا وکلا بہت لوگ اکابرون سے بطریق اویسیت کے واصل حق ہوئے ہین اور معنی اویسیت کے یہ ہین کہ بغیر سابقہ صحبت کسی شیخ حیّ وقیوم کے بہ تربیت غائبانہ کسی اکابر کے روح پر فتوح سے فیض پاکر یا محض فضل حق شامل حال ہوکر واصل ہووے جیسے کہ حضرت شیخ فریدالدین عطار قدس سرہ فرماتے ہین کہ بعض اولیاء اللہ مین سے ہین کہ طریقہ اویسیہ رکھتے ہین کہ بظاہر اونکو کسی شیخ کی حاجت نہین کیونکہ خود سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم بہ سبب متابعت اپنے کے اونکو پرورش کرتے ہین جیسے کہ حضرت اویس قرنی وغیرہ رضی اللہ عنہم کو پرورش کیا ہے یہ لوگ اولیاء اللہ مین سے بڑے عالی مرتبے کے ہوتے ہین ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَّشَاءُ اور بعض اولیاء اللہ ہین کہ طالب صادق کو بطریق روحانیت کے پرورش کرتے ہین بغیر اسکے کہ بظاہر اونکو کسی شیخ حی وقیوم نے تربیت کیا ہو یہ بھی اونہین اویسیون مین داخل ہین انتہی اسی جگہ سے حضرت خواجہ بہاءالدین نقشبند قدس سرہ فرماتے ہین کہ مین بذریعہ کسی سلسلے کے واصل نہین ہوا لیکن پونہچا میری طرف ایک جذبہ جذبات الٰہیہ مین سے اور اوس سے مین واصل ہوا اور ایسا ہی حال حضرت خواجہ حافظ شیراز اور حضرت خواجہ فریدالدین عطار وغیرہ قدس اسرارہم کا ہے پس اس مقدمے پر اگرچہ بعض نادان بہ سبب نافہمی اور بےمشربی اور خرابی باطن کے ازدحام کرینگے مگر واقف کار محظوظ ہونگے اور بفضلہ تعالی فائدہ عظیم اوٹھاوینگے اور مقصود کو پونہچینگے اور اگر اس مقدمے کے کسی موقع مین تکرار مضمون نظر آوے پس مقصود اوس سے افادہ اور تفہیم طالب ہے اور جبکہ بنائے فصوص اور اس مقدمہ کی مسئلۂ وحدۃ الوجود اور معنی کلمۂ طیبہ پر ہے سالک کو چاہیے کہ ہر جگہ اسکو ہاتھ سے ندیوے اور ہر ایک مسئلۂ مقدمہ اور فصوص کو ساتھ مسئلۂ وحدۃ الوجود اور معنی کلمۂ طیبہ کے مطابقت کرے تاکہ باسانی مضامین اوسکے ہاتھ آوین اور مغالطے مین نہ پڑے اور اوس سے جو نتائج اوسکی ہے بخوبی حاصل ہووے پس اللہ ہی سے امید رکھتا ہون کہ اسکو بشرف قبول مشرف فرماوے اور ذریعے میرے سبب مغفرت اور زاد آخرت اور طالب حق کے لیے تبصرہ اور تذکرہ گردانی آور مستفیدین کو چاہیے کہ اوسکے شکریہ مین اس مترجم شارح کو دعائے خیر اور استغفار اور ایصال ثواب سے نہ بھولین واضح ہو کہ اسجگہ قبل شروع مقصود کے چند تنبیہات ضروری منصور ہوکر ذکر کیے جاتے ہین گوش دل سے سننا چاہیے پہلی تنبیہ تعریف اور موضوع اور مبادی اور مقاصد اور غایت علم حقائق کے بیان مین ہے جاننا چاہیے کہ علم حقائق وہ علم ہے کہ جس سے ذات حق تعالی کی معرفت تفصیلاً حاصل ہو اور اس علم کا حکمت نام رکھتے ہین کیونکہ جیسے حکمائے فلاسفہ حقائق اشیا سے بحث کرتے ہین ویسے ہی حضرات صوفیۂ کرام رضوان اللہ تعالی علیہم بھی حقائق اشیا سے بحث کرتے ہین مگر ان دونون مین فرق یہ ہے کہ فلاسفہ بعقول ضعیفہ خود بغیر کسی راہبر کے معلول سے علت کے طرف رجوع کرتے ہین اور حضرات صوفیۂ صافیہ رضوان اللہ تعالی علیہم اوّلاً بوساطت راہبر رسول کے خالق کو مجملاً جانکر پھر اوسکے تفصیل علم کے لیے مخلوق سے خالق ومالک الملک کے طرف سیر شروع کرتے ہین اور اسی مین ہی کمال ہے اسی واسطے جب افلاطون اشراقی سے پوچھا گیا کہ انبیا کون ہین اور کیسے ہین اوسنے کہا کہ یہ لوگ حکما ہین اور انکی حکمت کامل ہے اسی جگہہ سے

اور جنگل سے لکڑی لاتے اور اوسکو بیچکر خرما خرید کرتے اور بقدر قوت لایموت کے اوس سے تناول کرتے اور رات و دن تلاوت قرآن کرتے اور رسول علیہ السلام سے انواع علوم سیکھتے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ منجملہ اہل صفہ کے ستر آدمیون کو مین نے دیکھا کہ ایک چادر سے نماز پڑھتے اور رکوع کے وقت چادر کو زانو کی طرف کھینچتے تھا کہ ستر برہنہ نہو اور رسول علیہ السلام باوجود اسکے کہ مفاتیح خزائن روے زمین کے آپکے ہاتھ مین تھین گرسنگی اور سختی معاش مین اہل صفہ کے ساتھ موافقت فرماتے اور لوگونکو بھی واسطے موافقت انکی ترغیب دیتے ایک روز اہل صفہ نے رسول علیہ السلام کے پاس شکایت کی کہ یا رسول اللہ خرمے نے ہمارے شکمون کو جلا دیا رسول علیہ السلام نے فرمایا کہ قسم خدا کی ہے دو مہینے سے ہمارے گھر مین چولہا نہین سلگا ہمارے اہل بیت کے لیے سواے آب سیاہ اور خرمے کے اور کچھ نہین تم بھی اسی صفت کے ساتھ رہو اور بشارت ہو تمکو کہ تم جنت مین میرے ساتھ رہوگے پس جبکہ صوفیہ مثل اہل صفہ کے تحمل کرتے ہین اسواسطے نام اونکا صوفیہ رکھتے ہین اور بعض کہتے ہین کہ اسم صوفی صوف سے مشتق ہے کیونکہ یہ طائفہ اکثر واسطے ستر عورت کے صوف پوشی کے ساتھ قناعت کرتے تھے اسلیے کہ لبس صوف کا اکثر انبیا اور اولیاے سابقین کے آداب مین سے ہے جیسے کہ منقول ہے کہ جسوقت حضرت موسی علیہ السلام کوہ طور مین رب العزت کے کلام سے مشرف ہوئے جبہ صوف اور سراویل صوف اور کملی صوف پہنے ہوئے تھے اور نعلین آپکے پوست خر غیر مذبوح کے تھے اور بعض کہتے ہین کہ صوفیہ عبارت ہے اوس خرقہ کہنہ سے کہ ازکار رفتہ ہو وسے صوفی بوجہ تواضع اور شکستگی نفس اپنے کے اوسکو جوڑکر ستر پوشی کرتے تھے اور ساتھ اوسکے قناعت کرتے تھے اور صوف پوشی اختیار کرنے سے حضرات صوفیہ کرام کے یہ معنی نہین ہین کہ اوسکو منجملہ علامات صوفیہ قرار دیوین اور اوس سے پہچانے جاوین بلکہ غرض اونکی اوس سے ہضم نفس اور تواضع اور ترک زینت دنیا تھی کیونکہ جب یہ لوگ ہموم امور آخرت مین ہمہ تن مصروف ہین اور صوف اور خرقہ کہ اہون لباس اور کم قیمت ہے پس اونھون نے اسکو اختیار کیا اور ساتھ خوراک بقدر قوت لایموت کے وجہ حلال سے ہو قناعت کی بلکہ اسکے ساتھ بھی مقید نہین ہوے جو کچھ کہ میسر ہوا اُس سے ستر پوشی کرتے تھے کبھی مرقعات باہم جوڑکر اور کبھی برگ درختون سے اور کبھی عام لباس سے کہ غیرون سے تمیز نہو اور سوال کرنے سے محترز رہتے تھے کہ منع ہے اور بعض کہتے ہین کہ کوئی شخص باسم صوفی رسول علیہ السلام اور صحابہ کرام کے زمانے مین موسوم نتھا بلکہ تابعین کے زمانے مین حادث ہوا ہے جیسے کہ حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ نے بعض تابعین کو اسم صوفی کے ساتھ خطاب فرمایا ہے اور بعض کہتے ہین کہ اشتہار اسم صوفی کا زمانہ صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین مین نتھا بلکہ بعد قرون ثلثہ کے مشہور اور شائع ہوا جیسے کہ چوتھی تنبیہ مین انشاء اللہ تعالی مذکور ہوگا اور اہل حق کی اصطلاح مین صوفی وہ ہے کہ جسنے منجملہ اوصاف باطنی کے اپنے خیال[1] کو تصحیح کیا اور اپنے دل کو خیالات غیر حق تعالی سے صاف کیا اور قلب کو خواہش نفسانی سے پاک کیا اور مراتب ستہ اور اونکے حقائق کو اور بفحواے مَنْ عَرَفَ نَفْسَهُ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهُ کے اپنے نفس کو پہچانا اور افراد اور تعینات عالم کو مظاہر حق جانا اور جسکے اخلاق ظاہری ایسے نمودار ہون کہ بعد تحصیل علوم دین کے بجا آوری مین اوامر کے مصروف اور اجتناب نواہی مین مشغول رہے اور قلب باصفا لسان ثنا چشم پُرنم و باحیا دست کرم و عطا پیدا کرے وعدہ وفا کرے عفو خلائق پر نظر رکھے موافقت و الفت باہمی ہاتھ سے ندے کبر و عجب و نخوت و حسد و حب دنیا و حب جاہ و غیرہ اوصاف مذموم کو ترک کرے خود بین نہو غیر کے نسبت حسن ظن رکھے بدبین نہو تجمیل علما تو قیر کبرا صحبت صلحا

[1] حضرت جنید بغدادی رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ التصوف هو تصحیح الخیال یعنے پاک کرنا ساحت قلب کو کدورات خیالات غیریت

5

اور عبد اللہ بن مسعود اور عبد اللہ بن عباس اور ابو ہریرہ اور انس بن مالک وغیرہم رضی اللہ تعالی عنہم کے اکثر بعض اونمین سے علی الخصوص رواج دینے والے علم ظاہر آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے تھے جیسا کہ باقی اصحاب اوس زمرے مین سے رضی اللہ تعالی عنہم اور اسی طرح سے تابعین مین سے بھی بعض ترویج مین علم باطن کے سعی وافر فرماتے تھے جیسا کہ حضرت امام زین العابدین اور امام محمد باقر اور محمد بن الحنیفہ اور حسن بصری اور کمیل بن زیاد وغیرہم رضی اللہ تعالی عنہم کے اور بعض دیگر ترویج علم ظاہر مین مصروف رہے اور طبقہ قریبہ اونکے سے حامیان باطن مین سے امام جعفر صادق اور امام موسی کاظم اور ائمہ اہل بیت اور سفیان ثوری اور مالک بن دینار اور محمد بن سماک اور حبیب عجمی اور شیبان راعی اور داؤد طائی وغیرہم تھے رضی اللہ تعالی عنہم اور جماعت دیگر نے ترویج مین علم ظاہر کے کمر باندھی بعد اونکے ابو یزید بسطامی اور ابو محمد سہل تستری اور حارث بن اسد محاسبی اور بشر حافی اور سید الطائفہ جنید بغدادی اور ابو حفص حداد اور ابو سلیمان درانی وغیرہم رضی اللہ تعالی عنہم نے ترویج باطن مین کوشش بلیغ فرمائی اور گروہ دیگر واسطے تقویت علوم ظاہر کے قائم ہوئے وَهٰكَذَا اِلٰى يَوْمِنَا هٰذَا قرن اول مین فقط صحبت سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی بس تھی اور وہ ملقب بصحابہ ہوئے اسلیئے کہ اوسوقت کوئی فضیلت بالاتر اس سے متصور نہ تھی بعد اونکے عصر ثانی مین مسمی بتابعین ہوئے اور یہ لقب انکا اشرف القاب جانتے تھے اور قرن ثالث مین علی ہذا القیاس موسوم بتبع تابعین ہوئے بعد اونکے لوگ مختلف ہوئے اور مراتب اونکے متفاوت اور جو لوگ انکے خواص مین سے تھے اور اپنے دین مین اہتمام شدید رکھتے تھے زہاد اور عباد کہلائے بعد اونکے فرقہاے مختلفہ ظہور مین آئے اور بدعتین انواع و اقسام کی شروع ہوئین اور ہر ہر فریق نے اپنی اپنی ادعا زہد کی شروع کی اور جہلاے عادت پرست و طالب جاہ و دنیا پیدا ہوئے پس اوسوقت جو لوگ خواص اہل سنت و جماعت کے تھے کہ اپنے دلون کو طوارق غفلت اور بدعت سے نگاہ رکھتے تھے اور حفظ انفاس اپنے ساتھ حق تعالی کے رکھتے تھے اسم صوفی کے ساتھ مشہور ہوئے اور اونمین سے جو اول باسم صوفی مشہور ہوئے سید ابو ہاشم محمد بن احمد تھے انھون نے سنہ ایکسو اکسٹھ ہجری مین انتقال فرمایا حاصل یہ کہ قرون ثلثہ مین علوم طریقت اور رموز حقیقت ثابت اور متحقق تھی اگرچہ انکا نام انکے ملقب صوفی مشہور نہوئی اور یہ بزرگان دین ہمیشہ ہمت اپنی اوپر اعلاے کلمۃ اللہ اور جہاد ساتھ کفرۂ فجرہ اور اظہار دعوت اور اعلاے شریعت کے مصروف رکھتے تھے اور معرفت بواطن کی برکت صحبت سلطان الانبیا اور قرب عہد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حاصل تھی اور بسبب قلت اختلافات اور تمکین رجوع طرف ثقات کے حاجت تدوین مقالات اور تحریر اصطلاحات کی نہ تھی جسقدر کہ بعد سرور دو جہان صلی اللہ علیہ وسلم کے واقع ہوا صداقت اور نورانیت کم و کاست ہونگی اور اشراق مکاشفات کا مستور ہا یہانتک کہ بمصداق حدیث خَيْرُ الْقُرُوْنِ قَرْنِيْ ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ ثُمَّ يَفْشُو الْكِذْبُ کے نور سنت اور صداقت منطفی ہوا اور ظلمت اور بدعت جہان مین پھیلی اور ہر طرف سے اہل ہواے نے سر اوٹھایا اور نزاع شروع ہوئی اور اختلاف درمیان مین آیا اور طرق صحابہ اور سلف عزیز الوجود اور غریب نظر آنے لگے اسی واسطے اہل سنت و جماعت مین سے حضرات صوفیۂ صافیہ کہ برگزیدۂ انام اور بقیۂ اسلاف عظام ہین خصوصاً حضرت خاتم الولایۃ المحمدیہ کاشف الاسرار الالٰہیہ امام العارفین قطب الموحدین امام محیی الدین بن العربی شیخ اکبر رضی اللہ تعالی عنہ اور اتباع وغیرہ اونکی نے واسطے ایصال طالبین اور تکمیل سالکین اور واسطے تشویق اور تفہیم اور تربیت اور تعلیم اونکی کے بالہام ربانی ظواہر اور بواطن قرآن مجید اور احادیث شریف سے حقائق اور سلوک اور مکاشفات اور بناے رباط اور الباس خرقہ اور کیفیات ذکر اور اتخاذ خلوات مین قواعد اور ضوابط اجتہا

إِلٰى أَنْ صَحَا فِي أَثْنَاءِ الْخُطْبَةِ وَارْتَفَعَ عَنْهُ حُكْمُ تَجَلِّي الْوَحْدَةِ وَرَجَعَ إِلٰى عَالَمِ الْبَشَرِيَّةِ وَتَجَلّٰى لَهُ الْحَقُّ بِحُكْمِ الْكَثْرَةِ فَشَرَعَ مُعْتَذِرًا أَنَا أَكْبَرُ مَعْبُودٍ تَبِيْنُهُ وَضُعْفُهُ وَانْقِهَارِهِ تَحْتَ أَحْكَامِ الْأَسْمَاءِ الْإِلٰهِيَّةِ اور امثال انکے کہ وقت سکر اور فنا کے اہل اللہ سے صادر ہوتے ہین اہل ظاہر کے فہم مین نہین آتے ہین پس آدمی بیچ حق انھین غلبات احوال و فنا اور سکر محبت اہل اللہ کے دو فریق ہوگئے ہین فرقۂ اول فقہاء محض اور علماے ظواہر ہین انکو متقشفۂ فقہا کہتے ہین انہین بھی دو گروہ ہین گروہ اول بسبب واقع اور از راہ ظاہر اور باطن کے خطا بطلان اور رقم فساد اون بزرگوار و نپر کھینچتے ہین اور اونکو طرف جہل اور جنون کے نسبت کرتے ہین منشا اس انکار کا بے مناسبتی اور بے مشربی اور جمود طبعی اور خرابی باطن اور محرومی برکات ہے علاوہ اسکے اس انکار سے خوف سوے خاتمہ کا بھی متصور ہے جیسا کہ مذکور ہوا اور دوسرا گروہ حسب ظاہر مثل گروہ اول کے انکار کرتے ہین لیکن در باطن اقرار اور زبان کو دل کے ساتھ موافقت نہین رکھتے ہین یہ دونون گروہ بسبب خرابی باطن اور بے عرفانی کے حق مین ان بزرگوارون کی تقصیر اور تفریط کرتے ہین اور فرقہ ثانیہ تقسیم اول سے کمال اعتقاد اور انقیاد ساتھ اقوال اور افعال ان اکابر کے رکھتے ہین اور پروا شریعت کی نہین کرتے ہین انکو جہلاے صوفیہ کہتے ہین انکے بھی دو گروہ ہین گروہ اول انکے اقوال اور افعال کو اگرچہ خلاف شریعت کے بھی ہون بحسب ظاہر اور باطن کے حق جانتے ہین اور بالکل پروا شریعت کی نہین رکھتے ہین دوسرا گروہ اگرچہ بحسب ظاہر کہتے ہین کہ خلاف شرع کوئی امر نہ چاہیے اور بتکلف اور زبانی محض اظہار انقیاد شریعت کا کرتے ہین لیکن در باطن اقوال علما اور روایات فقہا کا انکے نزدیک کچھ اعتبار نہین ان دونون گروہ نے بسبب جہالت کے حق مین ان اکابر صوفیہ کے غلو اور افراط اختیار کرکے دائرۂ انقیاد اسلام اور احکام شریعت سے خارج ہوکر راہ ضلالت کو اختیار کیا ہے سواے ان چار گروہ مذکور کے دیگر ایک فرقہ ہے کہ اونسنے صراط مستقیم اور طریق متوسط کو اختیار کیا ہے یہ فرقہ ظاہراً و باطناً متبع شریعت اور معتقد اولیاے کرام اور مشائخ عظام ہے اور بانکار اور اعتراض اقوال سکریہ اور کشوفات پر انکے نہین مبادرت کرتے ہین اور ان اقوال و افعال کو اوپر استیلاے محبت اور غلبۂ عشق اور نتیجۂ قرب کے حمل کرتے ہین اسلیے کہ صادر ہونا ان اقوال و افعال اور کشوفات کا صحت حال اور کمال نسبت اور اخلاص باطن اور غلبۂ عشق اور استیلاے محبت اور قرب پر دلالت کرتا ہے لیکن وقت غلبۂ حال اور استیلاے وجد اور محبت کے قدم ثبات کا وسط طریق سے پھسلجاتا ہے اور عنان ضبط اور اختیار کا ہاتھ سے جاتا رہتا ہے یہان تک کہ بغلبۂ سکر کے قبح شرعی بہ نسبت اوس قول اور فعل کے نظر اعتبار سے ساقط ہوکر نظر فقط اوپر معنی صرف اور روح عمل کے باقی رہتی ہے جیسا کہ طریان غضب اور فرح اور سرور مرد عاقل کو ہلا دیتا ہے اور اپنے اختیار سے باہر کر دیتا ہے پس اس سے معلوم ہوا کہ یہ اقوال اور افعال سکریہ بطریق معصیت اور قصد مخالفت شریعت اور میل طبیعت اور ہواے نفس اور علت جہل اور داعیۂ ہوا اور ریا کے نہین ہین بلکہ مقرون بصدق نیت اور حسن قصد بیچ قہر نفس اور قطع اسباب و علائق اور اسقاط اعتبارات اور استیلاے محبت اور غلبۂ عشق کے ہیں اور صاحب وجد اور حال اوس وقت تکالیف شرعیہ سے مرفوع القلم ہو جاتا ہے کہ مغلوب الحال ہے مثل مجنون کے مولانا جلال الدین رومی قدس سرہ فرماتے ہین مثنوی
با مریدان آن فقیر محتشم + بایزید آمد کہ نک یزدان منم + گفت مستانہ عیان آن ذو فنون + لا الہ الا انا فاعبدون + چون گذشت آن حال گفتندش صباح + تو چنین گفتی و نبود این صلاح + گفت این بار ار کنم

روشن ہوجاتی ہے اور معبود کو عین مقصود پاتی ہے اور جمیع مقاصد باطلہ سے منہ پھیر کر ایمان موافق قول اِنِّیْ وَجَّهْتُ وَجْهِیَ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ کے حاصل کرتی ہے اور مرتبہ لَا مَقْصُوْدَ اِلَّا اللّٰہ مین پونہچتی ہے اس مرتبے مین واسطے سالک کے اسلام ایمان ہوجاتا ہے یہ دوسری منزل طریقت کی ہے پھر جب سالک اس مقام مین قیام کرتا ہے اور ثابت قدم رہتا ہے تو عقل علم ہوجاتی ہے اور علم نور رہتا ہے تو سالک کو مقصود کی ایک جھلک مشہود ہونے لگتی ہے اس منزل مین ایمان ایقان ہوکر مقصود کا پتا لگتا ہے اور معبود کا نام بھول جاتا ہے یہ انتہاے مقام طریقت اور منزل مقصود سالک کی ہے یہ طریقت اوس شریعت ظاہری کی معنی ہے یہان تک تو علم کی رسائی تھی آگے اوسکے بغیر مدد عشق کے علم کی رسائی نہین اسواسطے اس مقام مین علم عشق کا تابع ہوتا ہے پس جب علم کے ساتھ عشق ہوتا ہو تو کشش پیدا ہوتی ہے اور کوشش سالک کی رہجاتی ہے اور مقصود مشہود ہوجاتا ہو اور سالک محقق ہوجاتا ہی اور فکر مراقبہ کا برقع اٹھتی ہو اور یقین مکاشفہ وجدان ہوجاتا ہے اور سب سے منہ پھیر کر حق مین ثابت قدم ہوتا ہے یہ حقیقت کا پہلا زینہ ہے جب سالک اس مقام مین ٹھہر جاتا ہے تو آتش عشق کی بھڑکتی ہے اور نور علم کا نور علی نور ہوجاتا ہے اور مقصود بھولکر مشہود کو پاتا ہے اور لَا مَشْهُوْدَ اِلَّا اللّٰہ کہنے لگتا ہے یہ عروج حقیقت کا دوسرا زینہ ہے پھر جب سالک کا علم عشق بنجاتا ہے اور وجدان سالک کا عرفان ہوجاتا ہے مشہود سے منہ پھیر کر مقام لَا مَوْجُوْدَ اِلَّا اللّٰہ مین پونہچتا ہے اور محقق عارف ہوکر وَمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ کہنے لگتا ہے یہ انتہا مقام حقیقت کا ہے پس اس سے صاف معلوم ہوا کہ حقیقت معنی طریقت کے اور طریقت معنی شریعت ظاہری کے ہین اور آگے اسکے لفظ اور معنی سب غائب ہین اس مقام مین عابد و معبود و سالک و مقصود و شاہد و مشہود کا پتہ نہین لگتا ہے عقل علم مین علم عشق مین عشق عاشق مین عاشق معشوق مین فانی ہوجاتا ہے قاب قوسین او ادنی کا دائرہ تمام ہوجاتا ہو یہان تک سلوک اور معرفت تمام ہوجاتی ہے یہان سواے حیرت در حیرت اور فنا در فنا کے اور کچھ ہاتھ مین نہین آتا ہے پس اسصورت مین حسب حال علماے ظاہر شریعت کے لَا مَعْبُوْدَ اِلَّا اللّٰہ اور سالک کے حق مین لَا مَقْصُوْدَ اِلَّا اللّٰہ اور محقق کی نسبت لَا مَشْهُوْدَ اِلَّا اللّٰہ اور موافق مذاق عارف کے لَا مَوْجُوْدَ اِلَّا اللّٰہ صحیح ہوجاتا ہے پس اسی معنی کلمہ طیبہ پر تمامی معانی الفاظ قرآنی احادیث کو قیاس کر لینا چاہیے مگر فرق یہ ہے کہ عوام کہ جنکو عقل سلیم نصیب نہین فقط ظاہر شریعت پر اکتفا کرتے ہین اور خواص کہ جنکو عقل سلیم اور حدس مستقیم نصیب ہے اور عقل اونکی نور حقانی سے روشن ہوگئی ہے معنی کے معنی کو پاتے ہین اور خود معنی بنجاتے ہین اور جو عقل کا معذور اور کور باطن ہے بہ تکلف معنی کو صورت کی طرف اور حقیقت کو مجاز کی جانب پھیرتا ہے اور تاویلات لاطائل شروع کرتا ہے حاصل یہ کہ واقع اور نفس الامر مین شریعت عین طریقت اور طریقت عین حقیقت اور حقیقت عین معرفت ہے نہ غیر جیسے کہ بعض نادان گمان کرتے ہین اسلیے کہ مدار دین اور اوسکے کمال کا فقہ اور عقائد اور تصوف پر ہے اور عمر رضی اللہ عنہ کی حدیث مین جو جبرئیل علیہ السلام کے جواب مین وارد ہے اور اوسکی صحت پر ائمہ اہل احادیث متفق ہین ان تینوں چیزون کا بیان ہے کیونکہ یہ حدیث مشتمل ہے اسلام اور ایمان اور احسان پر اسلام سے اشارہ ہے فقہ کی طرف کہ اوسمین تمامی احکام اور اعمال شرعی کا بیان ہے اور ایمان سے اشارہ ہے عقائد کی طرف اور احسان سے اشارہ ہے اصل تصوف کی طرف کہ مراد اوس سے توجہ الی اللہ اور حضوری اور فناے سالک ہے اور

گفتہ ہین اور جو ماہیت کہ غیر وجود حقیقی کی ہے بحسب ذات اپنے سے کے بغیر علاقہ حضرت وجود حقیقی کے موجود ہوگا وہ
خارج سے بالضرور اور بالاتفاق معدوم محض ہوگی اور ظاہر ہے کہ معدوم محض مبدا کسی اثر خارجی کا آثار خارجیہ
مین سے نہین ہوسکتا اور نہ وہ معدوم معدوم نہ رہیگا پس جو امر کہ اوسکو حکمت اور عرف مین واقع اور نفس الامر کہتے
ہین وجود حقیقی سے خالی نہوگا اسلیے کہ وقوع خارجی اور تحقق نفس الامری وجود سے خبر دیتا ہے پس اس تقدیر
مین اگر اوس جگہ عدم فرض کیا جاوے گا تو اجتماع نقیضین یعنی وجود اور لا وجود دونون صادق آوینگا اور یہ
بالاتفاق بدیہی البطلان ہے اسلیے کہ عدم محض عبارت ہے نہ ہونے سے کسی اثر وجودی کے واقع مین پس
موجود ہونا اوس عدم کا کہ مقدم ترین آثار وجودیہ مین سے ہے کوئی معنی نہونگے اسی جگہ سے ہے مسئلہ حکمت
حقیقیہ کا کہ اَلْعَدَمُ لَا یُوْجِدُ تلمیذ مراقبہ اس امر کی تحقیق مین کہ وجود حقیقی بذاتہ موجود ہے اور وہ اسطرح پہ
ہے کہ ضرور ہے کہ وجود حقیقی واقع اور نفس الامر مین بذاتہ متحقق ہووے ورنہ اس وجہ سے کہ ترجیح بلا مرجح امور
غیر ارادی مین بالبداہتہ محال ہے اور مستلزم اجتماع نقیضین کا ہے اسلیے کہ اوس مرتبے مین کہ تقاضا وجود کا
مفروض ہے تقاضا وجود کا لازم آتا ہے چاہیے کہ وجود حقیقی مستفاد ہووے غیر اپنے سے حالانکہ غیر اوسکا
فی نفسہ معدوم محض ہے چنانچہ مراقبہ ثانی مین مذکور ہوا وَتَقَدُّمُ الشَّيْءِ وَتَوَقُّفُهُ عَلٰی نَفْسِهٖ بِالْبَدَاهَةِ
بَاطِلٌ اور بسبب انتفاے غیر اور بطلان بیچون تقدم کے احتمال تسلسل عدمی کا بھی ناجائز ہے پس اس سے
ثابت ہوا کہ واسطے وجود حقیقی کے کوئی علت نہین اور نہ وہ مسبوق بالعدم ہے ورنہ کبھی متحقق فی الواقع نہوتا
چوتھا مراقبہ اس امر کی تحقیق مین کہ وجود حقیقی ہی منشاے انتزاع وجود مصدری کا ہے نہ غیر اور وہ یہ ہے
کہ ضرور ہے کہ وجود حقیقی بذاتہ منشاے انتزاع وجود مصدری کا ہووے نہ غیر اوسکا یعنی غیر وجود حقیقی کا کوئی
اور محل وجود مصدری کا نہین ہوسکتا ہے اسلیے کہ وہ بنفسہ معدوم محض ہے پس اس سے ثابت ہوا یہ کہ وجود حقیقی
قسم سے اعراض مصطلحہ بعض حکما اور متکلمین کے نہین ہے اور نہین ہوسکتا ہے اور منشاے انتزاع موجودات خارجیہ
کا اور حقیقت اوسکی خود وجود حقیقی ہے اور ضرور ہے کہ جو شے کہ حقیقت اوسکی ایسی ہی ہے بہ نسبت اوسکے
لَیْسَ بِمَوْجُوْدٍ کبھی صادق نہین آسکتا ہے جیسا کہ زید انسان لیس بانسان الانسان الموجود لیس بموجود
کبھی صادق نہین آسکتا ہے لِاَنَّ سَلْبَ الشَّيْءِ عَنْ نَفْسِهٖ بِالْبَدَاهَةِ بَاطِلٌ اور یہی واجب ہے دوام
واجب الوجود کا یعنے نہین تجاوز کرتا ہے وہ طرف عدم محض کے اصلا اور نہین ہوگا وہ معدوم محض کبھی
ورنہ لازم آوے گا انقلاب حقیقت کا اور یہ باطل ہے پس اس سے ظاہر ہوا کہ حضرت وجود حقیقی جیسا کہ
مسبوق بالعدم نتھا ملحق بالعدم بھی نہین ہوسکتا ہے علاوہ اسکے خود مسلمات حکمات سے ہے کہ جو شے بغیر علت
کے ہووے ازلی اور ابدی اور قدیم بالذات ہوتی ہے اسی جگہ سے مسئلہ حقیقیہ کا ہے اَلْوُجُوْدُ لَا یَعْدَمُ قَالَ الشَّیْخُ
دَاوُدُ الْقَیْصَرِيُّ قَدَّسَ سِرَّهٗ فِي مُقَدِّمَتِهِ الْفُصُوْصِ هُوَ اَيِ الْوُجُوْدُ خَیْرٌ مَحْضٌ وَكُلُّ مَا هُوَ خَیْرٌ فَهُوَ
مِنْهُ وَبِهٖ وَقِوَامُهُ بِذَاتِهٖ لِذَاتِهٖ اِذْ لَا یَحْتَاجُ فِي تَحَقُّقِهٖ اِلٰی اَمْرٍ خَارِجٍ عَنْ ذَاتِهٖ فَهُوَ الْقَیُّوْمُ الثَّابِتُ
بِذَاتِهٖ وَالْمُثْبِتُ لِغَیْرِهٖ وَلَیْسَ لَهٗ اِبْتِدَاءٌ وَاِلَّا لَكَانَ مُحْتَاجًا اِلٰی عِلَّةٍ مُوْجِدَةٍ لِاِمْكَانِهٖ حِیْنَئِذٍ وَكَذَا
لَیْسَ لَهٗ اِنْتِهَاءٌ وَاِلَّا لَكَانَ مَعْرُوْضًا لِلْعَدَمِ فَیَتَّصِفُ بِضِدِّهٖ اَوْ یَلْزَمُ الْاِنْقِلَابُ پانچوان مراقبہ اس امر کی
تحقیق مین کہ وجود حقیقی بنفسہ واجب بالذات ہے اور وہ یہ ہے کہ مراقبات مذکورہ بالا سے معلوم ہوا کہ وجود
حقیقی فی نفسہ واجب بالذات ہے اِذْ لَوْ كَانَ مُمْكِنًا لَكَانَ لَهٗ عِلَّةٌ مُوْجِدَةٌ فَیَلْزَمُ تَقَدُّمُ الشَّيْءِ عَلٰی

ایک تعدد تاصلی واقع مین ثابت ہووے اور مراد میری تعدد تاصلی سے وہ تعدد ہے کہ تجویز کرنے سے ایک شے اور دیگر شے غیر اوس ایک شے کے کہ دونون تشخصاً متباین اور ہر ایک متاصل جداگانہ اور ایک دوسرے سے منحاز اور ممتاز ہے تعدد حاصل ہووے جیسے کہ درمیان زید اور عمرو یا جان اور تن کے ایک تعدد تاصلی واقع ہے وجود حقیقی ایسا نہین ہے اسلیے کہ اسجگہ غیر فی نفسہ معدوم محض ہے پس اس سے ثابت ہوا یہ کہ حضرت وجود حقیقی یعنے حق تعالی یکتاے محض اور لاثانی اور واحد حقیقی اور ازلی اور ابدی ہے نہ کبھی مسبوق بالعدم تھا اور نہ معروض بالعدم ہوگا اور واجب بالذات ہے نہ واسطے اوسکے کوئی علت ہی بلکہ اوسی سے قیام ہر شے کا ہے اور غیر اوسکا عدم محض ہے اور واحدی العین اور واحدی الذات ہے کہ تمامی فضاے غیر متناہی واقعی اور نفس الامری حقیقی اوس یکتاے بے ہمتا لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ سے پر ہے اور خود وہی واقع اور نفس الامر ہے مثلاً اگر مرکز عالم سے محدود جہات تک بلکہ غیر متناہی تک ایک شخص ہیولانی فرض کیا جاوے تو دیگر شخص ہیولانی خارجی عقل سلیم غیر سقیم تجویز نہین کر سکتی ہے بلکہ محال ہے پس اسی جگہ سے ظاہر ہوا کہ حضرت وجود حقیقی قسم سے ہویات واجبیہ مفروضہ اون لوگون کے نہین ہو سکتا ہے اسلیے کہ تعدد اون ہویات کا حسب قول اون لوگون کے ساتھ حیثیت ہذا غیر ہذا کے حقیقت اور تشخص اور تاصل کی رو سے ایک دوسرے سے متباین اور ممتاز ہوگا اور اپنے مرتبے مین رہکر دوسرے کے مرتبے مین قدم نہ رکھ سکے گا

١٠

**نوان مراقبہ** اس امر کی تحقیق مین کہ وجود حقیقی متعین ہے ساتھ تعین حقیقی کے نہ غیر اوسکا واقع ہو کر واقع اور نفس الامر مین ساتھ تعین ذاتی حقیقی کے بحسب مصداق وجود حقیقی ہی متعین ہے جیسے کہ اہل حق کہتے ہین اگرچہ وہ بحسب مفہوم کے مطلق محض ہو اور نہ وہ جزئی حقیقی ہے و نہ جزئی اضافی کہ کسی کلی کے تحت مین ہو و نہ وہ کلی کہ اپنے جزئیات کی محتاج ہو جیسے کہ فلاسفہ اور اہل منطق کہتے ہین پس عدم کلیت کی وجہ عنقریب ظاہر ہوگی انشاء اللہ تعالی ولیکن اوسکی عدم جزئیت جیسے کہ اہل حق فرماتے ہین پس اسواسطے ہے کہ جو شے واقع اور نفس الامر مین متاصلاً ہستی محض ہے ضرور بحسب مصداق کے متعین ہوگی بلکہ درحقیقت ذات پاک حق تعالی کی ہی متعین ہوگی اور غیر اوسکا افراد عالم مین سے فقط مجازاً اور اعتباراً متعین ہے اسلیے کہ تعین اور امتیاز اوسکا ذاتی ہی اور کسی دوسری شے سے نہین ہے جو اوسکی ذات پر زائد ہو کیونکہ وجود مین کوئی اوسکا مغائر نہین تاکہ اوس سے وجود مین اوسکو مشارکت ہو پھر اوس سے تمیز کی حاجت ہو پس ذات پاک حق سبحانہ وتعالی کی موافق اہل کشف کے اس معنی مین کہ ذات پاک ساتھ ایسے تعین کے جیسے کہ جزئیات انواع اور اجناس کے حسب اصطلاح معقول کے متعین ہوتے ہین متعین نہین ہے کہ موجب امتیاز اور انحیاز دوسری متعینات سے واقع ہووے پس ذات پاک حضرت حق جل وعلی کی اگرچہ اپنے مرتبے مین بنفسہ متعین ہے مگر دوسری تعینات عالم سے ساتھ مباینت اور مزائلت کے ممتاز نہین ہے جنانچہ مراقبہ چھٹے اور ساتوین سے ظاہر ہے پس ہی دقیقہ ہے کہ اثبات توحید واجب الوجود کا موافق اصول متفلسفین اور متکلمین کے کہ وجودات حقیقیہ متعددہ تجویز کرتے ہین بہت دشوار ہے بلکہ نزدیک اذکیا کے غیر ممکن بخلاف اصول اہل حق کے کہ کوئی اشکال اسجگہ از سر غیر وارد کہ حاجت

پس روشن ہوا یہ امر کہ تحقق اختلافات وجود کا خواہ خارجی ہو یا ذہنی زمانی ہو یا مکانی اور ایسا ہی اختلاف تمامی موجودات کا خواہ عرش ہو یا کرسی آسمان ہو یا زمین اور جو کچھ کہ درمیان ان دونوں کے ہے بسائط و مرکبات میں سے اختراعی محض میں مثل ریگ بیابان کے کہ گمان کرتا ہے پیاسا اوسکو پانی گیا **رھواں مراقبہ** اس امر کی تحقیق میں کہ اطلاق وجود حقیقی کا واجب بالغیر سے بھی ممتنع ہے اور وہ اصطلاح پر ہے کہ اطلاق لفظ حقیقت اور ذات اور ماہیت کا از روے حقیقت واجب الوجود پر ہی ہوتا ہے اور سوا اوس کے اطلاق اوسکا نقیض وجود پر کہ عبارت عدم محض سے ہے صرف مجاز کے روسے ہے پس دوام وجود کا واجب سے نہیں تجاوز کرتا ہے وہ ہرگز اوس سے طرف عدم محض کے اور نہیں ہوتا ہے اور نہوگا وجود کبھی معدوم محض ورنہ لازم آوے گا انقلاب حقیقت کا کما مر اور یہ محال ہے آیا نہیں دیکھتا ہے تو اے طالب کسی ممکن خاص کو جیسا کہ زید مثلاً کہ واجب بالغیر ہے جب بوسیدہ ہوجاوین استخوان اوسکے اور اوس حالت سے خاک اور خاک سے آب اور آب سے ہوا اور ہوا سے آتش ہوجاوے پس پایا جاوے گا دوام اوس ممکن مذکور کا پس ہوگا زید مذکور واجب الوجود ابد تک جیسا کہ تھا وہ واجب الوجود ازل سے بھی پس نقل کیا اوسنے ایک مرتبہ سے دوسرے مرتبے کیطرف یہان تک کہ مولود ہوا وہ اور نام رکھا گیا اوسکا زید اور کچھ خفا نہیں ہے اوس ممکن کے واجب ہونے میں اسلیے کہ واجب وہ ہوتا ہے کہ جسکا وجود ضروری ہووے اور ممتنع ہوتا ہے انفکاک وجود کا واجب سے اور وجود زید کا یعنی مبدء آثار کے جدا اور منفک نہوا کبھی زید سے کسی مرتبے میں استحالات اور تغیرات مذکورہ سے بلکہ جدا نہوا اوس سے وہ تشخص کہ مطلق ہے اور یہ ظاہر ہے اور سوائے اسکے نہیں ہے کہ جدا ہوئی اوس سے خصوصیت تشخص کی اور یہ خصوصیت تشخص اعتباری محض ہے نہیں منعدم ہوتا ہے وجود اوسکا انعدام سے اوس خصوصیت تشخص کے جیسا کہ نہیں منعدم ہوتا ہے وجود زید کا بیچ زمانہ حیات اوسکی کے بسبب نقل کرنے اوسکے کے طفلگی سے طرف جوانی کے اور جوانی سے طرف پیری کے پس اس سے صاف معلوم ہوا کہ انقلاب اوسکا ایک خصوصیت سے طرف دوسری خصوصیت کے نہیں ضرر کرتا ہے اوسکے وجود اور دوام میں اور اس قسم کے انقلاب اور تغیر اعتباری کو امکان خاص کے ساتھ تعبیر کرتے ہیں ورنہ مقرر ہے یہ کہ جب تک کوئی شے واجب نہووے وجود میں نہیں آسکتی ہے **بارھواں مراقبہ** امکان اور اس امر کی تحقیق میں کہ ممکن اور واجب حادث اور قدیم میں کیا فرق ہے واضح ہو کہ امکان ایک نسبت ہے نسب الٰہیہ میں سے اور وہ نسبت حق تعالی کی ہے طرف صفات متقابلہ معقولہ کے جیسا کہ ظہور اور بطون اور اولیت اور آخریت وغیر ذلک اور یہ نسبتیں باہم متساوی ہیں پس منشا امکان کا یہی نسبت متقابلہ ہے اور یہی ممکن من حیث ذات اپنی بنظر تعین علمی کے بغیر ملاحظہ اسباب اور شرائط وجود کے ممکن ہے اور یہی ممکن بعینہ واجب بالغیر ہے بنظر اسباب اور شرائط وجود کے اور یہی ممکن بعینہ واجب لذاتہ ہے بنظر حقیقت اوسکی کے مع قطع نظر تعین علمی اور اسباب اور شرائط وجود خارجی کے پس جبکہ معلوم ہوا کہ وجود یک ہی ہے کہ پایا جاتا ہے اوسمین وجوب اور امکان دو جہت سے پس وجوب باعتبار ذات اور اطلاق کے ہی کہ قدیم ہے اور امکان باعتبار تعین اور تقید اور تغیر کے کہ حادث ہے پس حق تعالی مجمع الکمالات ہے اوسکا ل عبارت جمع المتقابلین سے کہ مراد اوس سے تضایف اور تضاد اور عدم و ملکہ ہیں کالاَوَّلِ وَالْاٰخِرِ وَالظَّاهِرِ وَالْبَاطِنِ وَالْمُحْيِيْ وَالْمُمِيْتِ وَالْهَادِيْ وَالْمُضِلِّ وَقِسْ عَلَيْهِ اَلْوَاجِبَ وَالْمُمْكِنَ بخلاف نقیضین کے کہ عبارت وجود اور عدم محض سے ہیں حاصل یہ کہ حق تعالی تینوں تقابلات تضایف و تضاد و عدم و ملکہ کا جامع ہے اور تقابل نقیضین کا جامع نہیں ہے بسبب استحالہ اجتماع نقیضین اور ارتفاع نقیضین کے کما قال صاحب کلمۃ الحق قدس سرہ اِنَّ الْحَقَّ يَتَّصِفُ بِالتَّقَابُلِ بَيْنَ الْمُتَقَابِلَيْنِ مِنَ التَّقَابُلَاتِ الثَّلَاثِ مِنَ الْعَدَمِ وَالْمَلَكَةِ وَالتَّضَادِّ

11

او ر تعینات اور اعتبارات اور شیون اور صفات کے ساتھ پس جو عدم بطون کے معنی مین ہے منتزع ہوتا ہے اوس وجود سے جو مابہ الموجودیۃ کے معنی مین ہے اور عارض ہوتا ہے وہ عدم جو معنی بطون کے ہے وجود کو ترتیم اطلاق مین خواہ اطلاق وجود کا قبل مقید ہونیکے ہو یا بعد رفع قید کے لیکن وہ عدم جو معنی مین نفی من الواقع ونفس الامر کے ہو یعنے عدم محض ممکن نہین کہ وجود حقیقی سے جو معنی مین مابہ الموجودیۃ کے ہے منتزع ہووے کیونکہ یہ نقیض اوسکا ہے پس درمیان بطون اور ظہور کے نسبت تقابل عدم و ملکہ کی ہوگی اگر تفسیر کیجاوے بطون کی عدم ظہور کے ساتھ کہ شان سے اوسکے یہ ہے کہ ظاہر ہووے اور نسبت تقابل تضاد کی ہوگی اگر تفسیر کیجاوے بطون کی ستر کے ساتھ اور ایسی ہی درمیان عدم بمعنی بطون کے اور درمیان وجود بمعنی ظہور کے نسبت تقابل عدم و ملکہ اور تقابل تضاد کی ہے پس نفی اور خفا عدم حقیقی کے لوازمات سے ہین اور ثبوت اور ظہور اپنے وجود پر وجود حقیقی کے لوازمات سے ہین ظہور اور جلا غیر پر اور بطون اور خفا غیر سے وجود حقیقی کے عوارض مفارقات سے ہین يَعْرِضُ لَهُ الْاِجْلَاءُ عِنْدَ تَعَيُّنِهٖ بِالثُّبُوْتِ وَالْخِفَاءُ عِنْدَ تَخَلُّعِهٖ عَنْهَا پس یہ سب قیود اور اعتبارات اور شیون امور انتزاعیہ ذہنیہ ہین لَيْسَ لَهَا تَحَقُّقٌ فِي الْخَارِجِ بِحَسْبِ الذَّاتِ فَهِيَ بِحَسْبِ الْخَارِجِ ظُلُمَاتٌ كَاعْدَامٍ وَسُلُوْبٍ مُتَعَلِّقَةٍ لِاَنَّ نِسْبَتَهَا لِاخْتِلَاءِ الْخَفِيِّ وَظُهُوْرِ الْبَاطِنِ الَّذِيْ خَفِيَ وَبَطَنَ بِكَمَالِ اِشْرَاقِهٖ كَنُوْرٍ فَتَصِيْرُ تِلْكَ الظُّلُمَاتُ حُجُبًا وَجِلْبَابًا عَلٰى وَجْهِ الْكَرِيْمِ يَتَجَلّٰى بِتِلْكَ الْمَجَالِيْ وَيَظْهَرُ بِتِلْكَ الْمَظَاهِرِ فَالْوُجُوْدُ الْحَقِيْقِيُّ الْمُطْلَقُ وَاجِبٌ لِامْتِنَاعِ وُرُوْدِ الْعَدَمِ بِمَعْنَى النَّفْيِ عَلَيْهِ وَالْمُقَيَّدُ مُمْكِنٌ لِاِمْكَانِ وُرُوْدِ الْوُجُوْدِ وَالْعَدَمِ بِمَعْنَى الظُّهُوْرِ وَالْاِجْلَاءِ وَالْبُطُوْنِ بِمَعْنَى الْخِفَاءِ عَلَيْهِ وَمَعْلُوْمٌ اَنَّ الْمُقَيَّدَ يَكُوْنُ عَيْنَ الْمُطْلَقِ ذَاتًا وَغَيْرَهٗ اِعْتِبَارًا فَاعْلَمْ اَنَّ الْمُمْكِنَ عَيْنُ الْوَاجِبِ ذَاتًا غَيْرُهٗ اِعْتِبَارًا اِطْلَاقًا عِنْدَ الصُّوْفِيَّةِ وَعُلِمَ اَيْضًا اَنَّ الْوُجُوْدَ الْمُشْتَرَكَ الَّذِيْ هُوَ مُعْتَبَرٌ فِيْ مَفْهُوْمِ وَاجِبِ الْوُجُوْدِ وَمُمْتَنِعِ الْوُجُوْدِ بِمَعْنَى الظُّهُوْرِ فِي اصْطِلَاحِ الصُّوْفِيَّةِ وَبِمَعْنَى الثُّبُوْتِ فِي اصْطِلَاحِ الْحُكَمَاءِ پس اسی وجود کو بعض بدیہی کہتے ہین اور بعض نظری کہتے ہین اور دلائل فریقین کے مطولات مین مذکور ہین اور دلائل انکے یا وجود مخالفت کے رجوع کرتے ہین طرف نزاع لفظی کے اسلیے کہ جو قائل ہین بداہت کے مراد لیتے ہین اوس سے معنی مصدری اور جو قائل ہین نظری ہونے کے مراد لیتے ہین اوس سے معنی مابہ الموجودیۃ بلکہ حق یہ ہے کہ وجود ساتھ دونون معنی کے بدیہی ہے بَلْ هُوَ اَظْهَرُ الْاَشْيَاءِ وَالْمَعْلُوْمَاتِ كَيْفَ لَا وَالْوُجُوْدُ الْحَقِيْقِيُّ يَظْهَرُ بِهِ الْاَشْيَاءُ وَيَتَمَيَّزُ بَعْضُهَا عَنْ بَعْضٍ وَلَا يُمْكِنُ اَنْ يُكْتَسَبَ لِاَنَّ تَمَيُّزَ الْاَشْيَاءِ بِاَسْرِهَا مَوْقُوْفٌ عَلَيْهِ فَلَوْ تَوَقَّفَ تَمَيُّزُهٗ عَلٰى شَيْءٍ لَزِمَ الدَّوْرُ وَاَيْضًا لَيْسَ لَهٗ حَدٌّ اِذْ كَانَ الْحَدُّ وَالرَّسْمُ لَا يَتَرَكَّبُ اِلَّا مِنْ مَفْهُوْمٍ عَامٍّ وَمَفْهُوْمٍ خَاصٍّ وَلَيْسَ فِي الْوُجُوْدِ مَفْهُوْمَانِ يَكُوْنُ اَحَدُهُمَا عَامًّا وَالْاٰخَرُ خَاصًّا بَلْ لَيْسَ فَوْقَهٗ مَفْهُوْمٌ اَعَمُّ مِنْهُ حَتّٰى يَكُوْنَ جِنْسًا يَحْتَاجُ اِلَى الْفَصْلِ فَلَوْ كَانَ كَسْبِيًّا لَمْ يُمْكِنْ تَعْرِيْفُهٗ اَصْلًا وَمِنْ هٰهُنَا يُخْرَجُ اَنَّهٗ بَسِيْطٌ بَلْ لَيْسَ كَوْنُهٗ بَسِيْطًا حَقِيْقِيًّا فَاِنَّ كُلَّ مَوْجُوْدٍ غَيْرِهٖ اِنَّمَا يَكُوْنُ بِتَجَلِّيْهِ وَتَعَيُّنِهٖ وَتَجَنُّبِهٖ يَكُوْنُ مُرَكَّبًا اَلْبَتَّةَ فَيَكُوْنُ الْوُجُوْدُ اَبْسَطَ الْاَشْيَاءِ

## چودھوان مراقبہ

اس امر کی تحقیق مین کہ وجود عین ماہیات موجودات کا ہے یا غیر ماہیات موجودات کا اور وہ یہ ہے کہ بعض حکما اور ابوالحسن اشعری اور ابوالحسین بصری معتزلی کے نزدیک وجود عین ماہیۃ واجب اور عین ماہیۃ ممکن کا ہے اور متکلمین کے نزدیک عکس اسکا ہے

جبکہ شقوق باطل ہوتے ہیں پس ایساہی لازم بھی یعنے منتزع ہونا وجود حقیقی کا ماہیتہ ممکن سے باطل ہے اور بطلان شق رابع کا ظاہر ہے اسلیے کہ ہم سمجھتے ہیں اور انتزاع کرتے ہیں وجود مصدری کو ماہیتہ ممکن سے پس اگر وجود حقیقی ماہیتہ ممکن کا مقارن ہوتا انتزاع وجود مصدری کا ماہیتہ ممکنہ سے ممکن نہوتا اور بطلان شق خامس کا اسطرح پر ہے کہ اگر وجود حقیقی جز ماہیتہ ممکن کا ہوگا تو جزء آخر یعنے ماہیتہ ممکن یا تو عین وجود حقیقی کا ہوگا پس اس تقدیر مین درمیان دونون جزء کے تمیز نرہیگی اور یہ خلاف مفروض ہے و یا غیر اوسکا ہوگا پس تمیز درمیان اون دونون کے یا بسبب دیگر دو وجود کے ہوگی پس تسلسل لازم آویگا و یا تمیز درمیان اون دونون کے بسبب عدم کے ہوگی اور یہ ممتنع ہے اسلیے کہ عدم کوئی شے نہین ہے کہ درمیان دو چیز کے تمیز دیوے پس باطل ہوا جزء ہونا وجود حقیقی کا ماہیت ممکن مین پس جبکہ شقوق اربعہ اخیرہ باطل ہوئے ثابت ہوا شق اول یعنے وجود حقیقی معروض ہے اور تمامی ماہیات ممکنہ عارض ہین وجود حقیقی کو اور منتزع ہین اوس سے اور وجود حقیقی باوجود وحدت اپنے کے منشاء انتزاع تمامی ماہیات ممکنہ کا ہے اعتبارات کثیرہ کے ساتھ جیسا کہ کرۂ آسمان باوجود اپنی وحدت کے منشاء انتزاع دوائر کثیرہ کا ہے اعتبار کثیرہ کے ساتھ اور وجود حقیقی موصوف ہے اور تمامی ماہیات ممکنہ اوسکے اوصاف انتزاعیہ ہین اور یہی وجود حقیقی اون ماہیات ممکنہ کے لیے ما بہ الموجودیہ ہے پس متذکرہ بالا سے ثابت ہوا کہ ماہیات ممکنہ وجود حقیقی سے قائم اور اوس سے منتزع اور اوسکو عارض ہین آور دلیل حضرات صوفیہ کی اس امر پر کہ وجود حقیقی عین ذات ممکن کا ہے یہ ہے کہ جبکہ ذَاتُ الشَّيْءِ مَا يَقُومُ بِهِ الشَّيْءُ کو کہتے ہین اور سابق مین ثابت ہوا کہ قیام ممکنات کا وجود حقیقی سے ہے پس ثابت ہوا کہ وجود حقیقی عین ذات ممکنات کا ہے اور معروض اونکا اگرچہ وہ ممکنات کے ماہیات کا غیر ہووے اور اوس سے یہ بھی ثابت ہوا کہ ممکن عین واجب کا ہے ذاتاً و وجوداً اور غیر اوسکا ہے ماہیتہً و اعتباراً اور یہ بھی ثابت ہوا کہ ممکنات کے لیے وجود حقیقی نہین ہے نہ نفس الامر مین و نہ ذہن مین و نہ خارج مین ہان ممکنات کے لیے وجود بالعرض ہے اُنکے وجود منشاء کے ساتھ پس تمامی ممکنات حقائق باطلہ ممتنعات الوجود ہین بنظر اونکے نفس مفہومات اعتباریہ کے اور ممکنات الوجود ہین بنظر اونکے منشاء کے اور قابلات ہین واسطے نسبت وجود منشاء کے طرف اونکے بسبب منتزع ہونیکے وجود منشاء سے پس تمامی ممکنات وہمی ہین اور نسبت وجود منشاء کی طرف ممکنات کے صرف وہمی ہے پس قول بعض حکما کا کہ وجود کے لیے ممکن قابل بالذات ہے محض حکم وہم کا ہے اور حاکم عقل کامل غیر مشوب بالوہم کا یہ ہے کہ ممکن ممتنع الوجود ہے بنظر اپنی ماہیتہ کے اور ممکن الوجود ہے بنظر اوسکے منشاء کے کہ ذات اوسکی ہے پس یہی ہے مذہب حضرات صوفیہ صافیہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم کا پس باطل ہوا زعم بعض حکما اور ابوالحسن اشعری وغیرہ کا کہ وجود حقیقی عین ہر ماہیتہ ممکنہ اور واجبہ کا ہے اسلیے کہ عینیت وجود حقیقی کی ماہیتہ ممکنہ کے ساتھ باطل ہے کما مر اور اسواسطے کہ وجود مصدری انکے یہان بھی ایک مفہوم ہے پس واجب ہے کہ اوسکا منشا انتزاع بھی کہ ما بہ الموجودیہ ہے ایک ہو نہ متعدد بحسب تعدد ماہیات کے اور زعم ان حکما کا اسواسطے باطل ہے کہ اگر وجود حقیقی عین ماہیتہ ممکن کا ہوتا تو ممکن واجب ہوتا اور یہ باطل ہے جیسا کہ سابق مین گذر ہوا اور اسواسطے کہ اگر ماہیات متعددہ عین وجود حقیقی کی ہوتین حالانکہ وجود حقیقی واحد ہے بسبب وحدت اوسکے لازم ہے کہ وجود مصدری ہے البتہ باطل ہوتا تعدد ماہیات ممکنہ کا اسلیے کہ وحدۃ الوجود مستلزم ہے اوس چیز کی وحدت کو کہ وہ عین اوسکا ہے اور یہ خلاف نفس الامر کے ہے اور بھی باطل ہوا قول بعض کا کہ کہتے ہین کہ وجود حقیقی عین واجب تعالیٰ کا ہے اور غیر ماہیتہ ممکن کا اور عارض ہے ماہیتہ ممکن کو اسلیے کہ ہمنے باطل کیا ہے عروض وجود حقیقی کا ماہیتہ ممکن مین پس باطل ہوئے مذاہب ان سبکے

13

اور اگر حق تعالی عرض ہوتا تو کسی موضوع مین قائم ہوتا جو اوسکے قبل بالذات موجود تھا پس اِس تقدیر مین تقدم الشئے علی نفسہ لازم آتا اور نہ حق تعالی ایک امر اعتباری ہے جیسے کہ ظالم لوگ کہتے ہین اسلیے کہ حق تعالی اُسوقت بذاتہ موجود تھا کہ جسوقت یہ لوگ موجود نتھے جو حق تعالی کو اعتباری کہتے ہین خواہ یہ لوگ عقول ہون یا نفوس و یا غیر عقول و نفوس جیسے کہ رسول علیہ السلام نے فرمایا (کَانَ اللّٰہُ وَلَمْ یَکُنْ مَعَہٗ شَیْءٌ) پس حقیقت کسی شے کی مرتبہ بشرط شئے اور مرتبہ بشرط لاشئے مین اعتباری ہونے سے نہین لازم آتا ہے کہ حقیقت اُسی شئے کی لابشرط شئے مین بھی اعتباری ہووے اور نہ حق تعالی خارج اور ذہن مین قسمت پذیر ہے اسلیے کہ وہ بسیط محض ہے اسیواسطے اُسکے لیے نہ جنس ہے و نہ فصل پس حق تعالی کی حد نہین ہوسکتی ہے اور نہ اوسکو ابتدا ہے ورنہ محتاج ہوگا طرف علت موجدہ کے بسبب ممکن ہونیکے اور نہ اوسکو انتہا ہے ورنہ اوسکو عدم عارض ہوگا اور یہ محال ہے بسبب انقلاب حقیقت کے و یا بسبب موصوف ہونے اوسکے کے ساتھ نقیض کے کما مر پس وہ ازلی اور ابدی ہے کیونکہ وہ اول اور آخر اور ظاہر اور باطن ہے

**سولھوان مراقبہ**

ایضاً تتمہ بحث وجود مین مراقبات متذکرہ بالا سے معلوم ہوا کہ وجود من حیث ہو ہو یعنے وجود لابشرط شئے خود بخود موجود اور قائم بنفسہ ہے نہ وہ کبھی نیست تھا اور نہ وہ کبھی نیست ہوسکتا ہے اور نہ نیست ہوگا اور نہ اوسکو کوئی جزو ہے اور نہ وہ جزو دوسرا کسی کا غیر اوسکے کوئی ہستی نہین واحدی الذات احدی العین یکتا بےہمتا واحد حقیقی لاثانی محض لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ ہے نہ وہ قسم عقول اور ارواح اور نفوس سے ہے نہ ملک نہ جن نہ فلک نہ کوکب نہ آتش نہ باد نہ آب نہ خاک نہ حجر نہ شجر نہ جانور نہ انسان نہ ہیولی نہ صورت جسمیہ نہ جسم نہ جزو لایتجزی نہ اعراض اونکے نہ زمانہ نہ بعد مجرد نہ مقید ساتھ قید اطلاق اور تقیید کے نہ کلی ہے نہ جزئی نہ عام نہ خاص وغیرہ وغیرہ متعینات مین سے بلکہ یہ اشیا لازم ہین اوسکو بحسب مراتب تنزلات اور مقامات تفصیلیہ کے بغیر کسی تغیر کے اُسکی ذات اور حقیقت مین کَمَا قَالَ تَعَالٰی رَفِیْعُ الدَّرَجَاتِ ذُو الْعَرْشِ اور وہی وجود مطلق ساری اور متجلی ہے بیچ تمامی تعینات اجمالی اور تفصیلی کے مثل سرایت سیاہی کے حروف مفردہ اور مرکبہ مین اور سرایت واحد کے مراتب اعداد مین اور سرایت موم کے فرزین و پیل و پیادہ وغیرہ مین اور سرایت تخم کے شجر مین وغیر ذلک من الامثال اور وہ قیوم ہے تمامی مراتب کا پس وہ باعتبار تنزلات کے مطلق ہے و مقید کلی ہے اور جزئی عام ہے اور خاص واحد ہے اور کثیر وغیر ذلک انواع تفصیلیہ مین سے بغیر تغیر ذات اور حقیقت اوسکی کے ورنہ متصف ہونا نقیض کا ساتھ نقیض کے یا متحد ہونا اون دونون نقیضون کا لازم آویگا اور یہ محال ہے اسلیے کہ اسمین انقلاب حقیقت کا لازم آتا ہے کما مر اور یہ محال ہے اور جبکہ حقیقت اوسکی مطلق ہے خارج مین ہمیشہ متحقق ہوگی پس اصل تمامی موجودات کی یہی ایک وجود ہے اور تمامی کائنات اوس ایک وجود سے صادر ہوئے ہین اور وہ بذات خود بصور موجودات کے متعین اور متکیف ہوکر بلباس مخلوقات کے ظاہر ہوا ہے اور ذات اوسکی ساتھ تمامی صفات کے مقید ہوکر خلق نما ہوئی ہے بغیر انقلاب حقیقت اور صفات اپنے کے باوجود اسکے وہ ساتھ اطلاق اور صفات حقیقیہ اور کمالات ذاتیہ اپنے کے بحال خود ہے اور باوجود اطلاق حقیقت اور صفات اپنے کے ان تعینات اور تقییدات اور تشبیہات کے ساتھ ظہور فرماکر خلق نما ہوا ہے اَلْحَقُّ مَحْسُوْسٌ وَالْخَلْقُ مَعْقُوْلٌ وَمَنْ ھُوَ ھُوَ اسلیے کہ وجود عام منبسط سبکی اصل ہے اور وجودات خاصہ کہ حقائق اشیا ہین فروع اوسکے ہین پس یہ خصوصیات بمنزلہ قوالب موہومہ کے ہین متحقق اور موجود بجز وجود عام منبسط کے دوسرا کوئی شئے نہین اسلیے کہ اگر ہم کسی موجود متعین کو تحلیل کرین

۱۵

اوراعراض سے ایک ہی ہے اور یہی ایک ہیولی منشا ہے واسطے انتزاع مفہومات جنس عالی اور
جمیع عوالم علوی اور سفلی کے اور یہی ہے وجود حقیقی جل سلطانہ اور یہ متصف ہے ساتھ جوہریت اور عرضیت
کے اور قابل ہے واسطے امتداد اور اتصال اور انفصال کے بحسب مراتب تعینات اور تنزلات اپنے کے
کہ بیچ بعض مراتب ظہور اپنے کے نام رکھا جاتا ہے اوسکا ہیولا اولی اور بیچ بعض مراتب ظہور اپنے کے صورت
جسمیہ اور جسم اور بیچ بعض مراتب ظہور اپنے کے صورت نوعیہ اور نوع اجسام میں سے اور بیچ بعض مراتب ظہور اپنے کے
عقل اور نفس اور کم اور کیف وغیر ذلک اسما میں سے پس مفہوم موجود کا بلکہ مفہوم وجود کا جنس عالی ہے اور مصداق
اوسکا ہیولا اولی اور مادہ شخصیہ ہے واسطے تمامی ممکنات کے لیکن قول حکماے فلاسفہ مشائیہ کا کہ جسم مطلق مرکب ہے
دو جوہر سے ایک ہیولی دوسری صورت جسمیہ اور انواع اجسام کے مرکب ہیں تین جوہر سے ایک ہیولی دوسری
صورت جسمیہ اور تیسری صورت نوعیہ پس باطل ہے کہ مبنی ہے اونکے مبنای فاسد پر جو کہتے ہیں کہ فصول جواہر
کے جواہر ہیں اور تحقیق سابق میں پہچانا تو نے اے طالب بطلان اوسکا پس نہیں ہے ترکیب کسی شے کی مرکبات میں سے
دو جوہر سے بلکہ ماہیت ہر شے کی مرکب اور مولف ہے جنس عالی اور عرض واحد سے یا دو عرض سے یا چند اعراض
سے اور اعراض تقیدات اور تعینات اور اعتبارات ہیں واسطے اوس ایک جنس عالی کے کہ واجب تعالی ہے
پس ماہیۃ جوہر کی مثلاً نزدیک حکماے فلاسفہ کے مرکب ہے موجود اور (لَا فِي مَوْضُوعٍ) سے اور ماہیۃ
عرض کی نزدیک اونکے مرکب ہے موجود اور (فِي مَوْضُوعٍ) سے اور موضوع عرض کا جوہر ہے اور ایسا ہی
ہر حقیقت انواع جوہریہ اور عرضیہ میں سے مرکب ہے جوہر سے کہ جنس عالی ہے اور عرض سے کہ وہ ایک قید ہے قیود
میں سے اور ایک تعین ہے تعینات میں سے اور ہر مرتبہ میں مراتب تنزلات میں سے زیادہ ہوتی ہے ایک قید اوپر
دوسری قید کے مثلاً جس وقت زیادہ کی جاوے ایک قید (لَا فِي الْمَوْضُوعِيَّةِ) کی اوپر موجود کے ہو جاوے گا وہ موجود
جوہر اور جس وقت زیادہ کی جاوے اوپر قید (قَابِلُ الْأَبْعَادِ الثَّلَاثَةِ) کی بھی ہو جاویگا وہ موجود جسم اور جس وقت
زیادہ کی جاوے اوپر قید (النَّامِي) کی بھی ہو جاویگا وہ موجود نبات اور جب زیادہ کی جاوے اوپر قید
(الْحَسَّاسُ وَالْمُتَحَرِّكُ بِالْإِرَادَةِ) کی بھی ہو جاویگا وہ موجود حیوان اور جب زیادہ کی جاوے اوپر قید (النَّاطِق)
کی بھی مثلاً ہو جاویگا وہ موجود انسان اور جس وقت زیادہ کی جاوے اوپر قید دوسری کلی کی ہو جاویگا وہ موجود
صنف اور جب زیادہ کی جاوے اوپر ایک قید یا چند قیود تشخص اور تعین اوسکے کی جیسے کہ سواد و بیاض وغیرہ ہے
ہو جاویگا وہ موجود شخص اور یہ مذکور بیچ ترکیب انواع جواہر اور اشخاص اوسی موجود کی ہے نزدیک فلاسفہ
کے وقس علیہ حال انواع العرض و اشخاصہ پس جبکہ وجود عرض کا وجود موضوع سے مغائر نہیں ہے پس جنس عرض
اور جوہر کا ایک ہی ہے کہ وہ موجود مطلق ہے اور جو قیود متنوعہ واسطے عرض کے ہیں بعینہ وہی قیود متنوعہ اوس
موجود کے ہیں جو جنس عالی ہے پس جیسے کہ جوہر مصطلح فلاسفہ کا ایک اسم ہے اسماے حسنی موجود مطلق میں سے
ویسا ہی عرض بھی ایک اسم ہے اسماے حسنی میں سے اوسی موجود مطلق کے پس اس تقریر سے صاف ظاہر ہوا
کہ جواہر مصطلحہ فلاسفہ بھی اعراض میں سے ہیں جنکو وہ جواہر کہتے ہیں حاصل یہ کہ عالم میں کوئی نوع ایسا نہیں ہے
کہ بسیط محض ہووے سواے وجود حقیقی کے اگرچہ فلاسفہ زعم کرتے ہیں کہ بعض اوسکا بسیط ہے اور بعض اوسکا
مرکب پس نہیں ہے وجود میں کوئی شے بسیط سواے اوس جنس کے کہ وجود حقیقی واجب تعالی ہے جل سلطانہ
اور ہر ہر نوع اون انواع میں سے کہ تحت میں وجود حقیقی کے ہیں ایک ایک ماہیۃ ہے کہ مرکب ہے جنس عالی سے

۱۶

ہیولیٰ وجود مطلق کے واسطے تمامی موجودات کے البتہ صحیح ہوتا قول اونکا کہ جنس عالی جوہر ہے لیکن اس تقدیر میں بھی انکی بہت سے مقالات فاسدہ باقی رہجاوینگے جیسے قول اونکا کہ فصول جواہر کے جواہر ہین اور فصول علل موجدہ ہین واسطے اجناس کے اور معطی وجود واسطے اون اجناس کے اور تمام عقول اور نفوس مجردات مین سے اور تمام جسام اور اجزاء اجسام کے ہیولی اور صورت جسمیہ اور صورت نوعیہ مین سے جواہر ہین اور سوائے اسکے اور بھی بہت سے اقوال اونکے ہین کہ سابق مین فساد انکا ظاہر ہوا ہے اور اگر کوئی کہے کہ جبکہ موجود مطلق جوہر اور جنس عالی ہوا تمامی موجودات کے لیے اس سے لازم آیا کہ تمامی موجودات خاصہ کہ انواع اوسکے ہین جواہر ہووین نہ اعراض بسبب صادق آنے تعریف جوہر کے اوپر کہ ذکر کہ نہ لا فی موضوع ہے اسلیے کہ جب ایک جزء اون اجزاء مین سے موضوع مین نہوا پس نہونگے کل اجزاء بیچ موضوع کے جواب دینگے ہم کہ سابق مین ثابت ہوا ہے کہ انواع متحد ہین ساتھ جنس عالی کے از روے ذات اور وجود کے اور مغائر ہین جنس عالی سے از روے ماہیۃ اور مفہوم کے اور ظاہر ہے یہ بات کہ مفہومات تمامی ماہیات کے مفہومات اشتقاقیہ ہین یعنے ایک ذات ماخوذ ہے ساتھ صفات کے جیسے کہ مفہوم شارب کا مرکب ہے ایک ذات اور صفت شرب سے اور ضرب جو ایک صفت قائم ہے ساتھ ذات کے اور تمامی مفہومات مشتقات کے اعراض اور صفات ہین کہ قائم ہین ساتھ ذات موضوع اور موصوف کے پس تمامی مفہومات کا قیام موضوع سے ہے پس اسصورت مین تمامی مفہومات اعراض ہوئے نہ جواہر جیسے کہ سائل نے کہا ہے پس موجود مطلق اپنے مرتبۂ اطلاقیت مین جوہر اور واجب ہے از روے ذات اور ماہیۃ کے اور موجود مقید کہ مرکب ہے ایک عرض وبا چند اعراض سے ممکن ہے از روے ماہیۃ اور مفہوم کے اور جوہر ہے از روے ذات کے جیسے کہ کاتب اور ضاحک اور ضارب وغیرہ اعراض ہین باعتبار مفہومات اور ماہیات اپنے کے اور جواہر ہین باعتبار ذات اپنے کے پس توہم حکما اور متکلمین کا کہ ماہیات جوہریہ جواہر ہین فاسد اور غلط فاحش ہے اسلیے کہ اونکی اصطلاح کے رو سے بھی کوئی شے ماہیات جوہریہ مین سے جوہر نہین ہوسکتی ہے اور جبکہ ثابت ہوئی یہ بات کہ ماہیات ممکنہ خواہ جوہریہ ہوون و یا عرضیہ اعراض ہین اور قائم ہین ساتھ موضوع واحد کے کہ واجب تعالی ہے اور جواہر ہانیہ بسبب اونکے اعراض ہونیکے نہین صلاحیت رکھتے ہین اسبات کے کہ کوئی دوسرا عرض ساتھ اونکے قائم ہووے بسبب استحالہ قیام العرض بالعرض کے پس اس سے ظاہر ہوا کہ عالم تمام عرض ہے کہ قائم ہے ساتھ ایک ہی موضوع کے کہ حق سبحانہ وتعالی ہے اور جبکہ ثابت ہوا کہ ہیولی تمامی عوالم کا وجود حق تعالی کا ہے کہ قدیم اور واجب ہے اور اپنے وجود مین کسیکا محتاج نہین بلکہ جتنا ماسوا اوسکے ہے محتاج ہے اپنے وجود اور ظہور مین اوسیکے طرف باطل ہوا جو کچھ کہا حکمانے بیچ اثبات تلازم کے درمیان ہیولی اور صورت کے کہ ہیولی محتاج ہے اپنے وجود اور ثبوت مین طرف صورت کے تعالی اللہ عن ذلک علوا کبیرا ہان البتہ حق تعالی ظاہر نہین ہوتا ہے بسبب ابہام اور خفا اوسکے کے مرتبۂ اطلاق مین بوجہ کمال اشراق اور ظہور اوسکے کے ابصار اور بصائر پر مگر بعد تلبس اوسکے کے ساتھ لباس صفات اور صور اور تعینات کے اور یہ امر حیرت انگیز ہے کہ باوجود کمال اشراق اور ظہور وجود حقانی کے مظاہر کونیہ مین ابتک اکثر کے نزدیک خفی ہے جیسے کہ بعضے یہان تک کہ اکثر نظار مظاہر کونیہ مین اوسکے ظہور کے منکر ہین جیسے کہ آنکھ بسبب کمال ظہور و اشراق نور شمس کے شمس کو نہین دیکھ سکتی ہے سوائے پردۂ سحاب وغیرہ کے ویسی ہی شان وجود مطلق کی ہے کہ بوجہ کمال ظہور و اشراق نور اوسکے کے کوئی دیکھ نہین سکتا ہے مگر آڑ مین حجب ہیولی اور مظاہر کونیہ کے پس وقت دیکھنے کسی شے کے پہلا نور وجود اوسکا دکھائی دیتا ہے بعد اوسکے الوان اور اشکال ان

بلکہ اسوقت منشا تشکیک کا امر خارج عن الماہیۃ ہوگا اور یہ خارج عن البحث ہے اور میرے نزدیک مذہب اشراقیہ کا حق ہے اسلیے کہ حکماے مشائیہ بھی وجود مین تشکیک کے قائل ہین کیونکہ وہ کلی مشکک کی مثال وجود کو لاتے ہین اور وجود ایک ماہیۃ ہے ماہیات مین سے اور ایک مبدا ہے مبادی مین سے اور جبکہ مشائیہ کے نزدیک وجود مین تشکیک ثابت ہوئی دیگر ماہیۃ اور مبدا مین بھی تشکیک ثابت ہوگی اور فقط مشتقات مین تشکیک منحصر نہوگی اور اقرار حکماے مشائیہ کا کہ تشکیک فقط مشتقات مین ہی ہوتی ہے باطل کرتا ہے اونکے مذہب کو کہ انکار تشکیک فی الماہیات والمبادی ہے اسلیے کہ حمل مشتقات کا متفرع اور موقوف ہے اوپر مبادی کے کہ قائم ہین ساتھ معروضات کے پس جبتک کہ مبادی اور ماہیات مبادی مین تشکیک متحقق نہو کیونکر مشتقات مین تشکیک متحقق ہوگی مگر یہ کہ تمامی ماہیات مساوی نہین ہین قبول تشکیک مین کیونکہ ماہیات نوعیہ بعض اونکے مشکک ہین جیسے کہ انسان اسلیے کہ حمل انسان کا اوپر بعض افراد کے اولی ہے جیسے کہ اصحاب نفوس قدسیہ ہین کیونکہ وہ نہین آثار انسانیت کے ساتھ مبدا اول کے اقوی اور اظہر ہین دوسری افراد سے جو منغمس اور منہمک ہین شہوات حیوانیہ مین اور بعض اونکے متواطی ہین جیسے کہ سواد شدید اور سواد ضعیف اسلیے کہ مراتب شدت سواد کے مساوی ہین اس نوع کے تمامی افراد مین جیسے کہ سواد غراب مثلاً مساوی ہے اوسکے تمامی افراد مین لیکن تمامی ماہیات جنسیہ قابل تشکیک کے ہین کیونکہ تمامی ماہیات جنسیہ امور مختلفۃ الحقائق پر محمول ہوتے ہین اور جبکہ سابق مین یہ بات ثابت ہوئی کہ تمامی ماہیات ممکنہ ماہیات اشتقاقیہ ہین اور حکماے مشائیہ کے نزدیک تشکیک مشتقات مین جاری ہے پس واجب ہو کہ کل ماہیات مین تشکیک جاری ہووے اسلیے کہ ماہیات بھی مشتقات مین سے ہین اور جتنے ماہیات ہین نفس الامر مین اشتقاقیہ ہین حاصل اس مراقبہ کا یہ ہے کہ جملہ ماہیات ممکنہ عوارض ہین مثل دیگر اعراض مشتقہ کے اوس ایک وجود حقانی پر کہ ہیولا جمیع عوالم ہے

## انیسوان مراقبہ

ماہیۃ اور تعریف مطلق علم کی تحقیق مین واضح ہو کہ واسطے علم کے دو معنی ہین ایک معنی مصدری دوسری معنی ماہیۃ المعلومیۃ جیسے کہ علم کے نزدیک وجود کے دو معنی ہین پس معنی مصدرا مین کسیکا خلاف نہین لیکن حکماے نے اوسکی تعریف اور تحقیق ماہیۃ مین اختلاف کیا ہے چنانچہ اوسکی تعریف مین چند قول ہین الاول انہ العلم حصول صورۃ الشیء فی العقل الثانی انہ حصول صورۃ الشیء عند العقل الثالث انہ حصول المعلوم عند العالم الرابع انہ وجود المعلوم للعالم مطلقا الخامس انہ وجود العالم لنفسہ منسوبا الی المعلوم السادس انہ انتقاش النفس من المعلوم السابع انہ ازالۃ الجہل من قابل العلم الثامن انہ وجود المعلوم للعالم ذہنا وجودا ظلیا التاسع انہ ثبوت المعنی ونعت المعلوم برزخ بین الموجود والمعدوم یہ حسب جو مذکور ہوئے معنی مصدری علم کے ہین العاشر انہ الصورۃ الحاصلۃ من الشیء عند العقل الحادی عشر انہ الصورۃ الحاصلۃ من الشیء فی العقل الثانی عشر انہ تجرد الانسان الثالث عشر انہ حالۃ انجلائیۃ الرابع عشر انہ صفۃ ذات اضافۃ الخامس عشر انہ اضافۃ بین العالم والمعلوم لیکن تنقیح اور تحقیق حقیقت و ماہیۃ علم کی اس طرح پر ہے کہ علم ایک شے کی عبارت ہے کشف اور ظہور اور تمیز اوسی شے سے نزدیک عالم کے پس ماہیۃ الظہور حقیقت علم کی ہے اور سابق مباحث وجود سے معلوم ہوا کہ جس چیز کی سبب سے ظہور اشیا کا ہے وہ وجود حقیقی ہے پس وجود حقیقی حقیقت علم کی ہے اسلیے کہ ظہور اور وجود ماہیات عالم کا وجود حقیقی سے ہے اور وجود حقیقی مین وجود عالم کا ہے کیونکہ مدار عالمیۃ کا وجود ہے اور مراد وجود سے وہ ذات ہے جو بذاتہ موجود ہے اور وجود

علم انفعالی ہو۔ اور دوسرا فریق قائل ہے کہ علم حق تعالی کا علم فعلی ہے اور جو فریق قائل علم انفعالی کا ہے اوسمین دو مذہب ہین اور یہ دونون مذہب نفی کرتے ہین علم فعلی کی مذہب اول یہ کہ علم حق تعالی کا انفعالی اور تفصیلی ہے اور مرتب اور متجدد ساتھ ترتیب حوادث کے اور مراد اس علم سے موجودات حادثہ ہین دوسرا مذہب یہ کہ علم حق تعالی کا انفعالی تفصیلی ہے غیر مرتب ساتھ ترتیب حوادث کے بلکہ دفعۃً آن واحد مین وجود دہری کے ساتھ جملہ موجودات موجود ہوئے ہین اور جو فریق قائل علم فعلی کا ہے اور کہتا ہے کہ یہ علم مقدم ہے ایجاد عالم پر اسمین آٹھ مذہب ہین مذہب اول یہ کہ علم فعلی حق تعالی کا وجود حق تعالی کا ہے اور وجود عین ذات حق تعالی کا ہے اور وہ بعینہ وجود تمامی موجودات کا ہے اور یہی مذہب اہل حق کا ہو کہ اس پر حضرات صوفیہ کرام اور محققین حکما ہین اور اسی علم کو علم اجمالی کے ساتھ تعبیر کرتے ہین اور اجمالیت اس علم کی باعتبار اوسکی وحدت کے ہے نہ باعتبار عدم تفصیل و تمیز کے اوسمین تعالی اللہ عن ذلک علواً کبیراً دوسرا مذہب یہ کہ علم فعلی حق تعالی کا صور ممکنات ہین جو بانفسہا قائم ہین نزدیک حق تعالی کے اور معبر ساتھ مثل افلاطونیہ کے تیسرا مذہب یہ کہ علم فعلی حق تعالی کا صور ممکنات ہین جو ذات حق تعالی مین قائم ہین اور یہ مذہب شیخ ابو علی سینا اور شیخ ابو نصر فارابی کا ہے چوتھا مذہب یہ کہ علم فعلی حق تعالی کا عین ذات حق تعالی کا ہے اور ذات حق تعالی کی مثل صور علمیہ تمامی موجودات کے ہے پانچوان مذہب یہ کہ علم فعلی حق تعالی کا عین ذات حق تعالی کا ہے اور ذات حق تعالی کی مبدء انکشاف موجودات کا اوس وجود کی جہت سے ہے جو عین ذات حق تعالی کی ہے چھٹا مذہب یہ کہ علم فعلی حق تعالی کا عین ذات حق تعالی کا ہے اور یہ وجود موجودات کا ہے وجود اجمالی کے ساتھ اور یہ تین مذاہب اخیرہ مذہب اول کی تعبیرات ہین نہ مغائر اوسکے ساتوان مذہب یہ کہ علم فعلی حق تعالی کا عین ذات حق تعالی کا ہے اور یہ علم وجود موجودات کا ہے وجود تفصیلی ظلی کے ساتھ اور یہ مذہب بھی غیر مذہب اول کا نہین ہے اور تفصیلی کہنا اونکا اس علم کو اسواسطے ہے کہ علم باری تعالی مین تمیز تام ہے اور وجود ممکنات کو وجود ظلی اسواسطے کہتے ہین کہ وجود ظلی انکے بیان عبارت ہے اوس وجود سے کہ وہ مبدء انکشاف کا ہو اور اسمین شک نہین ہے کہ وجود ممکنات کا قبل ظہور ممکنات کے کہ مرتبۂ اطلاق مین وجود واجب کا ہے مبدء آثار ممکنات کا نہین ہے پس وجود ممکنات کا اوس مرتبے مین وجود ظلی ہے آٹھوان مذہب یہ کہ علم فعلی حق تعالی کا ثبوت موجودات کا ہے غیر ذات حق تعالی کا اور قائم ساتھ حق تعالی کے یہ مذہب بھی غیر مذہب اول کے نہین ہے اسلیے کہ یہ علم کہ غیر ذات اور زیادہ علی الذات ہے علم مصدری ہے اور وجود مصدری ہے اور یہ علم اہل حق کے نزدیک بھی زائد علی الذات ہے لیکن علم حقیقی حق تعالی کا کہ وجود حقیقی ہے واسطے واجب اور تمامی ممکنات کے نزدیک محققین کے عین ذات حق تعالی کی ہے غیر ذات حق تعالی کی پس حاصل یہ کہ مآل ان دسون مذہب کا پانچ صورتون پر ہے اول یہ کہ علم حق تعالی کا ممکنات موجودہ متعاقبۃ ترتیب حوادث کے ساتھ دوسری یہ کہ علم حق تعالی کا ممکنات موجودہ ہے دفعۃً وجود دہری کے ساتھ تیسری یہ کہ علم حق تعالی کا صور ممکنات ہے جو قائم بانفسہا ہین حق تعالی کے نزدیک قبل وجود ممکنات کے چوتھے یہ کہ علم حق تعالی کا صور ممکنات ہے جو ذات حق تعالی کے ساتھ قائم ہین اور ذات پر زائد ہین پانچوین یہ کہ علم حق تعالی کا وجود ممکنات کا ہے جو عین ذات حق سبحانہ وتعالی کی ہے چار صورتین اول کی باطل ہین بسبب لزوم جہل کے مرتبۂ ذات مین موافق ان چار مذہب کے تعالی اللہ عن ذلک علواً کبیراً ساتھ لزوم دیگر محذورات کے جو مطولات مین مذکور ہین اور پانچوین حق قابل اتباع ہے فہذا التحقیق یکفل ما قال الشیخ مؤید الدین الجندی قدس سرہ فی شرحہ لفصوص الحکم ان الھویۃ الذاتیۃ مطلقۃ بالاطلاق الحقیقی وھی تقتضی بحقیقتہا

اون انواع کے آوٗلی ہین اور بعض اونکے ثانوی تفصیل اوسکی یون ہے کہ وجود حقیقی جو عبارت موجود حقیقی واجب تعالی سے ہے جنس عالی ہے واسطے تمامی موجودات کے جواہر اور اعراض مشہورہ مین سے اور یہ تمامی موجودات اعتبار انتزاعیہ ہین اوس ایک وجود حقیقی سے اور تقیدات اور تعینات انتزاعیہ اوس سے اور اعدام اور فصول اور حجابات اوس ایک ذات مقدس کے اور مبادی اوسکے ظہور کے اور تنزلات مین مرتبہ غیب اور خفا کے اور عروش ہین اوسکے استواء کے باعتبار مرتبۂ اطلاق کے کہ کمال اشراق کو ساتھ ہو کر پس موجود حقیقی باعتبار (لَا فِي مَوْضُوعٍ) ہونیکے حکما اوسکو جوہر کہتے ہین اور باعتبار (فِي مَوْضُوعٍ) ہونیکے اوسکو عرض کہتے ہین پس عرضیت اور جوہریت دونون انواع اوّلی مین سے ہین اوس ایک موجود کے لبشرط کہ حیثیت (لَا فِي مَوْضُوعٍ) کو واسطے موجود مطلق کے قید قرار دیا دے اور اگر اوس حیثیت کو واسطے اطلاق موجود مطلق کے بیان قرار دیا جاوے پس موجود مطلق جنس عالی ہے اور انواع جواہر کے کہ مجردات اور مادیات مین سے ہین اور ایسا ہی بعض انواع عرض کے جو اعتباری محض ہین بلکہ وہ تفصیل وجود کی ہین کم وکیف وغیرہ مین سے انواع ثانویہ ہین واسطے اوس جنس عالی کے اور اعتبارات مختصہ ان انواع مین فصول ہین پس زعم حکما کا جو کہتے ہین کہ وہ جوہر کہ اونکے نزدیک ممکنات مین سے ہے جنس عالی ہے غلط فاحش ہے كَلَّا عُقُولُهُمْ عَنْ شَمْسٍ كَوَجْهِ ذَاتِ الَّذِي هُوَ جِنْسُ عَالٍ ہان اگر وہ لوگ اوس موجود (لَا فِي مَوْضُوعٍ) سے وجود مطلق حقیقی مراد لیوین اور اوسکا نام جنس عالی رکھین البتہ قول اونکا صحیح ہوگا لیکن اس تقدیر مین بھی گردانا اونکا جوہر مصطلح اپنے کو جنس عالی واسطے جواہر مرکبہ کے اور گردانا اونکا اوس جنس عالی کو عرض عام واسطے بسایط کے اور نکال دینا اونکا عرض اور انواع عرض کو داخل ہونے سے تحت مین جوہر کے صحیح نہوگا اور برتقدیر اول کے جوہر مصطلح اونکا جنس عالی نہوگا بلکہ جنس متوسط ہوگا اور گردانا اونکا جوہر کو جنس واسطے مرکبات جوہریہ کے سواے بسایط جوہریہ کے اور گردانا اونکا عرض کو عرض عام واسطے مقولات تسع عرضیہ کے اور جنس نگردانا اوس عرض کو تحکم محض ہے اسلیے کہ عرض کا جنس ہونے سے کوئی مانع نہین ہے جیسے کہ جوہر کا جنس ہونے سے کوئی مانع نہین ہے اور یہی فرق کرنا اونکا اصطلاح پر کہ جوہر کے لیے قبل اضافت فصل کے اوسکی طرف ایک مفہوم متحصل متعقل ہوتا ہے اور عرض کے لیے قبل اضافت فصل کے طرف اوسکے کوئی مفہوم متحصل متعقل نہین ہوتا ہے تحکم بحت ہی اور غیر قابل اصغا کیونکہ اونکے بیان بھی واسطے ہر ایک جوہر اور عرض کے مفہوم متحصل ہے اور سین کسی طرح کا ابہام نہین کہ موجب عدم تصور مفہوم کا ہووے ہان یہ دونون جنس اور عرض جنس ہین بنسبت ماتحت اپنے کے اور انواع ہین بنسبت مافوق اپنے کے اور مبہم ہین بنسبت ماتحت اپنے کے اور متحصل ہین بنسبت مافوق اپنے کے پس وجود مطلق مبہم صرف ہے اور پس کہ بسبب کمال اشراق کے عقول پر مخفی ہے اور تحقیق متذکرہ بالا سے یہ بھی معلوم ہوا کہ فصول جواہر اور اعراض کے جو اونکے یہان مشہور ہین محض اعراض انتزاعیہ ہین پس زعم حکما کا جو کہتے ہین کہ فصول جواہر کے واجب ہے کہ وہ بھی جواہر ہووین باطل ہے اور مبنی ہے اپنے زعم فاسد پر جو کہتے ہین کہ فصل علت موجدہ ہے واسطے جنس کے اور معطی وجود اوسکا اور فصل ایک علت ہے اور محتاج الیہ پس واجب ہے کہ معلول سے ادنی نہو اور کہتے ہین کہ عرض جوہر سے ادنی ہے اور محتاج ہے طرف جوہر کے اور صلاحیت نہین رکھتا ہے کہ عرض معدد اور علت ہووے واسطے جوہر کے اور وجہ بطلان اس زعم کی یہ ہے کہ سابق مین معلوم ہوچکا ہے کہ فصل نہ علت موجدہ جنس کی ہے و نہ معطی وجود اوسکے کی بلکہ مزیل خفا جنس کی ہے اور دور کرنے والی ابہام اوسکے کی پس جبکہ خفا اور ابہام جنس عالی کا اوسکے کمال اشراق کے سبب سے ہے مثل شمس کے پس لامحالہ جو شئے اوسکے خفا کی مزیل ہوگی ظلمت ہوگی جیسے کہ ابر واسطے شمس کے

[illegible]

کہ امور اعتباریہ مین سے ہین جو کچھ کہ عوام مین مشہور ہے کہ مطلق کو وجود نہین ہے سفسطہ محض ہے اسی جگہ سے ہے کہ کلیات مین موجود اصلی کلی طبعی ہے لیکن وجود مین کلی طبعی کے حکما کے تین قول ہین پہلا قول یہ کہ وجود افراد کو ہے اور کلی طبعی اوس سے منتزع ہے یہ لوگ موجود کو شخص مین محصور جانکر کہتے ہین کہ اگر کلی طبعی موجود ہو وے پس تشخص یا تو کلی موجود مشخص مین منضم ہوگا و یا کلی معدوم مین پس صورت اولی مین کلی قبل تشخص کے مشخص ہونا لازم آتا ہے اور صورت ثانی مین انضمام موجود کا معدوم کے ساتھ لازم آتا ہے اور یہ ممنوع ہے اور نجانا ان لوگون نے کہ بغیر علاقہ ذاتی افراد کے درمیان افراد انسان کے معنی انسانیت واحد سے افراد یعنی زید و خالد و بکر وغیرہ سے کیونکر منتزع ہوتے ہین زید اور دیوار سے نہین ہوسکتے ہین اور جو کچھ جواب مین لکھتے ہین کہ وہ علاقہ مجہولۃ الکنہ ہے نادانی ہے نہین جانتے ہین کہ بالبداہۃ وہ علاقہ مجہولہ افراد متعینہ سے خارج نہین ہے اور مراد اوس علاقہ مجہولہ سے کلی طبعی ہے اور موجود کہ جنپر احکام مترتب ہین اور موجود فقط شخص پر حصر نہین او نھون نے معنی کلی کو نہین سمجھا کہ در باطن تشخصات کلی مین مندرج ہین گو بظاہر موجود نہون دوسرا قول یہ کہ کلی طبعی ضمن مین افراد کے موجود ہے کہ تشخص کلی مین ملکر موجود ہوا ہے انھون نے بھی معنی کلی کو نہین سمجھا چنانچہ بطلان اسکا تیسرے قول سے ظاہر ہوگا انشاء اللہ تعالی تیسرا قول کہ صحیح اور معتبر ہے یہ ہے کہ کلی طبعی کو وجود بنفسہ ہے اور مابہ الاشتراک اور مابہ الامتیاز شئے واحد ہے کہ وہ ذات کلی طبعی ہے شرکت اور فردیت کہ دونون باہم مفہوم متغائر رکھتے ہین بطون مین اوس کلی کے مندرج ہین گو مفہوم اشتراک اور امتیاز کا جدا جدا ہو مگر شئے واحد مین بنظر وجہ اختلاف اعتباری کے ضدیت نہین رکھتے پس اس صورت مین بالکلیہ حاجت انضمام تشخص کی ساتھ کلی طبعی کے نرہی اور بنفسہ مشترک اور کلی ہونا اوسکا مشعر ہے اپنے ممتاز ہونے پر بیچ صورت افراد اپنے کے مثلاً انسان موجود ہے اور نفس تصور اوسکے کے وقوع شرکت سے مانع نہین ہے پس بنفسہ مشترک ہونا اوسکا مستلزم ہے اپنے صاحب امتیاز ہونے پر بیچ صور مختلفہ اور اطوار متنوعہ کے پس اسیواسطے حضرات موحدین قائلین وحدۃ الوجود ذات او صفات حق تعالی کے بیان مین موافق کشف اور شہود اپنے کے کہتے ہین کہ ظاہر اور باطن غیب او شہادت معنی اور صورت مین بجز ایک ذات اور ایک حقیقت اور ایک وجود کے دوسری کوئی شئے موجود نہین اسی جگہ سے حضرت شیخ سعد الدین حموی قدس سرہ فرماتے ہین رباعی حق جان جہان ست و جہان جملہ بدن + ارواح و ملائک چو حواس این تن + افلاک و عناصر و موالید اعضا + توحید ہمین ست دیگر شیوۂ و فن + پس جیسے کہ قیام کثرت بدن کا او پر وحدت جان کے ہے ویسا ہی قیام کثرت جان اور کثرت اکوان کا او پر جان جان اور ناطق جان کے ہے اور اگر کوئی کہے کہ مسئلہ وحدۃ الوجود مخالف عقل کے ہے اسلیے کہ بداہۃً عقل حکم کرتی ہے باستحالۂ ظہور واحد کے کثرت مین پس وحدۃ الوجود درست نہین جواب اوسکا یہ ہے کہ جو عقل کہ مکتسب علوم باستدلالات عقلیہ ہے حکم اوسکا خالی اغالیط سے نہین اور یہ حکم بداہۃ مذکورہ کا حکم عقل سلیم کا نہین ہے بلکہ یہ حکم وہم کا ہے بغلبہ اضلال شیطان سے حکم باطل کو بدیہی دکھلاتا ہے اسیواسطے عقل استدلالی مشوش ہے اور پریشان کہ کبھی ظہور واحد کا کثرت مین محال تجویز کرتی ہے اور کبھی اوسکو جائز رکھتی ہے جیسے کہ پایا جانا ماہیۃ واحدہ کا کہ کلی طبعی ہے بیچ اشخاص کثیرہ مین پس کہان باقی رہا حکم بداہۃ کا باستحالۂ ظہور واحد کے کثرہ مین اگر عقل ضعیف ہر شئے کو کہ واقع اور نفس الامر مین ہے ادراک کر سکتی ارسال رسل اور انبیا علی نبینا و علیہم السلام کی حاجت نتھی اور جب ارسال رسل اور انبیاء علیہم السلام کی حاجت ہوئی تو معلوم ہوا کہ عقل استدلالی قابل اعتماد کے نہین ہے لیکن عقل سلیم کاملین کی کہ بلا تاویل نصوص کی مکتسب علوم بریاضات اور مکاشفات اور مشاہدات کے ہے اور منور بنور الٰہی اور تابع رسل ہو

٢١

[illegible]

ذہن متکلم اور سامع کے قار اور مستقر ہے اسلیے کہ اگر استقرار کلام کا ذہن مین متکلم اور سامع کے نہوتا تکلم اور سماعت
اوس سے ممتنع ہوتا اور جیسا کہ تمام حرکات محسوسہ ہر محرک کے اور نشو ونماے اطفال وغیرہ کا آغاز سے انجام تک
ذہن مین دیکھنے والونکے صور علمیہ اور حاضر ہوتے ہین اور ایسا ہی ہر شخص جانتا ہے کہ منامات مین بعض حوادثات
آیندہ بجمیع خصوصیتہاے زمانی ومکانی مطابق اوس چیز کے کہ واقع ہونیکا ہے بعینہا دیا باوجود تغیر کے مرئی ہوتے
ہین حالانکہ وہ امور ابتک خارج مین وجود نہین رکھتے ہین اور نہ دماغ اوسکی گنجایش رکھتا ہے اور ایسا ہی ارباب
کشف صحیح کو بعض اوقات بحالت بیداری چشم بصیرت مین وقائع آیندہ عیانا مشہود ہوتے ہین اور عند الوقوع
دوسرا شخص بھی مطابق اوسکے مشاہدہ کرتا ہے پس جائز ہے کہ اوپر اس طور کے نہ اوپر اس حقیقت کے تمام امور
غیر قارہ کہ تعبیر بالحوادث ہین بیچ علم ازلی حضرت حق جل وعلی کے ساتھ تمامی خصوصیات اور امتدادات زمانی اور
مکانی کے کہ ازل سے ابد تک ظاہر ہونیکے ہین اوپر سبیل انطوار اور اشتمال کے حاضر اور مشہود ہوویں پس اس صورت
مین وجود اور حلول حوادث کا ذات باری تعالی مین لازم نہ آیا قال الشیخ داؤد القیصری قدس سرہ فی
مقدمتہ لشرح الفصوص والحق ان کل من انصف یعلم من نفسہ ان الذی ابدع الاشیاء واوجدھا
من العدم الی الوجود سواء کان العدم زمانیا او غیر زمانی یعلم تلک الاشیاء بحقائقھا و
صورھا اللازمۃ الذھنیۃ والخارجیۃ قبل ایجادہ ایاھا والا لا یمکن اعطاء الوجود لھا
فالعلم عینھا والقول باستحالۃ ان یکون ذاتہ تعالی وعلمہ الذی ھو عین ذاتہ محلا للامور
المتکثرۃ انما یصح اذا کانت غیرہ تعالی کما عند المحجوبین عن الحق اما اذا کانت عینہ من
حیث الوجود والحقیقۃ وغیرہ باعتبار التعین والتقید فلا یلزم ذلک وفی الحقیقۃ لیس حالا
ولا محلا بل شیء واحد ظھر بالمحلیۃ تارۃ والحالیۃ اخری فنفس الامر عبارۃ عن العلم الذاتی
الحاوی بصور الاشیاء کلھا کلیتھا وجزئیتھا صغیرھا وکبیرھا جمعا وتفصیلا عینیۃ کانت
او علمیۃ لا یعزب عنہ مثقال ذرۃ فی الارض ولا فی السماء وقال ایضا فیھا الماھیات
کلھا موجودات خاصۃ علمیۃ لانھا لیست ثابتۃ فی الخارج منفکۃ عن الوجود الخارجی لیلزم
الواسطۃ بین الموجود والمعدوم کما ذھبت الیہ المعتزلۃ بان قولنا الشیء اما ان یکون ثابتا
فی الخارج واما ان لا یکون بنفی والثابت فی الخارج ما ھو الموجود فیہ بالضرورۃ وغیر الثابت
ھو المعدوم واذا کان کذلک فثبوتھا منفکۃ عن الوجود الخارجی فی العقل وکل ما
فی المعقول من الصور فائضۃ من الحق کفیض الشیء من غیرہ مسبوق بعلمہ بہ فھی ثابتۃ
فی علمہ تعالی وعلمہ وجود لا ذاتہ ذاتہ فلو کانت الماھیات غیر الموجودات المتعینۃ فی العلم
لکان ذاتہ تعالی محلا للامور المتکثرۃ المغایرۃ لذاتہ تعالی حقیقۃ وھو محال وقال
صاحب المکتوبات المدنیۃ اعلم ان اللہ تعالی لا یقوم بذاتہ حادث فلیس فی ذاتہ
ولا فی صفاتہ حدوث وانما الحدوث فی تعلق الصفات بمتعلقاتھا حتی تظھر الانفعال
وحقیقتہ ان التعلق ایضا لیس بحادث ولکن الحادث ھو المتعلق فیظھر احکام التعلق
متفاوتۃ لتفاوت المتعلقات وھو بریء عن الحدوث والتجدد من جمیع الوجوہ اور اگر
مراد معترض کی یہ ہے کہ تغیرات اور تحولات اگرچہ ایسے نہیں ہین کہ اون سے ذات حق سبحانہ وتعالی مین تغیر اور

الٰ سے اور داق زبان عربی اور سنسکرت مین الّہ کو کہتے ہین اور زبان عبرانی مین ایل اور وہ عبارت ہے معبود سے
اور معبود لغت مین عبارت ہے اوس شئے سے کہ آگے اوسکے کوئی دوسری شئے متذلل ہووے اور نہین ہے کوئی
موجود کہ اوسکے آگے دوسرا موجود متذلل نہو جیسے کہ حدیث صحیح مین وارد ہے مَنْ شَغَلَكَ عَنْ ذَاتِكَ فَهُوَ صَنَمُكَ
اور کوئی شئے ایسی نہین ہے کہ وجود مطلق کے خیال سے باز نہ رکھتی ہو پس اس صورت مین ہر شئے رب اور الٰہ ہوئی علاوہ اسکے
معبود ہونا ہر شئے کا افراد عالم مین سے کیونکر ہے فص ہارونی مین مفصلاً مذکور ہے پس اس سے لازم آیا کہ بحسب حقیقت
ہر شئے عین اللہ ہے پس معبود در حقیقت ہر اٰلہ مین اللہ ہے کہ اوسمین ظاہر ہے اگرچہ عابد اصنام از راہ حماقت کے نجانتا
ہو اسی جگہ سے ہے کہ حضرت مولانا جلال الدین رومی قدس سرہ مثنوی مین فرماتے ہین + تیغ لا در قتل غیر حق براند
در نگر زان پس کہ بعد از لا چہ ماند + ماند الا اللہ و باقی جملہ رفت + شاد باش اے عشق شرکت سوز زفت + اور دوسرے
بزرگ فرماتے ہین + غیرتش غیر در جہان نگذاشت + لاجرم عین جملہ اشیا شد + اکابر علماء ظواہر زعم کرتے ہین کہ لَآ
اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ آیات متشابہات مین سے ہے اس تقدیر مین لازم آتا ہے کہ واسطے خلق کے حق تعالیٰ پر حجت ہووے
اسلیے کہ تاویل آیات متشابہات کی سواے حق تعالیٰ و با علماے راسخین کے اور کوئی نہین جانتے ہین اور راقی لوگ
علماے راسخین مین سے نہین ہین حالانکہ حق تعالیٰ فرماتا ہے هُوَ الَّذِي بَعَثَ فِي الْأُمِّيِّينَ رَسُولًا مِّنْهُمْ يَتْلُو عَلَيْهِمْ
آيَاتِهِ وَيُزَكِّيهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ پس بر تقدیر اونکے زعم کے تمام ہوئی حجت خلق کی حق تعالیٰ پر اور یہ
باطل ہے یعنے عالم ہونا حجت اور الزام خلق کا حق تعالیٰ پر باطل ہے کیونکہ فائدہ ارسال انبیاء علیہم السلام کا یہ ہے کہ خلق
پر حق تعالیٰ کی حجت اور الزام تمام ہووے نہ بر عکس اسکے پس اس سے ثابت ہوا کہ کلمہ طیبہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ آیات
محکمات مین سے ہے جسمین تاویل کی گنجایش نہین اور اکابر علما ظواہر نے تا سمجھی سے کلمہ طیبہ کو ساتھ کلمہ خبیثہ کی تاویل کی
ہے کہ جس سے ذاتاً غیریت عالم کی ساتھ حق تعالیٰ کے لازم آوے کہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا غَيْرُ اللّٰهِ ہے کیونکہ وہ غیریت کے قائل ہین
اور وہ اسکی تاویل اسطرح پر بھی کرتے ہین کہ نہین ہے الٰہ حق موجود کہ شرع نے اوسکی عبادت کے لیے اجازت دی ہو
سواے اللہ کے پس اس سے لازم آیا کہ اگر الٰہ باطل کہ شرع نے اوسکی عبادت کے لیے اجازت ندی ہو موجود ہووے
تو مضائقہ نہین اور نہ سمجھا اونھون نے کہ یہ تاویل محض بعید ہے عبارت اوسپر دلالت نہین کرتی ہے خصوصًا ابتداے
خطاب مین کہ اوسمین کلام ماوّل جائز نہین اور بھی جب سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے کفار قریش کو خطاب کرکے
فرمایا کہ ایک کلمہ ہے اگر تم صدق دل سے کہوگے مالک عرب اور عجم کے ہوجاؤگے ابوجہل نے کہا آیا ایک کلمہ ہے آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہان پس ابوجہل اور دوسرے حاضرین صنادید کفار قریش نے کہا کہ ایک کلمے کو ہم قبول
کرتے ہین بلکہ دس کلمے کو پس سید عالم صلی اللہ علیہ وعلی آلہٖ وسلم نے فرمایا کہو لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ پس کفار قریش سنکر
متفرق ہوئے: وانجیب مین ہے اور سب نے کہا کہ کیف يَسَعُ الْخَلْقَ الْكَثِيرَ اِلٰهٌ وَاحِدٌ یعنی کیونکر گنجایش کریگا خلق کثیر کو الٰہ
واحد اور اوسپر یہ بھی کہا کفار نے اَجَعَلَ الْآلِهَةَ اِلٰهًا وَاحِدًا اِنَّ هٰذَا لَشَيْءٌ عُجَابٌ یعنی کلمہ طیبہ سے عینیت
سمجھکر کہا اونھون نے کہ آیا گردانا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے الٰہ کثیر کو الٰہ واحد تحقیق یہ ایک شئے عجیب ہے پس اس قصے
مین بعین انصاف نظر کرنا چاہیے کہ مخاطبین کلمہ توحید سے یہی سمجھے تھے کہ الٰہ کثیر عین اللہ ہین اور کفار الٰہ کثیر کو غیر اللہ
کا جانتے تھے الٰہ واحد گردانے سے تعجب مین ہے اور اگر فہم مین اونکے یہ بات آتی کہ الٰہ حق عین اللہ ہے نہ الٰہ
باطل تعجب اونسے کیونکر صادر ہوتا باوجود اسکے کہ مخاطبین اہل لسان تھے جو کچھ کہ کلمہ توحید سے سمجھے تھے معنی لفظ کے
وہی تھے نہ غیر اوسکے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اونکی فہم سے انکار نہین فرمایا اور نہ کہا کہ مراد کلمہ توحید سے

اور اُسجگہ تھا کچھ مگر ہاتھ سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا اور ہاتھ مبایعین کے پس اس سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عین اللہ ہیں مشاہدے میں صحابہ کبار تابعین کے اور ہاتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہاتھ اللہ کا ہے اس مشاہدے میں اور فرمایا اللہ تعالی نے انما الهكم اله واحد اور کہا الهنا والهكم واحد ان دونون آیتون سے آلہہ کثیرہ کا اُلہ واحد ہونا لازم آتا ہے اور فرمایا اللہ تعالی نے فاینما تولوا فثم وجه الله یعنی جو شئے مرئی و محسوس ہے وجہ اللہ ہے اسلیے کہ معدوم محض کا مرئی و محسوس ہونا محال ہے اور خلق معقول و موہوم ہے اور فرمایا اللہ تعالی نے هو الاول والآخر والظاهر والباطن خصوص اس آیت کی چارون لفظون مین جمیع اشیا خواہ کل ہون یا جزو کلی ہون یا جزئی محسوس ہون یا معقول حسن ہون یا قبیح منحصر ہین پس نہ ترک کیا حق تعالی نے کسی شئے کو مگر داخل کیا اس عبارت مین اسلیے کہ جب اول اور آخر باطن اور ظاہر اللہ ہی اللہ ہے تو پھر غیر اللہ کا ٹھکانا کہان باقی رہا اور فرمایا اللہ تعالی نے سنريهم آياتنا في الآفاق وفي انفسهم حتى يتبين لهم انه الحق یعنی جب تک کہ عینیت حق تعالی کی انفس و آفاق کے ساتھ نہو حق کیونکر ظاہر ہوسکیگا اور فرمایا اللہ تعالی نے الله نور السموات والارض نور وہ ہے کہ ظاہر ہووے بذاتہ اور مظہر ہووے غیر کو اگرچہ یہ غیر بالاعتبار ہو اور مراد نور سے وجود مطلق ہے کما صرح به الشيخ رضي الله عنه في تفسيره اور فرمایا اللہ تعالی نے فلما اتاها نودي من شاطئ الواد الايمن في البقعة المباركة من الشجرة ان يا موسى اني انا الله رب العالمين پس منادی اور قائل وہی درخت تھا پس عبارت نص سے عینیت درخت اور دلالت نص سے عینیت جمیع اشیا کی حق سبحانہ وتعالی کے ساتھ ثابت ہوئی اسلیے کہ اشیا اور درخت مذکور ممکن ہونے مین مساوی ہین اور بہت سی آیتین ہین کہ وحدۃ الوجود اور عینیت اور معیت ذاتی پر دلالت کرتے ہین کما قال تعالی لو كان فيهما الهة الا الله لفسدتا + لو كان معه الهة كما يقولون اذا لابتغوا الى ذي العرش سبيلا + ما كان معه من اله اذا لذهب كل اله بما خلق ولعلا بعضهم على بعض وهو معكم اينما كنتم نحن اقرب اليه منكم ولكن لا تبصرون وفي انفسكم افلا تبصرون الا انهم في مرية من لقاء ربهم الا انه بكل شيء محيط وما رميت اذ رميت ولكن الله رمى نحن اقرب اليه من حبل الوريد ما يكون من نجوى ثلثة الا هو رابعهم الخ ام لهم اله غير الله + اذا سالك عبادي عني فاني قريب + لله ما في السموات وما في الارض وكان الله بكل شيء محيطا پس ان آیتون سے کہ بہت سی صاف صریح بلا تاویل وحدۃ الوجود اور عینیت اور معیت ذاتی حق تعالی کی ہر مخلوق کے ساتھ ثابت ہے کما لا يخفى على من له العقل السليم اور مؤید اس معنی کی بہت سی حدیث بھی ہین کما قال عليه الصلوة والسلام حكاية عن الله كنت سمعه وبصره الخ + والذي نفس محمد بيده لو دليتم بحبل الى الارض السابعة السفلى لهبط على الله هو الاول والآخر والظاهر والباطن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس آیت شریف کو واسطے تاکید مضمون حدیث کے عقب مین اوسکے پڑھا قال موسى يا رب اقريب انت فاناجيك ام بعيد فاناديك فاني احس حسن صوتك ولا اراك فاين انت فقال الله تعالى انا خلفك وامامك وعن يمينك وعن شمالك انا جليس عبدي حين يذكرني وانا معه اذا دعاني + ولا تسبوا الدهر فان الدهر هو الله + ولا اله غيره + وغير ذلك من الآيات

کرتے ہین اور ما گر بجز خدا کو نافع اور ضار نجانتے کو توحید اور خلاف اوسکے کو اشراک کہتے ہین پس اس معنی مین بھی مومن اور مشرک برابر ہین اسلیے کہ جیسا کہ مشرک آلہہ باطلہ کو مؤثر اور نافع اور ضار جانتے ہین ویسا ہی مومن بھی تاثیر اور نفع اور ضر کی بھی غیر خدا کے طرف نسبت کرتے ہین جیسا کہ نسبت احراق کی طرف آتش کے مثلاً اور مسیح نبو کا دعوی فرق کا درمیان مومن اور مشرک کے کہ مومن تاثیر اسبابو اسطہ خالق اونکے سکے جانتے ہین اور مشرک تاثیر آلہہ باطلہ کے عکس کی سکے اور مومن شفاعت انبیا علیہم السلام کو محتاج باذن اللہ گمان کرتے ہین اور مشرک شفاعت آلہہ باطلہ کو عکس اوسکے وجہ عدم مسموعیت دعوی فرق مذکور کی یہ ہے کہ قول حق تعالی کا وَلَئِنْ سَأَلْتَهُمْ مَنْ خَلَقَ السَّمٰوَاتِ وَالْأَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ وَهٰؤُلَاءِ شُفَعَاؤُنَا عِنْدَ اللّٰهِ صریحاً دلالت کرتا ہے کہ مشرکین اور عابدین اصنام خالق سموات اور ارض کو مؤثر حقیقی جانتے ہین اور اصنام اور اوثان کو محض وسائل تقرب الی اللہ اور ذرائع شفاعت عند اللہ گمان کرتے ہین اور یہ نہین کہتے ہین کہ شفعا ہماری محتاج باذن اللہ نہین ہین و یا برخلاف ارادہ الٰہی کے نفع یا ضرر پونہچاتے ہین پس اس سے معلوم ہوا کہ جو کچھ کہ مذکور ہوا مدلولات کلمۂ طیبہ سے مناط شرک کے نہین ہین اور جس امر سے کفار انکار شدید رکھتے ہین وہ امر دیگر ہے پس وہ امر دیگر کہ مناط شرک کا ہے زعم غیریت کا ہے اور فرق کرنا درمیان حق تعالی اور درمیان اصنام اور تمامی اشیا کے پس واسطے رد زعم غیریت اور تفرقے کے اوتارا اللہ تعالی نے لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ اور دیگر آیات توحید کو کہ مطابق اور مؤید کلمۂ طیبہ کی ہین ورنہ اثبات وحدۃ الوجود کی حاجت نہتی اسلیے کہ واقع اور نفس الامر مین مغایرت اور تفرقہ کہان جان تو اے طالب کہ تمامی امت کے نزدیک ثابت ہوا ہے کہ کلمۂ طیبہ دافع شرک کا ہے پس دیکھ تو بنظر امعان کے کہ قول لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ نے کس چیز کو نفی کیا اور کس چیز کو ثابت کیا پس نفی کیا اوسنے عبارت نص سے غیریت کو درمیان اصنام اور حق تعالی کے اور جسنے اعتقاد کیا غیریت کا درمیان اصنام اور حق تعالی کے پس انکار کیا اوسنے آیۂ محکم کا کہ کلمۂ طیبہ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ ہے کہ اصل اصول دین اور آیات محکمات کی ہے اور ایمان لایا وہ ساتھ کلمۂ خبیثہ کے کہ عکس کلمۂ طیبہ ہے کہ لَا إِلٰهَ إِلَّا غَيْرُ اللّٰهِ ہے اسلیے کہ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ از روے عبارت اور دلالت کے راجع ہے طرف لَا مَوْجُوْدَ مُطْلَقًا إِلَّا اللّٰهُ اور عکس اوسکا از روے عبارت اور دلالت کے راجع ہے طرف لَا مَوْجُوْدَ مُطْلَقًا إِلَّا غَيْرُ اللّٰهِ کے پس اس سے صاف ظاہر ہوا کہ اشراک اور کفر زعم غیریت کا ہے درمیان کسی شئے کے اشیا مین سے اور درمیان حق سبحانہ و تعالی کے و من تم تجنا زیادۃ التحقیق فلیرجع الی کلمۃ الحق اور اگر کوئی کہے کہ جبکہ موجودات اور متعینات عالم مظاہر اور مجالی حق تعالی کے ہین اور حق تعالی کے ساتھ ذاتاً اتحاد رکھتے ہین پس عبادت انکی کیون ممنوع ہوئی جواب اوسکا یہ ہے کہ عبادت ان مظاہر کی دو طرح پر ہے ایک یہ کہ عبادت اوس متعین کی من حیث انہ متعین کے ہے پس یہ عبادت شرک ہے اور ظلم عظیم اور عابد اوس متعین کا خواہ وہ اوس متعین کو بحیثیت مذکورہ کے حق تعالی سے جانے یا اوسکے شیون سے جانے لیکن بسبب جہل کے نیت مین اوسکے عبادت اوس متعین خاص کی ہے خواہ وہ عابد اوس متعین خاص کو الہ حقیقی جانے یا مقرب الی اللہ جانے بہرحال وہ مشرک اور ظالم ہے بظلم عظیم اور مخلود فی النار اور ہرگز یہ مشرک نہ بخشا جاویگا دوسری وجہ یہ کہ وہ عابد عبادت کرتا ہے اللہ تعالی کی اس طرح پر کہ وہ مطلق ہے اور ظاہر ہے ان مظاہر مین اور سجدہ کرتا ہے طرف کسی مظہر خاص کے مظاہر مین سے لیکن مقصود اور نیت اوسکی سجدہ اللہ ظاہر کا ہے نہ اوس مظہر خاص کا پس اسصورت مین یہ مظہر قبلہ عبادت اللہ تعالی کا ہوگا پس اگر شارع نے اسصورت مین کسی مظہر خاص کو قبلہ عبادت تجویز کیا ہے جیسا کہ بیت اللہ شریف ہے پس عبادت اللہ تعالی کی اس وجہ سے جائز ہے بلکہ واجب

القا نہین فرمایا لیکن فرق عظیم ہے درمیان اظہار شئے اور القا حقیقۃ اوسکی کے جیسا کہ معجزہ ہے حق تعالی نے اوسکو انبیا
علیہم السلام کے ہاتھ سے ظاہر فرمایا ہے اسیلیے روبرو خواہ امت اجابت ہو یا امت دعوت اوسکی حقیقۃ القا نہین فرمائی
مگر امت اجابت کو دونین ایسا ہی حقیقت جمع اور جمع الجمع کی یعنی حقیقۃ وحدۃ الوجود کی القا نہین فرمائی مگر دلون مین حضرات
صوفیہ کرام کہ اخص الخواص ہین اسیواسطے جو لوگ منکر حقیقۃ وحدۃ الوجود کے ہین جنون اور ضلالت اور غوایت کی نسبت حضرات
صوفیہ کے طرف کرتے ہین جیسا کہ امت دعوت معجزات انبیا علیہم السلام کو سحر اور کہانت پر حمل کرتے ہین انکے رد مین
حق تعالی فرماتا ہے مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ وَمَا غَوَىٰ پس نہین ہے کوئی اصل کتاب و سنت سے اوپر عدم جواز اظہار
مسئلۂ وحدۃ الوجود کے عوام الناس پر بخوف ترک احکام شرع شریف کے جیسا کہ نہین ہے کوئی اصل اور دلیل بثبوت
تقریر علاوہ اسکے صوفیہ کب کہتے ہین کہ عالم من کل الوجوہ عین حق ہے بلکہ وہ کہتے ہین کہ عالم ایک وجہ سے عین
حق ہے اور ایک وجہ سے غیر حق یعنی عین حق ہے باعتبار ذات اور حقیقت کے اور غیر حق ہے باعتبار تعین اسما اور صفات
اور افعال کے اگرچہ یہ غیریت وہمی ہے اور اسی غیریت پر ہے ظہور گنج مخفی اور نظام عالم اور ارسال رسل اور ترتیب
کتب و صحف اور اجرای امر و نہی اور ترتیب ثواب و عقاب اور مدار جملہ احکام شریعت کا پس زمین کو زمین اور آسمان
کو آسمان اور انسان کو انسان اور حیوان کو حیوان اور نباتات کو نباتات اور عناصر کو عناصر اور دیگر متعینات کو متعینات
بحکم صُنْعَ اللَّهِ الَّذِي أَتْقَنَ كُلَّ شَيْءٍ اگرچہ زوال پذیر نہین ہین جاننا اور کہنا موحدین کے نزدیک عین ایمان ہے
لیکن قول آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کہ مامور ہوئے ہم کہ کلام کرین بقدر عقول آدمی کے معنی اوسکے یہ ہین کہ مامور
ہوئے ہم کہ کلام کرین بقدر عقول کے اسرار توحید مین نہ نفس توحید مین عقول کا لحاظ کرین اسیلیے کہ رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم نے ظاہر کیا توحید کو تینون پر کلمہ طیبہ کے ساتھ پس ادراک کیا اونھون نے آپکی مراد کو چنانچہ اسپر کہا تینون
نے أَجَعَلَ الْآلِهَةَ إِلَٰهًا وَاحِدًا پھر ثانیا تاکید کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے توحید پر قسم کے ساتھ اور فرمایا أَهَبَطَ
عَلَى اللَّهِ اور استشہاد فرمایا اوسپر ساتھ قول اللہ تعالی کے اور کہا هُوَ الْأَوَّلُ وَالْآخِرُ الخ پھر ثالثا ساتھ قول
اللہ تعالی کے کہ لَوْ كَانَ فِيهِمَا آلِهَةٌ الخ تیسرا امر اقبہ اس امر کے بیان مین کہ عوام کو ایمان عینیت کا بالتبع حاصل ہے
جان تو اے طالب کہ حاصل ہونا ایمان اور اذعان توحید کا اکثر لوگونکے دلونمین دشوار ہے مثل دشواری داخل ہونے
شتر کے سوراخ سوزن مین اسیلیے کہ قلوب انکے تنگ ہین نہین گنجایش ہوتی ہے اونمین جمع اور عینیت بہ سبب ونکی
خلاف وہم ہونیکے کہ سلطان القوی ہے پس ثابت ہوا اس سے کہ یہ ایمان اکثرونکی طاقت سے خارج ہے قَالَ اللَّهُ
تَعَالَىٰ لَا يُكَلِّفُ اللَّهُ نَفْسًا إِلَّا وُسْعَهَا پس ارادہ کیا حق تعالی نے یہ کہ حاصل ہووے اونکو ایمان عینیت کا
بالتبع اور بہ حاصل ہووے یہ ایمان اونکے دلونمین مثل داخل ہونے رشتے کے سوراخ سوزن مین پس ضم کیا جزو ثانی
کو کہ مُحَمَّدٌ رَسُولُ اللَّهِ ہے جزو اول کے ساتھ کہ لَا إِلَٰهَ إِلَّا اللَّهُ ہے پس اگر ایمان لاوین وہ جزو اخیر کے ساتھ اگرچہ
تفرقے کے ساتھ ہو پس تحقیق ایمان لائے وہ ساتھ جمع کے بھی کہ مقصود اصلی جزو اول سے ہے اسیلیے کہ ایمان جزو
ثانی کا متضمن اور ملتزم اور کفیل ہے ایمان جزو اول کا کہ مقصود اصلی ہے پس جسوقت ایمان لاوے کوئی جزو اخیر کے
ساتھ اگرچہ تفرقے کے ساتھ ہو پس گویا کہ تصدیق کی اوسنے اون چیزونکی کہ لائے اونکو محمد صلی اللہ علیہ وسلم آنکے
نزدیک تضمن اور التزام کے روسے اسطرح پر کہ اوسکو اس ایمان بالجمع والوحدۃ سے خبر نہین اسیلیے کہ منجملہ اون امور
کے کہ لائے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اوسکے پاس ایمان بالجمع والوحدۃ ہے پس اکتفا کیا حق تعالی نے نادان سے
اسقدر ایمان تضمنی کو جو محاذی وحدۃ الوجود کے ہے کہ اوسکو اسکا علم نہین از راہ کرم کے کیونکہ اوسکو ایمان حقیقی

حصول تصدیق اور اذعان ساتھ رویۃ حق تعالیٰ کے کہ جملہ عقائد حقہ مین سے ہے معقول نہین اسلیے کہ تصدیق اور اذعان حقیت رویۃ کی موقوف ہے موافق عقل کے حصول صورت مرئی پر اور شئے منزہ کی صورت اور شکل کہان کہ مرئی ہووے اسی واسطے معتزلا ور روافض اور جمع کثیر اہل اسلام سے منکر رویت حق تعالیٰ کے ہوئے ہین اشاعرہ اور دیگر متکلمین کہ منزہین مین سے ہین قائل حقیت رویۃ حق تعالیٰ کے تو ہین لیکن کیفیت رویت کی بوضع معقول نہین بتلاسکتے ہین کہ اطمینان قلبی اوس پر مترتب ہووے اور بعض حضرات صوفیہ کہ مقلدین متکلمین کے ہین اور ذوق اوس رویت کا ساتھ کشف او . وصول بمقام فنا کے خاص کرتے ہین اور حصول اوسکا دار آخرت مین بطریق فرض محال کے جانتے ہین اور اوسکا اعتقاد رکھتے ہین پس انکے طریق پر مسئلۂ رویت مین علم الیقین بھی نصیب نہین عین الیقین اور حق الیقین کا تو کیا ذکر اگر کوئی کہے کہ قول تمہارا کہ رویت حق تعالیٰ کی واسطے ہر شخص کے دنیا و عقبیٰ مین حاصل ہے مخالف شریعت کی ہے اسلیے کہ شریعت مین تصریح کی گئی ہے کہ اگر کوئی دعوی کرے کہ چشم سر سے دنیا مین بحالت بیداری مین حق تعالیٰ کو دیکھا ہے پس وہ کاذب ہے اور زندیق جواب اوسکا یہ ہے کہ کلام الٰہی اور حدیث صحیح مین کہین یہ تصریح واقع نہین ہے اگر کہین اس مضمون کے طرف اشارہ بھی ہے تو مراد اوس سے یہ ہے کہ وجود مطلق اور ذات بحت کو کہ مرتبۂ تنزیہ اوس سے معتبر ہے ان حواس ظاہری سے کہ عادی ادراک محسوسات اور مشبہات کے ہین نہین دیکھ سکتے ہین نہ یہ کہ رویت حق تعالیٰ کی مطلقاً مشبہ اور غیر مشبہ دنیا مین ممکن ہی نہین اس معنی کے صحت پر نص قاطع اَلَآ اِنَّهُمْ فِيْ مِرْيَةٍ مِّنْ لِّقَاۗءِ رَبِّهِمْ ۭ اَلَآ اِنَّهٗ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطٌ آخر سورۂ فصلت مین موجود ہے اور مدعی کو کہ خلاف اسکے بیان کرتا ہے لازم ہے کہ اپنی صحت دعوت پر کوئی دلیل بیان کرے اور موافق مذہب قائلین وحدۃ الوجود کے یہ دولت عظمیٰ اور موہبت کبریٰ ہر شخص کو دنیا و عقبیٰ مین حاصل ہے اسلیے کہ فی الحقیقۃ غیر اوسکا کون ہے کہ منظور نظر ہووے بشرطیکہ مثل محجوب کے مبتلا وہم غیریت کے نہووے حضرت فریدالدین عطار قدس سرہ فرماتے ہین (ابیات) ناظرِ خود خود دست و خود منظور + خود تماشا و خود تماشا کار + عاشق خود خود دست خود معشوق خود طبیب خود دست و خود بیمار + از براے فریب خود خود گشت + جلوہ در قد و در قدم رفتار + تاب در زلف و وسمہ برابرو + سرمہ در چشم و غازہ بر رخسار + رنگ در آب و آب در یاقوت + بوے در مشک و مشک در تاتار + زیبِ اَرِنی بگوش خود خود گفت + خود بخود کرد حسرت دیدار + باز خود گفت لَنْ تَرَانِیْ زود + ہرچہ ہر گرمی بازار + آیا تو مین دیکھتا ہے تو اے طالب کہ آب ناب بستہ تھا بیرنگ اور بے صورت جبکہ بستہ ہوا اوسنے صورت یخ کی پکڑی اور کبھی کسوت برف و ژالہ پہنی پس دیکھ اسے طالب کہ یخ اور برف اور ژالہ وہی آب بسیط بیرنگ ہے یا غیر اسکا اور جب گھل جاوے وہی آب بسیط بیرنگ ہے یا دوسری چیز پس جسنے پہچانا اور چشم حقیقت بین رکھتا ہے تمامی مراتب اور کیفیات آب کی آب جانتا ہے (رباعی) دریاست وجود صرف ذات و یاب + ارواح و نفوس ہمچو نقش اندر آب + بحر نیست کہ موج میزند اندر خود + گہ قطرۂ و گاہ موج گا ہست حباب + جو شخص نادان ہے بند لباس اور کیفیت اور رنگ بینی مین رہتا ہے فرق درمیان عارف اور جاہل کے یہی ہے پس عرفان زیادہ اس سے نہین ہے کہ تو اپنے کو پہچانے ورنہ تو عین اوسکا تھا تامی رہی ہے محال ہے کہ غیر اوسکا موجود ہووے نقش اور نقطا اور معنی تمام وجود سیاہی سے ہی ظاہر ہوتے ہین جیسا کہ یخ اور شاخ اور میوہ تخم سے ظاہر ہوتے ہین لیکن یہ کثرت مانع وحدت کی نہین ہے (رباعی) کردہ زیگانگی دوئی را تاراج + باید کہ کنی کجی خود را تو علاج + واحد متکثر نشود از اعداد + دریا متجزا نشود از امواج + جبکہ ذات حسب تقاضاے حب ذاتی واسطے مشاہدہ دیدار اپنے کے تقید

فی النار ہے لازم آوے گا اور جبکہ منشا تعظیمی یعنی بے نیازی حقیقی بیچ کسی مظہر کے مظاہر آفیہ میں سے کبھی نہین
پائی جا سکتی ہے پس کوئی مظہر مظاہر آلیہ مین سے استحقاق عبادت اور استعانت کا نہیں رکھ سکتا ہے اسی جگہ سے حصر
اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ کا ظاہر ہوا اوس پر کوئی اشکال وارد نہین ہو سکتا ہے قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَمَا
خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنِ پس حال استحقاق عبادت اور استعانت کا متذکرہ بالا معلوم ہوا لیکن محققین تفسیر
لِیَعْبُدُوْنِ کی لِیَعْرِفُوْنِ کے ساتھ کرتے ہین اسلیے کہ عبادت بدون معرفت کے کامل طور پر نہین ہو سکتی ہے اکثر لوگ
حق تعالی کو کیا پہچانینگے بلکہ سوا اسے اجسام کے امثال اور ارواح کو بھی نہین جانتے ہین پس جبکہ معرفت روح اور مثال
کی دشوار ہے قیاس کرنا چاہیے کہ معرفت جان جانان اور خالق جان کی کسقدر دشوار ہوگی اسی جگہ سے ہے
کہ کفار اور بت پرست بعض عزیر علیہ السلام کو اور بعض عیسی علیہ السلام کو اور بعض آفتاب اور مہتاب کو اور
بعض آتش کو اور بعض رام اور کشن اور مادہ گاؤ اور بندر اور شجر پیپل اور طلا اور نقرہ اور سنگ تراشیدہ اور ناتراشیدہ
اور گنگا اور جمنا اور نرسنگھ اور مہادیو وغیرہ شیاطین کو اور بعض اہرمن اور یزدان کو صاحب اور مالک اور ضار
اور نافع جانکر پرستش کرتے ہین یہ ایسے سفیہ ہین کہ پارہ خشت اور گوبر اور شکل قضیب و فرج اور اقسام سانپ کو
پوجتے ہین باوجود اسکے کہ زہر سانپ کا قاتل ہے اوسکو سلام پر سلام کرتے ہین اور واسطے دفع مرض کے بول مادہ گاؤ کو
سریع التاثیر سمجھتے ہین اور جسم پر چھڑکتے ہین اور لعاب دہن آدمی سے کہ اشرف المخلوقات ہے نفرت شدید رکھتے
ہین اور بعض ملحد عشق کو اور بعض روح کو اور بعض عناصر اربعہ کو اور بعض اوس نور کو کہ آنکھ کے ملنے سے ظاہر ہوتا
ہے خدا جانتے ہین اور بعض طبائع اشیا کو چنانچہ حال طبیعیین کا ہے اور بعض نجوم کو جیسا کہ حال منجمین کا ہے موقوف علیہ
جانکر کار و بار اونہین پر منحصر کرتے ہین اور انکے خالق کی طرف نہین متوجہ ہوتے ہین قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی اَفَحَسِبَ الَّذِیْنَ
کَفَرُوْا اَنْ یَّتَّخِذُوْا عِبَادِیْ مِنْ دُوْنِیْ اَوْلِیَآءَ اِنَّآ اَعْتَدْنَا جَهَنَّمَ لِلْكٰفِرِیْنَ نُزُلًا اور فلاسفہ حق تعالی کو
عالم جزئیات نہین جانتے ہین اوسکو ساتھ عقل ناقص اپنے کے کمال گمان کرتے ہین سبحان اللہ عجب جہل مرکب ان جاہلوں کا
ہے بسبب اس جہل مرکب کے نقصان جہل کو کمال گمان کرتے ہین او رعیب کو ہنر جانتے ہین انھین کے حال مین وارد
ہے اُولٰٓئِكَ كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ سَبِیْلًا پس یہ تمام نتیجہ عدم عرفان کا ہے اَللّٰهُمَّ اَرِنَا الْحَقَّ حَقًّا
وَّارْزُقْنَا اتِّبَاعَهٗ وَاَرِنَا الْبَاطِلَ بَاطِلًا وَّارْزُقْنَا اجْتِنَابَهٗ عابدین ماسوی اللہ کے خارج عن الاحصا
ہین بعض جغرافیہ دیکھنے سے کچھ پتا لگتا ہے ساتوان مراقبہ اقسام توحید کے بیان مین توحید دو قسم پر ہے ایک
توحید وجودی دوسری توحید شہودی اور توحید شہودی بھی دو قسم پر ہے ایک صوری دوسری معنوی توحید شہودی صوری کہ جسکو
توحید قولی اور توحید ایمانی بھی کہتے ہین اسپر اعتقاد حضرات متکلمین اور علمائے ظواہر اور عوام مومنین کا ہے سلف سے
خلف تک یہ فقط قالب اور صورت توحید ہے یہ کہتے ہین کہ صانع ایک ہے اور تمامی مصنوعات اوس ایک صانع کے
مخلوق ہین اگر اون سے پوچھا جاوے کہ وہ مصنوعات کس چیز سے پیدا کیے گئے ہین آیا وجود حق تعالی سے یا غیر وجود
حق تعالی سے کہتے ہین کہ وجود حق تعالی سے نہین ہین بلکہ تمامی مصنوعات خارج وجود حق تعالی سے ہین پھر اگر ان سے
پوچھا جاوے کہ خارج وجود حق تعالی کا کیا شئے ہے اگر خارج وجود حق تعالی کا کوئی شئے ہو اور وہ وجود حق تعالی سے غیر ہے
ضد وجود کی ہوگی اور وجود حق تعالی کا ضد سے منزہ ہے پس خارج وجود کیا چیز ہے اور تعریف اوسکی کیا ہے اور
تعریف خارج کی کیا ہے جواب دیتے ہین کہ اسمین بحث کرنا حکم شارع کا نہین ہے اور بعض انکے اس اعتقاد کے ساتھ
اون آیات کو کہ وحدۃ الوجود پر دلالت کرتی ہین بلا تاویل باعتقاد حقیت کے علم اوسکا حق تعالی پر منحصر کرتے ہین

يَتَعَلَّقُ وَيَظْهَرُ فَيَكُوْنُ أَمْرًا وَنَهْيًا وَخَبَرًا وَاسْتِفْهَامًا وَنِسْبَةً وَاقِعِيَّةً وَلَا تَبَدُّلَ فِيْ تِلْكَ الصِّفَةِ وَهِيَ الْاٰنَ كَمَا كَانَ وَاِنْ تَعَدَّدَتْ كَلِمَاتُنَا مِثْلًا فَهِيَ وَاحِدَةٌ يُنْطِقُ بِهَا فَيَحْصُلُ الْكَلَامُ الْحَسَنُ وَالْقَبِيْحُ فَيَتَرَتَّبُ عَلَيْهِ مَا لَا يَتَرَتَّبُ عَلَى تِلْكَ الصِّفَةِ مِنَ الشَّرَائِعِ فَقَدْ رَسَخَ وُجُوْدُ الْحَقِّ تَعَالٰى فِيْ عَقْلِ كُلِّ وَاحِدٍ اِلَّا فِيْ عَقْلِ بَعْضٍ لِشِقْوَتِهَا كَالْقَرَامِطَةِ وَظَهَرَ مِمَّا ذُكِرَ اَنَّ الْعَقْلَ لَا يَمْتَنِعُ مِنْ اَنْ يَكُوْنَ وُجُوْدُ الْخَلْقِ ظُهُوْرُ وُجُوْدِ الْحَقِّ يَظْهَرُ نُطْقُهُ بِهٖ كَمَا اَنَّ نُطْقَهُ بِالْقُدْرَةِ وَالْاِرَادَةِ وَالْعِلْمِ فَلَا حَاجَةَ اِلٰى تَجَشُّمِ اِثْبَاتِ وَحْدَةِ الْوُجُوْدِ بِدَلِيْلٍ اِذْ يَكْفِيْ لِاَرْبَابِ الْكَشْفِ اَنْ لَا يَكُوْنَ كَشْفُهُمْ مُخَالِفًا لِلْعَقْلِ الَّذِيْ هُوَ حُجَّةُ اللّٰهِ وَلَا لِلنَّصِّ الشَّرْعِيِّ اِجْمَاعًا مِنَ الْعُلَمَاءِ وَالْعُرَفَاءِ اِنْتَهٰى دوسری توحید شہودی معنوی کہ قائلین اور معتقدین اوسکے باوجود مشارکت انکے ساتھ اعتقاد توحید شہودی صوری کے کہتے ہین کہ تمامی مخلوقات مظاہر خالق کے ہین لیکن ذوات مخلوقات کی ذات خالق سے جدا ہین بدلیل آیہ اِنَّ الشَّيْطَانَ لَكُمْ عَدُوٌّ فَاتَّخِذُوْهُ عَدُوًّا اور کریمہ اَلَا لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الظَّالِمِيْنَ اور حدیث كُلُّ النَّاسِ فِيْ ذَاتِ اللّٰهِ حُمْقٰى اَيْ فِيْ مَعْرِفَةِ ذَاتِ اللّٰهِ اور حدیث تَفَكَّرُوْا فِيْ اٰلَاءِ اللّٰهِ وَلَا تَفَكَّرُوْا فِيْ ذَاتِ اللّٰهِ وَغَيْرُ ذٰلِكَ مِنَ الدَّلَائِلِ الدَّالَّةِ عَلَى الْاِثْنَيْنِيَّةِ جیسا کہ ظل غیر مظل اور عکس غیر شخص کا ہے اسلیے کہ اونکے نزدیک عالم عکوس اسما اور صفات کا ہے کہ بیچ مرایا ے اعدام کے مقابلے مین اسما اور صفات کے منطبع ہوا ہے لیکن وجود درمیان ذات مخلوق اور ذات خالق کے ساری ہے اور معنی وجود کے ہستی کے کرتے ہین اور کہتے ہین کہ وجود ایک صفت ہے صفات باری تعالی مین سے یعنی نزدیک جمہور متکلمین اور بعض صوفیہ مثل شیخ علاء الدولہ سمنانی اور شیخ احمد سرہندی قدس سرہما کے کہ سرامد شہودیہ ہین وجود ایک صفت ہے صفات باری تعالی مین سے زائد برذات کے اور ذات حق کو احدیت کہتے ہین اور ذوات خلق کو واحدیت اور وجود کو وحدۃ جانتے ہین اور مثال اوسکی اسطرح بیان کرتے ہین جیسا کہ قرص قمر اور قرص شمس ذات دونوکی جدا جدا ہے اور وجود جیسا کہ ضیا ہے درمیان ان دونون کے ساری ہو اینہ اعتراض عائد ہوتا ہے کہ فقط قرص قمر اور قرص شمس کو کہ ذات ہر ہر کی جدا جدا کہتے ہین آیا قرص قمر قرص شمس سے پیدا کیا گیا ہے یا نہین جیسا کہ اہل شہود صوری پر وارد ہوتا ہے محققین قرص مع ضیا ذات کہتے ہین اسلیے کہ ضیا جو ہر ذاتی شمس کا ہے فقط شمس کو بغیر ضیا کے شمس نہین کہتے ہین کہ ناقص ہے اسلیے کہ شمس مین جرم اور ضیا ربایکدیگر عین شمس ہین بالفرض محال اگر ضیا شمس کو حقیقت شمس پر زائد تصور کی جاوے یعنے جرم شمس کو بے صفت ضیا کے خیال کیا جاوے تو اوس سے تعریف شمس کی بالکل ساقط ہو جاویگی پس اس سے معلوم ہوا کہ شمس بالذات روشن ہے بلا صفت روشنی زائد کے پس وجود حق تعالی کا بعض حکما اور شیخ ابو الحسن اشعری اور محققین صوفیہ کرام کے نزدیک عین ذات حق تعالی کی ہے یعنی حق تعالی بذات خود موجود ہے نہ اوس وجود کے ساتھ جو مغائر ذات حق تعالی کا اور زائد ذات پر ہو ورنہ استکمال بالغیر لازم آوے گا اور یہ محال ہے کما مر مرارا اور اہل توحید شہود معنوی یہ بھی کہتے ہین کہ اعیان ثابتہ عالم کے کہ صور علمیہ ہین حضرت علم حق مین اخذ وجود کرکے موجود ہوئے ہین یعنے جبکہ حق تعالی نے اپنا ظہور اراوہ کیا بعد ارادے کے تمامی اشیا یعنی اعیان ثابتہ علم حق مین عدم سے فی نفسہ موجود ہوئین اسلیے کہ اعیان عدم ہین اور عدم ایک شے ہے مقابلے مین وجود کے نہ وہان واسطے اعیان کے جاعل ہے ونہ جعل اور یہ جعل جاعل سے مبرا ہین اور وجود معدن خیر اور صفات حمیدہ کا ہے اور عدم معدن شر اور صفات ذمیمہ رکھتا ہے لیکن اشیا یعنی اعدام کہ صور علمیہ ہین اور علم حق مین موجود ہوئے ہین

اور یہ دونوں یعنی ذات اور وجود الفاظ مترادفہ مین سے ہین اور تمامی مخلوقات وجود حق تعالی سے پیدا کی گئی ہین اور وجود خارجی عین وجود حق تعالی کا ہے اسلیے کہ کون ومکان مین بجز ذات حق تعالی کے دوسری کوئی چیز موجود نہین اگر دوسری چیز موجود ہوگی تو بغیر وجود حق تعالی کی ہوگی سوا وجود حق تعالی کے دوسری چیز کو موجود کہنا بجز شرک اور کفر کے نہوگا معاذ اللہ ہم ایمان توحید پر لائے ہین نہ کہ شریک پر اور ازل کو وحید وجودی علمی کہتے ہین کہ اعیان ثابتہ کہ صور علمیہ ہین علم حق مین وجود حق سے موجود اور متمائز ہوئی ہین اسلیے کہ اوس جگہ سوا ذات اور وجود حق تعالی کے دوسری کوئی چیز موجود نہین پس اس سے معلوم ہوا کہ ذات اور وجود حق تعالی کا عین ذات اور وجود عالم کا ہے علاوہ اسکے سلسلہ موجودات کا منتہی ہوتا ہے واجب الوجود تک اور واجب تعالی واحد ہے بوحدۃ حقیقی اور اولاً واحد حقیقی بوحدۃ حقیقی کے خود بخود موجود تھا اور ثانیاً تمامی موجودات اوس ایک واجب الوجود سے موجود ہوئے ہین اور اسمین شک نہین ہے کہ تمامی موجودات حضرت واجب الوجود سے متاخر ہین اور ممکن نہین کہ مرتبہ حضرت واجب مین دوسری کوئی شے موجود ہووے بلکہ مقابلے مین اوس مرتبے کے سوا عدم صرف اور لاشئے محض کے کسی شئے کا توہم بھی نہین ہو سکتا ہے پس یہ موجودات عالم کے خالی اس سے نہین ہین کہ یا عین اوس ذات کی ہون اور وہی ذات ساتھ صور ان موجودات کے نمایان ہے یا وہ موجودات غیر اوس ذات کے ہون کہ عدم صرف اور لاشئے محض ہے اور شق ثانی خود باطل ہے اسلیے کہ عدم محض کا موجود ہونا محال ہے اسلیے کہ کوئی حکم اور اثر عدم محض پر مترتب نہین اور ان موجودات پر احکام اور آثار مترتب اور نمایان ہین پس نہونگے یہ موجودات عدم محض اور محال ہے ساتھ ان موجودات کے عدم محض کا ظاہر ہونا اسلیے کہ اسمین لازم آتا ہے قلب حقیقت کا اور منقلب ہونا وجود کا ساتھ عدم کے اور منقلب ہوتا معدوم کا ساتھ موجود کے ممکن نہین فَلَا یَکُوْنُ الْعَدَمُ الَّذِیْ ظَاهِرًا بِمَعْنَی الْمَوْجُوْدَاتِ فَتَکُوْنُ الْمَوْجُوْدَاتُ کُلُّهَا عَیْنَ الْحَقِّ تَعَالٰی بِالضَّرُوْرَةِ دیگر یہ کہ ممکن نہین کہ نتیجہ اور ثمرۂ ریاضات اولیاے کرام اور کشوفات انکے توحید الوجود ہے خلاف نفس الامر کے ہووے اسلیے کہ بہت سی آیات اور احادیث دلیل اوسکی ہین اگرچہ متکلمین خلاف واقعی تاویل اونکی کرتے ہین چنانچہ سابق ہین مذکور ہوا پس موجودات اور متعینات عالم از روے حقیقت کے عین حق تعالی کی ہین از روے مجاز اور اعتبارات نسبت اور اضافت اور متعین کے غیر حق اور اس مجاز کو مجاز واقعی اور نفس الامری کہتے ہین اسلیے کہ بسبب تعین کے آثار اور احکام مختلفہ اونپر مترتب ہین اور مدار احکام شریعت غرا کا بھی اسی غیریت پر ہے اسی جگہ سے بعضوں کا ملین نے فرمایا ہے شعر ہر مرتبہ از وجود حکمی دارد + گر حفظ مراتب نکنی زندیقی + پس مثال ذات اور وجود مطلق کی عالم کے ساتھ جیسا کہ ظہور صورت نوعیہ کا اوسکے افراد مین ویا مثل نسبت آب دریا کے ساتھ امواج اور حبابے ویا مثل زر وسیم کے ساتھ انواع حلیہ کے ویا نسبت طین کے ساتھ مختلف اوانی کے ویا نسبت موم کے ساتھ فرزین اور فیل اور پیادہ وغیرہ کے ویا رویت قطرات کے دریا مین ویا رویت ثمر کی شجر مین اور رویت شجر کی گٹھلی مین ویا نسبت حروف مفردہ اور مرکبہ کی ساتھ سیاہی سادہ کے ویا نسبت واحد کی ساتھ مراتب اعداد مرکبہ کے وغیر ذلک من الامثال بحکم مَا مِنْ کَثْرَةٍ اِلَّا وَقَدْ ضَبَطَهَا الْوَحْدَةُ وَبِمُوْجِبِ کُلُّ مُتَعَیَّنٍ مَسْبُوْقٌ بِاللَّاتَعَیُّنِ اور یہ کثرت متعینہ فقط وہم مین ہے حقیقت اور نفس الامر مین ایک ہی ذات اور ایک ہی وجود ہے پس ذات اور وجود حق تعالی کا عالم مین مستور ہے جیسا کہ صورت نوعیہ اپنے افراد مین اور موم فرزین وغیرہ مین مستور ہے وعلی ہذا القیاس فی الامثال پس یہ مثالین واسطے تفہیم اور تقریب ذہن طالب کے ذکر کی گئی ہین ورنہ فَلِلّٰهِ الْمَثَلُ الْاَعْلٰی حق تعالی باوجود اسکے کہ بتجدد ہزار عالم اوسکی ذات سے ظاہر ہوئے ہین اَلْاٰنَ کَمَا کَانَ منزہ ہے اوس تنزیہ اور اطلاق

باوجود مشارکت اپنے کے ساتھ توحید شہودی متکلمین اور علماے ظواہر اور عوام مومنین کے دیگر مراتب توحید مین منفرد اور مختص ہین ۔ آٹھوان مراقبہ توحید افعالی اور توحید صفاتی اور توحید ذاتی وغیرہ کے بیان مین ۔ واضح ہو کہ صوفیاے کرام کی اصطلاح مین مقام (ہمہ اوست) کو توحید افعالی کہتے ہین یعنی اول سالک کو یہی توحید پیش آتی ہے اسلیے کہ تمامی افعال سے یگانگی اور معرفت ذات کی ثابت ہوتی ہے اسلیے کہ جو کچھ کہ خیر اور شر اور رنج اور راحت نفع اور ضرر موت اور حیات کفر اور ایمان طاعت اور عصیان وغیر ذلک کہ افعال موجودات سے ہین حق تعالیٰ سے ہین کہ فاعل حقیقی وہی ہے جیسا کہ ذالقدر خیرہ وشرہ من اللہ تعالیٰ وارد ہے پس بجز ارادہ حق تعالیٰ کے صدور افعال مخلوق کا محال ہے جو کچھ کہ ہوتا ہے حق تعالیٰ ہی سے ہوتا ہے اسکو شریعت کہتے ہین اور مقام (ہمہ اوست) کو توحید صفاتی کہتے ہین یعنی بعد محویت توحید افعالی کے سالک کو توحید صفاتی پیش آتی ہے یعنی تمامی صفات سے بھی معرفت ذات کی حاصل ہوتی ہے اسلیے کہ جمیع صفات کہ حیات اور علم اور ارادت اور قدرت اور سمع اور بصر اور کلام اور خالقیت اور رازقیت وغیرہ کہ ہزارہا صفات ہین بدون ذات کے وجود انکا محال ہے صفات ذات سے اور ذات صفات سے کبھی منفک نہین پس اسکو معیت اور نسبت اور عینیت اور اضافت اور طریقت کہتے ہین کما قال تعالیٰ وھو معکم اینما کنتم پس جیسا کہ افعال کے روسے حق تعالیٰ کو پہچانا صفات کے روسے بھی پہچاننا چاہیے مثلاً اگر کوئی چیز کسی کو دیوے دینے والے کو معطی اور لینے والے کو قابض اور اگر کسی سے کوئی چیز منع کرے منع کرنے والے کو مانع اور جسکو منع کیا ممنوع تصور کرے وعلیٰ ہذا القیاس جمیع صفات کو اپنے مین تصور کرے اور اسمین اپنے کو محو کرے اور مقام (ہمہ اوست) کو توحید ذاتی کہتے ہین یعنی بعد محویت توحید صفاتی مین سالک کو توحید ذاتی پیش آتی ہے اسلیے کہ صفات اور ظہور صفات اور افعال اور آثار انکے کہ قائم ہین بدون ذات کے ممکن نہین اور یہ کبھی ذات سے منفک نہین ہر صفت مین ذات موجود ہے بغیر وجود ذات کے ظہور کسی صفات کا محال ہے پس وجود صفات اور افعال اور آثار اوس ایک وجود مطلق اور ذات بحت سے ہے اسی واسطے صفات اور افعال اور آثار کو عین ذات اور ہمہ اوست کہتے ہین حضرت شیخ کمال الدین عبدالرزاق کاشی قدس سرہ سے وحدة الوجود مین کسی نے سوال کیا آپنے جواب دیا کہ ہمہ اوست نہ ہریک اوست مثلاً اگر کسی نے بہ نسبت آنکھ یا کان یا ہاتھ یا پاؤن یا اور کسی عضو خاص زید کے کہا کہ یہ زید ہے پس وہ شخص خطا کریگا اسی طرح سے اگر کسی نے کسی مظہر بسیط یا مرکب کو کہا کہ یہ حق ہے وہ شخص کافر اور زندیق ہوگا قال الشیخ المھائمی قدس سرہ فی اراءة الدقائق لیس للظاھر الحق حکم الالوھیة کمن قال العقل الاول او النفس او الطبیعة او ما دونھا من الکواکب العناصر والمولدات باعتبار انھا الحق فقد اخطأ کمن قال لید زید انھا زید وان کانت یدہ من جملة مظاھرہ واذا کان مخطئا فی اطلاقہ الالوھیة علی ما لیس بالہ فقد کفر و تزندق پس جیسا کہ ہنوز ذکر کیا یگانگی افعال اور صفات اور ذات کی ویسا ہی خیال دوئی اور تفرقہ کا دل سالک سے دور ہوتا اور بیگانگی کو اپنے پاس جانے نہ دیتا اور ذات حق مین محو رہنے کو اصطلاح مین انکی وصال کہتے ہین حضرت فریدالدین عطار قدس سرہ منطق الطیر مین فرماتے ہین ۔ تو مباش اصلا کمال اینست وبس ۔ تو درو گم شو وصال اینست وبس ۔ اور صاحب گلشن راز قدس سرہ فرماتے ہین ۔ وصال این جا شود رفع خیال ست ۔ چو غیر از پیش برخیزد وصال ست ۔ تعبیران توحید دو کے ایک توحید آلہی ہے کہ جسکو توحید حقیقی بھی کہتے ہین وہ یہ ہے کہ حق تعالیٰ ازل الازال مین بوصف وحدت

لَوْحِيْلَ مَنْ يَنْطِقُ عَنْ نَعْتِهِ ۔ عَارِيَةٌ أَبْطَلَهَا الْوَاحِدُ ۔ تَوْحِيْدُهُ إِيَّاهُ تَوْحِيْدُهُ ۔ وَنَعْتُ مَنْ يَنْعَتُهُ لَاحِدٌ ۔ نواں مراقبہ توحید وجودی اور شہودی کے توفیق میں واضح ہو کہ اکثر صوفیہ محققین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم سلف سے خلف تک مسئلہ وحدۃ الوجود میں متفق ہیں اور یہ مسئلہ مطابق واقع اور نفس الامر کے ہے اسلیئے کہ دلائل عقلیہ اور نقلیہ قطعیہ اوسپر قائم ہیں چنانچہ سابق میں معلوم ہوا مگر حضرت شیخ ابو المکارم رکن الدین علاؤ الدولہ سمنانی قدس سرہ برخلاف جمہور محققین صوفیہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم کے قائل بوحدۃ الشہود کے ہوئے ہیں وَلٰكِنَّهُ تَابَ عَنْهُ عِنْدَ نَزْعِهِ إِلَىٰ مَا هُوَ الْحَقُّ عِنْدَ اللّٰهِ سُبْحَانَهُ كَذَا ذَكَرَ تِلْمِيْذُهُ الْخَاصُّ إِلَى الْحَضْرَةِ كَمَا نَقَلَهُ الشَّيْخُ مُحِبُّ اللّٰهِ الْإِلٰهْ آبَادِيُّ قُدِّسَ سِرُّهُ ۔ بعد اونکے اگرچہ میلان حضرت شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بنظر ظاہر مکتوبات کے طرف مسئلہ وحدۃ الشہود کو پایا جاتا لیکن بنظر اعلیٰ اونکے رجحان حضرت مجدد کا طرف مسئلہ وحدۃ الوجود کے معلوم ہوتا ہے چنانچہ مکتوب اول جلد ثانی میں فرماتے ہیں کہ (عالم موجود خارجی ست بوجود ظلی) اور چوالیسوین مکتوب میں جلد مذکور کے لکھتے ہیں کہ (عالم موجود ست موہوم متحقق) اسی واسطے حضرت شیخ ولی اللہ صاحب دہلوی قدس سرہٗ کہ اجلہ خلفاء حضرت مجدد کے ہیں مکتوب مدنی میں مطابق کلام حضرت مجدد کو ساتھ کلام صاحب فصوص حضرت شیخ اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے کیا ہے جیسا کہا انہوں نے مِنْ آثَارِكَ التَّعْبِيْرُ عَنْ تَأَصُّلِ الْأَسْمَاءِ وَفَرْعِيَّةِ الْمُمْكِنَاتِ فِيْ هٰذِهِ الْمَرْتَبَةِ فَلَهُ عِبَارَتَانِ كِلْتَاهُمَا صَحِيْحَةٌ فِيْ إِحْدٰىهُمَا يَعْنِيْ عِبَارَةَ إِمَامِ الْأَئِمَّةِ الشَّيْخِ ابْنِ الْعَرَبِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ حَقَائِقَ الْمُمْكِنَاتِ هِيَ الْأَسْمَاءُ وَالصِّفَاتُ مُتَمَيِّزَةً فِيْ مَرْتَبَةِ الْعِلْمِ وَالثَّانِيَةِ يَعْنِيْ عِبَارَةَ الشَّيْخِ الْمُجَدِّدِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ حَقَائِقَ الْمُمْكِنَاتِ هِيَ عُكُوْسُ الْأَسْمَاءِ وَالصِّفَاتِ الْمُنْطَبِعَةِ فِي الْأَعْدَامِ الْمُقَابِلَةِ لَهَا وَلَا فَرْقَ بَيْنَ الْعِبَارَتَيْنِ إِلَّا فَرْقًا ضَعِيْفًا لَا يُعْبَأُ بِهِ عِنْدَ التَّفْتِيْشِ عَنْ حَقَائِقِ الْأَشْيَاءِ عَلٰى مَا هِيَ عَلَيْهِ فِي الْجُمْلَةِ فَالْقَوْلُ بِأَنَّ حَقَائِقَ الْمُمْكِنَاتِ عُكُوْسُ الْأَسْمَاءِ الْمُنْطَبِعَةِ الْمُقَابِلَةِ لَيْسَ مُخَالِفًا لِكَلَامِ الشَّيْخِ ابْنِ الْعَرَبِيِّ وَأَتْبَاعِهِ وَكَمْ لَهُمْ مِنْ تَصْرِيْحٍ أَوْ تَلْوِيْحٍ بِهٰذَا الْمَعْنٰى وَقِيْلَ إِنَّمَا نَالَ إِلٰى أَوْجُهِ الْمَسْئَلَةِ فَلَا حَاجَةَ إِلٰى نَقْلِ كَلَامِهِمْ وَالْإِطْنَابِ بِسَرْدِ تَصْرِيْحَاتِهِمْ وَأَيْضًا قَالَ قُدِّسَ سِرُّهُ فِيْهِ اعْلَمُوْا أَنَّ وَحْدَةَ الْوُجُوْدِ وَوَحْدَةَ الشُّهُوْدِ لَفْظَتَانِ تُطْلَقَانِ فِيْ مَعْنَيَيْنِ فَتَارَةً تُسْتَعْمَلَانِ فِيْ مَبَاحِثِ السَّيْرِ إِلَى اللّٰهِ تَعَالٰى فَيُقَالُ هٰذَا السَّالِكُ مَقَامُهُ وَحْدَةُ الْوُجُوْدِ وَذٰلِكَ مَقَامُهُ وَحْدَةُ الشُّهُوْدِ وَمَقَامُ وَحْدَةِ الْوُجُوْدِ هٰهُنَا الْاِسْتِغْرَاقُ فِيْ مَعْرِفَةِ الْحَقِيْقَةِ الْجَامِعَةِ الَّتِيْ تَعَيَّنَ الْعَالَمُ فِيْهَا بِحَيْثُ تَسْقُطُ عَنْهُ أَحْكَامُ التَّفْرِقَةِ وَالتَّمَايُزِ الَّتِيْ مَعْرِفَةُ الْخَيْرِ وَالشَّرِّ مَبْنِيَّةٌ عَلَيْهَا وَالشَّرْعُ وَالْعَقْلُ مُخْلِيَانِ عَنْهَا مُبَيِّنَانِ لَهَا أَتَمَّ بَيَانٍ وَأَوْفٰى إِخْبَارٍ وَهٰذَا مَقَامٌ يَحُلُّ فِيْهِ بَعْضُ السَّالِكِيْنَ حَتّٰى يُخَلِّصَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى مِنْهُ وَمَعْنٰى وَحْدَةِ الشُّهُوْدِ هٰهُنَا الْجَمْعُ بَيْنَ أَحْكَامِ الْجَمْعِ وَالتَّفْرِقَةِ فَيَعْلَمُ أَنَّ الْأَشْيَاءَ وَاحِدَةٌ بِوَجْهٍ مِنَ الْوُجُوْهِ كَثِيْرَةٌ مُتَبَايِنَةٌ بِوَجْهٍ آخَرَ وَهٰذَا الْمَقَامُ أَتَمُّ وَأَرْفَعُ مِنَ الْأَوَّلِ وَتَارَةً تُسْتَعْمَلَانِ فِيْ مَعْرِفَةِ حَقَائِقِ الْأَشْيَاءِ عَلٰى مَا هِيَ عَلَيْهِ فَنَظَرُ وَاقِفٍ وَجْهَ ارْتِبَاطِ الْحَادِثِ بِالْقَدِيْمِ فَوَقَعَ عِنْدَ قَوْمٍ أَنَّ الْعَالَمَ أَعْرَاضٌ مُجْتَمِعَةٌ فِيْ حَقِيْقَةٍ وَاحِدَةٍ كَمَا أَنَّ صُوْرَةَ الْإِنْسَانِ وَصُوْرَةَ الْفَرَسِ

ہوا ہے اور اسما اور صفات مقام حضرت علم مین فقط نسب و اضافات اور شیون ذاتیہ کو کہتے ہین کہ اعیان اور اسما اوس مقام مین بوجود خارجی کی نہین رکھتے ہین اور ثبوت اون اعیان کا ذات مین ایسا ہے جیسا کہ دوائر صغار دوکبار کرہ مین اور شجر گٹھلی مین اور اسما و صفات جزئیہ غیر متناہی ہین اگرچہ اصول متناہی کے طرف منتہی ہوتے ہین لیکن یہ تعدد اور کثرت غیر متناہیہ وحدۃ الوجود حق تعالی کے منافی نہین ہے جیسا کہ تعدد اسما و صفات زید کے مثلاً شکل نوم اور ربقظہ اور قیام اور قعود وغیرہ شیونات زید کے ہین وحدۃ زید کے منافی نہین ہین **گیارھوان مراقبہ** معرفت مکان مین یہ تتمہ کلام وحدۃ الوجود کا ہے سالک جبتک کہ عارف مکان اور زمان کا نہوگا توحید وجودی اور معرفت ذات و صفات حق تعالی کی اوسکو بخوبی حاصل نہوگی واضح ہو کہ بعضے متکلمین کے نزدیک اور نیز لغت اور عرف عوام مین مکان اوس چیز کو کہتے ہین کہ جسمین دوسری شئے قرار پکڑے جیسے تخت زمین مین اور زید گھر مین اور گیہون ظرف مین اور بعض حکما اور اکثر متکلمین خلاے مجرد عن المادہ یعنے بُعد موہوم کو جو جسم مین ساری ہے مکان کہتے ہین اور سواے جسم کے اُس مکان کا جداگانہ کچھ تاصل نہین بلکہ جسم متمکن سے ایک فضا اور فراغ موہوم انتزاع کرتے ہین اور ارسطو مشائی اور اوسکے تابعین کی اصطلاح مین مکان عبارت ہے سطح باطن جسم حاوی سے جو مماس سطح ظاہر جسم محوی کے ہے اور حیز بھی ایک مکان ہے کہ حاصل ہوتا ہے اوس سے تمایز اجسام کا اشارہ حسیہ مین اور حیز مرادف مکان کا ہے لیکن مشائیہ کی اصطلاح کے موافق حیز اعم ہے مکان سے اسلیے کہ انکے بیان تعریف مکان سے عرش خارج ہوجاتا ہے کیونکہ عرش کو فقط وضع اور محاذات خاص ہے بہ نسبت جوف اور ماتحت اپنے کے اور واسطے اسکو کوئی جسم حاوی نہین ہے پس انکے بیان عرش متحیز ہوگا نہ متمکن اور افلاطون اشراقی اور اوسکے تابعین خلا یعنی بُعد مجرد عن المادۃ موجود فی الخارج کو مکان کہتے ہین اور یہ مکان جسم متمکن مین ساری ہے اور یہ باوجود موجود فی الخارج ہونیکے مدافع اور مزاحم جسم متمکن کے نہین ہے اسلیے کہ وہ مادیات مین سے نہین ہے اور افلاطون اوسکو بوجہ توارد صور اجسام کے اوسمین کبھی ہیولی کے ساتھ تعبیر کرتے ہین اور کبھی صورت جسمیہ کے ساتھ کیونکہ بُعد توارد صور اجسام کے اوسمین ابعاد ثلثہ تقدیر کرسکتے ہین اور انکے بیان جسم ہیولی و صورت سے مرکب نہین ہے جیسے کہ مشائیہ کہتے ہین و نہ جز لایتجزی سے جیسے کہ متکلمین کہتے ہین بلکہ اشراقیین کہتے ہین کہ جسم ایک جوہر بسیط ہے کہ قائم بالذات اور قابل اتصال اور انفصال کے ہو پس باعتبار جوہر اور ذات کے جسم اور باعتبار صورت نوعیہ کے ہیولی کہتے ہین پس یہ چہار مذہب ہین پس مذہب اول ایک معنی اصطلاحی ہین مطابق لغت اور عرف عوام کے کیونکہ یہ ایک اسم ظرف ہے بمعنی جاے بودن کے فلا مناقشۃ فیہ ولیکن مذہب ثانی پس اگر ارادہ کرتے ہین وہ موہوم سے صرف امر وہمی انتزاعی لاشئے محض پس یہ تو بالبداہۃ باطل ہے اور اگر ارادہ کرتے ہین وہ اوس سے ایک امر منتزع کسی موجود منشا سے جیسے کہ دوائر منتزعہ وجود کرہ سے پس یہ قریب من الحق ہے جسکے طرف حضرات صوفیہ کرام کا بھی میلان ہے کہ مذہب رابع ہے ولیکن مذہب ثالث پس وہ بھی ایک امر اصطلاحی ہے کہ اخص ہے حیز سے یہ بھی قابل مناقشہ کے نہین لیکن ایرادات اصحاب سطح کے اصحاب بُعد پر اسطرح کہ بُعد اگر موجود ہو وے البتہ مادی ہوگا اسلیے کہ بُعد لوازم مادہ مین سے ہے اور اگر بُعد سارئی ہو وے تمامی اجسام مین ہر آئینہ تداخل ہوگا بعض ابعاد کا بعض ابعاد مین اور یہ محال ہے اور اگر مکان بُعد مجرد ہو وے تو نہ صحیح ہوگا اقتضاے طبیعت بعض اجسام کا اپنے مکان کو بسبب مشابہ ہونے بعض اجزا مکان کے ساتھ بعض کے اس تقدیر مین پس بیجا ہین اور ساقط پس ایراد اول ساقط ہے اسطرح پر کہ اصحاب بُعد مراد لیتے ہین بُعد مجرد سے لطیف کو جو ضد غلیظ کا ہے اور مادّی سے مراد لیتے ہین غلیظ کو جو

لیکن جو کچھ کہ باعتبار مکان جسمانیات کثیف کے بعید ہے باعتبار مکان جسمانیات لطیف کے قریب ہے اسلیے کہ جو مسافت
مکان جسمانیات کثیف مین مثلاً ایک مہینے مین جا سکتا ہے مکان جسمانیات لطیف مین مثلاً ایک ساعت مین جا سکتا ہے اور
جو ایک ساعت مین مکان جسمانیات لطیف سے جا سکیگا مکان جسمانیات کثیف سے ایک مہینے مین بھی نجا سکیگا اور
اسی پر قیاس کیا چاہیے آواز رعد اور توپ وغیرہ کو اور اوسکے قرب اور بعد کو بھی حسب مراتب اوسکے تیسرا مکان
جسمانیات الطف کا ہے جیسا کہ مکان نور آفتاب اور مہتاب اور ستارے اور شعلہ آتش وغیرہ کا ہے جو کچھ کہ مکان
جسمانیات لطیف مین دور ہے مکان جسمانیات الطف مین نزدیک ہے مشرق و مغرب مکان جسمانیات لطیف
مین دور ہے اور مکان جسمانیات الطف مین نزدیک ہے دلیل اوسکی یہ ہے کہ بمجرد نمودار ہی قرص آفتاب کے افق مشرق سے
بلا توقف اور درنگ شعاع اوسکی باوجود بُعد مسافت کے مغرب کو پہونچتی ہے اور روشنی آفتاب کی بفرض
و تقدیر اگر مکان ہوا مین ہوتی تو ایک مدت مین مغرب تک پہونچتی اور نور آتش وغیرہ بھی یہی حکم رکھتا ہے دوسری
دلیل یہ کہ جب شمع مثلاً گھر مین لائی جاوے اور روشن کی جاوے تمام گھر مین روشنی پھیل جاتی ہے اور گھر روشن
ہو جاتا ہے بدون اسکے کہ ہوا گھر کی نکل جاوے پس اس سے جانا گیا کہ ہوا کے اندر ایسا ایک مکان الطف ہے مکان
ہوا سے کہ ہرگز ہوا بسبب کثافت اپنے کے اوس مکان الطف مین نہین جا سکتی ہے اور نور آفتاب بھی بسبب لطافت
کے مکان ہوا مین بر تقدیر خلو ہوا کے نہین جا سکتا ہے لیکن بہ سبب غایت قرب کے درمیان ان دونون مکان کے باہمدیگر
تمیز اور شناخت کرنا بجز براہین عقلی اور مکاشفات قلبی اور مشاہدات سرّی اور معائنات روحی کے متعذر ہے
اے سالک اگر اسمین اشکال جانتے ہو برہان دیگر یہ ہے کہ حقیقت آتش کی حرارت ہے اور خاصیت اوسکی احراق
اور تو جسکو آتش جانتا ہے صورت آتش کی ہے اور خاصیت اوسکی اضاءت ہے اور آتش ضد آب کی ہے اسلیے
کہ طبیعت اور حقیقت آب کی رطوبت ہے اور خاصیت اوسکی سردی اور ضدین کا جمع ہونا محال ہے اور ہرگز نہین
ہو سکتا ہے کہ آب و آتش ایک مکان مین جمع ہووین جب یہ جان لیا تونے پس جان تو اے طالب کہ آب گرم
مین بالضرور آتش موجود ہے اسلیے کہ اس سے مثلاً ہاتھ جلتا ہے زیادہ سے اور حال یہ کہ درمیان آب و آتش کے
ضد ہے ہرگز یہ ایک مکان مین جمع نہین رہ سکتے ہین پس اس سے معلوم ہوا کہ واسطے آتش کے درمیان پانی کے
سوائے مکان پانی کے دوسرا مکان ہے اور پانی کے مکان مین آتش نہین کیونکہ اگر آب اور آتش ایک مکان مین جمع
ہووین تو اجتماع ضدین کا لازم آوے گا اور یہ محال ہے لیکن یہ دونون مکان باہمدیگر نہایت قریب ہین اور ہر ایک
دوسرے سے نہ جدا ہے و نہ باہم متصل و نہ منفصل اوس سے جب تجھکو یہ معلوم ہوا پس جان تو اے سالک کہ درمیان
ان دونون مکان کے مزاحمت اور مضایقت نہین ہے دلیل اوسکی یہ ہے کہ جب ایک شمع روشن کسی حجرے مین
لائی جاوے تو نور اوسکا تمامی ہوا مین کہ اندرون حجرے مین ہے پہونچتا ہے اور اسی طرح اگر سیکڑون شمع
اوسمین لائی جاوین تو انوار سبکے اوس ایک حجرے مین جمع ہونگے بدون اسکے کہ نور شمع اول کا اوس حجرے سے
نکل جاوے اور اس مکان کو بُعد بھی ہے اسلیے کہ نور آفتاب کا حجاب کثیف سے نہین گذر سکتا ہے اور بہ سبب زیادتی
بُعد مفرط کے وہ نور منقطع ہو جاتا ہے پس اس سے معلوم ہوا کہ جو کچھ کہ پیچھے حجاب کے ہے و یا ورا بُعد مفرط کے اس
مکان سے دور ہے پس یہ تینون قسم مکانون کی کہ مذکور ہوئے مکانات جسمانیات کے تھے دوسری قسم مکان روحانیات
کا ہے انواع اوسکے بہت ہین ماحصل انکا چار نوع پر ہے نوع اول مکان اون فرشتون کا ہے جو موکل
ہین اوپر دوزخ اور زمین اور جبال اور کل ذی روح روے زمین اور دریا اور رعد اور سحاب وغیرہ ذلک مثل مکان

حار یابس ہے اور طبیعت ہوا کی حار رطب اور طبیعت پانی کی بارد رطب اور طبیعت خاک کی بارد یابس ہے مکان خاک کا تو ظاہر ہے اور اس مکان خاک کثیف مین دوسرا مکان پانی کا ہے لطیف اور مکان آب مین مکان ہوا کا ہے لطیف تر اوس سے اور مکان ہوا مین مکان آتش کا ہے اوس سے لطیف تر اور اوس سے زیادہ لطیف تر اوسمین مکان روح کا ہے اور اوس سے زیادہ لطیف تر اوسمین مکان خاص حق تعالی کا ہے یہ مکان فوق سب مکانونکے ہے حدیث قدسی مین ہے اِنَّ فِي جَسَدِ اٰدَمَ لَمُضْغَةً وَّفِي الْمُضْغَةِ قَلْبًا وَّفِي الْقَلْبِ رُوْحًا وَّفِي الرُّوْحِ نُوْرًا وَّفِي النُّوْرِ سِرًّا وَّفِي السِّرِّ اَنَا اور بعض روایت مین رفي المضغة فُؤَادًا وَفِي الْفُؤَادِ رُوْحًا وَّفِي الرُّوْحِ سِرًّا وَّفِي السِّرِّ خَفِيًّا وَّفِي الْخَفِيِّ اَخْفٰى وَفِي الْاَخْفٰى اَنَا واسی کو مولانا جلال الدین رومی قدس سرہ مثنوی مین فرماتے ہین + اتصالی بے تکیف بی قیاس ہست رب الناس را با جان ناس + اور کسی بزرگ نے فرمایا رباعی معشوق عیان بود نمیدانستم + با ما بمیان بود و نمیدانستم + گفتم بطلب مگر بجائی برسم + خود تفرقہ خوان بود نمیدانستم + اور یہ امکنہ کہ مذکور ہوئے باینکہ بگرفتہ ہین اور یا یکدیگر قریب تر یا دہے اے رب حضوری تیرے سے اور غیبوبت اور غفلت میری سے فریاد ہو جمال باکمال تیری سے اور نابینائی میری سے فریاد ہزار فریاد لسعد ب جانم فدائے و قربان تو باد اگر کوئی کہے کہ بر تقدیر اثبات مکان کے کہا جاوے گا کہ مکان ازل مین تھا یا نہین اگر تھا تو لازم آتا ہے کہ قدیم ہووے اور حق تعالی کے ساتھ دوسری قدیم کو ثابت کرنا کفر ہے اور اگر ازل مین نتھا تو حادث اور مخلوق ہوگا اور حلول قدیم کا حادث مین محال ہے پس اس سے معلوم ہوا کہ بہر حال اثبات مکان کا متعذر ہے جواب اوسکا یہ ہے کہ ہر گز حلول ذات اور صفات حق سبحانہ و تعالی کا کسی مخلوق مین روا نہین و نہ حلول کسی مخلوق کا ذات مین اوسکے لیکن اس طریق سے ہم کہتے ہین کہ جس طریق سے معیت روح کی قالب کے ساتھ ہے روح تمامی ذرات قالب کو محیط ہے اور روح مع حقیقت اپنے ہر ذرۂ قالب کے ساتھ موجود ہے باوجود اسکے کہ حلول اوسمین روا نہین اسلیے کہ حلول اور اتحاد اور انتقال عوارض اجسام سے ہے اور کوئی شئے عوارض اجسام سے روح پر جائز نہین پس جیسا کہ روح حقیقت خود تمامی ذرات اور اجزاء قالب کے ساتھ موجود ہے بے حلول اور بے اتحاد کے اوس مکان مین کہ لائق لطافت روح کے ہے ویسا ہی ذات مقدس رب العزت کی ساتھ ذرات تمامی مخلوقات کے مع حقیقت اپنے موجود ہے بے حلول اور بے اتحاد اور بے انتقال اور بے مماسة اور بے محاذات کے اوس مکان مین کہ لائق قدس اور نزاہت اور پاکی اور رفعت اوسکی کے ہووے کہ برتر ہے تمامی معقولات اور مخلوقات سے کیونکہ یہ مکان عین وجود مطلق کا ہے اور ایک اسم اسماء حسنی مین سے ہے پس حلول و اتحاد وغیرہ لوازم اجسام کی اسمین گنجایش کہان پھر اگر کوئی کہے کہ جواب مذکور سے لازم آتا ہے کہ حق سبحانہ و تعالی بذات خود مواضع قذر مین بھی موجود ہے مثل مراتع و مزابل وغیرہ کے اور یہ امر نہایت مستنکر ہے جواب اسکا یہ ہے کہ رعایت ادب بیچ مراتب وجود کے فرض عین ہے + ہر مرتبہ از وجود حکمی دارد + گر حفظ مراتب نکنی زندیقی + اسی واسطے نکہا چاہیے کہ اے آفریننده خوک و مار و کژدم و پدید آرندۂ خاک و خاشاک اگرچہ حق سبحانہ و تعالی خالق تمام اشیا کا ہے سواے اوسکے ایک مچھر بھی کوئی نہین پیدا کر سکتا ہے واسطے رعایت اسی ادب کے فرمایا ابراہیم علیہ السلام نے وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ یعنی جب بیمار ہوتا ہون مین اور نکہا کہ جب بیمار کرتا ہے وہ مجھکو اگرچہ خالق بیماری کا حق تعالی ہے چونکہ وہ مکروہ طبیعی ہے نسبت اوسکی اپنے طرف کی اور شفا خوش اور مرغوب طبیعی ہے نسبت اوسکی طرف حق تعالی کے کی واسطے تعلیم اسی ادب کے فرمایا حق تعالی نے مَا اَصَابَكَ مِنْ حَسَنَةٍ فَمِنَ اللّٰهِ وَمَا اَصَابَكَ مِنْ سَيِّئَةٍ فَمِنْ نَّفْسِكَ چنانچہ حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ نے اس امر کو فصوص

٣٧

فصوص لکھتے ہین کہ عرب اطلاق عرش کا کبھی ملک پر بھی کرتے ہین جیسے کہ کہتے ہین کہ (ثُلَّ عَرْشُ المَلِكِ) یعنے خلل پذیر ہوا ملک بادشاہ کا اسی جگہ سے اکابر اولیا کہتے ہین کہ جو عرش پانی پر تھا وہ ملک ہے اسلیے کہ عرش رحمن کی ایک صورت ہے اون صورتون مین سے جو ہیولی کلی پر فائض ہین اور ہیولی کلی عبارت ہے پانی سے جو مشتمل ہے صور عالم کو اور اسی کی طرف اشارہ کیا حق تعالی نے ساتھ قول اپنے کے کہ (وَالْبَحْرِ الْمَسْجُورِ) ہے یعنی بحر ممتلی ہے صور موجودات سے اور یہ بحر عبارت ہے ہیولی کلی سے جسکو نفس رحمانی بھی کہتے ہین اور یہ پانی جو ظاہر ہے مظہر اوسکا ہے پانچوان عرش عظیم فلک الافلاک اور فلک اطلس ہے اور یہ عرش اجسام کا ہے اوسمین تمامی صور کائنات بوجہ جزئی منتقش ہین اور یہ قابل محو و اثبات کے ہین بعض اسکو عرش مجید اور بعض جسم کل کو عرش عظیم کہتے ہین چھٹا عرش کریم کہ وہ کرسی ہے ساتوان یہ کہ تمامی افراد عوالم وجود کے عرش رحمن کے ہین آٹھوان یہ کہ حقائق بحر امکان کے عرش ہین واسطے حقائق بحر وجوب کے اور بحر وجوب مستوی اور متصرف ہے اوپر بحر امکان کے اور حقیقت انسانیہ برزخ ہے درمیان بحر وجوب اور بحر امکان کے نوان یہ کہ عرش عبارت ہے اوس تخت سے کہ جسپر قیامت کے روز روح اعظم متمثل ہوگی بدلیل آیۃ کریمۃ یَوْمَ یَقُوْمُ الرُّوْحُ وَالْمَلٰٓئِکَۃُ اور حدیث کہ حق تعالی اول بصورت منکر اور بعد اوسکے بصورت معروف واسطے مومنین کے متمثل ہوگا دسوان یہ کہ عرش عبارت ہے قلب مومن سے اور مراد قلب سے احدیت روح اور جسم ہے اسلیے کہ قَلْبُ الْمُؤْمِنِ عَرْشُ اللّٰہِ وارد ہے اور مراد مومن سے مومن کامل ہے یعنے حضرت آدم اور دیگر انبیا علی نبینا و علیہم السلام اور اونکے وارثین فرمایا اللہ تعالی نے سورۂ اعراف مین اِنَّ رَبَّکُمُ اللّٰہُ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَیْنَہُمَا فِیْ سِتَّۃِ اَیَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ یعنی رب تمھارا وہ اللہ ہے کہ جسنے پیدا کیا آسمانون کو اور زمین کو اور جو کچھ کہ درمیان اون دونون کے ہے بیچ عرصہ چھ روز کے پھر متصرف ہوا اوپر دل مومن کامل کے یعنے آدم صفی اللہ کے اور تفسیر اوسکی بیچ تورات تکوین کے وارد ہے کہ حق تعالی نے بیچ عرصہ چھ روز کے آسمانون کو اور زمین کو اور جو کچھ کہ درمیان اون دونون کے ہے پیدا کیا اور ساتوین روز آدم صفی اللہ کو پیدا کیا اور تطبیق دونون کتاب کی درکار ہے اور بیچ تفسیر استوا عرش ساتوین روز کے جو کچھ کہ تورات مین ہے غور کرنا چاہیے تو مجہول معلوم سے دریافت ہووے یعنے مطابق تفسیر دونون کتاب کے اس عرش سے قلب آدم مراد ہے اور آدم ساتوین روز پیدا ہوے اور اس عرش کو بعض کرسی کے ساتھ بھی تعبیر کرتے ہین پس جبکہ از روے اصطلاح اور محاورے کے معنی عرش کو تونے جان لیا اور یہ بھی تونے معلوم کیا کہ اطلاق عرش کا اوپر ان معانی مذکورہ بالا کے ہوتا ہے کما ذکرہا الاکابر من المحققین پھر جان تو اے طالب کہ استوا عبارت ہے تعلق تصرف سے جیسا کہ تعلق تصرف روح کا ہے جسم کے ساتھ پس ایسا ہی استوا رحمن کا یعنے تعلق تصرف رحمن کا ان عرشون پر سمجھنا چاہیے پس اس اعتبار سے علی الترتیب جملہ تعینات عالم کو محل استوا حق تعالی کا سمجھنا چاہیے اور بلسان اشارہ اطلاق عرش کا دوام ظہور حق تعالی بلا احتجاب پر بھی ہوتا ہے اسلیے کہ استواء آفتاب ہے حسب محاورے کے اشارہ ہے طرف دوام ظہور آفتاب بلا احتجاب کے نیم روز مین اگرچہ نور آفتاب کا شب و روز یکسان ہے لیکن محتاجان نور کو استوا کے وقت بہرہ تمام ہے اسی طرح ذات مقدسہ اور صفات علیا کے حق تعالی کو بھی قبل استواء اور بعد استواء کے قدس اور نزاہت اور جمال اور کمال یکسان ہے اور دوام ظہور بلا حجاب مین فیض عام ہے اور ہر حکم عالم ناسوت مین اسی عرش سے آتا ہے دیگر یہ کہ بادشاہی بادشاہان مجازی نمود آن بادشاہی بادشاہ حق جل علی کی ہے اسلیے کہ بادشاہان مجازی کو ایک دربار خاص ہے واسطے خاصان اور محرمان کے

ہووے ساتھ حرکت فلک اعظم کے کہ یہ بھی اونکے یہان عرض ہے لازم آتا ہے اوس سے قیام العرض بالعرض اور یہ باطل ہے انکے نزدیک بھی اور دوسری وجہ بطلان کی یہ کہ اگر قائم ہووے زمان ساتھ حرکت کے البتہ قائم ہوگا وہ ساتھ حرکت توسطیہ کے یا ساتھ حرکت قطعیہ کے اور یہ دونون باطل ہین لیکن بطلان اول کا اسواسطے ہے کہ حرکت توسطیہ ایک امر غیر منقسم ہے اونکے یہان پس کیونکر وہ حرکت ذی مقدار ہوگی اور کسطرح ہوگا زمان امر منقسم متصل غیر قارّ الاجزاء اور بطلان ثانی کا اسواسطے ہے کہ اگر زمان ساتھ حرکت قطعیہ کے قائم ہووے تو وہ وہمی ہوگا جیسے کہ حرکت قطعیہ وہمی ہے کہ اصلا وجود خارجی نہین رکھتی ہے جیسے کہ مذہب متکلمین کا ہے اور یہ باطل ہے مشائیہ کے نزدیک بھی ولیکن زعم متکلمین کا پس یہ بھی باطل ہے اوس دلیل سے کہ جس دلیل سے اوسکو حکما نے باطل کیا ہے اور وہ دلیل یہ ہے کہ اگر زمان موہوم اور غیر موجود فی الخارج ہووے تو قطع نظر ذہن سے نہ صحیح ہونگے احکام ہمارے کہ اوسپر واقع ہین پس تالی باطل ہے پس مقدم بھی مثل اوسکے باطل ہے اور اگر زمان حادث ہووے تو ہوگا وہ مسبوق بالعدم ساتھ سبقت زمانیہ کے اسطرح پر کہ نہ جمع ہووے مسبوق ساتھ سبقت زمانیہ کے اور اس قسم کا تقدم لوازم زمان سے ہے پس لازم آیا اس سے کہ واسطے زمان کے زمان ہووے اور لازم آیا وجود زمان کا وقت فرض عدم زمان کے اور یہ خلاف مفروض ہے اور باطل اور خصوصا حکماے مشائیہ پر کہ قدم زمان کی قائل ہین وارد ہوتا ہے کہ اگر زمان متجدد غیر قارّ الاجزاء ہووے تو البتہ واسطے ہر ایک جزو کے اوسکے اجزا مین سے عدم سابق اور عدم لاحق ہوگا پس اس تقدیر مین وہ جزء حادث ہوگا اور مجموع اور مرکب حوادث کا بالضرور حادث ہوگا پس بر تقدیر ہونے زمان کے متجدد اور غیر قارّ الاجزاء کیونکر وہ قدیم ہوگا باوجود اسکے مسلمات حکماے مشائیہ مین سے ہے کہ جو چیز مرکب ہے حادث ہوتی ہے پس حق یہ ہے کہ وجود مطلق کہ سبکو محیط ہے دہر اور سرمد ہے کہ تمامی عالم کو مستوعب ہے کما وَرَدَ فِی الْحَدِیْثِ الْقُدْسِیِّ یُؤْذِیْنِیْ ابْنُ اٰدَمَ یَسُبُّ الدَّهْرَ وَاَنَا الدَّهْرُ پس یہی ہے مذہب صوفیہ صافیہ کا وَلِغَایَۃِ ظُهُوْرِہٖ وَاِشْرَاقِہٖ کَلَّتْ اَبْصَارُ عُقُوْلِ الْفَلَاسِفَۃِ وَالْمُتَکَلِّمِیْنَ عَنْ اِدْرَاکِہٖ پس نہین ہے وہ مقدار کسی شے کا بلکہ بسبب اوسکے قدیم اور ازلی اور ابدی ہونیکے منتزع ہوتا ہے اوس سے امتداد زمان اور بسبب حوادثات زمانیہ کے اوسمین متبدل ہوتا ہے وہ ایک لباس سے ساتھ دوسرے لباس کے اور ایک صورت سے ساتھ دوسری صورت کے اور منسوب ہوتے ہین حوادثات متجددہ اوسکے طرف پس اسی سے حکما وغیرہ اسبابکا توہم کرتے ہین کہ اس امتداد انتزاعی مین تجدد اور غیر قارّ الاجزاء ہے اور نام رکھتے ہین اس امر وہمی کا زمان اور اوسمین خرافات بکتے ہین کہ وہ موجود خارجی قدیم ازلی ابدی ہے باوجود اسکے اونکے نزدیک بھی امور انتزاعیہ کے لیے وجود خارجی نہین ہے جیسے کہ کہتے امور انتزاعیہ کے لیے مثلا کوئی وجود خارجی نہین ہے سواے وجود کرہ کے اور اگر زمان حرکت سے منتزع ہوتا جیسے کہ حکما گمان کرتے ہین البتہ وہ امور انتزاعیہ مین سے ہوتا پس کیونکر ہوگا وہ موجود خارجی ہان زمان نفس الامر مین موجود ہے اوسکی منشا کے وجود کے ساتھ جو دہر اور سرمد ہے یعنے منشا زمان کا وجود حقیقی ہے نہ حرکت جیسے کہ فلاسفہ کہتے ہین اسلیے کہ حرکت انتزاعیہ غیر موجود فی الخارج ہے پس کیونکر ہوگی حرکت علت واسطے وجود موجود خارجی کے کہ زمان ہے اور واقع مین اس امتداد انتزاعی مین اصلا تجدد نہین بلکہ یہ لوازم حوادثات مین سے ہے پس یہ امتداد وہمی انتزاعی قارّ الاجزاء ہے نہ غیر قارّ الاجزاء جیسے کہ حکما غیر قارّ الاجزاء توہم کرتے ہین پس اصطلاح متکلمین کا کہ زمان کو امر موہوم حادث غیر موجود فی الخارج کہتے ہین اگر اوس موہوم سے امر انتزاعیہ کسی منشا سے مراد لیتے ہین تو البتہ واسطے اوسکے ایک وجہ صحت کی ہوگی لیکن اسکو بھی نظر دقیق باطل کرتی ہے اور حکم کرتی ہے کہ حقیقت مین منشا اوسکا دہر ہے نہ یہ امر

دوسرا زمان جسمانیات لطیف کا ہے اور وہ زمان جن اور شیاطین کا ہے جو زمان جسمانیات کثیف مین دراز ہے جسمانیات لطیف مین کوتاہ ہے جو کام زمان جسمانیات لطیف مین ایکروز مین کرتے ہین زمان جسمانیات کثیف مین ایک مہینہ مین بھی نہین کر سکتے ہین جیسے کہ سرعت افعال جن اور شیاطین اور سرعت بالیدگی اونکے فرزندونکی ایک یوم مین ہے افعال اور بالیدگی بنی آدم کی مہینون مین بھی نہین ہوتی ہے تھوڑا زمان جنونکا بہ نسبت زمان جسمانیات کثیف کے بہت ہے اور کوتاہ اوسکا دراز ہم اور واسطے زمان جنون کے بھی ماضی اور مستقبل اور حال ہے لیکن ماضی اور مستقبل آدمی کا جنونکے نزدیک حال ہے تیسرا زمان روحانیات کا ہے اسکے اقسام بہت ہین غرض ہماری ایک قسم سے حاصل ہوتی ہے اور اسپر اختصار کیا جاتا ہے یہ زمان فرشتونکا ہے زمان دراز جنونکا بیچ زمان فرشتونکے کوتاہ ہے ہزار سال مثلاً جنونکا ایک دم ملائکہ کا ہے ماضی اون مانند ازل ہے اور مستقبل اوسکا ابد اور یہ زمان ازل اور ابد کو محیط نہین اسلیے کہ متناہی غیر متناہی کو محیط نہین چوتھا زمان حق تعالی کا ہے کہ یہ زمان حقیقت تمامی ازمنہ کی ہے نہ اسکو ماضی ہے و نہ مستقبل یہ ازل اور ابد کو محیط ہے بلکہ ازل اور ابد ایک نقطہ اوس زمان کا ہے اور ازل اوسکا عین ابد ہے اور ابد اوسکا عین ازل بلکہ اوس زمان مین ازل اور ابد ایک لمحہ اور ایک طرفۃ العین ہے اور اوس زمان کو ایاب اور ذہاب اور تجدد اور تعدد اور تبعض نہین ہے جیسا کہ مکان حق تعالی کا ایک ہے تعدد پذیر نہین اور کوئی ذرہ ذرہاے مخلوقات مین سے اوس سے دور نہین ایسا ہی زمان اوسکا بھی ایک ہے تعدد پذیر نہین اور اوسکے مملکت مین تمامی مخلوقات ایک ذرہ ہے اور وہ ایسا ایک زمانہ ہے کہ اوس مین تقدیر اس زمانے اور اس زمانے کی اور اس لحظے اور اس لحظے کی نہین ہو سکتی ہے پس حق تعالی بیچ اس ایک زمان غیر متعدد کے قدیر ہے ازلاً و ابداً بیک قدرت غیر متعدد اوپر تمامی مقدورات غیر متناہی کے اور علیم ہے ازلاً و ابداً بیک علم غیر متعدد کے تمامی معلومات غیر متناہی کو اور مرید ہے ازلاً و ابداً بیک ارادہ غیر متعدد کے تمامی مرادات غیر متناہی کو اور سمیع ہے ازلاً و ابداً بیک سماعت غیر متعدد کے مسموعات غیر متناہی کو اور بصیر ہے ازلاً و ابداً بیک بصارت غیر متعدد کے تمامی مبصرات غیر متناہی کو اور کلیم ہے ازلاً و ابداً بلا انقطاع بیک کلام غیر متعدد کے تمامی کلمات غیر متناہی کے ساتھ اسی جگہ سے ہے کہ خاموشی حق تعالی پر محال ہے گروہ اہل بدعت جب ان اسرار الاسرار کے انوار سے محجوب ہین قدم قرآن مجید اور دیگر کتب سماویہ کے منکر ہوئے اور کہا کہ اوسوقت نہ موسی علیہ السلام تھے اور نہ طور سینا کیونکر آیہ بین حق تعالی نے موسی کے ساتھ کہا کہ فَاخْلَعْ نَعْلَيْكَ إِنَّكَ بِالْوَادِ الْمُقَدَّسِ طُوًى بیچارے اگر مجاہدہ مضیق زمان اور مکان اور تنگنا سے عالم اجسام سے درگذرتے اور ازمنہ اور امکنہ روحانیات مین سفر کرتے اور روحانی کی دوربین سے امکنہ اور ازمنہ کو بخوبی مطالعہ اور ملاحظہ کرتے البتہ جانتے کہ حق تعالی نے موسی علیہ السلام کے ساتھ طور سینا مین کیونکر کلام کیا تھا سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے معراج کے قصے مین فرمایا کہ رَأَيْتُ يُونُسَ فِي بَطْنِ الْحُوتِ وَرَأَيْتُ عَبْدَ الرَّحْمٰنِ بْنَ عَوْفٍ يَدْخُلُ الْجَنَّةَ پس اس سے معلوم ہوا کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اوس زمانے مین یونس علیہ السلام اور عبد الرحمن رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ پچاس ہزار سال ماضی اور پچاس ہزار سال مستقبل مثلاً اوسمین ایک حالت ہے بلکہ ایک نقطہ ہے پس حق سبحانہ و تعالی نے ازل الآزال مین موسی علیہ السلام کے ساتھ حقیقۃً کلام کیا تھا اوس حالت مین کہ موسی علیہ السلام طور سینا مین تھے حاصل یہ کہ اگرچہ بظاہر ایک زمانہ دوسرے زمانے سے غائب ہے لیکن تمامی زمانہ اور زمانیات بلکہ ازل سے ابد تک روبرو سرمد اور دہر مستوعب کے حاضر ہین جیسے چین بظاہر مکہ معظمہ سے اور مکہ معظمہ چین سے غائب ہے لیکن روبرو زمین محیط کے دونون حاضر ہین مطالعہ اس زمان اور مکان کا کبھی عوام مومنین کو خواب مین اور انبیا اور خواص اولیا کو بیداری مین

کرتے تھے اور ایسا ہی قصہ معراج سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے کہ ایک لحظے مین تمامی تفاصیل عالم آپکے نزدیک پیش کیے گئے اور نوے ہزار کلمات حق تعالی کے سُنے جب وہان سے پلٹ آئے بستر گرم تھا اور ستر اُسمین یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسے ایک زمان مین عروج فرمایا تھا کہ وہان زمان ماضی اور زمان مستقبل کی ایک حالت ہے بلکہ ایک نقطہ ہے مثال فراخی اور کشادگی مکان کے تنگ ہونیکی قصہ اوس درویش کا ہے کہ کسی منجم نے اوس درویش کو کہا کہ آج نیا چاند لوگ دیکھینگے درویش نے کہا نہ دیکھینگے منجم نے کہا کہ اگر آج نیا چاند نہ دیکھینگے تو مین ایسے ایسے تاوان دونگا جب رات ہوئی درویش نے ایک ہاتھ اپنا زمین پر رکھا اور اوسپر تکیہ کر کر بیٹھ گیا ہر چند کہ لوگون نے تفحص کیا ہلال نہ نظر آیا لوگون نے منجم سے تاوان طلب کیا درویش نے تبسم کیا اور کہا کہ آج ہلال تھا لیکن مین نے ہلال کو اپنے ہاتھ کے نیچے چھپا دیا تھا خیال کرنا چاہیے کہ درویش نے اپنے ہاتھ کو تو زمین پر رکھا تھا آسمان تک کیونکر پہونچا کہ ہلال کو چھپا دیا سبب اوسکا یہ ہے کہ درویش اوس مقام مین تھا کہ وہان کشادہ مکان تنگ ہے اور ایسا ہی ایک درویش بیمار تھا اور نماز تیمم کے ساتھ پڑھتا تھا ایک دن اوس نے کہا کہ تیمم آسمان مین کرنا جائز ہے حاضران مجلس نے کہا کہ اے مخدوم آسمان کہان اور آدمی کہان درویش نے بہ نیت تیمم کے اپنے دونون ہاتھ آسمان پر مارے اور اپنے منھ پر مسح کیا اور پھر دونون ہاتھ آسمان پر مارے اور دونون ہاتھ پر مسح کیا حالانکہ درویش اپنی جگہ مین ہے اور آسمان اپنی جگہ مین لیکن حاضران مجلس نے نہ پہچانا کہ درویش ایسے ایک مقام مین ہے کہ وہان قرب و بعد مکانی کی گنجایش نہین نقل ہے کہ سلطان محمود نے ایاز کو لشکر کے ساتھ دوسرے کسی ملک مین تعین فرمایا تھا جب سلطان کھانا کھاتے تھے موافق معتاد اپنے کے ایک رکابی چینی مین اپنا پس خوردہ اوٹھا کے رکھتے اور ایاز کو دیتے اور ایاز اپنی جگہ سے اوس رکابی کو مع طعام تعظیم کے ساتھ سلطان سے لیتا اور رکھتا تا اسی حالت مین مدت گذری تو مطبخ مین کابیان چینی کی کم ہوگئین مطبخی کو رکابیونکی تلاش ہوئی سلطان نے فرمایا کہ سب رکابی ایاز کے پاس ہین شتر بھیجکر منگوا لو **بیت** در راہ عشق مرحلہ قرب و بعد نیست + می بینمت عیان و دعا می فرستمت + اے موحد اگر آئینہ مصفا کو مقابل آسمان کے رکھے تو عکس آسمان اور عکس آفتاب کہ جو کچھ آسمان مین ہے صفائی آئینہ مین ظاہر ہوتا ہے حالانکہ صفائی آئینے کی ایسا ایک صحرا بے پایان ہے کہ اسقدر مسافت دراز کی گنجایش اوسمین ہوئی اے سالک موحد کہ بسبب صیقل کے آہن مین اتنا بڑا ایک صحرا پیدا ہوا اگر تو دل کو محبت اور عشق معشوق حقیقی سے صیقل کرے تو ایسا ایک صحرا اوسمین ظاہر ہوگا کہ اگر کروڑہا مرتبہ عرش اور جو کچھ کہ اوسمین ہے اوس صحرا کے گوشے مین رکھا جاوے تجھکو خبر بھی نہوگی اور مثال تنگ مکان کے فراخ اور کشادہ ہونیکا قصہ حضرت خواجہ معین الدین چشتی قدس سرہ کا ہے کہ اونھون نے ایک بت سنگین کو فرمایا کہ ابریق میرا اوٹھا اور حوض کا پانی بھر لا وہ بت تمام حوض کا پانی بھر لایا اور حوض مین سوائے کیچڑ کے ایک قطرہ پانی کا باقی نرہا یہ قصہ مشہور ہے فی المثل اگر سات دریا کا پانی ہوتا تو بھی ابریق مین سما جاتا یہ تو ایک تصرف بندۂ درگاہ خدا کا ہے حوض کا سارا پانی ابریق مین کیونکر گنجایش ہوئی خیال کرنا چاہیے **مثنوی** جہان سر بسر آئینہ میدان + بہر یک ذرہ در صد مہر تابان + اگر یک قطرہ را دل بر شگافی + بردن آید از و صد بحر صافی + بہر جزوے ز خاک ار بنگری راست + ہزاران آدم اندر وے ہویداست + وسعے ہر حبہ صد خرمن آمد + جہانے در دل یک ارزن آمد + بہ پر پشہ در جائے جہانی + درون نقطہ ہفت آسمانی + اے سالک سمین تعجب مت کر اور مسئلۂ اندراج الکل فی الکل کو خیال کر جاننا چاہیے کہ حق سبحانہ وتعالی واحد حقیقی ہے نہ واحد عددی کیونکہ واحد عددی قابل تجزی اور تبعیض کے ہے اور واحد حقیقی تجزی اور تبعیض سے مبرا اور منزہ

ارادے کا ساتھ کسی شئے حادث کے موجب و مقتضی حدوث اوس ارادے کا ہوتا ہے اسلیے کہ تعلق ارادۂ قدیم کا حادث کے ساتھ محال ہے پس وہ مرادات کہ ابدالآباد تک ظہور مین آوینگے متعلق ساتھ ارادۂ موجبہ کے ازل الآزال مین تھا کیونکر ہو سکتا ہے کہ تعلق حادث کا قدیم کے ساتھ لازم آتا ہے اور بعض موجودات مین سے ہے کہ چھ ہزار سال مین موجود ہوا ہے جیسا کہ آسمان اور زمین ہے کما قال تعالی إِنَّ رَبَّكُمُ اللَّهُ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ فِي سِتَّةِ أَيَّامٍ ۚ وَإِنَّ يَوْمًا عِندَ رَبِّكَ كَأَلْفِ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّونَ اور بعض اشیا مین سے ہے کہ چالیس ہزار سال مین موجود ہوئی جیسا کہ آدم علیہ السلام ہین کما ورد فی الحدیث القدسی خَمَّرْتُ طِينَةَ آدَمَ أَرْبَعِينَ صَبَاحًا پس کن فیکون چالیس ہزار سال مین ظاہر ہوا باوجودیکہ کہ وہ طرفۃ العین مین ہے جواب اوسکا یہ ہے کہ بے شک ارادۂ موجبہ مقتضی حصول مرادات کا ہے مگر واسطے نفاذ ارادے کے حسب وضاع اور حرکات فلک وغیرہ کے چند شرطین ہین بغیر ان شرطون کے نفاذ ارادے کا ناقص ہوتا ہے اور نقصان نفاذ سے نقصان ارادے کا ہے شرط اول یہ کہ مراد موافق ارادے مرید کے ہووے نہ کم و بیش دوسرے یہ کہ ظاہر ہووے مراد جسوقت مرید چاہے نہ آگے نہ پیچھے تیسرے یہ کہ ظاہر ہووے مراد جس جگہ مرید چاہے چوتھے یہ کہ مراد اوس مدت مین ظاہر ہووے کہ مرید چاہے نہ کم و بیش پس فرمایا آدمؑ کو فلان شکل پر اور فلان وقت اور فلان جگہ اور فلان مدت مین ہو چالیس موجود ہوئے آدمؑ جیسا کہ چاہا حق تعالی نے اگر طرفۃ العین مین موجود ہوتے خلاف مقتضاے امر کن فیکون کے ہوتا اسلیے کہ اقتضا کن فیکون کا حق مین آدم کے وہ تھا کہ چالیس ہزار سال مین موجود ہووین نہ کم و بیش پس اس سے معلوم ہوا کہ حق تعالی جو کچھ کہ پیدا کرتا ہے امر کن سے پیدا کرتا ہے اور اختلاف مرادات کا مقتضیات سے ارادۂ کن فیکون کے ہے نہ مناقض او رمنافی اوسکے قال الْقَيْصَرِيُّ قُدِّسَ سِرُّهُ كُلُّ حَقِيقَةٍ مُمْكِنٍ وُجُودُهَا وَإِنْ كَانَتْ بِاعْتِبَارِ ثُبُوتِهَا فِي الْحَضْرَةِ الْعِلْمِيَّةِ أَزَلًا وَأَبَدًا مَا شَمَّتْ رَائِحَةَ الْوُجُودِ لَكِنْ بِاعْتِبَارِ مَظَاهِرِهَا الْخَارِجِيَّةِ كُلِّهَا مَوْجُودَةٌ فِيهِ وَلَيْسَ شَيْءٌ مِنْهَا بَاقٍ فِي الْعِلْمِ بِحَيْثُ لَمْ يُوجَدْ بَعْدُ لِأَنَّهَا بِلِسَانِ اسْتِعْدَادَاتِهَا طَالِبَةٌ لِلْوُجُودِ الْعَيْنِيِّ فَلَوْ لَمْ يُعْطِ الْوَاهِبُ الْحَقِيقِيُّ الْجَوَادُ وُجُودَهَا لَمْ يَكُنِ الْجَوَادُ جَوَادًا وَلَوْ وَجَدَ بَعْضُهَا دُونَ الْبَعْضِ مَعَ أَنَّهَا كُلَّهَا طَالِبَةٌ لِلْوُجُودِ الْخَارِجِيِّ يَكُونُ تَرْجِيحًا بِلَا مُرَجِّحٍ وَأَمَّا تَوَقُّفُهَا بِأَزْمَانِهَا الَّتِي يَعْلَمُهَا الْحَقُّ وَوُقُوعُهَا فِيهَا تَظْهَرُ مِنَ الْغَيْبِ إِلَى الشَّهَادَةِ غَيْرُ مُنَافٍ إِلَى أَغْرَاضِ النَّشْأَةِ الدُّنْيَوِيَّةِ وَفِي الْآخِرَةِ أَيْضًا كَمَا جَاءَ فِي الْحَدِيثِ الصَّحِيحِ الْمُؤْمِنُ إِذَا اشْتَهَى الْوَلَدَ فِي الْجَنَّةِ كَانَ حَمْلُهُ وَوَضْعُهُ وَسِنُّهُ فِي سَاعَةٍ وَاحِدَةٍ كَمَا يَشْتَهِي قال تعالی وَلَكُمْ فِيهَا مَا تَشْتَهِي أَنفُسُكُمْ وَلَكُمْ فِيهَا مَا تَدَّعُونَ اور فرمایا حق تعالی نے وَمَا أَمْرُنَا إِلَّا وَاحِدَةٌ كَلَمْحٍ بِالْبَصَرِ أَوْ هُوَ أَقْرَبُ اور دوسری جگہ فرمایا وَمَا أَمْرُ السَّاعَةِ إِلَّا كَلَمْحِ الْبَصَرِ أَوْ هُوَ أَقْرَبُ أَيْ بَلْ هُوَ أَقْرَبُ اور درازی قیامت کی پچاس ہزار سال کی ہے کما قال تعالی فِي يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهُ خَمْسِينَ أَلْفَ سَنَةٍ پس اس سے جانا چاہیے کہ پچاس ہزار سال حق تعالی کے نزدیک ایک طرفۃ العین سے بھی کم ہے و صح مو کہ ازل انکی اصطلاح مین دو جگہ مین استعمال کرتے ہین اول مرتبہ ذات بلا صفات مین اور اس مرتبے کو مرتبہ سلب صفات اور لاتعین اور احدیت اور خالص مرتبہ ذات اور واجب الوجود بھی کہتے ہین یعنے خود بخود موجود ہے موجود مین اپنے محتاج کسیکا نہین ہے اور نہ تھا اور نہوگا اور اوسکے وجود کی ابتدا نہین اسلیے کہ ابتدا وجود انکی نہین

بخلاف ممکن کے کیونکہ ممکن اگرچہ غیر متناہی ہے لیکن وہ محکوم علیہ ہے ساتھ انقطاع کے بسبب مسبوق بالعدم ہونیکے اور جو شئے مسبوق بالعدم ہے مرجع اوسکا طرف ما کان کے ہوگا پس ضرور ہے یہ کہ اوسپر انعدام کا حکم کیا جاوے ورنہ لازم آوے گا برابر ہونا اوسکا حق تعالی کے ساتھ اوسکے بقا مین اور یہ محال ہے اور علاوہ اسکے اگر ایسا نہوگا تو واسطے حق تعالی کی تجدید صحیح نہوگی پس ابد حق تعالی کا ابد الآباد ہے جیسے کہ ازل اوسکا ازل الآزال ہے پس ابد اوسکا عین ازل ہے جیسے کہ ازل اوسکا عین ابد ہے اور درحقیقت ازل اور ابد حق تعالی کی دو صفتین ہین واسطے حق تعالی کے امور اضافیہ مین سے ظاہر کیا اونکو اضافت زمانیہ نے بسبب تعقل وجوب وجود اوسکے کے ورنہ کہان ہے واسطے حق تعالی کے ازل اور ابد بسبب عدم مرور زمان کے اوسپر كَانَ اللّٰهُ وَلَا شَيْءَ مَعَهُ اور قدم بکسر قاف وفتح دال عبارت ہے حکم وجوب ذاتی حق تعالی سے پس وجوب ذاتی حق تعالی کا ایک امر ہے کہ ظاہر کیا اوسکو اسم قدیم حقانی نے اسلیے کہ جسکا وجود بذاتہ واجب ہے وہ مسبوق بالعدم نہوگا اور جو مسبوق بالعدم نہوگا وہ قدیم بالحکم ہوگا اور نہ حق تعالی منزہ ہے اوس قدم سے جو عبارت امتداد زمان سے ہے پس قدم حق تعالی کا عبارت ہے اوس حکم سے جو وجوب ذاتی حقانی کو لازم ہے کیونکہ درمیان حق تعالی اور خلق کے کوئی زمانہ اور کوئی وقت جامع نہین ہے بلکہ قدم حکم وجود حق تعالی کا وجود مخلوقات پر مسمی بالقدم ہے اور افتقار اور احتیاج مخلوق کی اپنے موجد کی طرف مسمی بالحدوث ہے اگرچہ واسطے حدوث کے دوسرے معنی بھی ہین کہ وہ ظہور وجود مخلوقات کا ہے بعد اسکے کہ وہ کوئی شئے مذکور نتھی جسکو حدوث زمانی کہتے ہین جو حدوث کہ لازم مخلوق ہے افتقار اور احتیاج اوسکی ہے اپنے موجد کی طرف پس یہی معنی موجب حدوث کے مین اگرچہ وہ علم حق مین موجود تھی کہ جسکو حدوث ذاتی کہتے ہین پس باعتبار اس معنی سے اطلاق کرنا اسم قدیم کا مخلوق پر صحیح نہوگا اگرچہ وہ علم الہی مین قبل وجود خارجی کے موجود تھی پس باعتبار اس معنی کے اعیان ثابتہ عالم کے علم الہی مین حادث ہین ساتھ حدوث ذاتی کے اگرچہ باعتبار علم الہی کے قدیم ہین اور اس قسم کے قدیم کو حدوث ذاتی منافی نہین ہے بخلاف حدوث زمانی کے اسلیے کہ یہ من کل وجوہ حادث ہے اور فرق درمیان ازل اور قدم کے یہ ہے کہ ازل عبارت ہے معقولیت قبلیت کی حق تعالی کے لیے اور قدم عبارت ہے انتفاء مسبوقیت حق تعالی سے عدم کے ساتھ پس ازل مفید اسکا ہے کہ حق تعالی قبل اشیا کے ہے اور قدم مفید اسکا ہے کہ حق تعالی مسبوق بالعدم نہین ہے اپنے تقدم ذات مین اشیا پر پس ہونگے ازل اور قدم کے ایک ہی معنی اگرچہ مآل دونون کا واحد ہے اور ایام الله عبارت ہے تجلیات اور ظہورات حق تعالی سے ساتھ انواع کمالات ذات حق تعالی کے حسب اقتضاء ذات حق تعالی کے اور ہر ہر تجلی کے لیے ایک ایک حکم الہی ہے جسکی تعبیر شان کے ساتھ کی جاتی ہے اور اسی حکم کے لیے وجود حادث مین ایک اثر ہے جو لائق اوس تجلی کے ہے پس اختلاف اور تغیر وجود حادث کا ہر زمانے مین ایک اثر ہے واسطے شان الہی کے جو مقتضی ہے اوس تجلی الہی کا جو حاکم ہے وہ تجلی وجود پر ساتھ تغیر وجود کے اور یہی معنی آیہ كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِي شَأْنٍ کے ہین جان تو اے طالب اس آیہ کے لیے دوسرے معنی بھی ہین کہ راجع ہین طرف حق تعالی کے اور وہ یہ ہین کہ جیسے واسطے تجلی کے ایک شان ہے اور واسطے اوس شان کے وجود حادث مین ایک اثر ہے ویساہی واسطے اوس تجلی کے ایک مقتضی ہے اور واسطے اوس مقتضی کے نفس حق تعالی مین باعتبار ذات حق تعالی کے تنوع اور تحول ہے اسلیے کہ حق تعالی اگرچہ فی نفسہ تغیر کو قبول نہین کرتا ہے ولیکن اوسکی ہر تجلی مین ایک ایک تغیر ہے اور اسکو تحول فی الصور کے ساتھ تعبیر کرتے ہین پس عدم تغیر حق تعالی کا ایک حکم ذاتی ہے اور تنوع اور تغیر تجلیات مین حق تعالی کے لیے ایک امر وجودی یعنے خارجی ہے پس حق تعالی متغیر اور لا متغیر ہے یعنی متنوع اور لا متنوع کے یعنے متحول ہے صورتوں مین اور فی نفسہ حسب اقتضاء اوسکی کمال ذاتی کے متحول [illegible]

یقین قطعی حاصل ہو۔ پس بہرحال عالم کے حادث زمانی ہونے مین کچھ شک نہین یعنے عالم کے لیے ابتدا ہے ویسا نہین ہے جیسا کہ بدلیل جزافی اور تخمینی فلاسفہ کہتے ہین کہ عالم قدیم ہے۔ کما قال اللہ تعالیٰ مَا خَلَقَ اللّٰہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَیْنَہُمَا اِلَّا بِالْحَقِّ وَاَجَلٍ مُّسَمًّی۔ وقال تعالیٰ اِنَّ رَبَّکُمُ اللّٰہُ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِیْ سِتَّۃِ اَیَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ۔ **چودھوان مراقبہ** مسئلۂ معیت کے بیان مین واضح ہو کہ جبکہ مسئلۂ وحدۃ الوجود سے یہ امر ثابت ہوا کہ وجود واجب تعالیٰ و تقدس کا واحد اور مطلق ہے اور ضد اور شریک اوسکا محال۔ اور وجود عالم کا مقید اور مظہر اوس وجود مطلق کا ہے پس اسصورت مین معیت ذاتی مین حق سبحانہ و تعالیٰ کے عالم کے ساتھ گنجایش کلام کی باقی نرہی تاہم واسطے اطمینان اور تسکین طالب کے اوسمین سے کچھ ذکر کیا جاتا ہے قال اللہ تعالیٰ وَھُوَ مَعَکُمْ یعنی اللہ تعالیٰ ساتھ تمھارے ہے ایک چیز دوسری چیز کے ساتھ ہونے کو معیت کہتے ہین اور یہی معیت دو قسم پر ہے ایک حقیقی دوسری مجازی حضرات متکلمین اور علماے ظواہر کہتے ہین کہ معیت حق تعالیٰ کی ساتھ عالم کے مجازی ہے یعنی حق تعالیٰ بعلم خود تمامی ذرات عالم کے ساتھ ہے نہ ساتھ حقیقت اور ذات اپنے کے باوجود اسکے وہ سب پر قادر ہے اور اون نصوص کو کہ معیت ذاتیہ پر دلالت کرتے ہین معیت علمیہ کے ساتھ تعبیر کرتے ہین اور حضرات صوفیہ کرام ظاہر اور مجاز پر قناعت نہین کرتے ہین بلکہ طالب حقیقت ہر شے کے ہوتے ہین اور کہتے ہین کہ معیت حق تعالیٰ کی ساتھ تمامی ذرات عالم کے ذاتی اور حقیقی ہے یعنی حق تعالیٰ بذات خود ساتھ اشیا کے حقیقۃً ہے نہ مجازاً لیکن معیت اوسکی نہ مثل معیت ایک جسم کی دوسرے جسم کے ساتھ ہے اسلیے کہ وہ جسم نہین ہے اور نہ مثل معیت جوہر کی ساتھ اجسام کے اس لیے کہ وہ جوہر نہین اور نہ مثل معیت عرض کی ساتھ جوہر اور اجسام کے اسلیے کہ وہ عرض نہین متکلمین اور علماے ظواہر کے نزدیک مفہوم معیت کا انھین تین قسم پر منحصر ہے کہ مذکور ہوئے اور حضرات صوفیہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم کے نزدیک سواے ان تینون معنون کے ایک اور معنی معیت کے ہین وہ یہ ہین کہ معیت حق تعالیٰ کی تمامی کائنات کے ساتھ مثل معیت روح کے ہے جسد کے ساتھ نہ بطور دو اشیا مباین کے اسلیے کہ روح نہ درون قالب ہے و نہ بیرون قالب نہ متصل قالب ہے و نہ منفصل قالب بلکہ روح دوسرے عالم سے ہے روح کو دخول اور خروج اور اتصال اور انفصال وغیرہ لوازم اجسام سے کچھ نسبت نہین تفصیل اوسکی یون ہے کہ اطلاق قرب کا کبھی اتصال دو اشیا مباین پر ہوتا ہے جیسا کہ کہتے ہین زید ساتھ عمرو کے قریب ہے قرب حق تعالیٰ کو عالم کے ساتھ ایسا سمجھنا کفر ہے اور کبھی اطلاق قرب کا اوپر اتصال مطلق کے ساتھ مقید اور مظہر اپنے کے ہوتا ہے جیسا کہ معیت اور قرب اور اتصال انسان کا ساتھ زید و عمرو وغیرہ کے جزئیات انسان مین سے یا مثل معیت اور قرب کرۂ موجودہ کے ساتھ دوائر اور خطوط واقعیہ نفس الامریہ کے و یا مثل معیت موم اور زر اور سیم کے ساتھ اشکال مختلفہ اپنے کے کہ اون سے مصنوع ہین بلکہ یہ مطلق قریب ہے ساتھ مقیدات اور مظاہر اپنے کے پس بلا تشبیہ مثل اس قرب اور معیت کے قرب اور معیت ہستی حقیقی کے ساتھ مظاہر اور شیون اپنے کے سمجھنا چاہیے بلکہ وجود حقیقی عین مظاہر اور شیونات اپنے کا ہے اسلیے کہ ضد اور شریک وجود کا محال ہے چنانچہ مسئلۂ وحدۃ الوجود سے ثابت ہوا ہے پس اس صورت مین نہونگے دو مظہر مگر تیسرا وجود حقیقی کہ عین اونکا ہے اور نہونگے تین مظہر مگر چوتھا وجود حقیقی کہ عین اونکا ہے وَھُوَ مَعَکُمْ اَیْنَمَا اور نہ کم و نہ زیادہ مگر حق تعالیٰ ہمراہ اونکے ہے بلکہ عین اونکا بقرینۂ اِلَّا ھُوَ مَعَھُمْ کے اور یہی صحیح ہے بخلاف تثلیث نصاریٰ کے کہ یہ کفر ہے اسلیے کہ یہ موجب زیادتی عدد کا ہے کہ قائل غیریت کا ہے تو واضح ہو کہ قوم نصاریٰ بعد حضرت عیسیٰ

جلال چاہتے ہین کہ اخفا کرین صفات جلال فقط ظاہر مین نابود کرتے ہین نہ باطن مین اصل ان سبکی تقاضاے ذاتی ہے
اَنَا فَانَا اور ذات کبھی معطل نہین ہوتی ہے اسی سبب سے صفات بھی و اضح ہو کہ حق سبحانہ و تعالی بحکم کُلَّ یَوۡمٍ هُوَ فِیۡ شَاۡنٍ
اور کُلُّ مَنۡ عَلَیۡهَا فَانٍ وَّیَبۡقٰی وَجۡهُ رَبِّكَ ذُو الۡجَلٰلِ وَالۡاِكۡرَامِ کے خواہ تجلیات وجودی مین ہو خواہ
تجلیات شہودی مین ہو ہر آن مین ساتھ ایک ایک اسم کے اور ساتھ ایک ایک صفت اور شان کے ظاہر ہوتا ہے
اور صورت تازہ دکھلاتا ہے اور ہر دم دوسری صورت کے ساتھ نمودار ہوتا ہے اور ہر آن مین ہر صورت نئی
معلوم ہوتی ہے اور دوسری آن مین مماثل اول کے وجود مین آتی ہے اور تجلی مکرر نہین ہوتی ہے اسلیے کہ ہر آن مین فنا
ایک صورت کا اور حدوث اور بقا دوسری صورت کا کہ مماثل اوسکے حاصل ہوتا ہے اور موجب حدوث اور بقا
کا تجلیات متعاقبہ ہین فرمایا ابو طالب مکی قدس سرہ نے لَا یَتَجَلَّی الۡحَقُّ سُبۡحَانَهٗ فِیۡ صُوۡرَةٍ وَّاحِدَةٍ لِشَخۡصٍ
وَّاحِدٍ مَّرَّتَیۡنِ وَلَا فِیۡ صُوۡرَةٍ وَّاحِدَةٍ لِاثۡنَیۡنِ وَالَّا یَلۡزَمُ التَّکۡرَارُ اِذۡ فِی التَّجَلِّیۡ وَهُوَ عَبَثٌ وَّیَتَعَالَی
الۡوَاحِدُ الۡحَقُّ عَنِ الۡعَبَثِ اور اگر کوئی کہے کہ عدم تکرار تجلی مین دو فساد لازم آتے ہین ایک یہ کہ جزا دینا مکلفین
کو دنیا اور آخرت مین اسلیے کہ مکلف وقت جزا دینے کے غیر اوسکا ہے کہ وقت عمل مین تھا دوسرا ابطال حشر اجساد اور
جزاے اعمال کا لازم آتا ہے حالانکہ حشر اجساد اور جزا اعمال کی شرعًا و کشفًا ثابت ہوئی ہو جواب دیا جاوے گا
کہ بنا ان دونون امر کی اتحاد ذات اور حقیقت اوس شئے کی ہے اور وہ منافی نہین ہے مختلف ہونے سے صور
اور لباس اور احوال اور نشأۃ مین جاننا چاہیے کہ حقیقت آدمی کی بلکہ حقیقت ہر ذرہ عالم کی
بہ نظر ذات اور حقیقت اپنے کے نہ بنظر موجد اپنے کے نیستی اور عدم ہے کَمَا قَالَ تَعَالٰی اَوَلَا یَذۡکُرُ الۡاِنۡسَانُ
اَنَّا خَلَقۡنٰهُ مِنۡ قَبۡلُ وَلَمۡ یَكُ شَیۡئًا لیکن بواسطہ رابطۂ وجود علمی کے کہ واسطے اوس شئے کے بیچ علم قدیم حق تعالے
کے صورت معلومہ حاصل تھی فیض وجود حق سے بحسب قابلیت اوس شئے کے وجود اوسپر عارض اور طاری ہوتا
ہے پس بعد عارض ہونے اس وجود کے بموجب کُلُّ شَیۡءٍ یَرۡجِعُ اِلٰی اَصۡلِهٖ کے ہر دم طرف اصل اپنی کی کہ نیستی اور
عدم ہے بالذات میلان حاصل ہوتا ہے ولیکن بسبب اوس مدد کے کہ صفت بقاے حق تعالی سے اوسکو دم بدم پہنچتی
ہے فنا سے محفوظ رہتا ہے اسی واسطے کوئی آن اثر موجد اور خالق کا اوس سے منقطع نہین ہوتا ہے اگرچہ اوس
شئے کو اوسکے وصول سے آگاہی نہو اور آیۂ بَلۡ هُمۡ فِیۡ لَبۡسٍ مِّنۡ خَلۡقٍ جَدِیۡدٍ سے اسیکے طرف اشارہ ہے لیکن
محجوبونکے نظر مین بواسطۂ تعاقب امثال اور تناسب احوال کے عالم ایک حال پر دکھلائی دیتا ہے اور بہ سبب
سرعت آمد و رفت وجودات متتالیہ اور متعاقبہ کے مثل لو چراغ کے و یا شعلۂ جوالہ و یا آب روان و یا آب
فوارہ کے ایک امر ممتد اور مستمر محسوس ہوتا ہے اور نفس الامر مین فقط وجود مطلق عین واحد حق تعالی کا قائم
بالذات ہے اور تمامی عالم خواہ ارواح ہون خواہ اجسام جواہر ہون خواہ اعراض لنفس الامر مین چند اعراض
مجتمعہ ہین اوس وجود مطلق حقانی مین صاحب گلشن راز قدس سرہ فرماتے ہین + من تو عارض ذات وجود یم
مشبکہای مشکوۃ وجود یم + برخلاف اسکے اہل نظر اپنے زعم مین بعض اجزاے عالم کو جواہر اور بعض کو اعراض
کہتے ہین چنانچہ تفصیل اوسکی اونکے نزدیک یہ ہے کہ موجود دو قسم پر ہے ایک واجب الوجود کہ واجب بالذات ہے
کہ وجود اوسکا ضروری ہے باعتبار ذات اپنے کے کہ حق تعالی ہے کہ بسیط محض ہے مرکب جنس اور فصل سے نہین ہے
دوسرا ممکن الوجود کہ عالم اوسی سے عبارت ہے یہ بھی دو قسم پر ہے جوہر اور عرض جوہر وہ ہے جو قائم بالذات ہو محتاج
کسی محل کا نہو اور مقولہ یعنے افراد اوسکے پانچ ہین ایک جسم جو قابل ابعاد ثلثہ ہو یعنے طول عرض عمق رکھتا ہو دوسرا

شرط واسطے بقاے جواہر کے اسطرح پر کہ وجود جوہر کا بدون عرض کے محال ہے اور عرض دائماً ہر آن مین متجدد
ہوتا ہے اور بسبب اس تجدد اور حدوث کے دائماً محتاج صانع کا ہوتا ہے پس اس ذریعے سے احتیاج جوہر کی
بھی ساتھ صانع کے بالواسطہ ثابت ہوئی پس اس صورت سے عالم ساتھ جمیع اجزا اپنے کے محتاج صانع کا ہوا
هٰكَذَا قَالَ بَعْضُ شَارِحِي الْفُصُوصِ اور حسبانیہ کہ مشہور بسوفسطائیہ ہین بیچ تمامی اجزاے عالم کے
خواہ جواہر ہون خواہ اعراض قائل تجدد امثال کے ہوئے ہین لیکن ان دونون فریق نے ایک وجہ سے خطا کی ہے
اسلیے کہ اشاعرہ اگرچہ اعتقاد مین عدم بقاے اعراض کے محق ہین لیکن خطا اونکی یہ ہے کہ اونھون نے سواے
حقیقت حق اور وجود مطلق تعالی وتقدس کے جواہر متعددہ کو ثابت کیا ہے اور یہ نہین جانتے ہین کہ عالم بجمیع اجزا
خواہ اعراض ہون خواہ جواہر ایک ہی ذات مین اعراض مجتمع ہوئے ہین اور ہر دم اور ہر آن مین اوسی ذات سے
زائل ہوتے ہین اور مماثل اونکے ساتھ اوس ذات کے متلبس ہوتے ہین شلاً ایک عنصر یعنے عنصر زمین مثلاً ایکروز
ساتھ عنصر آب کے متبدل ہوا دوسرے روز ساتھ عنصر ہوا کے تیسرے روز ساتھ عنصر آتش کے متبدل ہوا باوجود
اسکے جوہر واحد ان سب صورتون مین باقی ہے کہ وہ ہیولی ہے اور ہیولی جوہر عناصر اربعہ کا ہے کہ اوسپر صور
عناصر اربعہ کے متبدل ہوتے ہین هٰكَذَا حَالُ جَمِيعِ الْمَوْجُودَاتِ فِي الْوُجُودِ الْمُطْلَقِ الْحَقَّانِي کہ باوجود
قیام خود ہر دم اور ہر آن نیا نیا لباس بدلتا جاتا ہے لیکن ناظر بسبب سرعت تعاقب امثال کے غلطی مین
پڑا ہے اور ان موجودات کو ایک امر مستمر اور ممتد گمان کرتا ہے مولانا عبدالرحمن جامی قدس سرہ فرماتے ہین +
بحریست نہ کاہندہ نہ افزایندہ - امواج چند برو روندہ وآیندہ عالم چو عبارت از ہمین امواج ست + نبود دو زمان
بلکہ دو آن پایندہ + پس حقیقت الحقائق کہ ذات الٰہی ہے حقیقت تمامی اشیا کی ہے اور وہ فی حد ذاتہ واحد ہے
اوسمین تعدد کو راہ نہین لیکن باعتبار تجلیات متکثرہ اور متعددہ کے مراتب کونیہ مین کبھی حقائق جوہریہ متبوعہ ہے
اور کبھی حقائق عرضیہ تابعہ پس ذات واحد حق تعالی کی بواسطہ صفات متعددہ کے جواہر اور اعراض متکثرہ
معلوم ہوتی ہے اور من حیث الحقیقۃ کے ایک ہے اصلا اوسمین تعدد اور تکثر نہین اور سوفسطائیہ اگرچہ اعتقاد تبدل
کل اجزاے عالم یعنی تبدل جواہر اور اعراض اور عدم بقا اونکے مین محق ہین لیکن خطا اونکی بھی یہ ہے کہ یہ لوگ
ذات اور وجود مطلق حقانی سے کہ جمیع اجزاے متعینہ عالم صورت اور لباس اوسکی ہین غافل ہین اور عالم کو
محض خیال بے اصل جانتے ہین حالانکہ مراتب کونیہ اوسکے مظاہر اور اعراض ہین اور خارج مین سواے اوس
ایک ذات اور ایک وجود کے جملہ موجودات متعینہ عالم موہوم جامی قدس سرہ فرماتے ہین + سوفسطائی
کہ از خرد بے خبر ست + گوید عالم خیالی اندر گذر ست + آرے عالم ہمہ خیال ست ولی + پیوستہ در و حقیقتے جلوہ گر
است + اور بھی حدود اور تعریفات سے اہل نظر کے کہ تحدید اور تعریف مین حقائق اشیا موجودہ کے کرتے ہین
جملہ اجزاے عالم اعراض مجتمعہ ایک ذات مین معلوم اور مفہوم ہوتے ہین مثلاً انسان کو حیوانِ ناطق اور حیوان
کو جسم نامی حساس متحرک بالارادہ اور جسم کو جوہر قابل ابعاد ثلثہ اور جوہر کو موجود لَا فِي مَوْضُوعٍ اور موجود کو
ذات لَهُ التَّحَقُّقُ وَالثُّبُوتُ کہتے ہین پس ان حدود اور تعریفات مین جو کچھ کہ مذکور ہوا سواے ایک ذات
مبہم کے کہ اوس مذکور مین ملحوظ ہوئی ہے تمامی از قبیل اعراض کے ہین اسلیے کہ معنی ناطق کے ذات من لہ النطق
کے ہین اور معنی نامی کے ذات من لہ النمو کے وَهٰكَذَا الْبَوَاقِي اور یہی ذات مبہم مین وجود حق اور ہستی مطلق
ہے کہ بذات خود قائم ہے اور مقوم ان اعراض کے جیسا کہ صورت نوعیہ بیچ افراد اپنے کے و یا مثل ظہور ہیولی کے بیچ صورتون

سریان اور ظہور سیاہی کے بصور حروف مفردہ اور مرکبہ کے اطلاق حلول کا نہین ہو سکتا ہے پس اطلاق اس قسم حلول
سریانی کا یعنی اطلاق مثل سریان اور ظہور مطلق کے بصور مقیدات کے ذات حق تعالی پر قباحت نہین اسلیے کہ خارج مین
بجز وجود اور ذات حق تعالی کے دوسری کوئی شئی موجود نہین اور جملہ عالم ساتھ صور ظاہری اور باطنی اپنے کے صور اور مظاہر
حق تعالی کو ہین حق تعالی کا ہے حاصل یہ کہ جبکہ غیر حق تعالی کا کوئی موجود نہین ہے کہ مغائر حق تعالی کا ہووے اور
حلول عبارت ہے در آنے سے ایک شئے موجود کے دوسری شئے موجود مین کہ مغائر اوسکا ہے جیسے کہ حلول رنگ کا کپڑے
مین پس ہستی مطلق کسی شئے مین حلول نکریگا اور نہ کوئی شئے اوسمین حال ہوگی بلکہ تمامی کثرت متعینہ بمقابلہ وجود حق تعالی
کے موجود نہین ہے بلکہ تمامی کثرت موہوم منتزع ہے وجود حق تعالی سے نہ منضم اور حال پس جبکہ مغائرت بندے کی
حق تعالی سے اوٹھ گئی بندہ اپنی حقیقت پر واقف ہوگا کہ انانیت اور خودی اپنی موہوم اور منتزع محض ہے بعض واقفین
بوجہ عدم اطلاع کے حضرات صوفیہ کرام کی اصطلاح پر اعتراض کرتے ہین کہ صوفیہ معتقد حلول کے ہوئے حاشا وکلا پس جبکہ
حلول متصور نہین ہے اتحاد حق تعالی کا دوسری شئے کے ساتھ کیونکر متصور ہوگا فافہم تیرھوان مراقبہ مسئلہ
اندراج الکل فی الکل کے بیان مین اندراج لغت مین داخل ہونے اور در آنے اور لپیٹ جانیکو کہتے ہین اور اصطلاح
مین حضرات صوفیہ کے داخل ہونا ایک شئے کا ہے ایک شئے مین بے حلول اور اتحاد کے یعنے حلول وہ ہے کہ حقیقت مین
دو شئے مباین ہون اونمین سے ایک شئے دوسری شئے مین داخل ہووے کما مر فی المراقبۃ السابقۃ اور اندراج
وہ ہے کہ حقیقت مین وہ دونون ایک شئے ہون اور صورت مین دو اونمین سے ایک دوسرے مین داخل ہووے
پس انکے بیان اندراج الشئے فی الشئے کا ایک مسئلہ ہے دقیق کہ ایک شئے دوسری شئے مین مندرج اور مندمج ہے
یعنی ہر ایک شئے مظہر ایک ایک اسم خاص کی ہے بالفعل اور وہی ہر ایک شئے بالقوۃ مظہر تمامی اسما کی ہے مثلاً اسم
ممیت سے خاک پیدا ہوئی ممیت فاعل اور رب ہے خاک مربوب اور مفعول خاک مظہر اسم ممیت کی ہے بالفعل اور آتش
مظہر اسم قابض کی ہے بالفعل پس خاک مند آتش کی ہے ظہور مین فقط اور بطون مین کچھ تغایر نہین اسلیے کہ ممیت
اور قابض وغیرہ کہ اسماے الٰہی ہین ان سبکا جامع اسم مبارک اللہ ہے پس ظہور اسکا ممیت اور قابض مین ہوا
پس اسصورت مین اندراج الشئے فی الشئے اور ہر شئے مظہر تمام ثابت ہوئی قال تعالی ان السموات
والارض کانتا رتقا ففتقناہما وایضا قال تعالی تولج اللیل فی النہار وتولج النہار فی اللیل
وتخرج الحی من المیت وتخرج المیت من الحی واضح ہو کہ جسکو عقل سلیم اور ذہن مستقیم ہے بطریق
حدس کے دریافت کرسکتا ہے کہ جو کچھ کہ عالم مین ہے اندماج اور انفتاح اوسمین واقع ہے خصوصاً نباتات اور
حیوانات مین بدیہی ہے مثلاً درخت سدرہ کہ تخم مین اوسکے تمام درخت اور شاخ اور ورق اور پھول اور پھل
مندرج ہین اور عقل بضرورت اور بداہۃ حکم کرتی ہے کہ تخم سے ایسا درخت اور شاخ اور ورق اور پھول
اور پھل ظاہر ہونگے اور انکے غیر ہرگز نہوگا پس جب اوس تخم کو بوتے ہین جیسا کہ عقل نے حکم کیا تھا ویسا ہی
تفصیل وار ظاہر ہوتے ہین پھر وہ تفصیل اوسکی تخم مین مندمج اور مندرج ہوتی ہین وھلم جرا عجب تر
یہ کہ حالت انفتاح اور تفصیل مین حقیقت اجمالیہ سدرہ کی یعنے تمامی اجزا درخت سدرہ کے محفوظ ہین دلیل
اوسکی یہ ہے کہ جب کوئی شاخ کسی درخت سدرہ کی دوسرے درخت سدرہ کے ساتھ پیوند کرتے ہین اور بار
شاخ اوس دوسرے درخت کی منقطع کرتے ہین اور نشو و نما اور بالیدگی سے اوسکو موقوف کرتے ہین وہی شاخ
درخت مقطوع منہ کی کہ جسکو دوسرے درخت کے ساتھ پیوند کیا گیا ہے نشو و نما مین آتی ہے اور پھل

نہین اور استدلال اونکا مخالف آثار اور احکام کے آخر رجوع طرف اسی بداہت کے کرتا ہے وَلَيْسَ الْاَمْرُ
كَذَالِكَ اسلیے کہ اگر عدم اندراج بدیہی ہوتا بعض طائفہ قدماے حکما یہ جیسا کہ اَنْقَذُ مِنْ اور اتباع
اونکے کہ اصحاب کمون اور بروز ہین کمون اور بروز کے قائل نہوتے اسلیے کہ انکے نزدیک طبائع اجسام موجودہ
کے خواہ بسائط ہون یا مرکبات متصغرۃ الاجزا ایسے ہین کہ بعض اونکے ساتھ بعض کے مخلط ہین اور تمامی اجسام
بیچ ہر ایک دن اجسام کے مندرج ہین پس نار اور ہوا اور آب اور خاک اور لحم اور عصب اور بصل اور
ثوم اور عنب اور حنظل اور حمص وغیرہ باہم مخلط اور مندرج ہین پس جب اجزاے کثیرۂ متماثلہ جمع ہوتے
ہین طبیعت کامنہ بعض اونکے بارز ہوتی ہے اور متعلق ہوتی ہے اوسوقت حس ساتھ اوس طبیعت بارزہ کے
احکام اور آثار کے ساتھ اور اوسوقت طبایع دیگر مختفی رہتی ہین پھر جب طبیعت کامنہ اوس بعض دیگر کے
بارز ہوتی ہے اور احکام اور آثار اوسکے باقتران اجزاے متماثلہ اوسکے ظاہر ہوتے ہین پس اوسوقت طبیعت
بارزہ کی کامنہ ہوجاتی ہے اور احکام اور آثار اوس طبیعت بارزہ کی بھی مختفی ہوجاتی ہین اور بنظر فعلیت آثار
اور احکام اوسکے کے نام اونکا رکھا جاتا ہے یعنے اگر فعلیت احکام اور آثار نار کی ہے نام اوسکا نار ہوجاتا ہے
وعلی ہذا القیاس ورنہ آتش آب ہے اور ہوا اور خاک وعلی ہذا القیاس بجمیع اشیا باہم مندمج ہین پس ہر شئے جمیع اشیا
ہے اور یہ حکما کہ اصحاب بروز اور کمون ہین قائل استحالہ کے نہین ہین نہ صورت مین و نہ کیفیت مین اور نہ یہ قائل
کون بعد العدم کے ہین اور نہ عدم بعد الکون کے دلیل انکی یہ ہے کہ مثلاً ہوا پانی ہوجاتی ہے جیسا کہ بیچ صورت شبنم کے
اور پانی ہوا ہوجاتا ہے جیسا کہ جامۂ تر ہوا مین رکھتے ہین اور ہوا اوسمین متخلل ہوجاتی ہے اور آب متخلل اوسمین ہوا
ہوجاتا ہے اور آب ہوا کے ساتھ متبدل ہوجاتا ہے اور پانی پتھر اور نمک ہوجاتا ہے وعلی ہذا القیاس اور یہ انقلاب
بروز طبیعت کا ہے کہ اوسمین کامنہ ہے نہ استحالہ وغیرہ دلائل انکے کتب حکمت مین مذکور ہین ابو علی سینا نے انکے دلائل کو
رد کیا ہے پھر امام فخر الدین رازی نے ابو علی کی حجتونکو دفع کیا ہے پھر محقق طوسی بجواب امام فخر الدین رازی کے
کے درپے ہوئے پھر طوسی کے جواب پر لوگون نے اعتراض کیا اگر انکار منکرین مسئلۂ اندراج کا بدیہی ہوتا طائفۂ
حکما قائل اندراج کے نہوتے اور تردید کلام کی جانبین سے وقوع مین نہ آتی پس بداہۃ عدم اندراج کی باطل
ہوئی وَاَمَّا عِنْدَ الصُّوْفِيَّةِ حَقِيْقَةُ كُلِّ شَيْءٍ هِيَ الْحَقِيْقَةُ الْحَقَّانِيَّةُ مَعَ اِعْتِبَارٍ مِّنَ الْاِعْتِبَارَاتِ
اللَّازِمَةِ لِلذَّاتِ الْمُقْتَضِيَةِ لِلْاَحْكَامِ وَالْاٰثَارِ پس بقول صوفیۂ کرام کے سرایت حقیقت مقدسکی تمامی
حقائق مین لازم آئی اور فرق درمیان اصحاب بروز و کمون اور حضرات صوفیہ کے یہ ہے کہ اصحاب بروز و کمون اندراج
کو اجسام کے ساتھ تخصیص کرتے ہین اور حضرات صوفیہ تمامی حقائق کے ساتھ تعمیم کرتے ہین اور اصحاب بروز و کمون
کے نزدیک کثرت حقائق کی حقیقی ہے باوجود اسکے اندراج کو جائز رکھتے ہین اور حضرات صوفیہ کے نزدیک کثرت حقائق
کی غیر حقیقی ہے پس مذہب صوفیۂ صافیہ رضوان اللہ تعالی علیہم کا قریب العقل والفہم ہے اکثار رضوان مراقبہ
مسئلۂ بروز اور تمثل کے بیان مین بعض نا واقفی سے اسکو بھی تناسخ کہتے ہین واضح ہو کہ بروز عبارت ہے تعلق اور
تمثل روحی سے بجای دیگر باوجود قیام اور ثبوت تعلق اپنے کے ساتھ جاے اول کے بغیر کسی تغیر اور نقصان کے
حالت اصلی اپنے مین یا ظہور اور تمثل ایک شئے کا کسی رحم مین باوجود قیام خود بجاے اصلی اپنے کے اور کوئی خلل
اور نقصان بارز مین نہو اور تناسخ عبارت ہے تعلق روحی سے بجاے دیگر اس عالم مین اور جاے اول سے
تعلق چھوڑ دیوے تمامی اہل اسلام اور نصاری اور اکثر ہنود منکر تناسخ کے ہین نہ بروز اور تمثل کے پس تعلق

اور عمرو وغیرہ کا ہے عین ضاحک کا بھی ہوگا اور اسی معنی مین ہر مطلق اور مظہر اور شان اوسکی عین یکدیگر کا ہوگا اور ہر عدد کہ واحد سے مرکب ہے عین واحد کا اور سطح کہ جسم سے منتزع ہے عین جسم کا ہوگا اور کبھی ایک جگہ معنی عینیت کے لیتے ہین اور دوسری جگہ معنی غیریت کے جیسے کہ صفات ذاتیہ حق تعالی کے مثل وجوب اور حیات اور علم وغیرہ کے ہین نہ عین ذات ہین بمعنی اول کے اور نہ غیر ذات ہین بمعنی ثانی اور ثالث عینیت کے گو مبدا اون صفات کا نفس ذات حق تعالی کی ہو پس اس تقدیر مین ثبوت غیریت سے از روے ایک معنی کے نفی عینیت ساتھ جمیع معنونکے نہین لازم آتی ہے واضح ہو کہ حق تعالی کی ذات مین عینیت حقیقی لغوی اور عینیت حقیقی اصطلاحی دونون از روے تحقق اور وجود کے ثابت ہین اسلیے کہ عینیت لغوی وہ ہے کہ دو چیز بایکدیگر ایک ہو وین جیسا کہ دریا اور موج تموج اور حباب آب اور گل اور بو آفتاب اور ضیاء تخم اور درخت شکر اور مٹھائی اس قسم کی عینیت ذات اور صفات عبد اور رب مین جائز ہے اور عینیت اصطلاحی جیسا کہ شخص اور عکس ہین اور واسطے یافت شخص اور عکس کے آئینہ درکار ہے پس اس قسم کی عینیت بھی ذات اور صفات حق تعالی مین روا ہے اسلیے کہ عالم شخص ہے اور معلوم عکس اور علم آئینہ یعنے وجود اور احدیت اور ذات کو شخص کمالات اور صفات اور واحدیت اور صور اعیان کو عکس برزخ کبری اور حقیقت محمدی اور علم کو آئینہ کہتے ہین جاننا چاہیے کہ لفظ حقیقت کو کبھی مقابلے مین مجاز کے لاتے ہین یعنی باطن کو بمقابلے ظاہر کے جیسا کہ اجسام مجاز ہے حقیقت اوسکی عالم مثال ہے اور عالم مثال مجاز ہے حقیقت اوسکی عالم ارواح ہے اور عالم ارواح مجاز ہے حقیقت اوسکی اعیان ثابتہ ہے اور اعیان ثابتہ مجاز ہے حقیقت اوسکی علم حق ہے اور علم حق مجاز ہے حقیقت اوسکی ذات حق تعالی کی ہے اور کبھی مقابلے مین اعتبار کے استعمال کرتے ہین یعنے ذات حق تعالی کی حقیقت تمام عالم کی ہے اور حقیقت ہر ایک افراد عالم کی اوس ایک ذات سے اعتبار کی گئی اور ذات حق تعالی کی حقیقت الحقائق ہے اور کبھی نفس الامر اور واقع مین بھی لفظ حقیقت کو بولتے ہین کہ وہ محل صور علمیہ اور اعیان ثابتہ کا ہے پس باعتبار اسما نسبت عینیت کے کہ مذکور ہوئی وحدۃ الوجود اور ہمہ اوست کہتے ہین غیریت لغت مین بیگانگی اور بیگانہ ہونیکو کہتے ہین اور انکی اصطلاح مین غیریت آٹھ قسم پر ہوتی ہے اضافی مجازی اعتباری نسبی رسمی خیالی حقیقی اصطلاحی حقیقی لغوی پس سواے غیریت حقیقی لغوی کے باقی سات قسم غیریت کی عینیت لغوی اور اصطلاحی کے ساتھ جمع ہوتی ہین بلکہ نفس الامر مین غیریت حقیقی لغوی بھی ساتھ اون دونون کے جمع ہوتے ہین تفصیل اوسکی یہ ہے کہ اول غیریت اضافی کہ وہ عبارت ہے وجود اضافی سے کہ صفات باری تعالی اور ممکنات ہین انکو وجود اضافی اسواسطے کہتے ہین کہ انکو وجود مستقل بنفسہ نہین وجود انکا وجود حقیقی سے ہے یعنی باوجود مغائرت درمیان عبد کے کہ وجود اضافی رکھتا ہے اور درمیان رب کے کہ وجود حقیقی رکھتا ہے دونون ایک ہین جیسا کہ باوجود مغائرت کے درمیان موج اور دریا حباب اور موج تخم اور شجر گل اور بو آفتاب اور ضیا و شخص اور عکس سیاہی اور حروف مفردہ اور مرکبہ لفظ اور معنی کی عینیت ثابت ہے اسلیے کہ درحقیقت سواے ایک وجود کے دوسری کوئی شے موجود نہین اشیاے موجودہ کو فقط غیریت اضافی ہے ورنہ حقیقت مین ایک وجود ہے پس اضافت اور نسبت درمیان عبد اور رب کے حقیقی ہے اسکو بعض عرفا اضافت اور نسبت عینیت بھی کہتے ہین اور یہ حقیقت ہے اسمین مجاز کا کچھ دخل نہین جیسا کہ درمیان حروف اور سیاہی وغیرہ کے مذکور ہوئی اسلیے کہ مطلق مقید ہوجانے سے درمیان مین فقط ایک نسبت پیدا ہوئی جیسا کہ درمیان طین اور اوانی کے دوسری غیریت مجازی وہ یہ ہے کہ حق تعالی نے اپنے علم مین صفات اور کمالات اور ممکنات کو مجاز اپنا جان لیا ہے یعنی قابل ظہور اسی سبب سے انکو غیریت مجازی کہتے ہین تیسری غیریت اعتباری وہ یہ ہے کہ حق تعالی نے حقائق ممکنات

عین ذات باری تعالیٰ ہے اور دوسری وجہ سے غیر ذات باری فَالْخَلْقُ خَلْقٌ وَالْحَقُّ حَقٌّ وَالْحَقَائِقُ لَا تَتَبَدَّلُ الْكِبْرِيَاءُ كَانَ اللّٰهُ وَلَمْ يَكُنْ مَعَهُ شَيْءٌ يَرْجِعُ إِلَيْهِ قَالَ تَعَالٰى وَإِلَيْهِ تُقْلَبُونَ پس باعتبار اس نسبت غیریت کے کہ مذکور ہوئی وحدۃ الشہود اور ہمہ از وست اور ہمہ بدوست کہتے ہیں پس صوفی جبتک کہ اس مسئلے کو نہ سمجھیگا کامل نہوگا اور اتحادی ہوگا اسلیے کہ احکام شریعت غرا کے انھین اقسام غیریت مذکورہ پر مترتب ہین پس کافر اور مومن اور فاسق اور مطیع اور ملحد اور عارف وغیرہ صور مقیدہ ہین اور ارسال رسل اور انزال کتب اور اوامر اور نواہی اور تحلیل اور تحریم اور خلق بہشت و دوزخ واسطے اونکے اور خطاب اور عتاب اور سزا اور جزا اور اہانت اور اکرام اور ایلام اور انعام اور اجرائے وعد اور وعید واسطے اون مقیدات اور متعینات مذکورہ کے ہین پس اسی مسئلہ عینیت وغیریت سے نسبت معیت اور ربط عینیت کی مابین عالم اور حق تعالیٰ کے واقع ہے بخوبی ثابت ہوتی ہے چنانچہ یہ فصل آدمی کی بحث حکمت الٓہیہ سے واضح ہے کہ مابین امور کلیہ ذہنیہ کہ خارج مین وجود نہین رکھتے ہین مثل علم وحیات وغیرہ کے اور مابین موجودات خارجیہ کے مثل زید وعمرو وبکر وغیرہ کے ایسی ایک نسبت لازم وملزوم کی واقع ہے کہ کبھی ایک دوسرے سے منفک نہین ہوتی ہے بلکہ ایک عین دوسرے کا ہے اسلیے کہ جملہ عالم جواہر ہون خواہ اعراض وجود باری تعالیٰ مین اعراض مجتمعہ ہین پس جبکہ باوجود عدم جامعیت کے ارتباط اور عینیت مابین امور ذہنیہ اور خارجیہ کے حاصل ہے پس باوجود جامعیت کے ارتباط اور عینیت درمیان دو موجود خارجی کے کہ عبارت عالم اور وجود حق تعالیٰ سے ہے بطریق اولیٰ حاصل ہوگی اور ایسا ہی اس ارتباط اور عینیت کو کہ درمیان افراد انسان کے واقع ہے معقولی بھی ثابت کرتے ہین اور کہتے ہین کہ بوجہ تشخصات اور تقیدات کے اگرچہ انہین مباحث ہے لیکن بحسب ماہیت واطلاقیت کے عین یکدیگر ہے وَقِيلَ تَحْدِيدًا أَفْرَادُ كُلِّ أَجْنَاسٍ عَالِيَةٍ كَمَا تَنْتُ آوَ سَافِلَةٍ لیکن یہ لوگ اپنی کوتہ نظری سے فقط طبعیات مین رہگئے ہین کیونکہ اور علماے ظاہر اس ارتباط اور عینیت کو کہ درمیان عالم اور حق تعالیٰ کے واقع ہے نہین تسلیم کرتے ہین اور اون آیات اور احادیث کو کہ اس ارتباط اور عینیت پر دلالت کرتے ہین اپنی رائے سے تاویل کرتے ہین خلاصہ اس مسئلے کا یہ ہے کہ عینیت اور غیریت کے جملہ پانچ شق ہوتے شق اول ان دونون کا لغوی ہونا یعنی اجتماع ضدین کا ہونا شق دوم ان دونون کا وہمی محض ہونا کہ عندیہ سوفسطائیہ ہے یہ دونون شق باطل ہین دور از قیاس عقل ہین اب باقی رہے تین شق یعنی عینیت محض کا ہونا کہ قائل اوسکا ملحد ہے اور غیریت صرف کا ہونا کہ قائل اوسکا مقلد اور جامع ان دونون کا موحد ہے پس شق سوم وچہارم بھی محض بے بنیاد ہین اور شق پنجم مطابق نص قرآن اور موافق وجدان اہل عرفان کے ہے **بیسوان مراقبہ** مسئلہ قضا وقدر کے بیان مین قضا لغت مین حکم اور حکم کرنے کو کہتے ہین اور قدر بفتح قاف اور سکون دال لغت مین اندازہ اور اندازہ کرنے کو بولتے ہین بعض علما کہتے ہین کہ قضا ایک حکم ہے حق تعالیٰ کا مخلوقات کے حق مین کہ دفعۃً واقع ہوا ہے اور قدر وہ ہے کہ جو کچھ کہ بتدریج اوقات معینہ مین موافق اوسی حکم کے عرصۂ ظہور مین واقع ہوا ہو اسواسطے قضا کو امر اور قدر کو مامور کہتے ہین اور اصطلاح مین حضرات صوفیہ کرام کے قضا ایک حکم کلی ہے حق تعالیٰ کا اشیا مین حسب اقتضاے اعیان ثابتہ اور استعدادات اون اعیان کے اور اوس حکم کلی کو اندازہ اور جزئی معین مخصوص کرنا زمانہ معین مخصوص مین قدر کہتے ہین اور یہ ایسا ہی کہ اوس سے ایک ذرہ کم وبیش نہین ہوتا ہے پس حق تعالیٰ نے عالم کو خصوصًا انسان کو جامع جلال وجمال کا پیدا کیا ہے اور تقدیر ہر ایک کی موافق استعداد اوسکے کہے اور ہر ایک کو حسب استعداد اوسکے ایک ایک صفت اپنی صفات مین سے بخشی اگر استعداد کسی بندے کی مائل بصفات جلال ہے اور صفات جلال سے

[illegible]

خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے نسبت اُسکے واقع ہوگی اور وہ اوس سے سرتابی کریگا اور اوسکے بدلے میں جیسا کہ استعمال بعض مطعومات اور مشروبات کا مورث امراض مُوْلِمَہ اور مہلکہ ہوتا ہے معذب ہوگا اور صرف ان امور اور حالات مخصوصہ کا نام ابولہب تھا اور علم ازلی مین بلا خلق ارادی حق تعالی کے یہ تمامی امور اور حالات معینہ متحقق اور ثابت تھے پس اب شکایت اوسکی حق سبحانہ وتعالی سے وہی حکایت ہے کہ ممتنع کو ممکن کیون نہین کیا یعنی مین ابی لہب نہ ہوتا اور لا ابی لہب بھی ہوتا کہ صدق اوس معنی کا ذہن مین متصور نہین ہوسکتا ہے حاصل یہ کہ تشریع شرائع اور بعثت انبیا اور دعوت امم اور اتباع اور انحراف مکلفین اور سوال اور جواب اور تنعم اور تالم اور حساب وکتاب اخروی اور الیسا ہی دعا اور عدم دعا اور اجابت اور عدم اجابت اور رد اور عدم رد قضا کا ساتھ دعا اور صدقے کے اور طول عمر اور قصر عمر بعض اعمال سے وغیرہ اسباب اور مسببات شرعیہ اور غیبیہ مثل تمامی اسباب اور مسببات دنیویہ محسوسہ اور تخلف اور عدم تخلف باہم انکے مناسب اور معالجات سے ساتھ ہر ہر شخص کے قسم سے اوضاع مخصوصہ کے مجموعہ اونکا مثلاً طاؤس کہتے ہین جاننا چاہیے پس اوس چیز سے کہ باب تقدیر مین مذکور ہوئی گمان نکرنا چاہیے کہ طاؤس مثلاً قدرت الٰہی سے بیل نہین ہوسکتا ہے ما شاء اللہ وہ امتناع امر دیگر ہے اور یہ جواز امر دیگر اسلیے کہ طاؤس کا بیل ہوجانا بھی بتقدیر وقوع اوسکے مقتضیات مین سے اوسکے عین ثابتہ کی ہوگا واضح ہو کہ ہستی مکلفین کو اس اعتبار سے کہ وہ عین ہستی حضرت حق سبحانہ وتعالی کی ہے تفرقہ تنعم اور تالم کی گنجایش نہین اور اس اعتبار سے کہ ہستی اونکی غیر ہستی حضرت حق سبحانہ وتعالی کی ہے ارادہ اور قدرت اور اختیار اونکا غیر ارادہ اور قدرت اور اختیار حق سبحانہ تعالی کا ہے پس اس تقدیر مین جو کچھ کہ مکلفین سے خیر و شر سرزد ہوتا ہے اسمین کسی جبر جابر کا دخل نہین ہے اسی جگہ سے ہے کہ نسبت ظلم و بیرحمی کی حضرت حق جل وعلا سے مسلوب ہے اگرچہ احکام الٰہیہ خواہ تکوینی ہون خواہ تشریعی حضرت جامع جمیع صفات کمال سے تنزل پاتے ہین پس خلاصہ کلام مسئلہ قضا و قدر کا یہ ہے کہ ہر فریق خواہ خیر ہو یا شر واسطے مطلب اپنے کے صراط مستقیم اور راہ راست پر ہے پس حسب آیۂ وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ہر دابہ راہ راست پر ہے یعنی اہل جنت براہ جنت اور اہل دوزخ براہ دوزخ راہ راست پر ہین لیکن صراط مستقیم اصحاب انعام یعنی طریق شریعت حضرات انبیا علیہم السلام خصوصاً طریق شریعت حضرت سلطان الانبیا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی طلب کرنا چاہیے نہ راہ یہود مغضوب و نہ طریق نصاری ضالین و نہ طریق دیگر مشرکین وکفار وغیرہ پس اس سے معلوم ہوا کہ حکم حق تعالی کا دو طرح پر ہے ایک تکوینی ارادی کہ موافق اس حکم کے ہوا جو کچھ کہ ہوا اور ہوگا جو کچھ کہ ہوگا پس باعتبار اس حکم کے کوئی مخالف حق تعالی کا نہین ہے بلکہ منکرین اور کفار بھی واسطے حکم تکوینی ارادی کے لبیک گویان ہین اور دوسرا حکم تشریعی ہے کہ اسمین بیان حالات کمال نوع انسانی کا ہے اور یہ حکم مختلف ہوتا ہے کہ حق تعالی نے مع جوادیت اپنے حسب امکان انتظام عالم کے بہتوں کو چاہا ہے کہ ایمان نہ لاوین اور محکوم شرع شریف کے نہووین پس بہ سبب عدم امکان انتظام عالم اور عدم ارادہ حق تعالی کے ایمان نہین لاتے ہین اسلیے کہ اصل امر یہ ہے کہ جیسا کہ امکان انتظام عالم کا ہے مطابق اوسکے علم حق تعالی کا ساتھ اوسکے متعلق ہوتا ہے اور مطابق علم کے ارادہ اور مطابق ارادہ کے قدرت اور مطابق قدرت کے صورت عالم ہین پس ارادہ حق تعالی کا موافق امکان انتظام اور استعداد عالم کے ہے پس اعمال اور عقائد حسب لیاقت اور استعداد کے ہوتے ہین اور مطابق اعمال اور عقائد کے جزا اور سزا پس جبکہ اہل ایمان یعنی اہل جزا اس عالم مین تکالیف شرعیہ اوٹھاتے ہین اور پاک ہوگئے لائق جنت کے ہوئے اور اہل سزا اس عالم مین جبکہ تکالیف شرعیہ نہین اوٹھاتی اور ایمان نہین لاتے مستحق دوزخ کے ہوئے اور جب دوزخی دوزخ مین جاوینگے پوچھینگے کہ کیون یہ تکلیف

صغار اور کبار کسی جسم سے منتزع ہوتے ہین یہ دونون قسم مدار احکام نفس الامریہ کے ہین اور سوائے ان دونون قسم مذکورہ کے اور ایک قسم ہے محض فرضی اور صرف وہمی اختراعی بلا منشاء انتزاع کے جیسا کہ انیاب الاغوال اور شریک الباری اور اجتماع النقیضین ہین یہ مدار احکام نفس الامریہ کے نہین ہین اور یہ بھی اہل عقل کے نزدیک پوشیدہ نہین کہ جسوقت دونون پلّے ترازو کے مساوی الوزن ہون ایک اون دونون کا مائل بزیر نہوگا جیسے کہ ممکن خاص کہ دونون جانب وجود اور عدم اوسکے کے مساوی ہین ایسا ہی ہر ممکن کہ نسبت وجود اور عدم اوسکی مساوی ہے پس اس تقدیر مین وہ بغیر علت کے ہرگز موجود نہوگا پس فرقہ باطلہ اہل بخت واتفاق سے گریز کرنا چاہیے اسلیے کہ وجود ممکنات کو بلا علت اور بے سبب جانتے ہین اور کہتے ہین کہ موجود ہونا ممکنات کا اتفاقات سے ہے بلا صانع کے تعالیٰ عن ذلک اور اولیت وجود اور اولیت عدم بدون پہونچنے حد ضرورت کے متصور نہین لان الشیء ما لم یجب لم یوجد کما ہو پس احتمال اولیت کا باطل ہوا اور یہ بھی ظاہر ہے کہ عدم مطلق کہ جسکو عدم محض بھی کہتے ہین کوئی شے نہین ہے کہ علت موجدہ کسی ممکن کی ہووے پس صحبت سے اوس فرقہ شیطانیہ کے احتراز کرنا چاہیے کہ باوجود دلائل ہونے ترکیب آفتاب اور ستارونکے اجزاء لا یتجزی سے کہتے ہین کہ یہ محتاج صانع کے نہین ہین اور حرکات اور سکنات انکے اور انتظام عالم کے عادت دہر معدوم مجہول الذات سے گمان کرتے ہین حالانکہ اصل وجود وہی دہر ہے اور باقی پردۂ عدم مین حدیث قدسی مین لا تسبوا الدہر فان الدہر ہو اللہ وارد ہے اور مراد دہر سے وہ زمانہ نہین ہے جو عبارت مقدار حرکات فلکیہ سے ہے کما مرّ بلکہ اسجگہ دہر سے ذات مجہول النعت مراد ہے اور یہ بھی جاننا چاہیے کہ جب انتظام عالم کا مشہود اور معلوم ہے پس سوائے علت اور سبب کا ہونا ضرور ہے گو مجہول الذات ہو پس صحبت سے اوس فرقۂ دہریہ کے اجتناب کرنا چاہیے کہ عالم کو مجموعۂ اعراض بلا سبب سمجھتے ہین اور اعتراض کرتے ہین کہ صانع واجب اگر عالم کو پیدا کیا پس ایجاد اوسکی یا بغرض ہوگی پس محتاج ہوا اور یا بلا غرض پس لغو ہوئی اسلیے کہ شق ثالث یہان موجود ہے کہ یہ ایجاد نہ لغرض ہے و نہ لغو بلکہ واسطے فائدہ رسانی غیر ونکے ہے اگرچہ یہ غیریت بالاعتبار ہو پس احوالی امر کہ انتظام عالم کثرت کا اوپر اس ترتیب بدیع شیق کے ہے وجود صانع کا ظاہر اور اگر کوئی کہے کہ افعال ارادیہ مین کوئی غایت اور غرض کا ہونا ضرور ہے پس بنظر اسکے اگر حضرت حق سبحانہ وتعالیٰ کے نسبت ایجاد عالم مین کوئی غایت غرض تجویز کی جاوے استکمال بالغیر لازم آویگا ورنہ افعال اوسکے جزافی اور تخمینی ہونگے تعالیٰ اللہ عن ذلک علوًا کبیرًا جواب دیا جاویگا کہ ہر فعل ارادی کو کوئی غایت جداگانہ ہونا ضرور نہین ہے مثلاً التذاذ کہ فعل ارادی نفس کا ہے اور وجود و نفس مقصود بنفسہ واقع ہوا ہے اور مثلاً جسکو جود صادق کا ملکہ فطری حاصل ہے اوسکے عطا اور بخشش سے کوئی غرض اور غایت متعلق نہین ہوتی ہے ورنہ وہ جود جود نہوگا کما ثبت فی الحکمۃ العملیۃ اور اس قسم کے افعال کو جزافی کہنا بالاتفاق باطل ہے اسی طرح تعلق ارادۂ ازلیت حق تعالیٰ کا از روے جود ذاتی کے ہے اور ظاہر ہے کہ جو فعل ارادی ہے ورنہ لائق حمد کے ہوتا پھر اگر کوئی کہے کہ نفس التذاذ کہ جسکو حاصل بالمصدر کہتے ہین فعل طبعی نفس کا ہے اسواسطے وہ کسی غایت کو نہین چاہتا ہے اور ایسا ہی ملکہ جود صادق کا بمنزلہ فعل طبعی کے ہوتا ہے اسلیے کہ اوسکو کوئی غرض درکار نہین جواب دیا جاویگا کہ ظہور حب ازلی کا تطورات ارادیہ کے ساتھہ درحقیقت جود ذاتی ارادۂ ازلیہ حضرت مبدا کا ہے اور نفس ظہور و تعلق اور تنوع اوسکا بمنزلہ فعل طبعی اوس ارادی کے ہے کہ بطریق وجوب کے واقع ہے اور تخلف اوس سے ممتنع ہے کما قال تعالیٰ إِنَّمَا أَمْرُهُ إِذَا أَرَادَ شَيْئًا أَنْ يَقُولَ لَهُ كُنْ فَيَكُونُ اور ازلی ہونا صفت ارادے کا عقلاً منافی اسبابکا نہین ہے کہ تجدد اضافات اوسکا

نقل النصوص من علم أن ثبوت الكمال الحق سبحانه من وجهين أحدهما كماله من حيث الذات
وهو عبارة عن ثبوت وجوده بها منها لا من غيرها فهي غنية في وجودها وبقائها ودوامها
عما سواها والكمال الثاني وهو كمال التفصيل الحق تعالى من حيث اسمائه الحسنى وذلك
إنما يكون لظهور النسب المرتبة وآحكام الاسمائية وتعدد أحكامها في عوالمها ومظاهرها
وكان الحق الواجب في كماله الذاتي وغنائه الأحدي يرى ذاته في ذاته رؤية ذاتية
غيبية بعلمه على ذاته ولا متميزة عنها ويرى أسمائه وصفاته أنها نسبا ذاتية لها وشئونا
غيبية مستهلكة الأحكام تحت قهر الأحدية غير ظاهرة الآثار ومتميزة الأعيان بعضها
عن بعض لكنه شاء أن يظهرها من حيث كمالها الاسمائي ويراها في مظاهرها متميزة الأعيان
والآثار فأوجد من حيث اسم الله تعالى وبسط رداء الوجود على الممكنات المعلومة في الخلاء
المتوهم فصار مظهرا تفصيليا لحقائق الأسماء وتجلى فيها بصفات الاعتلاء لكنه كان
بدون وجود آدم جسدا مسوى وهذا جامع لا روح فيه پس ذات من حیث ہی ہی ہستی
محض ہے اور اسی ہستی کو بغیر اعتبار تعین اور لاتعین کے اصطلاح مین لابشرط شے اور احدیۃ ذاتیہ اور احدیۃ مطلقہ
اور احدیۃ صرفہ اور لاتعین اور عالم لاہوت اور ازل الآزال اور عین الکافور اور ذات بحت اور ذات صرف
بلا اعتبار اور ذات مطلقہ اور ذات احدیۃ اور ذات بلا تعدد اور ذات ہویۃ اور ذات ساذج اور ہو ہو اور
وجود بحت اور مطلق وجود اور عدم العدم اور بطون البطون اور خفاء الخفا اور قدم القدم اور اول لا نہایت
اور آخر لا بدایت اور غیب ہویۃ اور غیب الغیب اور غیب المصون اور عالم یاہوت اور گنج مخفی اور تجلی ہو کہتے ہین
اس تجلی ہو کو نور ذاتی اور مقام حیرت بھی کہتے ہین اور نور ذاتی کو نور سیاہ کے ساتھ تعبیر کرتے ہین پس اس مرتبے
مین فقط یافت ذات کی ہے بلا اعتبار اجمال اور تفصیل صفات کے اور اس مرتبے مین کنہ ذات حق تعالی کی کسی
مخلوق کو مفہوم اور معلوم اور مدرک نہوئی اور نہوگی اسلیے کہ فہم اور علم اور ادراک ہر عالم کا بنظر ذات اوسکی کے محدود
اور متناہی ہے اور ذات حق تعالی کی تعین اور تناہی سے منزہ پس احاطہ کرنا غیر محدود اور غیر متناہی کو محدود اور
متناہی سے بدیہی الاستحالہ ہے کما قال تعالی ولا یحیطون به علما وایضا قال تعالی ویحذرکم الله
نفسه اسی واسطے اعرف المعارف سلطان الانبیا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بہ نسبت اس مقام کے
فرمایا ما عرفناك حق معرفتك لیکن معرفت درجات اور مراتب تفصیلی اور تنوعات ظہور اوسکے متعلق ساتھ
انبیا اور اولیا کے ہین **دوسرا مراقبہ** مرتبہ وحدۃ کے بیان مین اور وہ یہ ہے کہ حق تعالی نے حسب تقاضا حبی ذاتی
کے کما قال کنت کنزا مخفیا فاحببت ان اعرف فخلقت الخلق وتعرفت الیهم فعرفونی خود بخود
اپنے مین آپ تجلی کی اور مرتبہ احدیۃ ذاتیہ سے مرتبہ وحدۃ مین تنزل فرمایا یعنے ذات نے اپنی ذات سے ذات اپنی
کو علم مطلق اور علم اجمالی کے ساتھ مشاہدہ کیا اور اپنی ذات کو ساتھ جمیع شیونات اپنے ساتھ اسماء الہی اور اسماء کیانی
کے بطریق اجمال بدون امتیاز ایک کے دوسری سے ملاحظہ اجمالی فرمایا کہ مین ہی موجود ہون سواے میرے اور کوئی
موجود نہین اور قابلیت اور صلاحیت رکھتا ہون ظہور کی اور یہ مرتبہ ہمارے عمائیہ قابل ہے ہر مفہوم کلی وجوبی اور امکانی کا
اور اسی مرتبے کو انا مطلق کے ساتھ تعبیر کرتے ہین اور انانیت ہر مقید کی منسوب ہے طرف اس انا مطلق کے اور اسی انا
کرہ ہستی مطلق سے خطوط انا وجود مقیدات واقعیہ کے منتزع ہوتے ہین اور اسی مقام تفصیلی مین انا عینهم وانا

اگر ذات غیر متناہی احاطے مین علم صفاتی کے آوے تو ذات غیر متناہی نرہے گی اگرچہ یہ علم صفاتی بھی بہ نسبت تنزلات اور حوادثات کے غیر متناہی ہے مگر بہ نسبت ذات بحت کے نہین پس معلوم ہوا کہ اس مرتبے مین علم بھی عین ذات ہے نہ صفت اوسکی اور اسی طرح سے نور کہ ذات غیر متناہی بذاتہ اپنے مین آپ روشن ہے نہ اوس نور سے کہ صفت ذات کی ہے امور نسبی ہین پس اس مرتبے مین نور بھی عین ذات ہے نہ صفت ذات کی اور اسی طرح سے شہود کہ ذات غیر متناہی اپنے مین آپ مشہود ہے نہ اوس شہود سے کہ صفت ذات کی ہے امور نسبی ہین پس اس مرتبے مین شہود بھی عین ذات ہے پس درمیان ان چارون اعتبارات اور ذات بحت کی بجز اعتبارات اجمالی کے غیریت کا لحاظ بالکل نہوا اسلیے کہ اس مرتبے مین ذات خود عالم اور خود معلوم اور خود علم اور خود منور اور خود نور اور خود شاہد اور خود مشہود اور خود شہود ہے پس ان چارون اعتبارات مین تمام صفات و اسمائے الٰہی اور اسمائے کیانی مندرج ہین بطریق اجمال اور یہ مرتبہ وحدت قابل محض اور مجمل صرف ہوا اور اجمال کو تفصیل ضرور اور تفصیل بدون کثرت صفات و اسما کے محال ہے اسی واسطے پھر ذات نے حسب آیۃ الم تر الی ربک کیف مد الظل کے اپنی مین آپ تجلی کی اور تعین ثانی مین تنزل فرمایا پس یہ تعین جامع جمیع صفات کا اور تفصیل اعتبارات تعین اول کی ہے پس اس مرتبے مین تفصیل اسمائے الٰہی اور اسمائے کیانی کی ہوئی اور یہ صور علمیات اور تعینات علمی ہین اور ان تعینات علمی کو اصطلاح مین اعیان ثابتہ کہتے ہین یہ اعیان دو قسم پر ہین ممکنات اور ممتنعات ممکنات وہ ہین کہ موجود ہونا اونکا خارج مین ممکن ہو یہ تو ظاہر ہے اور ممتنعات بھی دو قسم پر ہین ایک اون دونون کا بلا منشاء انتزاع کے ہے اور یہ محض فرض عقل پر موقوف ہین جیسا کہ انیاب الاغوال اور شریک باری اور اجماع نقیضین یہ عدم محض ہین نفس الامر مین انکا وجود نہین دوسرا قسم ممتنعات کا فرض عقل پر موقوف نہین بلکہ نفس الامر مین ثابت ہین اور علم باری مین موجود اور یہ واسطے ذات حق تعالیٰ کی لازم ہین اسلیے کہ یہ صورتین اسمائے غیبیہ کی ہین اور مختص ہین باطن کے ساتھ اور ضد ہین اسم ظاہر کی اور طالب ہین واسطے باطن کے اور ممتنع ہے موجود ہونا انکا خارج مین ان اسما کو سوائے حق تعالیٰ کے دیا انبیا اور اولیائے کاملین کے اور کوئی نہین جان سکتا ہے اسی کے طرف اشارہ کیا نبی علیہ السلام نے اور فرمایا آپنے دعا مین کہ استأثرت بہ فی علم الغیب پس اس مرتبہ واحدیۃ کو اصطلاح مین بشرط شے اور واحدیۃ اور تعین ثانی اور تجلی ثانی اور فلک الحیوٰۃ اور حضرت الربوبیۃ اور حضرت الجمع اور منشاء الکثرت اور معدن الکثرت اور احدیۃ الکثرت اور قابلیۃ ظہور اور مرتبہ ثانی اور منتہی المعرفۃ اور منبع الجود اور منشاء السوی اور حضرت الالوہیۃ اور منتہی العابدین اور حضرت الارتسام اور برزخ ثانی اور کون جامع اور آدم ثانی اور ظہور ثانی اور ظل ثانی اور ظل ممدود اور نفس رحمانی اور تجلی رحمانی اور عما اور وجود مضاف اور مسجد ثانی اور نشاء ثانی اور عالم باطن اور عالم معانی اور مجمع الارواح اور ندا ثانی اور عالم اسما اور عالم وجود اور مقام ارواح اور معاد ارواح اور پرتو وحدۃ اور ظل وحدۃ اور مبین الصفات اور کنز الارواح اور معدن الارواح اور عین الیقین اور باطن ملک اور عالم جبروت اور حقیقت انسانی کہتے ہین اس مرتبے مین یافت ذات کی تفصیل صفات کے ساتھ ہے اور یہ مرتبہ مسمّی برحیم ہے ماخوذ رحم سے کہ دوسرے پر رحم کرتے ہین ظہور اور اثر اسکا حضرت آدم صفی اللہ ہین اور اس مرتبے کو مرات حضرتین اور قابل وصفین بھی کہتے ہین اور مراد حضرتین اور وصفین سے حضرت وجوب اور حضرت امکان ہے اور حضرت وجوب اسمائے الٰہی کلی اور ارباب کو کہتے ہین کہ صفت لازمی انکی وجوب اور فعل ہے اور یہ اٹھائیس ہین اس تفصیل کے ساتھ البدیع الباعث الباطن الآخر الظاہر الحکیم المحیط الشکور الغنی المقتدر الرب العلیم القاہر النور المصور المحصی المبین

(بطین) (ثریا) (دبران) (ھقعہ) (ھنعہ) (ذراع) (نثرۃ) (طرفۃ) (جبھۃ) (الاسد)
(خراتان) (صرفۃ) (عوّا سماک) (اعزال) (غفر) (زبانا) (اکلیل) (قلب) (شولۃ)
(نعائم) (بلدۃ) (سعد ذابح) (سعد بلع) (سعد السعود) (سعد الاخبیۃ)
(المقدم) (المؤخر) (رشا) تعلیق اور ترتیب منازل قمری کی اسماے کیانی کے ساتھ باعتبار ترتیب وجود
اور ظہور اونکے ہے باطن سے طرف خارج کے اور ان اٹھائیس منازل کو منازل قمری اسواسطے کہتے ہین کہ حرکت
قمر کی دوسرے ستارونکی حرکت سے سریع تر ہے اسلیے کہ قمر اٹھائیس روز مین دورے کو پورا کرتا ہے پس اسی اعتبار
اٹھائیس منزل فلک البروج مین تعیین کرتے ہین کما قال تعالی وَالْقَمَرَ قَدَّرْنَاهُ مَنَازِلَ اور ان منازل
کو بارہ برج مین تقسیم کرتے ہین پس ہر ہر برج مین دو منزل صحیح اور ایک ثلث منزل کسر واقع ہوئی اور ظہور مقادیر
ازمان اور کاروبار اوردا د وستد مردمان اور تمام حادثات دوران دنیا مین بذریعۂ قمر اور فلک قمر کے ظہور مین
آتے ہین اور شرطین وغیرہ کہ اسماے منازل قمری ہین ستارونکے نام سے ہین کہ ہر ہر منزل مین وہی ستارہ
واقع ہوا ہے اور ان منازل کو ہندی مین نچھتر کہتے ہین واضح ہو کہ یہ تمام اسماے کیانی کہ مذکور ہوئے مقتضیات
اور مربوبات اسماے الٰہی کے ہین مرتبۂ ربوبیۃ مین کہ انکو اعیان ثابتہ اور ظاہر علم بھی کہتے ہین پس اسماے الٰہی
رب اور موجد اور مُظہِر اور اسماے کیانی مربوب اور مَظہَر ہین اسم بدیع مثلاً رب اور موجد اور مُظہِر ہے عقل کل
اور حرف ہمزہ اور ملک ہمزہ اور شرطین کا اور یہ سب مربوب اور مَظہَر اوسکے ہین و قس علیہ البواقی
بحسب الترتیب المذکور پس مربوب کلی رب کلی سے اور مربوب جزئی رب جزئی سے صادر ہے اور یہ تخصیص باعتبار
غلبے کے ہے ورنہ ہر اسم الٰہی ہر اسم کونی مین موثر ہے پس تمام موجودات حاصل ہوئے حرکت نفس رحمانی سو مثل
حصول حروف ملفوظہ کی حسب ترتیب مخارج انکے پس تمام اسماے کیانی کلی کو مبدء اور تمام اسماے الٰہی کلی کو معاد
کہتے ہین اسلیے کہ ابتداے عروج سالک کی اسماے کیانی سے ہے اور معاد اوسکا اسماے الٰہی تک ہے اور اس عروج مین
باعتبار سلوک کے چار منزلین ملحوظ ہین ناسوت ملکوت جبروت لاہوت ناسوت کو فنا کرنیسے ملکوت مین یعنی مثال مین
اور مثال کو فنا کرنیسے جبروت مین یعنے روح مین عروج کرتے ہین اور روح کو فنا کرنے سے اعیان مین یعنی لاہوت مین
عروج کرتے ہین اعیان کو لاہوت اسواسطے کہتے ہین کہ احدیۃ اور وحدۃ اور واحدیۃ ایک ہی مرتبہ ہے کہ یہ تینون مراتب
ذاتی اور تنزیہی اور داخلی ہین سالک کے حق مین منزل ناسوت وہ ہے کہ سالک غیر حق کو فراموش کرے اور منزل
ملکوت وہ ہے کہ سالک یاد حق مین ہمیشہ قائم رہے اور منزل جبروت وہ ہے کہ سالک اپنی خودی کو فراموش
کرے اور منزل لاہوت وہ ہے کہ نظر سالک کی ہمیشہ ذات حق پر رہے جاننا چاہیے کہ اسماے کیانی مین سے
عقل کل اور نفس کل اور طبیعت کل اور جوہر ہباء اور جسم کل اور شکل کل غیر مجسم ہین اور باقی مجسم اور ماتحت
ہر ایک کے جزئیات بے شمار ہین پس عقل کل عقول باقیۂ تحتانیہ کو اور نفس کل نفوس باقیۂ تحتانیہ کو اور طبیعت کل طبائع باقیۂ تحتانیہ کو
اور جوہر ہباء یعنے مادۃ المواد مادّہاے باقیۂ تحتانیہ کو اور جسم کل اجسام باقیۂ تحتانیہ کو اور شکل کل اشکال
باقیۂ تحتانیہ کو محیط اور حاصر ہین اور اسی طرح ہر کلی جزئیات ماتحت اپنے کو حسب ترتیب سلسلۂ کائنات کے محیط اور
حاصر ہے پس کوئی کون خواہ کلی ہو یا جزئی اون اکوان مذکورہ سے خارج نہین حتی کہ میزان اور صراط اور جنت اور
دوزخ اور دیگر جزئیات بھی ان اکوان کلیہ مین داخل ہین افلاک مع کوکب سیارہ و غیر سیارہ کو آباے علوی اور
عناصر کو امہات سفلی اور حوادثات اور کائنات کو اولاد کہتے ہین اسیواسطے افلاک مع کواکب کے عناصر پر مشتمل

مخلوق اور حادث پس آسی نفس رحمانی کو باعتبار ثبوت اعیان اور استعداد اونکے کے فیض اقدس اور تجلی ذاتی حبی کہتے ہین کہ اوس سے ظہور اسماے مشروطی کا ہے اور آسی نفس رحمانی کو باعتبار ظہور خارجی کے فیض مقدس اور تجلی اسمائی اور صفاتی کہتے ہین کہ اوس سے ظہور اسماے کیانی کا ہے خارج مین اور باعتبار قابلیات محض بدون تفصیل کے وحدۃ کہتے ہین اور باعتبار سلب قابلیات کے احدیۃ کہتے ہین کہ تعلق ساتھ ازلیۃ اور اولیۃ کے رکھتا ہے اور باعتبار ثبوت قابلیات اور تفصیل اونکے کے واحدیۃ کہتے ہین کہ تعلق ساتھ ابدیۃ اور آخریۃ کے رکھتا ہے پس اسی سے اسم اول اور آخر اور ظاہر اور باطن متعین ہوئے وَعَلٰى هٰذَا الْقِيَاسِ يُلَاحَظُ الْاَوَّلِيَّةُ وَالْاٰخِرِيَّةُ وَالظُّهُوْرُ وَالْبُطُوْنُ فِيْ جَمِيْعِ الْمَرَاتِبِ التَّحْتَانِيَّةِ پس ہرچند کہ تضاعف نسبت اور اسما بیشتر ظہور ذات کا بیشتر بلکہ ضعف ذات کا بیشتر یعنے کاملین کے نزدیک بسبب تضاعف نسبت اور اسماکے ظہور زیادہ ہے اور ناقصین کے نزدیک خفا زیادہ پس خفا ذات کا باعتبار اطلاق کے ہے اور ظہور اوسکا باعتبار مظاہر اور متعینات کے پس جیسا کہ نام ذات کا بحسب اعتبارات اور صفات اور اسماکے ہر ہر مرتبہ داخلی مین جدا جدا ہے ویسا ہی عقل کل کا بھی کہ مخلوق اول ہے ہر ہر مرتبہ خارجی مین نام جدا جدا ہے بلکہ ابتدا سے عالم امر سے آخر عالم ناسوت تک کہ انسان ہے ظہور عقل کل کا ہے پس حاصل یہ کہ ان ساتون صفات کے مرتبہ جامع کا نام الوہیۃ ہے اور ساتون صفات کو امہات صفات اور ائمہ صفات کہتے ہین اور یہ امہات صفات غیر مشروطی ہین محتاج بظہور مخلوق کے نہین ہین بلکہ بسبب کمال ذاتی اپنے کے متعلق بغنا مطلق کے ہین اور ان اسما کو دیگر اسما پر تقدم ذاتی ہے اور اسماے مشروطی محتاج ہین واسطے کمال جلا اور استجلا اپنے کے طرف ظہور مخلوق کے جیسا کہ خالق اور رازق وغیرہ اسما ہین آئن تعینات کے ظاہر ہونے کو جلا کہتے ہین اور مشاہدہ فرمانا حق تعالی کا اپنے تئین مراتب تعینات مین استجلا کہتے ہین اس مرتبہ الوہیۃ اور مرتبہ احدیۃ ذاتیہ پر اسم حق اور اسم اعظم اللہ کو اطلاق کرتے ہین اور اسم رب کو اوس مقام مین استعمال کرتے ہین کہ جہان صفات الٰہی مشروطی پائے جاوین خواہ وہ کلی ہون یا جزئی پس الوہیۃ کہ نام اوس مرتبے کا اللہ ہے بسبب جامع ہونے ان ساتون امہات صفات کے جامع جمیع صفات الٰہی اور کیانی کی ہوئی قَالَ الْقَيْصَرِيُّ قُدِّسَ سِرُّهٗ فِيْ مُقَدِّمَتِهٖ لِلْفُصُوْصِ مَرْتَبَةُ الْاُلُوْهِيَّةِ هِيَ الْمَنْعُوْتَةُ بِلِسَانِ الشَّرْعِ بِالْعَمَاءِ وَهُوَ اَوَّلُ كَثْرَةٍ وَقَعَتْ فِي الْوُجُوْدِ وَبَرْزَخٌ بَيْنَ الْحَضَرَاتِ الْاَحَدِيَّةِ الذَّاتِيَّةِ وَبَيْنَ مَظَاهِرِهَا الْخَلْقِيَّةِ لِاَنَّ ذَاتَهٗ تَعَالٰى اِقْتَضَتْ بِذَاتِهٖ حَسْبَ مَرَاتِبِ الْاُلُوْهِيَّةِ وَالرُّبُوْبِيَّةِ صِفَاتٍ مُتَعَدِّدَةً مُتَقَابِلَةً كَاللُّطْفِ وَالْقَهْرِ وَالرَّحْمَةِ وَالْغَضَبِ وَالرِّضَاءِ وَالسَّخَطِ وَغَيْرِهَا وَيَجْمَعُهَا النُّعُوْتُ الْجَمَالِيَّةُ وَالْجَلَالِيَّةُ اِذْ كُلُّ مَا يَتَعَلَّقُ بِاللُّطْفِ هُوَ الْجَمَالُ وَمَا يَتَعَلَّقُ بِالْقَهْرِ هُوَ الْجَلَالُ وَلِكُلِّ جَمَالٍ اَيْضًا جَلَالٌ كَالْهَيْمَانِ الْحَاصِلِ مِنَ الْجَمَالِ الْاِلٰهِيِّ فَاِنَّهٗ عِبَارَةٌ عَنِ انْقِهَارِ الْعَقْلِ مِنْهُ وَتَحَيُّرِهٖ فِيْهِ وَلِكُلِّ جَلَالٍ جَمَالٌ وَهُوَ اللُّطْفُ الْمَسْتُوْرُ فِي الْقَهْرِ الْاِلٰهِيِّ كَمَا قَالَ تَعَالٰى وَلَكُمْ فِي الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ يّٰاُولِي الْاَلْبَابِ وَقَالَ اَمِيْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلِيٌّ كَرَّمَ اللّٰهُ وَجْهَهٗ سُبْحَانَ مَنِ اتَّسَعَتْ رَحْمَتُهٗ لِاَوْلِيَائِهٖ فِيْ شِدَّةِ نِقْمَتِهٖ وَاشْتَدَّتْ نِقْمَتُهٗ لِاَعْدَائِهٖ فِيْ سَعَةِ رَحْمَتِهٖ وَمِنْ هٰهُنَا ظَهَرَ قَوْلُهٗ عَلَيْهِ السَّلَامُ حُفَّتِ الْجَنَّةُ بِالْمَكَارِهِ وَحُفَّتِ النَّارُ بِالشَّهَوَاتِ وَهٰذَا الْمُشَارُ اِلَيْهِ بَرْزَخٌ بَيْنَ كُلِّ صِفَتَيْنِ مُتَقَابِلَتَيْنِ وَالذَّاتُ مَعَ صِفَةٍ مُعَيَّنَةٍ وَاعْتِبَارِ تَجَلٍّ مِنْ تَجَلِّيَاتِهٖ تُسَمّٰى بِالْاِسْمِ فَاِنَّ الرَّحْمٰنَ ذَاتٌ لَهَا الرَّحْمَةُ وَالْقَهَّارَ ذَاتٌ لَهَا الْقَهْرُ

ظاہر وجود بحر الوجوب ہے اور ظاہر علم بحر الامکان اور وہ مقید ہے ساتھ اسماے الٰہی کے اور یہ مقید ہے ساتھ اسماے کیانی کے اور اسما واجب ہین اسلیے کہ وجود انکا ضروری ہے اور اشیا ممکن ہین اسلیے کہ وجود اور عدم وجود انکا غیر ضروری ہے انتشاء اسماکا من حیث العالمیۃ ہے اور انتشاء اشیا کا من حیث المعلومیۃ اور مفہوم ہر ایک اسم کا اسماؤن سے باہم متغائر اور مصداق ہر ایک کا واحد ہے پس حاصل یہ کہ اس دائرۂ واحدیۃ مین جہت باطن باعتبار سلب کے اور جہت ظاہر باعتبار ثبوت کے ہے جہت باطن الوہیۃ کو کہ جہت مؤثریہ ہے قوس عروجی اور اسماے الٰہی اور اسماے وجوبی اور ظاہر وجود کہتے ہین اس قوس مین ظہور وجود واحد کا بصور اسماے الٰہی کے واقع ہوا ہے اور جہت ظاہر الوہیۃ کو کہ جہت متاثریہ ہے قوس نزولی اور اسماے کیانی اور اسماے امکانی اور ظاہر علم کہتے ہین اس قوس مین ظہور علم واحد کا بصور اشیا کے واقع ہوا ہے اور اسکے قاب کو یعنے قطر کو من حیث اثبات اثنینیۃ امتیازی کے قاب قوسین اور برزخ ثانی اور برزخ صغریٰ اور من حیث انتفاے اثنینیہ مذکورہ کے حقیقت انسانی اور حقیقت سائر انبیا کہتے ہین اور اس کمال ذاتی کا فیض اقدس نام رکھتے ہین اور اس دائرۂ وجود یعنے دائرۂ واحدیۃ مین قوس عروجی کو قوس ولایۃ اور قوس نزولی کو قوس نبوت کہتے ہین اسلیے کہ ولایۃ اور قرب حق اور معرفت ذات اور صفات اور اسما اور افعال حق تعالیٰ کے متعلق ہین ساتھ سیر سفر عروجی کے اور انبا اور اخبار اور دعوت خلق کی طرف اللہ تعالیٰ کے اور ہدایۃ گمراہونکی متعلق ہے ساتھ سیر سفر نزولی کے پس یہ مراتب ذاتیہ کہ مذکور ہوئے داخل ذات اور قدیم ہین التقدم اور تاخر انمین فقط رتبی ہے نہ زمانی و نہ مکانی اور ذات درمیان اس علم اور مشاہدہ کے وجود عالم اور عالمیان سے مستغنی ہے اسلیے کہ حق تعالیٰ اپنے کمالات ذات اور صفات کو کہ تفصیلوار مذکور ہوئے اپنے مین آپ پاتا تھا اور بمقتضاے اسماے سلبی غیر مشروطی کے کہ مثل قدوس اور سلام وغیرہ اسماے سلبیہ ہین پیدا کرنے سے عالم کے غنی تھا اور ذات اور کمالات ذاتیہ اپنے تئین کہ مسمّی بالاسماء والصفات ہین ساتھ جمیع مظاہر اور شیون اونکی اپنی ذات مین بذاتہٖ بچشم عین اوّلیۃ اور باطنیۃ کے مشاہدہ فرماتا تھا اوس حالت مین کہ مندرج تھے وہ کمالات بعض اونکے بیچ بعض کے چنانچہ تھا مرتبۂ ملکوت کے بیان مین پس جبکہ اسماے مشروطی کہ ارباب ہین واسطے ظہور مربوبات اپنے کے متقاضی اور سائل ہوئی اسلیے کہ ربط ربوبیۃ ارباب کا ساتھ مربوبات اپنے کے علم ازلی الٰہی مین ثابت تھا چنانچہ اس ربط کو فیض اقدس اور اون مربوبات کو اعیان ثابتہ کہتے ہین اور یہی تمام مراتب صفات اور اعتبارات اونکے کہ مذکور ہوئے بمناسبت ذات کے قدیم کہتے ہین مثل روشنی آفتاب کے کہ آفتاب کو لازم اور اوس سے غیر منفک ہے پس چاہا حق تعالیٰ نے کہ وہی علم اجمالی اور تفصیلی کو خارج مین بھی یعنے اعیان خارجیہ حضرت آخریہ مین اور ظاہریہ مین بھی اوسی منوال سے مشاہدہ کرے تاکہ مطابق ہووے اول ساتھ آخر کے اور باطن ساتھ ظاہر کے اور بعد اوسکے رجوع کرین وہ طرف اصل اپنی کے اور یہ بجز ایجاد عالم کے خصوصًا ایجاد انسان کامل کے حاصل نہین تھا مراتب خارجیہ سے کوئی گمان نکرے کہ یہ ذات باری سے خارج ہو گئی ہین بلکہ مراد داخل اور خارج وغیرہ الفاظ سے مقصود تعین اور تشخص ذات مطلق کا ہے یعنے عالم بالقوہ سے بالفعل ہونے مین ذات حق تعالیٰ سے خارج نہوا مثلاً دریا مین مچھلی پیدا ہو جانے سے ذات دریا سے خارج نہین ہو جاتی ہے بلکہ دریا اسکو محیط ہے یہ مثال من کل الوجوہ مربوط نہین اسلیے کہ اگرچہ دریا محیط ہے لیکن بلحاظ خارج جسم مچھلی کا ہے نہ داخل جسم کا اسصورت مین بسبب جسم مچھلی کے دریا مین خلو ہو جاویگا علاوہ اسکے جبکہ مچھلی حرکت کرتی ہے تو دریا کو بھی حرکت پیدا ہوتی ہے حالانکہ ذات مطلق مین باعث ظہور اس عالم کے کوئی خلو پیدا نہین ہوا اور نہ کوئی حرکت مثلاً روشنی آفتاب مین ہزارہا پتلیاں بلوری متحرک ہون تو بسبب اس حرکت کے نور آفتاب مین کہ ان پتلیون مین ساری ہے اصلا جنبش نہوگی اسی طرح بسبب گردش افلاک کے

ل یعنے قلم اعلیٰ اور عقل اول اور روح محمدی عبارت ہے جوہر فرد سے اوسکو باعتبار خلق کے قلم اعلیٰ اور باعتبار مطلق خلق کے عقل

۵۷

کہ جامع جمیع قابلیات صورتون کا ہے جو ہر ہبا کہتے ہین کہ شیئیتہ شئے کی خارج مین عبارت اوسی سے ہے اور یہ جوہر ہبا قوت اور قابلیۃ محمدی ہے اور تمام قوی اور قابلیات عالم کی تفصیل اوسکی ہین اور یہ تفاصیل روح الروح کی کہ مذکور ہوئین بدون امتیاز ہر ایک کے تعین معلوم ہوتی ہین پس باعتبار اسکے کہ اوس روح الروح کو امتیازات حاصل ہوئین اوسکو شکل کل کہتے ہین اور شکل مقدار کو کہتے ہین اور یہ شکل کل شکل محمدی ہے اور تمام اشکال کہ مقدارات عالم کی ہین تفصیل شکل کل کی ہین اور باعتبار اسکے کہ روح الروح مفعول باری تعالی کا ہے بالقوۃ اسکو احتیاج پیدا ہوئی اور احتیاج لازم جسم کی ہے اس اعتبار سے اوس روح الروح کو جسم کل کہتے ہین اور یہ جسم کل جسم محمدی ہے کہ جسم مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا لطیف ہے اسی واسطے معراج آپکی بالائے عرش بر ساتھ جسم کے ہوئی ہے اور جسم مبارک آپکا ارواح مین داخل ہے اسی واسطے آپکے جسم مبارک کا سایہ نتھا کہ سایہ لازم جسم کثیف کا ہے اور تمام اجسام عالم کے سایہ اور تفصیل جسم کل کی ہین پس یہ چھ مراتب کہ مذکور ہوئے آئینے حقیقت محمدی کے ہین انکو عالم اور مراتب محمدی کہتے ہین کہ اجمال ہین اور تفصیل اس اجمال کی تمام مخلوقات ہین کہ تحت مین کرسی کے واقع ہین اور ان مخلوقات کو عالم خلق کہتے ہین اور آیہ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ اور حدیث كُنْتُ نَبِيًّا وَّآدَمُ بَيْنَ الْمَاءِ وَالطِّيْنِ اسی مذکور کے طرف اشارہ ہے اور آدم علیہ السلام ظہور آئینہ حقیقت انسانی کے ہین اسی جگہ سے حضرت شیخ اکبر رضی اللہ تعالی عنہ نے فصوص الحکم مین فرمایا ہے کہ حقیقت محمدی کو ہر ہر مرتبے مین مراتب تنزلات مین سے ظہور اور تصرف خاص ہے پس اس مقام مین مرتبۂ محمدی کو کہ سابق بروح الروح موسوم ہوا تھا دو جہت پیدا ہوئین ایک جہت ظہور دوسری جہت بطون جہت بطون اسکی عقل کل ہے کہ علم باری تعالی اور آئینہ احدیۃ ذاتیہ کا تھا اسجگہ بجائے احدیۃ روح الروح کے واقع ہوا ہے اور جہت ظاہر اوس روح الروح کی نفس کل ہے کہ مفعول علم باری تعالی اور آئینہ واحدیۃ کا تھا اسجگہ بجائے واحدیۃ روح الروح کے واقع ہوا ہے اور روح الروح بیان وحدۃ اور برزخ ان دونون جہتون کی واقع ہے پس اس وحدۃ ثالثہ مین بھی چار اعتبار پیدا ہوئے جیسا کہ وحدۃ اولی مین چار اعتبارات یعنے وجود علم نور شہود اعتبار کیے گئے تھے پس بجائے وجود کے اس مقام مین طبیعت کل بصورت جمیع موجودات کے واقع ہوئی ہے اور بجائے علم کے اسجگہ ہیولی یعنے جوہر ہبا بواطن موجودات مین ساری ہے اور بجائے نور کے یہان شکل کل اشکال موجودات مین واقع ہوئی ہے اور بجائے شہود کے اس مرتبے مین جسم کل اجسام موجودات مین اتم شہود واقع ہوئی ہے پس یہ چارون اعتبارات روح الروح کے کہ طبیعت کل اور ہیولی اور شکل کل اور جسم کل ہین بمناسبت اون چارون اعتبارات وحدۃ اولی کے نفس کل مین ثابت کیے گئے تا کہ باعث ظہور اور تفصیل روح الروح کی ہووے پس روح الروح نے بمناسبت وحدۃ اولی کے کہ خود ظہور اوسکا تھا واسطے تفصیل کے تقاضا کیا اور بمناسبت اعیان ثابتہ کے تفصیل پائی اور اس تفصیل کو عالم ملکوت اور عالم مثال کہتے ہین پھر اوس نور مفصل کو باعتبار لحوق علم مطلق کے روح انسانی کہتے ہین اور یہ روح انسانی ظہور اور تفصیل روح محمدی کی ہے اور باعتبار لحوق علم فاعل اپنے کے ملکوت اعلی اور عالم ارواح اور خیال منفصل کہتے ہین کہ یاد حق مین مستغرق ہین اور بالکل تعلق اور تصرف اجسام کے ساتھ نہین رکھتی ہین اور باعتبار لحوق مفعول علم فاعل اپنے کے ملکوت اسفل اور عالم مثال اور خیال متصل کہتے ہین کہ تعلق اور تصرف اجسام کے ساتھ رکھتے ہین حتی کہ ہر ہر نبات کے ساتھ ایک ایک فرشتہ پیدا ہو کر اوسمین متصرف ہوتا ہے کہ روح اوس نبات کی ہے چونکہ اس مقام مین ملکوت کا ذکر آیا مناسب معلوم ہوا کہ اوسکی بھی بیان بطریق جملہ معترضہ کے کچھ

اور ملائکہ ناصرات اور صافات اور زاجرات اور تالیات اور مرسلات اور عاصفات اور فارقات اور ملقیات اور نازعات اور ناشطات اور سابحات اور سابقات اور مدبرات اور مقسمات بھی انھین سے ہین تیسرے نفوس مجردہ ہین کہ واسطے تدبیر اجسام کے اجسام کے ساتھ تعلق رکھتے ہین انکو ملائکہ ملکوتیہ اور ملائکہ مدبرہ اور قلوب مجردہ اور نفوس ناطقہ کہتے ہین تدبیر اجسام نورانیہ اور ظلمانیہ طبعیہ اور عنصریہ بسیطہ اور مرکبہ انھین سے متعلق ہے انکے رئیس کو باعتبار کلیہ کے نفس کل اور باعتبار ظہور اشیا کے اوسمین تفصیلوار کتاب مبین اور باعتبار عدم تغیر اور تبدل کے جو کچھ کہ اوسمین ہے لوح محفوظ کہتے ہین اور وہ روح ملکوتیہ مین سے اون ارواح کو کہ علویات یعنے فلکیات مین متصرف ہین ملکوت اعلیٰ کہتے ہین نفس کل اور نفوس جزئیہ فلکیہ علی اختلاف طبقاتہا وصفوفہا ودرجاتہا اسی ملکوت اعلیٰ مین قیام رکھتے ہین حاملان عرش اور خازنان کرسی اور دار وغہا ے بہشت اور دوزخ اور ساکنان سدرۃ المنتہی اور مجاوران بیت المعمور اور محرکان کواکب اور سمٰوات اور دربانان اونکے کہ ساتھ اجسام علوی کے متعلق ہین انھین ملکوت اعلیٰ مین سے ہین اور جو ارواح کہ سفلیات یعنے عنصر اور عنصریات مین متصرف ہین ملکوت اسفل کہتے ہین نفوس جزئیہ عنصریہ بسیط اور مرکبہ علی اختلاف طبقاتہا وصفوفہا ودرجاتہا مقام ملکوت اسفل مین قیام رکھتے ہین ملائکہ برا اور باد اور امطار اور بحار اور جبال اور اوراق اور اشجار اور محافظ بنی آدم وغیرہ اور انکے کاتب اعمال اور معدا اور معلوم تالیات اسماء اسمااور کتاب اسمااور عزیمت خوانان اسی قسم سے ہین حاصل یہ کہ ہر چیز پر خواہ علویات مین ہو خواہ سفلیات مین سے بسائط مین سے ہو خواہ مرکبات مین سے ایک ایک فرشتہ موکل مقرر ہے جبتک کہ موجود ملکوتی نہو وجود کسی جسم کا ممکن نہین چوتھا نفوس منطبعہ ہین کہ تدبیر اجسام کی بتوسط انھین ارواح کے ہوتی ہے اور انتقاش صور جزئیہ اور متغیرہ کا انھین کے سبب سے ہے اور انکو ارواح جاریہ بھی کہتے ہین یعنے روح سیلانی آدمی کی جو خواب مین سیر کرتی ہے وہ یہی روح سیلانی ہے صورت اس روح کی مثل صورت آدمی کے ہے جسوقت وہ مضغہ خون مین پھونکی جاتی ہے اس مضغہ کو مثل اپنی صورت کے کر دیتی ہے بلکہ صورت ہر فرد عالم کی مثل صورت روح منطبعہ کے ہے روح مقیم کے سبب سے آدمی خواب مین زندہ رہتا ہے اور یہ نفوس مجردہ کے قوی ہین لسان شرع مین کتب نحو و اشارات اور اصطلاح صوفیہ مین نفوس اور حکمت فلسفیہ مین نفوس منطبعہ کہتے ہین رئیس ان نفوس کا نفس جسم کل کا ہے نفس جسم کل اور نفوس جزئیہ فلکیہ اور عنصریہ بسیط و مرکبہ علی اختلاف طبقاتہا وصفوفہا ودرجاتہا اسی مقام میں قیام رکھتے ہین اقاضہ مین قول خلیفہ اللہ ہین اور نفوس ناطقہ خلیفہ عقول کے اور نفوس منطبعہ خلیفہ نفوس ناطقہ کے ہین پانچوان ارواح سدنہ ہین انکو خدام اور قوی نفوس کے کہتے ہین جیسا کہ زمین مین تخم بوتے ہین اور اجزا سے لطیفہ آب اور ہوا اور زمین ہر طرف سے اسکو احاطہ کرتے ہین پس وہ تخم بسبب قوت مودعہ اپنے کے اون اجزا سے لطیفہ کو اپنی طرف کھینچتا ہے اور ایک صورت خاص اور نظام معین کے ساتھ بتدریج زیادتی جسم اپنے کے اقطار ثلثہ مین تصرف کرتا ہے پس برگ اور ساق ظاہر ہوتے ہین اور رفتہ رفتہ شاخ اور اوراق اور پھول اور پھل اوسمین ظاہر ہوکر آخر الامر ضعف پیدا کرتا ہے اور متلاشی ہوجاتا ہے اسی طرح منی اور خون رحم مین والدہ کے جمع ہوتے ہین اور نفس والدہ کا تدبیر اوسکی کرتا ہے یہان تک کہ جب قلب اور کبد اور دماغ اور دیگر اعضا ظاہر ہوتے ہین اوسوقت روح ہوائی منفوخ ہوکر صورت دیگر پیدا ہوتی ہے پس قوت تنمیہ اور تغذیہ اور ہاضمہ اور ماسکہ اور جاذبہ اور مولدہ اور دافعہ وغیر ذلک یہ سب سدنہ نفوس ہین یہ پانچون قسم جو ترتیب وار مذکور ہوئے بتقسیم اور ترتیب ارواح مین فروع روح اعظم کی ہین واضح ہو کہ تمام ملائکہ کتب الٰہیہ مین لبعض اونکے اصول ہین اور بعض فروع قَالَ الْقَیْصَرِیُّ قُدِّسَ سِرُّہٗ فِیْ مُقَدَّمَۃِ شَرْحِ الْفُصُوْصِ

٥٩

فَكُلُّ مَا فِي الْوُجُودِ مِنَ الْعَقْلِ وَالنَّفْسِ وَالْقُوَى الرُّوحَانِيَّةِ وَالْجِسْمَانِيَّةِ وَغَيْرِهَا اِلَّا وَنَهَا مِمَّا يَنْتَقِشُ فِيهَا اَحْكَامُ الْمَوْجُودَاتِ اِمَّا كُلُّهَا اَوْ بَعْضُهَا سَوَاءٌ كَانَتْ مُجْمَلًا اَوْ مُفَصَّلًا وَاَقَلُّ ذٰلِكَ اِنْتِقَاشُ اَحْكَامِ عَلَيْهَا فَقَطْ اِنْتَهٰى مُلَخَّصًا وَلِهٰذَا قَالَ عَلِيٌّ كَرَّمَ اللّٰهُ وَجْهَهُ دَوَاؤُكَ فِيكَ وَمَا تَشْعُرُ + دَاؤُكَ مِنْكَ وَمَا تُبْصِرُ + وَتَزْعَمُ اَنَّكَ جِرْمٌ صَغِيرٌ + وَفِيكَ انْطَوَى الْعَالَمُ الْاَكْبَرُ + وَاَنْتَ الْكِتَابُ الْمُبِينُ الَّذِي + بِاَحْرُفِهِ يَظْهَرُ الْمُضْمَرُ + وَقَالَ الشَّيْخُ الْاَكْبَرُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ + اَنَا الْقُرْاٰنُ وَالسَّبْعُ الْمَثَانِي + وَرُوحُ الرُّوحِ لَا رُوحُ الْاَوَانِي + فُؤَادِي عِنْدَ مَشْهُودِي مُقِيمٌ + يُشَاهِدُهُ وَعِنْدَكُمْ لِسَانِي + اسی واسطے خود شناسی اور خدا شناسی کے درمیان لازم وملزوم کی نسبت واقع ہوئی ہے اسپر حدیث مَنْ عَرَفَ نَفْسَهُ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهُ دلالت کرتی ہے یعنی خود شناسی سے خدا شناسی حاصل ہوتی ہے اور بغیر اسکے خرط القتاد اسی واسطے حق تعالی فرماتا ہے وَفِي اَنْفُسِكُمْ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ یعنی اپنی ذات مین ہستی ذات حق کو اور اپنی صفات مین صفات باری کو اور اپنے افعال مین افعال الٰہی کو ملاحظہ کرو اسلیئے کہ انسان نسخہ جامعہ اوراق عالم کا ہے اسی واسطے ارشاد ہوا اِقْرَاْ كِتَابَكَ یعنی ہر نفس کتاب اللہ ہے جو جامع ہے جمیع حروف مفردات ومرکبات کا بلکہ حروف مقطعات کا بھی اولاً چشم سر یعنے ظاہری آنکھون سے خوبی اعطائے ظاہری کی ملاحظہ کروگے تو چشم باطن یعنی عقل کی آنکھون سے قوائے باطنی کے اوصاف واطوار کو پاؤگے اور ارتباط اور معیت جسم اور روح کی دریافت کروگے اور حکمرانی روح کی جسم پر کس استقلال کے ساتھ ہے معلوم کروگے اور جب چشم باطن بنور عرفان منور ہوجاویگی تو تصرف روح الروح کا بھی جمیع ارواح واجسام پر کیونکر ہے تجھے روشن ہوجاویگا اور مثل حکمرانی روح کے جسم پر تصرف وحکومت روح الروح کی بھی جمیع مخلوق پر کیونکر ہے واضح ہوگا اور جیسا کہ روح کو نہ داخل جسم کہسکتے ہین وہ نہ خارج جسم ویسا ہی روح الروح کو نہ داخل عالم کہسکتے ہین وہ نہ خارج عالم یہ بھی تجھپر واضح ہوجاویگا اور جیسا کہ جسم مظہر روح کا ہے ویسا ہی تمامی مخلوقات مظاہر روح الروح کے ہین مگر فرق یہ کہ اگرچہ قیام صورت وہیئت اجتماعی جسم کا روح سے ہے مگر قیام مادہ جسم کا کہ عبارت اربعہ عناصر سے ہے بلکہ مادہ اجسام جمیع عالم کا روح الروح سے ہے نہ روح سے بلکہ روح کا قیام بھی روح الروح کے ہے اور اعمال جسمی کے آثار فقط روح عارض ہوتے ہین نہ روح الروح پر اور روح الروح اس سے منزہ ہے اور وجود روح الروح کا قیام بھی بذاتہ نہین بلکہ یہ ایک نور ہے ذات حق تعالی کا اور واسطہ ہے درمیان حق تعالی اور درمیان عالم کے یعنے حق تعالی روح ہے روح الروح کا اور جسم ہے اسکا اور روح جسم ہے روح الروح کا یعنے اجسام کی ارواح نفوس مجردہ ملکیہ ہین اور باعث قیام حیات اور وجود انکے اور نفوس کے ارواح عقول ہین اور عقول کی ارواح اعیان ثابتہ ہین اور اعیان ثابتہ کی ارواح اسمائے الٰہی ہین اور اسما کی روح ذات حق تعالی کی ہے درحقیقت وجود مطلق روح الروح اور قیوم رُوح عالم ہے لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ پس ذات مقدس کی توجہ ظہور عالم کی طرف ہے اگر ایک آن بھی متوجہ باطن کی طرف ہوجاوے سارا عالم نابود ہوجاویگا پس جو کچھ کہ عالم ناسوت مین واقع ہوتا ہے کون وفساد سے حتی الحرکۃ والسکون اول فیض حق تعالی سے اسمائے الٰہی کو پہونچتا ہے کہ ارباب ہین پھر اُن سے اعیان ثابتہ کو کہ مربوبات ہین پھر بواسطہ اعیان ثابتہ کے روح اعظم کو پھر بذریعہ اوسکے تمام ارواح کو بحسب استعداد انکی کے اور وہان سے بوساطت عالم مثال کے اجسام کو پہونچتا ہے اسی جگہ سے اہل کشف کہتے ہین کہ سانس ہر ذی روح کی حرکت ذات باری تعالی سے ہے یعنی محرک اسکا ذات باری تعالی ہے اگرچہ روح واسطہ ہے اور مراد حرکت ذات باری تعالی سے تجلی ذاتی ہے اور ذات مقدس الآن

جمیع اجسام کے قالب انسانی کو پیدا کیا اور اوس نور کو بسبب لحوق علم مطلق باری تعالی کے روح الروح موسوم
ہوا تھا قالب انسانی مین پھونکا کما قال تعالی فَاِذَا سَوَّیْتُہٗ وَنَفَخْتُ فِیْہِ مِنْ رُّوْحِیْ اَیْ مِنْ نُّوْرِیْ
تا کہ انسان جان اور جلا عالم کی ہووے واضح ہو کہ تسویہ عبارت ہے اون افعال متواترہ سے کہ جس سے صفت
اعتدال کی حاصل ہووے چنانچہ واسطے حصول اس اعتدال کے طینت آدم چالیس دن خمیر کی گئی کما ورد
فی الحدیث القدسی خَمَّرْتُ طِیْنَۃَ اٰدَمَ بِیَدَیَّ اَرْبَعِیْنَ صَبَاحًا یعنی طینت آدم کی ثخیف سے بعد
تبدیل اطوار وحالات متواترہ اربعین صباح کے لطیف ومعتدل بنکر محل مستوی اور قابل روح کے ہوئی لیکن
واسطے اولاد آدم کے وہ محل نطفہ قرار پایا کما قال تعالی وَبَدَاَ خَلْقَ الْاِنْسَانِ مِنْ طِیْنٍ ثُمَّ جَعَلَ
نَسْلَہٗ مِنْ سُلٰلَۃٍ مِّنْ مَّآءٍ مَّہِیْنٍ ثُمَّ سَوّٰىہُ وَنَفَخَ فِیْہِ مِنْ رُّوْحِہٖ یعنی جبتک کہ مٹی ویا نطفے مین
تعدیل وتسویہ وتصفیہ بالفعل حاصل نہو وہ محل قابل ظہور روح اور قبول عکس نور وجود کا نہین ہوتا ہے
مانند اوس فتیلے کے کہ خشک محض ویا فقط تر ہو کہ بعد تعدیل مزاج وترکیب خاص کے لائق اشتعال کے ہوتا ہے
اسی طرح سے مٹی ویا نطفہ بھی بعد تبدیل اطوار وحالات متواترہ وخلقًا بعد خلق کے قابل قبول روح کی ہوتی
ہے مثلاً مٹی پانی سے امتزاج پا کر چالیس دن خمیر پائی اور قابل قبول روح کے ہوئی اسی طرح نطفہ مرد کا ساتھ
نطفہ عورت کے ممتزج ہو کر چالیس دن تک رحم مین نضج پایا تو علقہ بنا پھر وہ مضغہ بنا پھر وہ بعد تبدیل اطوار
وحالات متواترہ کے حد اعتدال وصفت تسویہ کی لیکر مستعد قبول روح کا ہوا تو اوسوقت ساتھ اوسکے روح
متعلق ہوتی ہے جیسا کہ آئینے مین بعد صیقل ہونے کے صورت شخص کی منعکس ہوتی ہے حاصل یہ کہ بعد افاضۂ نور
وجود کے قالب مستوی مین عکس نور وجود کا حادث ہوتا ہے کہ جسکو روح سے تعبیر کرتے ہین اور اوسمین تصرف کو
حیات سے تعبیر کرتے ہین اور نور وجود بقدر قابلیۃ اور استعداد کے ہر مظہر پر بغیر بخل کے برابر افاضہ کرتا ہے اور
اس فاضے کو نفخ روح سے استعارہ کیا گیا اسلیے کہ بصورت نفخ کی نکلنا ہوا کا ہے وہاں نافخ سے منفوخ فیہ کی طرف
اور یہ ذات حق تعالی مین جائز نہین لہذا نفخ روح سے مجازًا افاضہ اور تعلق تصرف روح کا مراد لیا گیا ہے پس فیض ذات
وجود حق تعالی کا مثل فیض نور شمس کے ہے اشیا پر ویا مانند فیض شخص کے آئینے مین کہ بسبب ظہور اور حدوث صورت
ہوتا ہے پس جیسا کہ اس افاضے مین اتصال اور انفصال نہین لازم آتا ہے ویسا ہی فیضان نور وجود الٰہی بھی
بلا حلول واتحاد واتصال وانفصال کے آئینۂ قالب مین سبب ظہور صورت روح کا ہوتا ہے نہ مثل فیضان باران
کے جو ابر سے جدا ہو کر اشیا مین پونہچتا ہے کہ جس سے اتصال وانفصال لازم آتا ہے بلکہ فیض نور وجود مطلق کا
مثال فیض نور شمس وفیض شخص سے بھی منزہ ہے پس حاصل یہ کہ جبکہ وہ روح تارک سر آدمی سے پھونکی گئی
اور تمام قالب مین پونہچی اوس حالت مین کہ قالب عناصر اربعہ سے مرکب اور مستوی تھا بسبب صحبت اوس
روح کے ہر عنصر نے بصفات جداگانہ ظہور کیا پس خاک بصفات گوشت اور پوست اور استخوان اور دل اور
گردہ اور جگر اور رگ وپی اور رودہ اور موی اور مانند اونکے مبدل ہوئی اور آب بصفات لعاب اور آب
بینی اور پسینہ اور آنسو اور مانند اونکے اور ہوا بصفات خون اور چھینک اور فربہی اور آماس اور لرزہ اور
مانند اونکے اور آتش بصفات اشتہاے طعام اور شراب اور ہاضمہ اور سرکشی اور مانند اونکے مبدل ہوئی
اور ایسا ہی روح لطیف علوی نے بھی بصحبت اجسام کثیفہ کے صفات سفلی اور تعلق ماسوی اللہ پیدا کی اور
نام اوسکا روح سفلی اور نفس رکھا گیا پس وہی روح کچھ دیر پونہچنے کے گردن تک روح جمادی اور گلو تک روح

اور اولیا کو جمیع علوم باطنی قلب مین اسی جہت سے بطریق حواس خمسۂ باطنی کے بالہام و تجلی ربانی دیا بواسطۂ ملائکہ کے بدون تعلیم و تعلم کے حاصل ہوتے ہین علوم ظاہری بنسبت علوم باطنی کے بہت قلیل ہین اور اگر کسی طالب خدا کو یہ علوم بطریق ذوق یا برہان عقلی کے حاصل نہون تو چاہیے کہ اوسپر ایمان لاوے اور تصدیق کرے اور انکار نکرے تاکہ ان تینون درجے کشف اور برہان اور تقلید سے محروم نرہے اور قلب کو قوت معرفت جمیع علوم ظاہری اور باطنی اور تمامی مصنوعو نکی ہے باوجود اسکے کہ وہ قسمت پذیر نہین بلکہ تمامی عالم قلب انسانی مین ایسا ہے جیسے کہ ایک خردل لق و دق صحرا مین اور ایک قطرہ بحر قلزم مین اسی سبب سے انسان کو شرف ہے واضح ہو کہ وسعت سے کبھی اوس وسعت کو مراد لیتے ہین جو تعبیر احاطے کے ہو پس اس معنی مین معنی جزئی بھی وسعت رکھتے ہین اپنی کلی کے نہ صفت کلی اپنے کی جیساکہ زید ایک جزئی ہے جزئیات انسان مین سے وسعت معنی انسانکے رکھتا ہے نہ صفت کلی اپنی کی کہ انسان ہے پس اسی جگہ سے معنی حدیث لٰکِنْ یَسَعُنِیْ قَلْبُ عَبْدِیَ الْمُؤْمِنِ فہم کرنا چاہیے اور یہ بنظر تنزل اور تعین روح اعظم کے ہے ورنہ وجود کو بیچ صورت ہر شاہد کے لیاقت اتائی ہے کہ عین انا مطلق ہے جیساکہ قرب فرائض اور نوافل مین ظاہر ہے اسی وجہ سے حدیث مین وارد ہے کہ اَلْحَقُّ یَنْطِقُ عَلٰی لِسَانِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رض کہ ذات فاروق رض مین ذات حق تعالی کی مشہود ہے اور کبھی دوسری حدیث مین وارد ہے کہ فَکُنْتُ سَمْعَهُ الَّذِیْ یَسْمَعُ بِهٖ وَبَصَرَهُ الَّذِیْ یُبْصِرُ بِهٖ الخ ہے پس درحقیقت ہر انا مین انائیت اوسکی ہے اسی جگہ سے فرمایا حضرت شیخ جنید بغدادی رضی اللہ عنہ نے طَلَبْتُهٗ فِی الصَّفَا وَجَدْتُهٗ فِی الْکُلِّ برا اور کبھی وسعت کو معنی مین احاطۂ کلی کے استعمال کرتے ہین جیساکہ کلی اپنے جزئیات کو محیط ہے مثلاً مطلق انسان اپنے مقیدات کو محیط ہے اور کبھی استعمال کرتے ہین وسعت کو معنی مین احاطۂ ہیولی اور واحد کے جیساکہ ہیولی محیط ہے اپنے صور اعتبار یہ کو اور واحد محیط ہے تمام اعداد کو اور کبھی وسعت کو معنی مین احاطۂ متبّن کے اپنی شان کو بولتے ہین جیساکہ احاطۂ زید کے نوم اور یقظہ اور قیام اور قعود وغیرہ کو اور احاطۂ جسم کی سطوح کو اور احاطۂ سطح کے خطوط کو اور احاطۂ خط کے نقطون کو اور احاطہ وجود مطلق کے اپنے شیون کو اور کبھی وسعت کو معنی مین ظرفیۃ کے لیتے ہین یہ معنی درمیان وجود حقیقی اور ممکنات کے منتفی ہین حاصل یہ کہ انسان کامل باعتبار جامعیۃ قلب کے مظہر اسم اعظم اللہ کا ہو کر مستحق خلافت کا ہوا اسلیے کہ وہ جان عالم اور خلاصہ جمیع موجودات کا ہے اور مقصود اقصی نزول حق تعالی سے یہی انسان کامل ہے یعنی خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم اور باعتبار قابلیۃ اور استعداد انسانکے تمام موجودات انسان مین ثابت ہین اسلیے کہ تمام موجودات دو قسم پر ہین روحانی اور جسمانی خلاصۂ موجودات جسمانی سے قالب انسانکا ظاہر ہوا اور خلاصۂ موجودات روحانی سے جان انسانکی ظاہر ہوئی اور جامعیۃ سے ان دونون کے ایسی ایک یافت پیدا ہوئی کہ انسانیۃ انسانکی عبارت اوسی یافت سے ہے اور یہ یافت قبل اتصال روح اور جسم کے نہ روح مین تھی نہ جسم مین اور اجتماع سے ان دونون کے ایسی ایک انانیۃ ظاہر ہوئی کہ جامع جمیع موجودات کی ہے اور اشارت اسی انانیۃ کی نہ فقط روح کی طرف ہو سکتی ہے و نہ خاص جسم کی طرف بلکہ انانیۃ سے اشارہ اوس مرتبے کی طرف ہے کہ قابلیۃ ثبوت اتصاف باعتبار نزول اور ظہور کے اور سلب اتصال باعتبار عروج کے رکھتا ہو اگر یہ تمام مراتب اوس مرتبے مین اعتدال کے ساتھ ہو وین جیساکہ رفیع الدرجات مین ہین وہ آئینہ رفیع الدرجات کا ہوگا اور رفیع الدرجات کو اپنے مین پاویگا کہ خود برزخ ہے درمیان نزول اور عروج کے اور اگر بمناسبت نزول کے عروج کو تمام کرے گا اور بتوجہ تمام طرف اصل اپنے کے رجوع کریگا اور مقیدات کو اپنے نظر سے اٹھادیگا اور شعور ان تعینات کا بالکلیہ فانی کرے گا اور ذات اور صفات اور افعال ...

٦٣

وصول الی اللہ کے ہین اور مقدمہ ہذا اور کتاب فصوص الحکم خود ذکر اذکار اور شغل اور مراقبے مین داخل ہین گو بطریق سلاسل کے نہو طالب صادق کے لیے درباب معرفت اور وصال اور فنا کے یہ دونون اکسیر اعظم ہین گویا فی زماننا طالب کے لیے یہ اصول جدیدہ ہین بشرط عمل کے اوسپر علاوہ اسکے بعض اذکار اور اشغال اور مراقبات بطریق اختصار حسب سلاسل کے بھی ہم ذکر کرتے ہین تا کہ سالک حتی الامکان اُسپر بھی عمل کرین اور یہ مشتمل ششات مراقبہ پر ہے پہلا مراقبہ عقائد کے بیان مین کیونکہ بدون عقائد صحیحہ کے کوئی عبادت وغیرہ اعمال حسنہ مین سے درست نہین واضح ہو کہ علماء امت محمدی کے تین گروہ ہین اصحاب حدیث اور فقہا اور صوفیہ کرام لیکن اصحاب حدیث پس اونھون نے کتاب اللہ اور حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم کے ساتھ تمسک کیا ہے کیونکہ یہ دونون اساس اور بنیاد دین اور اسلام کے ہین جیسے کہ فرمایا اللہ تعالی نے مَآ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَمَا نَهٰىكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا پس مشغول ہوئے یہ لوگ سُننے اور نقل کرنے اور لکھنے اور تمیز کرنے مین درمیان احادیث صحیح اور سقیم اور آحاد اور مشہور اور متواتر کے اور مطابقت کرنے مین احادیث کے ساتھ کتاب اللہ کے کیونکہ رسول علیہ السلام نے فرمایا کہ اِذَا رُوِيَ لَكُمْ بِالْحَدِيْثِ فَهُوَ اِنْ كَانَتْ مُوَافِقًا بِالْقُرْاٰنِ فَاقْبَلُوْهُ وَاِلَّا فَرُدُّوْهُ پس یہ طائفہ اہل حدیث نگاہبانان دین محمدی ہین ولیکن فقہا نے کہ ائمہ دین متین محمدی ہین بعد استیفائے علوم احادیث کے فہم اور استنباط احکام مین کتاب اور احادیث سے اور دریافت کرنے مین حقائق کتاب اور احادیث اور اجماع امت کے دقائق نظر کے ساتھ ترتیب دیتے مین احکام اور حدود دین اسلام کے اور تمیز کرنے مین درمیان ناسخ اور منسوخ اور مطلق اور مقید اور مجمل اور مفسر اور خاص اور عام اور محکم اور متشابہ وغیرہ کی اہل حدیث سے بڑھکر دوسری خصوصیت اور فضیلت بھی حاصل کی ہے پس یہ طائفہ حکام دین متین اور ائمہ شرع مبین اور ساطین اسلام ہین خصوصًا ائمہ اربعہ مجتہدین اور اجتہاد انکا ایک اصل ہے اصول اربعہ شرلعیت محمدیہ مین سے ولیکن طائفہ صوفیہ کرام پس یہ اون دونون طائفہ متذکرہ بالا کے اعتقادات کے ساتھ اور اونکے علوم کے قبول کرنے مین متفق ہین اور کسی طرح کی مخالفت نہین رکھتے ہین اور اون احکام مین کہ وہ دونون طائفہ اتفاق رکھتے ہین حضرات صوفیہ بھی اونکے اجماع کے ساتھ اتفاق رکھتے ہین اور اون احکام مین جو وہ دونون اختلاف رکھتے ہین حضرات صوفیہ اون احکام مین سے جو احسن اور اولی ہے اخذ کرتے ہین کَمَا قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى فَبَشِّرْ عِبَادِ الَّذِيْنَ يَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ فَيَتَّبِعُوْنَ اَحْسَنَهٗ اسی جگہ سے کہتے ہین کہ اَلطَّرِيْقَةُ كُلُّهَا الشَّرِيْعَةُ لَا مِيْ عَلَيْهَا اور اختلاف انکا مسائل فروع مین رحمت ہو کَمَا قَالَ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ اِخْتِلَافُ الْعُلَمَاءِ رَحْمَةٌ بعض نے پوچھا کہ جنکے اختلاف مین رحمت ہے وہ کونسے علما ہین فَقَالَ هُمُ الْمُعْتَصِمُوْنَ بِكِتَابِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلْمُجَاهِدُوْنَ فِيْ مُتَابَعَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ اَلْمُقْتَدُوْنَ بِالصَّحَابَةِ پس فروع دین مین اختلاف رحمت ہو اور اصول دین مین بدعت اور ضلالت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری امت مین تہتر اور چند گروہ ہونگے اون مین سے ایک گروہ جنتی ہوگا صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا کہ وہ کونسا گروہ ہے آپنے فرمایا کہ وہ اہل سنت وجماعت ہین جان تو اے طالب کہ ان تینون گروہ نے کہ اہل سنت وجماعت ہین اجماع کیا ہے اسبات پر کہ حق تعالی واحد حقیقی ہے اور آپ ہی آپ اپنی پاک ذات کے ساتھ موجود ہے اور تمامی اشیا اوسکے پیدا کرنے کے سبب سے موجود ہین اور اشیا اپنے وجود اور بقا مین اوسکی محتاج ہین اور وہ کسی چیز کا محتاج نہین اور اوسکا کوئی شریک اور ضد اور ند اور شبہ اور مثل نہین یہ سب واحد عددی مین گنجایش رکھتے ہین واحد حقیقی مین اور حق تعالی جسم نہین کیونکہ جسم دو جزیا زیادہ سے مرکب ہو اور حق تعالی بسیط محض ہے اور حق تعالی جوہر نہین کہ جوہر متحیز ہے اور حق تعالی اس سے منزہ ہے اور حق تعالی

اور نفس اور سمع اور بصر وغیرہ ذکر کیا ہے اور اوسکو اپنے طرف منسوب کیا ہے اور اوسکو رسول علیہ السلام نے بھی صحیح کہا
حق تعالی کے لیے ثابت ہین بغیر تمثیل اور تشبیہ اور تاویل کے اور صفت استوا علی العرش معلوم ہے اور کیفیت اوسکی
مجہول اور ایمان اوسپر واجب ہے اور سوال اوسمین بدعت ہے اور مذہب انکا صفت نزول حق تعالی مین سماے
دنیا پر اسی طریق پر ہے قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَنْزِلُ الرَّبُّ بَعْدَ نِصْفِ اللَّیْلِ اِلَی السَّمَاءِ
الدُّنْیَا فَیَقُوْلُ هَلْ مِنْ دَاعٍ فَاُجِیْبُ لَهٗ وَهَلْ مِنْ سَائِلٍ فَاُعْطِیْ سُؤَالَهٗ وَهَلْ مِنْ مُسْتَغْفِرٍ
فَاَغْفِرُ لَهٗ اور اجماع کیا ہے اونھون نے اسبات پر کہ قرآن مجید کلام حق تعالی کا ہے اور کلام خدا کا قدیم ہے مخلوق
اور حادث نہین اور لکھا گیا ہے مصاحف مین پڑھا جاتا ہے ہماری زبان سے اور محفوظ ہے ہمارے دلون مین اور
کسی محل مین وہ حال نہین اور اجماع کیا ہے اونھون نے اوپر جواز رویت حق تعالی کے چشم سر سے بہشت مین اس مسئلے
مین معتزلہ اور خوارج اور زیدیہ کا خلاف ہے کیونکہ رویت کے وہ منکر ہین اور اجماع کیا ہے اونھون نے اسبات پر کہ اقرار
کرنا اور ایمان لانا اون چیزون پر کہ حق تعالی نے اپنی کتاب مین ذکر کیا ہے اور جو کچھ کہ رسول علیہ الصلوۃ والسلام نے خبر
دی ہے بہشت اور دوزخ اور لوح محفوظ اور قلم اور حوض اور صراط اور شفاعت اور میزان اور حور اور قصور اور عذاب
قبر اور سوال منکر و نکیر اور بعث بعد موت سے واجب ہے اور بھی اقرار کرنا اور ایمان لانا اسبات پر کہ بہشت اور دوزخ
دونون ہمیشہ باقی رہینگی اور فانی نہونگی اور اہل بہشت ہمیشہ بہشت مین متنعم اور اہل دوزخ ہمیشہ دوزخ مین معذب ابدالآباد
تک رہینگے واجب ہے اور اجماع کیا ہے اونھون نے اسبات پر کہ حق تعالی خالق افعال عباد کا ہے جیسے خالق انکی ذاتون کا
ہے قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَاللّٰہُ خَلَقَکُمْ وَمَا تَعْمَلُوْنَ پس پیدا کرنا اور وجود مین لانا یہ صفت بھی خاص حق تعالی کی
لیے ہے اور طاقت نہین کہ ایک ممکن دوسرے ممکن کو پیدا کرسکے پس سارے ممکن خواہ جواہر ہون خواہ اعراض خواہ بندگی
کارو بار اختیاری سب کے سب مخلوق اوس خالق کے ہین بندہ خالق نہین اپنے کام کا و نہ کسی اور چیز کا اسی واسطے نبی علیہ السلام
نے فرمایا کہ ہماری امت مین سے فرقہ قدریہ مجوس ہین ولیکن بندے کاسب ہین اور حق تعالی نے ظاہری اسباب اور وسیلے کو اپنے
کام کا پردہ کر رکھا ہے اور جملہ خلائق اپنے آجال سے مرتے ہین اور طاعت اور معصیت اور ایمان اور کفر تمامی حق تعالی کی
قضا و قدر سے ہین ولیکن حق تعالی کفر اور معصیت عباد پر راضی نہین اور حق تعالی پر کسی کی حجت نہین اور نماز ہر مسلمان کے
پیچھے جائز ہے خواہ وہ نیک کار ہو یا بدکار اور کسی پر قطعی بہشتی ہونیکا حکم نہین کرسکتے ہین بواسطہ حسنات اور خیرات کے
اگرچہ بہت ہون و نہ کسی پر دوزخی ہونیکا حکم کرسکتے ہین بواسطہ شرور اور سیئات کے اگرچہ کثیر ہون اور ایمان لاتے ہین
اسبات پر کہ تمامی انبیا اور رسل علیہ السلام اور تمامی کتب منزلہ حق ہین اور تمامی انبیا اور رسل تمامی خلائق سے افضل ہین اور محمد رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم سب سے افضل ہین اور حق تعالی نے پیغمبری آپ پر ختم کی ہے اور معراج حضرت خاتم الرسالۃ والنبوۃ صلی اللہ
علیہ وسلم کی اور اونکا تشریف لیجانا رات کو مکہ شریف سے بیت المقدس کی مسجد تک اور وہان سے ساتوین آسمان پر
اور سدرۃ المنتہی مین جانا حق ہے اور تمامی کتب اور صحائف آسمانی جو تمامی رسولون اور انبیا علیہم السلام پر نازل
ہوئے ہین حق ہین بلا لحاظ تعداد اور تعین انبیا اور رسل اور کتابون اور صحیفونکے کیونکہ تعین انکا دلیل قطعی سے ثابت نہین
ہوا ہے اور ایمان لانا چاہیے اسبات پر کہ فرشتے بندے خدا کے ہین اور پاک ہین گناہون سے اور نہ مرد ہین اور نہ عورت
اور نہ محتاج طرف کھانے اور پینے کے نگاہ رکھنے والے وحی کے ہین اور اوٹھانے والے عرش کے اور جس کام پر حکم کیے گئے ہین
اوسی پر قائم ہین اور رسل اور انبیا اور فرشتے اور اولیا باوجود اسکے بہترین مخلوق اور مقرب درگاہ الٰہی کے ہین
وہ سب خود اپنی ذات سے کچھ علم اور قدرت نہین رکھتے ہین بلکہ اس مقدمے مین جیسے اور مخلوق ہین ویسے ہین مگر جسقدر

۶۴

رکھتے تھے وہ شخص قرآن کا منکر ہے اور جو شخص اونکے ساتھ بغض اور خفگی رکھتا ہے قرآن میں اوسکو کافر کہنا آیا ہے جیسے کہ فرمایا اللہ تعالی نے لِیَغِیْظَ بِہِمُ الْکُفَّارَ یعنے تاکہ اللہ تعالی غصے میں ڈالے اونکے سبب سے کافرونکو صحابہ یاد رکھنے والے قرآن کے اور روایت کرنے والے فرقان کے تھے پس جو شخص منکر صحابہ کا ہوگا اوسکو قرآن پر اور قرآن کے سوا ایمان کی اور متواتر چیزون پر ایمان کا لانا ممکن نہوگا جیسے کہ فرقہ رافض وخوارج وغیرہ ہین کہ خلاف اجماع صحابہ کرام کے اعتقاد رکھتے ہین اور اصحاب کرام کو ایذا دیتے ہین اور رنج پونہچاتے ہین نعوذ باللہ من ہٰذا الاعتقاد پس یہی ہے خلاصہ عقائد فرقہ ناجیہ اہل سنت وجماعت کا جو بطریق اختصار کے مذکور ہوا جاننا چاہیے کہ بنا مسلمانی کی پانچ چیز ظاہر اور پانچ چیز باطن پر ہے اور پانچ چیز ظاہر کلمہ طیبہ اور نماز اور روزہ اور زکوٰۃ مال اور حج خانہ کعبہ ہین اور پانچ چیز باطن مراقبہ اور مشاہدہ اور معائنہ اور مکاشفہ اور مناسبہ ہین انکو عارف جانتے ہین لیکن کلمہ پس زبان سے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ کہنا اور دل سے اوسکی تصدیق کرنا جس سے آدمی مومن ہوتا ہے اور انتہا اسکی وحدۃ الوجود کے مشاہدے مین مستغرق اور اپنی خودی سے خلاص اور فنا ہوجانا اسطرح ہے کہ جدھر نظر کرے ادھر فَاَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْہُ اللّٰہِ کا مشاہدہ ہو جسکو توحید ذاتی بھی کہتے ہین ولیکن نماز پس وہ تین قسم پر ہے نماز عام اور نماز خاص اور نماز خاص الخاص نماز عام کی وہ ہے کہ نمازی جانتا ہے کہ یہ نماز پڑھی خواہ فرض ہو یا واجب یا سنت یا نفل اوسکو اوقات مقررہ مین اور نماز خاص کی وہ ہے کہ وہ خطرات نفسانی کو دور کرکے حضور دل کے ساتھ نماز پڑھتا ہے کما قیل لَا صَلٰوۃَ اِلَّا بِحُضُوْرِ الْقَلْبِ اور نماز خاص الخاص کی وہ ہے کہ نمازی ماسوی اللہ کو حرام کرتا ہے اپنے پر یہ نماز عاشقونکی ہے انھون نے دنیا سے وضو کیا اور آخرت سے غسل کرڈالا اور اپنے نفس کو قربانی کیا اور دریاے فنا مین غوطہ لگایا اور اپنے وجود کو ترک کیا **مثنوی** نماز زاہدان سجدہ وسجود است نماز عاشقان ترک وجود است ۔ قیام وقعدہ وتکبیر ونیت ۔ ہمہ محو است در عین معیت ۔ اس مقام مین سواے ذات مطلق باقی کے سب چیز فانی ہوجاتی ہے اَلصَّلٰوۃُ مِعْرَاجُ الْمُؤْمِنِیْنَ اسی سے عبارت ہے اسی جگہ سے حضرات صوفیہ کرام فرماتے ہین اَلْوُضُوْءُ فَصْلٌ وَّالصَّلٰوۃُ وَصْلٌ ان اسرار سے وہ شخص واقف ہوگا جو مقام فنا الفنا مین پونہچا ہو ورنہ خطرہ اقتدا سے ہے ولیکن روزہ پس وہ بھی تین قسم پر ہے روزۂ عام روزۂ خاص روزۂ خاص الخاص روزہ عام کا عبارت ہے امساک طعام صبح سے شام تک یہ شریعت ہے اور روزہ خاص کا عبارت ہے نگاہ رکھنے سے اپنی زبان کو گویائی اور شنوائی اور بینائی ماسوی اللہ سے اور روزہ خاص الخاص کا وہ ہے کہ سالک اپنے دل مین ماسوی اللہ اور آسایش وغیرہ کو جگہ ندیوے اور بغیر یاد معشوق کے وقت ضائع نکرے یہی ہے صوم حقیقی ولیکن زکوٰۃ پس یہ بھی تین قسم پر ہے زکوٰۃ عام اور زکوٰۃ خاص اور زکوٰۃ خاص الخاص زکوٰۃ عام کی وہ ہے کہ اپنے مال حلال سے اگر چالیس درم سواے اخراجات طعام ولباس وغیرہ خانگی کے بعد حولان حول کے بچ گیا ہو اور قرض کسی کا نہ کھا ہو ایک درم مسکین وغیرہ کو جو مستحق زکوٰۃ ہے دیوے اور زکوٰۃ خاص کی وہ ہے کہ حقوق اربعہ عناصر کے ادا کرے اور آیندہ ضمیمے مین انشاء اللہ تعالی خواص عناصر کو ہم بیان کرینگے اور زکوٰۃ خاص الخاص کی وہ ہے کہ سالک خدا کی راہ مین اپنے کو دیڈالے اور اپنی خودی گم کرے پس یہی زکوٰۃ حقیقی ہے مَنْ قَتَلَنِیْ فَاَنَا دِیَتُہٗ ولیکن حج پس وہ بھی تین قسم پر ہے حج عام اور حج خاص اور حج خاص الخاص حج عام وہ ہے کہ طواف خانہ کعبے کا کرلے اور مناسک حج ادا کرے اور حج خاص کا وہ ہے کہ اپنے کعبے کو کہ دل اپنا ہے اور ہمیشہ اپنے کو لوث ماسوی اللہ اور کدورت اور غیریت اور کثرت سے پاک کرے **بیت** دل خانۂ خدا است کہ ورو کردہ جا صنم ۔ یا رب

بوقت حضور شخص غیر کے مخصوص ہو تا بیت پارسایان روے در مخلوق + پشت برقبلہ میکنند نماز + پس یہ جو چار ورسے ریا کے بیان کیے گئے بطریق کلی کے ہین اسکے جزئیات بہت ہین سالک زیرک اسپر ہر ہر عبادت مالی وبدنی کو قیاس کر لے سکتا ہے واضح ہو کہ تمامی اساطین حکماء نے مشکوٰۃ نبوت انبیا علی نبینا وعلیہم السلام سے حکمت کو اخذ کیا ہے چنانچہ نوامیس رسالۂ افلاطون مین مذکور ہے کہ مین نے اپنے اُستاد سقراط سے سنا ہے اور اونہون نے اپنے استاد فیثاغورس سے کہ جو حکیم کسی نبی کے احکام وجوبیہ مین سے کسی حکم کو ترک کرے تو وہ زندیق ہے حکیم نہین ہے۔ اور بھی اونھین حکما سے مشہور ہے کہ علم جزئیات کا کلیات سے اور علم کلیات کا مبادی عالیہ سے اور علم مبادی عالیہ کا حضرت مبدأ اعلیٰ سے اخذ کرتے ہین اور یہی روح قدس توسط ہے درمیان حضرات انبیا اور حضرت مبدأ جل وعلیٰ کے لیکن بعد انقراض قرون افلاطونی کے بعض تلامذۂ ارسطو باتباع عقل ناقص کے ملحد ہو گئے اور رفتہ رفتہ اسی سے فلاسفہ بدنام ہو گئے۔ اور حکمت مشائیہ طبعیہ اور الٰہیہ کہ بالفعل درس مین ہے نسبت اوسکی ساتھ اساطین حکماء فلاسفہ کے مثل نسبت علم کلام اسلامیہ کے ہے کہ افادات مین سے حکمت حضرت خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم کی ہے جبکہ بنای کار فلاسفہ مشہورہ کی عقل ناقص پر ہے اونکے رد مین حکماے اسلامیہ نے بھی بطریق عقل کے کلام کیا ہے **دوسرا مراقبہ** اذکار اور اشغال اور مراقبات بطریق سلسلۂ علیہ قادریہ کے بیان مین اما م اس طریقے کے حضرت محبوب سبحانی قطب ربانی غوث الصمدانی سیدنا ابو محمد محیی الدین عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہین اور ولادت باسعادت آنحضرت کی ۴۷۱ھ چارسو اکہتر ہجری مین ہے اور وفات شریف آپکی ۵۶۱ھ پانسو اکسٹھ ہجری مین اور عمر مبارک آپکی نوئے برس کی تھی اور بیت **سنینش کامل و عاشق تولد** وصالش دان زمعشوق الٰہی + جو شمل تاریخ تولد اور سال عمر اور وفات شریف ہے مشہور اور معروف ہے اس طریقے مین اوّلاً ذکر جہر یہ تلقین فرماتے ہین مراد جہر سے جہر مفرط نہو پس اس تقریر سے ذکر جہر مخالف حدیث کا نہوا جو حضرت ابوموسی اشعری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ تم اعتدال اختیار کرو اور نرمی کرو اپنی جانون پر کہ بہری اور غائب کو نہین پکارتے ہو اور تم سمیع اور بصیر کو پکارتے ہو اور وہ تمھارے ساتھ ہے اور جسکو تم پکارتے ہو وہ تمھاری رگ جان سے قریب تر ہے **بیت** اتصالی بی تکیف بے قیاس + ہست رب الناس را باجان ناس + منجملہ ذکر جہری کے ذکر کلمۂ نفی واثبات کا ہے اور وہ ذکر لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کا ہے اور طریقہ اوسکا یون ہے کہ ذاکر بطور نماز کے دو زانو روبقبلہ بیٹھے اور اپنی آنکھین بند کرے اور لَا کہے گویا کہ اوسکو اپنی ناف سے نکالتا ہے پھر اوسکو کھینچے یہانتک کہ داہنے مونڈھے تک پونہچے اور اِلٰہَ کہے گویا کہ اوسکو دماغ کی جھلی سے نکالتا ہے پھر اِلَّا اللّٰہُ کو دل پر شدت اور قوت سے ضرب کرے اور محبوبیت اور مقصودیت اور وجود کی نفی غیر حق تعالیٰ سے ملاحظہ کرے اور اوسکے اثبات کا حق تعالیٰ کی ذات مقدس مین خیال کرے لیکن یہ ملاحظہ اور تصور حسب حال ذاکرین کے ہے مبتدی محبوبیۃ اور متوسط مقصودیۃ اور منتہی وجود کی نفی غیر حق تعالیٰ سے اور اثبات اوسکا ذات مقدس حق تعالیٰ مین کرے **بیت** تا بجاروب لا نروبی راہ + نرسی در سرای اِلَّا اللّٰہُ + اور منجملہ ذکر جہری کے اسم ذات ہے اور وہ اسم مبارک اللہ ہے خواہ ایک ضربی ہو طریقہ اوسکا یون ہے کہ لفظ مبارک اَللّٰہ کو سختی اور درازی اور بلندی سے دل اور حلق دونو کی قوت کے ساتھ کہے پھر ٹھہر جاوے یہانتک کہ ذاکر کی سانس اپنے ٹھکانے پر آجاوے پھر بار دیگر اسی طرح ذکر کرے جہانتک ہو سکے خواہ ذکر دو ضربی ہو اوسکا طریقہ یہ ہے کہ نماز کی نشست پر قبلہ رو بیٹھے اور جلالہ یعنے اسم ذات کو ایک بار داہنے زانو مین اور دوسرے بار دل مین ضرب کرے اور اسکو بار بار بلا فصل ذکر کیا کرے اور مناسب ہے کہ ضرب قلبی قوت اور سختی کے ساتھ ہو تا کہ دل پر اثر ہو اور خاطر یکسو ہو جاوے اور پریشان خاطری اور وسواس مندفع ہو خواہ ذکر سہ ضربی ہو اسکا

لیکن جامع اقسام کثیرہ کا ایک ہی امر ہے اور وہ یہ ہے کہ کوئی کلمہ یا کوئی آیت آیات قرآنی میں سے سالک پڑھے مثلاً کہے کہ اَللّٰہُ حَاضِرِیْ اَللّٰہُ نَاظِرِیْ اَللّٰہُ مَعِیْ یا پڑھے وَهُوَ مَعَكُمْ اَیْنَمَا كُنْتُمْ یا کہے اَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ و یا اَلَمْ یَعْلَمْ بِاَنَّ اللّٰهَ یَرٰی و یا نَحْنُ اَقْرَبُ اِلَیْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِیْدِ و یا اِنَّهٗ بِكُلِّ شَیْءٍ مُّحِیْطٌ و یا اِنَّ مَعِیَ رَبِّیْ سَیَهْدِیْنِ یا هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ کہے اور اسکے معانی فہم جید کے ساتھ سمجھے اور دل مین خیال کرے کہ مدعا کیونکر ہے اور اسکے تحقق اور ثبوت کی کیا صورت ہے اور اسی صورت پر خاطر جمع کرے اسطرح پر کہ اوسمین ڈوب جاوے اور سوا اوسکے اور خطرہ نہ آوے اور اوسمین استغراق پیدا کرے پس یہ مراقبات تعلق قلب کے لیے حق تعالی کے ساتھ بہت مفید ہین اور طریقہ قادریہ مین اور ایک مراقبہ ہے جو قطع علائق اور بیخودی اور فنا کے لیے مفید ہے اور وہ مراقبہ اس آیت کا ہے کہ سالک کہے كُلُّ مَنْ عَلَیْهَا فَانٍ وَّیَبْقٰی وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ اور سالک اپنے کو آپ تصور کرے کہ مر گیا اور ایسی راکھ ہو گیا جسکو ہوا نے اوڑا دی اور زمین اور آسمان ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا اور ہر چیز کی ترکیب اور ہیئت اور شکل مٹ گئی اور اسکو باقی اور موجود خیال کرے اور اس تصور مین دیر تک قائم رہے تو یہ محویت اور سکر اور فنا کو بہت مفید ہے اور ایسے ہی مراقبہ آیہ اِنَّ الْمَوْتَ الَّذِیْ تَفِرُّوْنَ مِنْهُ فَاِنَّهٗ مُلٰقِیْكُمْ اَیْنَمَا تَكُوْنُوْا یُدْرِكْكُّمُ الْمَوْتُ وَلَوْ كُنْتُمْ فِیْ بُرُوْجٍ مُّشَیَّدَةٍ مفید محویت اور فنا کا ہے رسول علیہ السلام نے دو چیز پر ترغیب دلائی ہے ایک ذکر جو زبان سے بولا جاوے دوسری فکر کہ مراد اوس سے مراقبہ ہے بعض مشائخ قادریہ نے واسطے کشف وقائع آیندہ کے لیے کہ مجرب ہے فرمایا ہے کہ طالب خلوت مین اعتکاف کرے اور غسل کرے اور عمدہ لباس پہنے اور خوشبو لگاوے اور مصلے پر بیٹھے اور کھلا مصحف اپنے داہنے طرف اور بائین طرف اور سامنے اور پیچھے رکھے اور حق تعالی سے بکوشش تمام یہ دعا کرے کہ فلانے واقعے کو مجھے اوپر ظاہر کر دے اور اسم ذات کا ذکر بدون آنکھ بند کرنے کے شروع کرے تو ایک بار داہنے مصحف پر اور ایک بار بائین مصحف پر اور ایکبار پیچھے مصحف پر اور ایکبار سامنے مصحف پر ضرب لگاوے یہانتک کہ اپنے دل مین کشایش اور نور کو پاوے اور خلوت کے ساتھ سات دن تک اوسپر مداومت کرے تو البتہ اوسپر کشف حال ہوگا کہ مجرب ہے لیکن اسمین ایک نوع کی سوء ادبی ہے اور بعض نے اسطرح بیان کیا ہے کہ طالب اعتکاف مین بیٹھے اور غسل کرے اور عمدہ لباس پہنے اور خوشبو لگاوے اور مصلے پر بیٹھے بدون مصحف کے اور یَا عَلِیْمُ یَا مُبِیْنُ یَا خَبِیْرُ کہے اور ضرب لگاوے جیسے کہ ایک ضربی مین مذکور ہوا ہے و یا سہ ضربی مین اور مشائخ قادریہ قدس اسرارہم نے کشف ارواح کے لیے فرمایا ہے کہ طالب بشروط مذکورہ کے ساتھ داہنے طرف سُبُّوْحٌ کی ضرب لگاوے اور بائین طرف قُدُّوْسٌ کی اور آسمان کی طرف رَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ کی اور قلب مین وَالرُّوْحِ کی ضرب لگاوے یہ بھی مجرب ہے اور اونھون نے امور مہمہ مشکلہ کے حاصل کرنے کے لیے شروط مذکورہ کے ساتھ کہا ہے کہ طالب تہجد کی نماز پڑھے جسقدر اوسکے لیے مقرر ہے اور داہنے طرف یَا حَیُّ کی ضرب وے اور بائین طرف یَا وَهَّابُ کی ضرب لگاوے اسی طرح ہزار بار کرے اور واسطے انشراح خاطر اور دفع بلا کے لیے انھون نے کہا ہے کہ اَللّٰہُ کی ضرب قلب مین لگاوے اور لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ کی ایسی ضرب لگاوے جیسے کہ نفی اور اثبات میں بیان کیا گیا ہے اور اَلْحَیُّ کی ضرب داہنے طرف اور اَلْقَیُّوْمُ کی ضرب بائین طرف لگاوے اور کبھی اونھون نے واسطے شفا بیماری اور دفع گرسنگی اور کشایش رزق اور مغلوبی دشمن کے لیے فرمایا ہے کہ شفا بیماری کے لیے یَا شَافِیْ اور دفع گرسنگی کے لیے یَا صَمَدُ اور کشایش رزق کے لیے یَا رَزَّاقُ اور مغلوبی دشمن کے لیے یَا مُذِلُّ یا مناسب اسکے اسمائے حسنی مین سے دو ضرب یا تین ضرب یا چار ضرب کے ساتھ ذکر کرے جیسے کہ سابق مذکور ہوا اور انتہی ہو کہ

میانہ چال چلتا ہے تو ہر قدم مین اَللّٰهُ اَللّٰهُ کہے اور اگر جلدی چلتا ہے تو اِلَّا اللّٰهُ اِلَّا اللّٰهُ کہے اور اگر آہستہ چلتا ہے تو داہنے قدم رکھتے وقت لَا کہے اور بائین قدم رکھتے وقت اِلٰہَ کہے پھر داہنے قدم رکھتے وقت اِلَّا کہے اور بائین قدم رکھتے وقت اَللّٰهُ کہے اسی طرح چیز مترجم فصوص الحکم کے نزدیک بہتر یہ ہے کہ ہر چال مین اَللّٰهُ اَللّٰهُ کہے تاکہ ذاکر ایک ہی چال پر عادی ہوجاوے اور دل اوسکا پراگندہ نہو منجملہ ذکرکے اونکے یہان اثبات مجرد ہے یعنے اسم مبارک اَللّٰه کا ذکر کرے بدون نفی و اثبات وغیرہ کے یہ ذکر متقدمین نقشبندیہ کے نزدیک نتھا حضرت خواجہ باقی باللہ قدس سرہ و یا اونکے قریب العصر والون نے نکالا ہے لیکن ذکر نفی و اثبات سلوک کے لیے مفید تر ہے اور اثبات مجرد جذب کے لیے مفید تر اور طریقہ ذکر اثبات مجرد کا یون ہے کہ اَللّٰه کی لفظ مبارک کو سالک اپنے ناف سے بشدت تمام نکالے اور کھینچے یہانتک کہ اوسکے دماغ کی جھلی تک پونہچے حبس دم کے ساتھ اور رفتہ رفتہ حبس دم زیادہ کرتا جاوے جہانتک ہوسکے بعض ایکدم مین اسکو ہزار بار تک پونہچاتے ہین اور بعض نفی و اثبات کو ایک دم مین دو سو بار تک پونہچاتے ہین دوسرا طریقہ وصول الی اللہ کا توجہ اور مراقبہ معنی بیچون اور بےچگون اور بےشبہ اور بےنمون کا ہے اور انکے یہان طریقہ مراقبے کا جیسے کہ بعض نے لکھا ہے یہ ہے کہ ناف کے نیچے تھوڑا اسا دم کو بند کرے اور اپنے جمیع حواس مدرکہ کے ساتھ اوس معنی بسیط کے طرف متوجہ ہووے جسکو ہر شخص اللہ بولنے کے وقت تصور کرتا ہے لیکن ایسے لوگ کمتر ہین جو اس معنی بسیط کو لفظ سے جدا کرسکین پس طالب کو چاہیے ایسی کوشش کرے کہ اس معنی بسیط کو الفاظ سے جدا کرے اور بلا مزاحمت خطرات اور التفات ماسوی اللہ کے اوسکے طرف متوجہ ہووے اور جن لوگون سے اس قسم کا ادراک نہین ہوسکتا ہے تو بعض مشائخ ایسے شخص کو اسطرح کی دعا بتاتے ہین جسکا طریقہ یون ہے کہ ہمیشہ دل سے کہا کرے اے رب تو ہی میرا مقصود ہے اور مین تیرے ماسوا کے بیزار ہون دیا مانند اوسکے اور کوئی دعا ہو اور بعض مشائخ شخص مذکور کو خلا مجرد یا نور بسیط کے خیال کرنے کو فرماتے ہین تاکہ طالب اس تخیل سے بتدریج توجہ مذکور کی طرف پونہچ جاوے تیسرا طریقہ وصول الی اللہ کا رابطہ اور اعتقاد کامل بہم پونہچانا ہے اپنے مرشد کے ساتھ یہ راہ سب راہون سے اقرب ہے بشرطیکہ مرشد کامل مکمل ہووے کیونکہ مرید مین اگر قابلیت نہو تو اوسکی مزید محبت سے مرشد اوسمین تصرف کرتا ہے مشائخ طریقت نے فرمایا ہے کہ اول اگر ہوسکے اللہ ہی کے ساتھ صحبت رکھو یہ اگر تمسے نہوسکے تو اون لوگون کے ساتھ صحبت رکھو جو اللہ کے ساتھ صحبت رکھتے ہین یعنے پہلے کمال بیداری اور ہوشیاری سے حق تعالی کا سامنا کرنا چاہیے تاکہ ایک پرتو تجلی ذاتی کے طفیل سے تعلق کونین سے خلاصی حاصل ہووے اور اگر بسبب عدم استعداد اسکے یہ نہوسکے تو اون لوگون سے تعلق بہم پونہچانا چاہیے جو تجلی ذاتی سے مشرف ہوئے ہین اور اپنے نفوس اور علائق ماسوی اللہ سے نجات پاگئے ہین اور آیہ کُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِیْنَ سے اسی کے طرف اشارہ ہے اور مرشد کامل کی توجہ سے اندک زمانے مین وہ حاصل ہوتا ہے جو سالہا سال کی محنت سے حاصل نہین ہوسکتا ہے لیکن مرشد کامل کہ ایک نعمت عظمی ہے اس زمانے مین صورت عنقا کی رکھتا ہے اوسکے تلاش مین تضییع اوقات ہے بہتر یہ ہے کہ طالب اپنے تئین پہلے ہی ہوشیاری اور اخلاص کے ساتھ حق تعالی کا سامنا کردے اسصورت مین وہی خود مربی اوسکا ہوجاتا ہے اور رابطہ مرشد کا اوس شرط کے ساتھ مفید ہے کہ مرشد کامل مکمل ہو اور صاحب فنا و بقا ہو اور قوی التوجہ ہو یاد داشت کی مشق دائمی رکھتا ہو اور واصل بمقام مشاہدہ ہو اور تجلیات ذاتی سے مشرف ہو اور اوسکی صحبت سے دنیا سرد ہو اور اوسکی صحبت مین ہر طرف سے دل ٹوٹکر حضرت

ہو جاوے پس اسکی کثرت اشغال اور مراقبات سالک کو ورطۂ تفرقہ سے آہستہ آہستہ جمع کی طرف کھینچیگا اور تعلقات صوری سے تعلقات معنوی کیطرف پونہچاویگا اور ایک شخص کی آنکھ مین جمال گلستان اور چمن کا تمام چیزون سے بہتر معلوم ہوتا ہے پس ایسے شخص کے لیے برزخ یہی گل چاہیئے اور یہی برزخ اوسکو تفرقہ سے جمع کی طرف پونہچاویگا تو برزخ شیخ وغیرہ علیٰ ہٰذا جاننا چاہیے کہ حضرات نقشبندیہ قدس اسرارہم کے نزدیک چند اصطلاحات ہین جنپر اونکے طریقے کی بنا ہے اور وہ (ہوش در دم) اور (نظر بر قدم) اور (سفر در وطن) اور (خلوت در انجمن) اور (یاد کرد) اور (باز گشت) اور (نگہداشت) اور (یادداشت) ہین یہ آٹھ تو منقول ہین حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانی قدس سرہ سے اور (وقوف زمانی) اور (وقوف قلبی) اور (وقوف عددی) یہ تین مروی ہین حضرت خواجہ بہاء الدین نقشبند قدس سرہ سے پس ہوش در دم کے معنی ہشیاری اور بیداری ہے ہر دم کے ساتھ پس طالب ہمیشہ بیدار اور متجسس رہے اپنی ذات سے ہر سانس مین کہ وہ غافل ہے یا ذاکر اور یہ ایک طریقہ ہے کہ اس سے بتدریج دوام حضوری حاصل کرنیکا ہے اور اسطرح کی ہوشیاری مبتدی کے واسطے مخصوص ہے پھر جب طالب آگے بڑھے اور سلوک کے درمیان مین آوے تو چاہیے کھوج کرتا رہے اپنی ذات کا تھوڑی تھوڑی مدت مین اسطرح پر کہ تامل کرے ہر ساعت کے بعد کہ اس ساعت مین غفلت آئی یا نہین پس اگر غفلت آئی تو استغفار کرے اور آیندہ کو اوسکے چھوڑنے کا ارادہ کرے اسی طرح مدام تفحص کرتا رہے یہانتک کہ دوام حضور کو پونہچ جاوے اور یہ پچھلے طریقے کی ہشیاری کو وقوف زمانی کہتے ہین حضرت خواجہ نقشبند نے اسکو استخراج کیا ہے کیونکہ اونھون نے معلوم کیا ہے کہ متوجہ ہونا علیم العلیم کی طرف یعنے اپنے دانست کو دریافت کرنا ہر دم مین سالک متوسط کے حال کو پریشان کرتا ہے سالک متوسط کے لیے توجہ الی اللہ مین استغراق مناسب ہے اسطرح پر کہ اسکو اپنے متوجہ ہونیکی دانست بھی مزاحم حال نہو حاصل یہ کہ ہر ہر دم کا محاسبہ عبارت ہے ہوش در دم سے پس یہ مبتدی کے مناسب حال ہے نہ متوسط کے اور قدرے مدت کا محاسبہ جسکا نام وقوف زمانی ہے مناسب حال سالک متوسط کے ہے حدیث مین وارد ہے کہ ہوشیار وہ شخص ہے جسنے اپنے نفس کو دبایا اور ما بعد موت کے لیے عمل کیا اور نظر بر قدم سے مراد یہ ہے کہ سالک پر واجب ہے کہ اپنے چلنے اور پھرنے کے وقت کسی چیز پر نظر نڈالے اپنے قدم کے سوا اور اپنے بیٹھنے کی حالت مین دیکھے مگر اپنے روبرو اسواسطے کہ نقوش مختلفہ کا دیکھنا اور تعجب انگیز رنگونکا نظر کرنا سالک کی حالت کو بگاڑ دیتا ہے اور اوس سے روکتا ہے جسکی وہ طلب مین ہے اور لوگونکی آوازین اور اونکی باتونکی طرف کان لگانا در حکم نظر ہے اور مراد سفر در وطن سے نقل کرنا سالک کا ہے صفات بشریہ خسیسہ سے صفات ملکیہ فاضلہ کی طرف پس سالک پر واجب ہے کہ ہمیشہ اپنے حال پر متفحص رہے کہ صفات ذمائم مثل کبر و حب جاہ و حب دنیا و حسد و بغض وغیرہ مین سے کچھ باقی ہے یا نہین اگر ہے اوسکے ازالہ مین کوشش کرے کیونکہ وہی بت اوسکا ہے کہ مانع وصول الی اللہ ہے اور غیر خدا کے محبت کی رگین دل کے اندر بہت چھپی ہوئی ہین اونکا نکالنا ممکن نہین مگر کمال تفحص اور تلاش سے اور سالک پر واجب ہے کہ ان رگون کو تلاش کرکے اگر کوئی اسکے دل مین کبر اور حب دنیا اور محبت جاہ وغیرہ یا کسی کا حسد یا کسی کا کینہ یا اعتراض موجود ہے تو اوسکو توڑا کرے ساتھ مداومت کلمۂ طیبہ کے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جسنے اللہ کی محبت کا خالص مزا چکھا تو اوسنے اوسکو طلب دنیا سے باز رکھا اور سب لوگون سے اوسکو وحشی کر دیا اور مراد خلوت در انجمن سے

اِنَّمَا کُنۡتُمۡ کے سالک اپنے ساتھ اور تمامی ذرّات عالم کے ساتھ معیّت حق تعالی کی لحاظ مین رکھے اور اسی لحاظ مین مشغول اور مستغرق ہووے اس مقام مین ذکر تہلیل لسانی ساتھ توجہ قلبی اور توجہ قلب ساتھ حق تعالی کے معنی کے لحاظ کے ساتھ بہت فائدہ ہے بعد اوسکے مراقبہ ولایت صغری کا کیا کرے اور ولایت صغری ولایت اولیا کی ہے اس مقام مین مورد فیض کا لطیفہ قلب ہے اور یہ دائرہ ثانی ہے اور اسکو دائرہ ظلال اسما و صفات بھی کہتے ہین اور اسجگہ تجلیات افعالیہ الٰہیہ مین سالک کی سیر ہوتی ہے اور توحید وجودی اور ذوق و شوق اور آہ و نالہ اور استغراق اور بے خودی اور دوام حضور اور نسیان ماسوے اللہ کہ عبارت فناے قلب سے ہے حاصل ہوتے ہین اور جب توجہ سالک کی شش جہت کو احاطہ کرے اور جہت فوق برطرف ہووے اور تزکیہ نفس کہ جسکا محل وسط پیشانی ہے حاصل ہووے تو ولایت کبری مین کہ ولایت انبیا علیہم السلام ہے سیر شروع ہوتی ہے اور یہ ولایت تین دائرہ اور ایک قوس پر مشتمل ہے دائرہ اولی مین مراقبہ اقربیت کا کیا کرے ساتھ مفہوم آیہ نَحۡنُ اَقۡرَبُ اِلَیۡہِ مِنۡ حَبۡلِ الۡوَرِیۡدِ کے یعنے مین دائرہ اولی مین ہون جو اقربیت کا ہے فیض آتا ہے اوس ذات پاک سے جو نزدیک تر ہے میرے سے میری رگ جان سے اور منشا ہے دائرہ اولی کا ولایت کبری مین اور یہ مراقبہ اور لطیفہ نفس مع دیگر لطائف خمسہ کے کیا کرے اور اس مراقبہ مین ذکر تہلیل لسانی اور خیالی ساتھ شرائط مذکورہ بالا کے ترقی اور حضور اور نگرانی اور عروج اور نزول اور جذبات حاصل ہوتے ہین بلکہ تدریجاً تمامی بدن مین انجذاب حاصل ہوتا ہے اور اس مقام مین کیفیات اور حالات بہ نسبت قلب کے بے رنگ اور بے مزہ ہے اور بعد قوت نسبت لطیفہ قلب کے سالک کو نسبت قلبی فراموش ہوجاتی ہے اور دائرہ ثانی مین ساتھ مفہوم آیہ یُحِبُّہُمۡ وَ یُحِبُّوۡنَہٗ کے یعنے فیض آتا ہے اوس ذات پاک سے کہ مجھکو دوست رکھتی ہے اور مین اوسکو دوست رکھتا ہون اور ساتھ منشا دائرہ ولایت کبری کے کہ اصل دائرہ اولی کی ہے مراقبہ کیا کرے ان دونون دائرے مین مورد فیض فقط لطیفہ نفس ہے اور دائرہ ثالث مین بھی باین لحاظ کہ فیض آتا ہے اوس ذات پاک سے کہ مجھکو دوست رکھتی ہے اور مین اوسکو دوست رکھتا ہون اور ساتھ منشا دائرہ ثالث کے کہ اصل دائرہ ثانی ولایت کبری کا ہے مراقبہ کیا کرے اور ایسا ہی قوس مین یعنے فیض آتا ہے اوس ذات پاک سے کہ دوست رکھتی ہے مجھکو اور دوست رکھتا ہون مین اوسکو اور وہ ذات منشا دائرہ قوس ہے کہ اصل دائرہ ثالث ولایت کبری کی ہے مراقبہ کیا کرے اور یہ اصول سہ گانہ حضرت ذات مین اعتبارات ہین کہ مبادی صفات اور شیونات ہین بیت ہر زمانی روی جانانہ نقابے دیگرست ٭ ہر حجابی را کہ طے کردی حجابی دیگرست ٭ اس مقام مین شرح صدر اور صبر اور دوام شکر اور رضا اوپر اوس چیز کہ قضا و قدر کے حکم پر وارد ہوتی ہے حاصل ہوتا ہے اور قبول کرنے مین تکلیفات شرعیہ کی احتیاج دلیل کی نہین رہتی ہے اور استدلال کی بدیہی ہوجاتی ہے اور اطمینان شور شہاے مقام جذبہ سے اور قوت یقین ساتھ مواعید الٰہی کے اور استہلاک اور اضمحلال جیسے کہ برف آفتاب پر گزرتی ہے اور توحید شہودی اور انتفاے انا کا وجود اور توابع وجود کو حق سبحانہ و تعالی کی طرف منسوب جانتے ہین اور اطلاق کرنا لفظ انا کا اپنے پر جرات نہین کرسکتے ہین اور تہذیب اخلاق سلوک اور تزکیہ رذائل حرص اور بخل اور حسد اور حقد اور کبر اور محبت جاہ اور عجب

۷۳

اشارہ ہے اور فوق اس مرتبۂ مقدسہ حقیقت قرآن مجید کی اور ایک مرتبۂ عالی ہے جسکو حقیقت صلوٰۃ کہتے ہین اس مقام مین مراقبہ اسطرح سے معمول ہے کہ فیض آتا ہے کمال وسعت بیچون حضرت ذات سے کہ منشا حقیقت صلوٰۃ ہے سالک کی ہیئۃ وحدانی پر اس مقام کی وسعت اور علو رتبہ اسقدر ہے کہ حقیقت قرآن مجید اوسکا ایک جز ہے اور حقیقت کعبہ اوسکا دوسرا جز ہے جو سالک اس حقیقت مقدسہ سے کامیاب ہوتا ہے وقت ادا سے صلوٰۃ کے اس دنیا سے دار فانی سے نکلکر دار باقی اخروی مین داخل ہوتا ہے اور سالک بوجہ کمال بمصداق حدیث شریف اَنْ تَعْبُدَ اللّٰهَ كَاَنَّكَ تَرَاهُ بن جاتا ہے اور حدیث اَلصَّلٰوةُ مِعْرَاجُ الْمُؤْمِنِيْنَ سے اسی مقام کی طرف اشارہ ہے اور بھی فرمایا رسول علیہ السلام نے اَقْرَبُ مَا يَكُوْنُ الْعَبْدُ مِنَ الرَّبِّ فِي الصَّلٰوةِ اور اگر نماز پڑھنے کے لیے حکم نہوتا چہرۂ مقصود سے نقاب کون کھولتا اور طالب کو مطلوب کی طرف کون راہ بتاتا نماز ہے راحت بخشنے والی غمزدون کو اور نماز ہے راحت دینے والی بیمارون کو اور اَرِحْنِيْ يَا بِلَالُ ایک رمز ہے اسی ماجرے کی طرف اور قُرَّةُ عَيْنِيْ فِي الصَّلٰوةِ اشارہ ہے اس مقصود کی طرف اور مافوق مرتبۂ حقیقت صلوٰۃ کے مرتبہ معبودیت صرفہ کا ہے کہ اصل کل اور ماوی تمامی مراتب کا ہے اس مقام مین وسعت کوتاہ اور سیر قدمی تمام ہوتی ہے اس مقام مین مراقبہ اوس ذات کا کہ معبود صرف ہی کیا کرے اور حدیث معراج مین کہ قِفْ يَا مُحَمَّدُ ہے ہوسکتا ہے کہ اسی مقام کی طرف اشارہ ہو یعنے ساکن اور قائم رہ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور قدم آگے مت رکھ کیونکہ اسکے آگے مرتبہ تجرد ذات منزہ حضرت ذات تعالی وتقدس کا ہے حضرات مجددیہ شہود کریہ قدس اسرارہم یہ بھی فرماتے ہین کہ حقیقت کلمۂ طیبہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کی اس مقام مین ثابت ہوتی ہے اور نفی عبادت از غیر مستحق العبادۃ اور اثبات عبادت معبود حقیقی کا کہ بجز اوسکے اور کوئی مستحق عبادت کا نہین ہے اس مقام مین حاصل ہوتا ہے اور کمال امتیاز درمیان عابدیت اور معبودیت اور عابد اور معبود کے معلوم ہوتا ہے اور یہ بھی جان لیتا ہے کہ معنی کلمۂ طیبہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کے بہ نسبت حال منتہیون کے لَا مَعْبُوْدَ اِلَّا اللّٰهُ اور بہ نسبت مبتدیون کے لَا مَوْجُوْدَ اِلَّا اللّٰهُ اور بہ نسبت متوسطون کے لَا مَقْصُوْدَ اِلَّا اللّٰهُ ہین اس مرتبۂ علیا مین نماز سے سالک کو ترقی ہوتی ہو کہ کام منتہیون کا ہے اور سیر حقائق الٰہیہ کا اس مقام تک تمام ہوتا ہے اس مقام مین ترقی محض فضل حق تعالی پر موقوف ہے اس مقام سے سیر حقائق انبیا علیہم السلام کی شروع ہوتی ہے اس مقام مین ترقی سید کائنات حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت پر موقوف ہے پس جیسے کہ حضرت حق سبحانہ وتعالی اپنی ذات کو دوست رکھتا ہے ویسے ہی اپنی صفات اور افعال کو بھی دوست رکھتا ہے اس محبت مین دو اعتبار ہین ایک محبیت دوسری محبوبیت پس ظہور کمالات محبیت ذاتیہ کا حضرت موسی کلیم علی نبینا وعلیہ السلام مین اور ظہور کمالات صفاتی اور محبوبیت اسمائی حضرت خلیل اور دیگر انبیا علی نبینا وعلیہم السلام مین متحقق ہے پس اول شروع سیر سالک کی کمالات صفاتی اور حقیقت ابراہیمی ہوتی ہی اور مقام خلت اسی سے کنایہ ہے اسجگہ مراقبہ اوس ذات کا کہ منشا حقیقت ابراہیمی ہے کیا کرے یہ مقام کثیر البرکات ہے تمام انبیا علیہم السلام اس مقام مین ابراہیم خلیل علیہ السلام کے تابع ہین اور حضرت حبیب الرحمن خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم بامر اِتَّبِعْ مِلَّةَ اِبْرَاهِيْمَ حَنِيْفًا کے مامور ہین اسواسطے اپنے درود اور برکات مطلوبہ کو ساتھ درود ابراہیم علیہ السلام

نشأ محبت بھی رکھتی ہے اگرچہ اسقدر بھی بالاصالہ نہیں ہے لیکن مانع مقام محبوبیت صرف ہے اور ولایت احمدی محبوبیت
صرفہ ہے ناشی ہے اسمین بالکل شائبہ محبت کا نہین ہے یہ خالص مقام محبوبیت ہے اور یہی ولایت احمدی بہ نسبت
دوسری ولایت کے مطلوب سے نزدیک تر ہے اور محب کو مرغوب تر کیونکہ محبوب جسقدر اپنی محبوبیت مین تمام تر اور
استغنائی اور بے نیازی مین کامل تر محب کی نظر مین پیارا اور رعناتر معلوم ہوتا ہے اور اپنے محب کو اپنے طرف
جذب کر لیتا ہے اور اپنا شیفتہ اور فریفتہ کرتا ہے **فرد** نہ تنہا آفتم زیبائے اوست ٭ بلائی من تماہیہ و ائی اوست
مرکرد بلا سے افراط عشق ہے کہ خود مطلوب عاشق طالب کا ہے سبحان اللہ احمد عجب اسم مبارک ہے کہ کلمہ مقدسہ
احد بلا میم سے مرکب ہے اور حلقہ حرف میم غوامض اسرار الٰہی مین سے ہے گنجایش نہین کہ سر مکنون عالم بیچون کو
عالم چون مین بغیر حلقہ میم کے تعبیر کر سکین اور حق تعالی احد ہے اور لاشریک لہ اور حلقہ میم طوق عبودیت کا
ہے اوسنے بندے کو مولی سے متمیز کیا پس بندہ وہی حلقہ میم ہے اور لفظ احد اوسکی تعظیم کے لیے آیا ہے اور اوسکی
خصوصیت کو اظہار کیا علیہ وعلی آلہ الصلوٰۃ والسلام الخ بعد طے مقام حقیقت احمدی کے مقام حب صرفہ کا آتا ہے
اسجگہ مراقبہ اوس ذات کا کہ منشأ حب صرف کا ہے کرتے ہین بسبب قرب اس مرتبے کے ذات مطلق اور
دائرہ محبت صرفہ
لاتعین کے ساتھ علو اور بیرنگی اس کو لازم ہے کیونکہ اول اون چیزونکا کہ ذات مطلق سے ظاہر
ہوئی ہین محبت ہے کہ منشأ ظہور اور مبدأ خلق مخلوقات کا ہے اور حدیث قدسی كُنْتُ كَنْزًا مَخْفِيًّا فَاَحْبَبْتُ
اَنْ اُعْرَفَ فَخَلَقْتُ الْخَلْقَ لِاُعْرَفَ سے اسی کے طرف اشارہ ہے وَهٰذَا هُوَ الْحَقِيْقَةُ الْمُحَمَّدِيَّةُ
عِنْدَ التَّحْقِيْقِ وَمَا بَيْنَنَا اَوْ لَا هُوَ ظِلُّهَا اور حدیث قدسی لَوْلَاكَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاكَ الخ اس
مدعا پر دلالت کرتی ہے یہ مقام سید الاولین والآخرین محمد صلی اللہ علیہ وعلی آلہ واصحابہ وسلم کے ساتھ مختص ہے دوسرے
انبیا علیہم السلام کے حقائق اسمین نہین پائے جاتے ہین اس مقام کے بعد مرتبہ لاتعین اور حضرت اطلاق کا ہے
اسمین سیر کی گنجائش نہین سوائے سیر نظری کے چونکہ حضرت ذات کی انتہا نہین ہے نظر بیچاری ذات غیر متناہی
مین حیران اور سرگردان رہتی ہے **فرد** داماں نگہ تنگ و گل حسن تو بسیار ٭ گلچین بہار تو ز داماں گلہ دارد +
یہ مقام بھی خاص سید کائنات محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ہے اس جگہ مراقبہ اوس ذات کا کہ تعینات سے مبرا اور
منزہ ہے کرتے ہین فقط **پانچوان مراقبہ** اذکار اور اشغال اور مراقبات بطریق سلسلہ علیہ حضرات چشتیہ قدس اسرارہم
کے بیان مین اور امام اس طریقہ علیہ کے حضرت خواجہ معین الدین حسن السنجری الچشتی رضی اللہ عنہ ہین یہ اس
امت کے عمدہ اولیاؤن مین ہین کہ ہزارون ہنود آپکے ہاتھ پر مسلمان ہوئے منقول ہے کہ جب آپنے وصال فرمایا
آپکی پیشانی پر ظاہر ہوا مَاتَ حَبِيْبُ اللّٰهِ عَلٰى حُبِّهٖ انکے طریقے مین جب طالب صادق واسطے کسب
طریقت کے شیخ کامل مکمل کی خدمت مین آوے تو حضرت شیخ اوسکو تین روز متواتر روزہ رکھنے کو فرماوے
اگر ہو سکے تو طالب کا روزہ رکھے ورنہ افطار کے وقت تھوڑا کھاوے اور اگر یہ بھی نہو سکے تو موافق معمول کے روزہ
رکھے اور ہر روز تہلیل اور استغفار اور درود ہر ایک کو ہزار ہزار بار پڑھے بعد اتمام روزے کے نہا کر شب کے
وقت حضرت شیخ کے پاس حاضر ہووے تو حسب الحکم شیخ کے مرید فاتحہ اور اخلاص اور آمن الرسول اور شہد اللہ
حکیم تک پڑھے ویا خود حضرت شیخ پڑھے بعد اوسکے شیخ فرما وے کہ بیعت کی تونے اس ضعیف پر اور راس ضعیف
کے خواجگون پر اور ہمارے خواجگان خواجگون پر اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر اور حضرت رب العزت پر اور عہد
کیا تونے کہ اپنے جوارح کو شرع شریف کے طریقے پر رکھے اور اپنے دل کو حق تعالی کی محبت مین ویوے کسی دوسرت

ذات اور وجود مطلق حق سبحانہ وتعالیٰ کا ہے یعنے نفی خطرات کے لیے صورت شیخ کو تجلی حق تصور کرے اور مراد صفات سے
سبع امہ صفات ہین یعنے ذات مطلق کو ساتھ حیات اور علم اور ارادہ اور قدرت اور سمع اور بصر اور کلام کے تصور کرے
اور مراد مد سے مد کلمۂ لا ہے اور مراد شد سے تشدید کلمۂ الا اللہ ہے اور مراد تحت سے بائین زانو کے تحت سر ہے اور مراد
فوق سے داہنے طرف کا مونڈھا ہے اور ذکر حدادی مین کلمۂ (لا الٰہ) کو ساتھ شروط مذکورہ کے بائین طرف سے شروع
کرے اور دو نو زانو پر کھڑے ہو کر قوت تمام اور ضرب شدید کے ساتھ فضاے دل پر الا اللہ کی ضرب لگاوے جیسے کہ لوہا
دونون ہاتھون سے ہتوڑی کو زور سے اہرن پر ضرب لگاتا ہے یہ امام ابو حفص حداد قدس سرہ سے منقول ہے
اسمین مشقت بہت ہے اور فائدہ زیادہ واضح ہو کہ خطرہ چار طرح پر ہے پہلا خطرۂ شیطانی کہ موجب تکبر اور غضب اور
عداوت اور حسد اور مانند اونکے کا ہے موضع اوسکا بائین زانو کا سر ہے دوسرا خطرۂ نفسانی کہ وہ موجب شہوات
طعام اور فرج اور ادخار اور زینت اور مانند اونکے کا ہے موضع اوسکا داہنے زانو کا سر ہے اغوا مین نفس اور شیطان
ہمیشہ شریک ہین تیسرا خطرۂ ملکی کہ باعث طاعات اور عبادات اور مانند اونکے کا ہے واسطے ثواب کے جاے
اوسکی داہنا مونڈھا ہے چوتھا خطرۂ رحمانی کہ وہ سبب اخلاص اور محبت اور ذوق اور شوق اور مانند اونکے کا ہے
اوسکی جگہ فضاے دل ہے چونکہ دفع ان خطرات کا بلحاظ تفصیلی کے موجب تشتت دل طالب کا ہے لہذا اولاً ذاکر کو
لا الٰہ الا اللہ کے ذکر مین لا معبود الا اللہ اور بعد اسکے لا مقصود الا اللہ اور بعد اسکے لا مطلوب الا اللہ
اور بعد اسکے لا موجود الا اللہ تلقین کرین تا کہ یہ خطرات اربعہ ان چارون الفاظ کے تحت مین داخل ہو کر منتفی ہو جاوین
بلکہ مناسب یہ ہے کہ شیخ اول وہلہ مین لا موجود الا اللہ تعلیم فرماوین اوس زبان کے ساتھ کہ طالب رکھتا ہو
کیونکہ اس سے خطرات بھی دفع ہو جاوینگے اور قصر طریق اور قلت مؤنت بھی حاصل چند روز طالب کو
اسمین رکھین جب نور اوسکا طالب پر ظاہر ہووے یعنے ذوق اور شوق احساس کرین تو ذکر دو ضربی دوام
یعنے پے درپے تعلیم کرین ایک ضرب لا الٰہ کی داہنے مونڈھے پر اور دوسری ضرب الا اللہ کی فضاے دل پر
لگاوے اور کبھی کبھی الا اللہ تیسری بار یا پانچوین بار یا ساتوین بار یا نوین بار رکھے بسبب قلت فرو کے اس
ذکر مین بہ نسبت ذکر چار ضربی کے تفرقہ کم ہے بعد ظہور نور اوسکے ذکر دو ضربی فقط الا اللہ کا بحذف لا الٰہ کے
اس خاندان عالیہ مین معمول ہے یعنے الا اللہ کے ذکر مین پہلے ذاکر اپنے سر کو داہنے طرف جنبش دیکر فضاے دل پر
ضرب لگاوے بعد اوسکے فقط کلمۂ مبارک اَللّٰہ کا ذکر کرے اس طریق پر کہ اسم مبارک اللہ کو ناف سے اوپر کی طرف
کھینچے اور (ھُوْ) کی ضرب فضاے دل پر لگاوے یہ سب جو مذکور ہوا ذکر لسانی ہے خواہ جہریہ ہو خواہ خفیہ لیکن
ذکر مجموعہ لا الٰہ الا اللہ سے ذکر الا اللہ کا زیادہ ہووے اور اس سے ذکر اَللّٰہ کا زیادہ تر ہووے یعنے سبق
مین ذکر ماضیہ کا اس ترتیب کے ساتھ لحاظ رکھے بعد ظہور نور اوسکے ذکر لقلقہ کا تلقین فرماوے کہ وہ خفیۃ
متصل ذکر کرنا کلمۂ اللہ کا ہے بغیر انفصال کے اسمین طالب کو اختیار ہے چاہے منہ کو بند کر لیوے یا کھول دیوے
بعض اسمین حبس دم کرتے ہین بعض نہین کرتے ہین اور بعض اسمین مع حبس دم اور سبحہ گردانی کے فقط لسان قلب سے
ذکر لقلقہ کرتے ہین یعنے مع ایک ایک دانہ سبحہ کے ایک ایک ذکر کرتے ہین بعد ظہور نور اوسکے ذکر [illegible]
تلقین کرے اس ذکر کے تین رکن ہین ایک رکن اسم ذات ہے دوسرا رکن ملاحظۂ امہات صفات یعنے سمیع بصیر
علیم تیسرا رکن واسطہ جسکو برزخ اور رابطہ کہتے ہین اس ذکر مین بھی سات شرائط مشہورہ کا لحاظ رکھے یعنے
برزخ ذات وصفات و شد و مد و تحت و فوق اسجگہ برزخ عبارت ہے واسطہ سے اور ذات عبارت ہے اسم

سلطان الاذکار پیش آتا ہے حاصل یہ کہ جب ان تینون صفتون پر سالک قرار پکڑے تو باقی دیگر سبع ائمۂ صفات کو اسپر اضافہ کرے اور عروج اور نزول کا لحاظ رکھے مجاری کبیرہ مین دم روک کر شدت اور قوت کے ساتھ بملاحظۂ واسطے ذکر کیا کرے تاکہ بیخودی اور بیہوشی لاوے جو کچھ کہ بہت گرسنگی اور بیداری سے حاصل ہوتا ہے اسمین اندک ذکر سے حاصل ہوتا ہے سالک کو چاہیے کہ ذکر اسمِ ذات ششش ضربی اور چہار ضربی بھی کیا کرے شش ضربی وہ ہے کہ ہر جہت مین اللہ کی ضرب لگاوے اور چار ضربی وہ ہے کہ سالک قبلہ رو بیٹھے اور مصحف کو اپنے سامنے رکھے یا کسی بزرگ کی قبر کو ضرب اول داہنے طرف اور ضرب دوم بائین طرف اور ضرب سوم مصحف پر اور ضرب چہارم فضائے دل پر لگاوے اور ذکر مین مستغرق ہووے اس ذکر مین کشف معانی قرآن اور حال اہل قبور ہو جاوے گا لیکن یہ ذکر ساتھ ملاحظۂ واسطے کے چاہیے کہ بدون اوسکے فائدہ نہین اور ذکر پاس انفاس کا اسطرح پر ہے کہ سالک دم بیرونی کے ساتھ کلمۂ لَا اِلٰہ کو باہر کھینچے اور دم کے ساتھ ذاکر ہووے اور کلمۂ اِلَّا اللّٰہ کو دم درونی کے ساتھ اندر کھینچے اور نظر ہمیشہ بست کشادہ مین ناف پر رکھے یہ ذکر اسقدر کرے کہ خود دم سالک کا ذاکر ہووے خواہ بیداری مین ہو خواہ خواب مین اور اسمین عمر سالک کی دونی ہوتی ہے اور کبھی ذکر پاس انفاس کلمۂ اللہ کے ساتھ بھی کرتے ہین اسطرح پر کہ ضمۂ ہائے اللہ کو اشباع کے ساتھ پڑھے تاکہ اوس سے ایک واو پیدا ہووے یعنی لسان قلب سے سانس درونی کے ساتھ اللہ اور سانس بیرونی کے ساتھ ھُو کہے ذکر پاس انفاس مین خواہ ذکر کلمۂ طیبہ کے ساتھ ہو یا اسم ذات کے ساتھ ہو اگر ناک کے نتھنون سے آواز پیدا ہو تو اوس ذکر کو ذکر ارّہ بھی کہتے ہین اس ذکر مین سالک کو شورش اور سوزش بہت پیدا ہوتی ہے لیکن اس سے حرارت اور خشکی بھی دماغ مین پیدا ہوتی ہے پس اوسوقت چاہیے کہ روغن بادام استعمال کرے اور ضرور ہے کہ ذاکر اس ذکر کو کمال مین پونہچاوے اور کمال اوسکا یہ ہے کہ دم ذاکر کا بے شعور اور بے اختیار ذاکر کے ذاکر ہووے اور اسی ذکر سے شیخ مرید کو توجہ بھی دیتے ہین جاننا چاہیے کہ سالک ذکر لسانی سے ذکر قلبی مین پونہچتا ہے پس حالت جمع لسان اور جنان مین ذکر بطریق کمال کے حاصل ہوگا اور یہ ترکیب اکثر سلسلون مین ہے لیکن سلسلۂ نقشبندیہ مین ابتدا سے ذکر قلبی پر اقتصار کرتے ہین اور مبتدیونکو ذکر قلبی سے ہی شروع کرواتے ہین اور کہتے ہین کہ بست اول ما آخر ہر منتہی + ز آخر ما جیب تمنا تہی + لیکن یہ بات ظاہر ہے کہ جو کچھ کہ دوسرے سلسلون مین منتہیون کو حاصل ہوتا ہے اس سلسلے کے مبتدیون کو حاصل نہین ہوتا ہے ہان اس سلسلے کی ترکیب ایسی ہی واقع ہوئی ہے پس درمیان صاحب ذکر قلبی دوسرے سلسلون کے اور درمیان صاحب ذکر قلبی اس سلسلے کے کہ مبتدی ہے فرق عظیم ہے ذکر قلبی سے بعض فقہا انکار کرتے ہین اور ذکر کو فقط ذکر لسانی پر حصر کرتے ہین یہ انکار انکا محض مکابرہ ہے کیونکہ ذکر ضد نسیان ہے اور یہ خاص صفت قلب کی ہے البتہ ہر ایک کے لیے احکام مختصہ ہین کہ ہر ایک پر مرتب ہوتے ہین ذکر کشف الروح کا کسی روح کا ہو اور کسی مقام مین ہو اسطرح پر ہے کہ پہلے اکیس بار یارب کہے پہر یاروح الروح کہکر دل مین ضرب لگاوے اور اپنے سر کو بلند کرے اور یا روح کہے جب ذکر سے فارغ ہووے تو مطلوب کے طرف متوجہ ہووے انشاء اللہ تعالی وہ روح حاضر ہو جاوے گی بیداری مین ہو یا خواب مین یہ ذکر اگر دو ہزار بار کرے تو جلد مقصود کو پونہچے گا یہ ذکر حضرت سید محمد گیسو دراز قدس سرہ کو حضرت خواجہ نصیر الدین چراغ دہلوی قدس سرہ سے پونہچا ہے بعض کلمۂ طیبہ کے ذکر مین اختصار کرتے ہین اور کہتے ہین کہ ضمہ کے ساتھ او رفتحہ کے ساتھ اور ہ کسرہ کے ساتھ ضرب اول داہنے طرف اور ضرب دوم بائین طرف اور ضرب سوم دل پر ضرب

پس اوسوقت مشاہدہ کرتاہے وہ اوس نور سے ذات حق تعالی کو اور مطلع ہوتا ہے مرادات اور حکمتیں اور احکام تعلقات پر بعد اوسکے منعکس ہوتا ہے وہ نور بصیرت سے بصر کی طرف پس اوسوقت احساس کرتا ہے وہ جوارح ظاہری سے عوالم غیب کو اور منسلخ اور متجاوز ہوتا ہے وہ عوالم ظاہر اور باطن سے واضح ہو کہ سالک کو انوار کبھی سفید اور کبھی سبز اور کبھی عقیقی ظاہر ہوتے ہین اور سبکے آخر اور انتہا مین نور سیاہ ظاہر ہوتا ہے جسکو نور حیرت اور نور ذاتی بھی کہتے ہین اور یہ نور تجلی (ھی) کا ہے پس جو نور داہنے طرف متصل مونڈھے کے ظاہر ہو تو وہ نور کاتب یمین کا ہے اور اگر غیر متصل ہو تو وہ نور شیخ کا ہے اور اگر روبرو ظاہر ہو تو وہ نور محمدی ہے اور اگر بائین طرف متصل مونڈھے کے ظاہر ہو تو وہ نور کاتب یسار کا ہے اور غیر متصل ہو تو وہ نور تلبیس ابلیس کا ہے اور ایسی ہی اگر کوئی صورت بائین طرف سے ظاہر ہو تو جان لے کہ وہ تلبیس ابلیس کی ہے اور اگر نور بالاے سر اور پیچھے سے سالک کے ظاہر ہو تو جان لے کہ وہ نور ملائکۂ حفظ کا ہے اور اگر بلا جہت ظاہر ہووے اور دل مین اوس سے دہشت پیدا ہوا ور بعد جانے کے حضور نرہے تو جان لے کہ وہ تلبیس ابلیس کا ہی اور اگر وقت ظہور کے حضور رہو اور بعد جانے کے فراق اور اشتیاق ہو تو جان لے کہ وہ نور مطلوب کا ہے اور اگر سینے اور ناف کے اوپر ظاہر ہو تو جانے کہ یہ نور تلبیس ابلیس کا ہے اور اگر دل کے اوپر ظاہر ہو تو جانے کہ یہ نور صفائی دل کا ہے لیکن طالب مخلص کو چاہیے کہ ان انوار کی طرف ملتفت نہووے اور اون سے خوش نہووے کہ غیر مطلوب ہے کما مر جاننا چاہئے کہ سالک چند اذکار ہین کہ سینہ بسینہ چلے آرہے ہین حضرات مشایخ نہین بتاتے ہین مگر اپنے خاص مریدون کو کہ ریاضات اور مجاہدات اور اربعینیات عمل مین لائے ہین اور تصفیۂ تام حاصل کیے منجملہ اونھین اذکار کے ذکر معیت ہے اور وہ (یَا مَعِي يَا مَعِي يَا هُوْ يَا هُوْ) ہے اس ذکر سے مشاہدۂ ذاتیہ اور صفاتیہ حاصل ہوتا ہے طریقہ اوسکا یون ہے کہ موافق جلسۂ نماز کے بیٹھے مگر یہ کہ نیچے سے دونون سرین کے دونون قدم کو باہر نکالے اور دونون سرین کو زمین پر رکھے اور داہنے ہاتھ سے بائین بازو کو اور بائین ہاتھ سے داہنے بازو کو مضبوط پکڑے اور ان پانچ کلمات کا ذکر کرے اور ایک ایک کلمے کے ساتھ ایک ایک ضرب لگاوے ضرب اول درمیان داہنے قدم اور داہنے زانو کے اور ضرب دوم درمیان دونون زانو کے اور ضرب سوم درمیان بائین قدم اور بائین زانو کے اور ضرب چہارم جگر پر اور ضرب پنجم فضاے دل پر شدت اور قوت اور حضوری کے ساتھ لگاوے اور ھُو سے احدیت مطلقہ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ کی طرف اشارہ ہے بہتر یہ ہے کہ اس ذکر کے دنون مین ذاکر کی غذا شیر ہووے اور شیر کے ساتھ زعفران بھی ملاوے تو بہتر ہے اور عطریات استعمال کیا کرے اور ہو سکتا ہے کہ فقط ان تینون کلمات ھُو ھُو یا معی کے ساتھ اقتصار کرین اور طریقہ بدستور سابق ہے مگر یہ کہ ضرب ھُو ھُو کی آسمان کی طرف کرے اور یا معی کی ضرب دل پر اور منجملہ اونھین اذکار کے ذکر کلیہ ہے اور وہ (اَلْكُلُّ مِنْكَ وَالْكُلُّ اِلَيْكَ اَلْكُلُّ يَا كُلَّ الْكُلِّ) ہے یہ ذکر بھی سالک کو مشاہدۂ ذاتیہ اور صفاتیہ مین پونہچاتا ہے اور طریقہ اوسکا یون ہے کہ مربع بیٹھے اور ایک ضرب سامنے اور ایک ضرب داہنے طرف اور ایک ضرب بائین طرف اور ایک ضرب آسمان کی طرف اور ایک ضرب قلب پر لگاوے اور منجملہ اونھین اذکار کے ذکر احاطہ ہے اور وہ (یَا مُحِیْطُ ظَاهِرًا وَبَاطِنًا) ہے اور یہ ذکر بھی مورث مشاہدہ ہے اور طریقہ اوسکا یون ہے کہ وقت ظاہرا کے آنکھ کھلی رکھے اور وقت باطنا کے آنکھ بند کرے اور منجملہ اونھین اذکار کے ذکر محو الجہات ہے اور وہ (اَنْتَ فَوْقِيْ اَنْتَ تَحْتِيْ اَنْتَ اَمَامِيْ اَنْتَ خَلْفِيْ اَنْتَ يَمِيْنِيْ اَنْتَ شِمَالِيْ اَنْتَ فِيَّ وَاَنَا مَعَ الْجِهَاتِ)

کوشش کرتا ہے نہین پاتا ہے بلکہ سعی اور کوشش بھی موجب عدم جمعیت اور سبب فقدان اوس حرکت کا ہوتا ہے لیکن مایوس نہووے اور ساتھ عجز اور انکسار اور خشوع اور خضوع کے حرکت گم شدہ کو طلب کرے اور کبھی سبب فقدان اس حرکت کا حدیث نفس یا خطرہ یا علم باشیا متکثرہ بھی ہوتا ہے کیونکہ توجہ دل کی ایک آن مین دو امر کی طرف محال ہے علاج اوسکا رفع موانع ہے پس جب یہ امر جلیل القدر طالب کو حاصل ہووے محقر اور مصغر نہ سمجھے اور اوسکی پرورش مین رات و دن کوشش کرے اور تھوڑے روز سوا ے فرائض اور واجبات اور سنن رواتب کے نوافل اور وظائف اور تلاوت وغیرہ چھوڑ دیوے اور ہمہ تن اس نسبت کے حاصل کرنے مین مصروف رہے اور اندک اندک آنکھ کھولے اور اس نسبت کے ساتھ حاضر رہے تاکہ اوسکا ملکہ حاصل ہووے اور آنکھ کھولکر متوجہ قلب کا ہونا اسی کا نام خلوت در انجمن ہے اس صورت مین بتائید الٰہی یہ نسبت قوت پکڑیگی اور فراموشی کا وقت اندک توجہ سے اوسکو پاوے گا اور ویرنگ رسنگی کو کبھی مانع اور مزاحم سے زائل نہوگی اس مرتبے مین طالب ذکر سے لذت پاوے گا اور جمعیت حاصل ہوگی جب حال حرکت کا اس مرتبے مین پونہچا کہ ذکر لفظ مبارک اللہ کا بے تکلف زبان دل سے سُنتا ہے اور معلوم ہوتا ہے کہ منشا اوس حرکت کا قلب صنوبری ہے پس یہی حرکت جمیع اجزا بدن مین منتشر ہوتی ہے اور طریقہ اوسکا یون ہے کہ اوّلاً ابتداءً سالک کے کسی عضو مین وہ حرکت ظہور کرتی ہے یعنے جیسے کہ وہ حرکت مضغۂ قلب سے معلوم ہوتی ہے ویسے ہی کسی عضو سے بھی معلوم ہوتی ہے کبھی ہاتھ سے اور کبھی پانوون سے کبھی سر سے بغیر اسکے کہ سالک قصد اوس عضو کا کرے لیکن سالک کو چاہیے کہ ہمیشہ قلب کی طرف توجہ رکھے پس جب نور ذکر منتشر ہووے اندک فرصت مین تمامی اقطار جسم کا احاطہ کریگا اور سر سے ناخن تک ذکر سے معمور ہوگا اور سالک کو احوال مختلفہ ظاہر ہونگے کبھی شادان و خندان اور کبھی افسردہ و حیران اور کبھی گریان و بریان لیکن سالک انھین احوال کی طرف ملتفت ہوکر اشتغال بالذکر اہم مہمات دینی و دنیوی جانے اور تا ہنوز اگلی سے ایسا ہووے کہ بیک مرتبہ تمامی بدن سے ذکر اللہ کا سُنے اور تمامی اعضا بیک صدا اور بیک صورت دل صنوبری کے ساتھ موافقت کرے اس حالت مین کبھی غلبہ ذکر کا بعض اعضا مین زیادہ اور بعض مین کمتر اور کبھی جمیع اعضا بدن مین مساوی ہوتا ہے لیکن وقت مساوات کے سالک لذت ذکر زیادہ پاتا ہے اسی حالت کو حضرات صوفیہ کی اصطلاح مین سلطان الاذکار کہتے ہین علم ذکر قلب کا اوائل مین بغیر مدد قوت سامعہ کے ہوتا ہے اور جب ذکر قلب مین مستقر ہوجاوے اوسوقت کان سے سنتے ہین اور جو مشہور ہے کہ ذکر قلب سالک کا غیر بھی سنتا ہے غلط عوام ہے اسکی کچھ اصلیت نہین واضح ہو کہ مقصود ذکر سے فنا فی المذکور ہے پس ہمت مجرد تلفظ کلمہ جلالہ من اللسان او الجنان پر نہ رکھنا چاہیے اگرچہ بوجہ فائدہ اجر و ثواب کار رکھتا ہے ولیکن بغیر حضور مذکور کے یہ موصل الی المطلوب نہین ہے کیونکہ مقصود ذکر سے فنا فی المذکور ہے نہ فنا فی اسم المذکور اس مرتبے مین سالک کو عجائب و غرائب حالات وارد ہوتے ہین اور وہ یہ ہین کہ اس مرتبے مین سالک کو علم ذکر کائنات کا حاصل ہوتا ہے کیونکہ سالک جب ذکر اللہ کے ساتھ مشغول ہوتا ہے تو اوسکو معلوم ہوتا ہے کہ تمامی اعضا اوسکے فرادیٰ فرادیٰ اللہ اللہ کو رہی ہین اور در و دیوار و فرش وغیرہ اللہ اللہ کہتے ہین پس اگر ایسا ہے تو یہ ذکر کائنات کا نہین ہے بلکہ یہ بسبب استیلا و غلبۂ ذکر ذاکر کے ہے کیونکہ ہر ہر کون کے لیے سبب اقتضا خصوصیات کے ایک ایک ذکر الگ الگ ہے خواہ ذکر حالی ہو جیسے اکثر اسپر متفق ہین خواہ ذکر مقالی جیسے کہ بعض اسکے طرف گئے ہین پس افراد عالم بذکرہاے مختلفہ باہم ممتاز ہین پس اگر سالک کو حالت ذکر مین دیوار سے ایک ذکر خاص اور فرش سے ایک ذکر خاص مسموع ہووے تو البتہ یہ اطلاع ذکر کائنات کا ہے اگرچہ اسمین بھی

طرف مضغہ کے کیونکہ یہ توجہ موجب توجہ طرف تمامی اعضا کے سریع اور کثیر ہے اور جب تمامی جسم سالک کا اس حرکت
متصلہ سے مشرف ہووے سالک کو چاہیے کہ مذکور کو تمامی حرکت جسم کے ساتھ مطابقت کرے اور علم کو مذکور کے ساتھ
منطبق کرے پس اسوقت انطباق اشیاے ثلثہ کا یعنی حرکت کل بدن اور مذکور کہ مدلول اور مسمی کلمہ اللہ کا ہے اور
علم بالمذکور بایکدیگر مثل انطباق مسافت اور حرکت اور زمان کے ہے کہ مباحث اعراض اور مسائل کمیت مین
مذکور ہے پس اس حالت مین ہجوم غیبت اور بیخودی اور نزول سالک کا فنا اور فناء الفنا مین ہوگا جب کثرت
ورزش سے سالک ایسے ایک مرتبے کو پہونچا کہ حضور علم اس حرکت کا اکثر اوقات میسر ہوتا ہے ایسی ہمت کرے کہ حضور
اس معنی کا بغیر واسطے مضغہ کے حاصل ہووے اور اصلا توجہ مضغہ کی طرف واقع نہووے تا کہ ترقی واقع ہووے
اور مضغہ کی توجہ اور تمامی بدن کی حرکت درمیان سے مرتفع ہوجاوین اور وہی علم خاص مذکور ہی کے ساتھ ہوجاوے
اور انطباق معدوم ہوجاوے بسبب معدوم ہونے دو نون طرف کے یا ایک طرف کے اور طرفین اوس صورت
مین متصور ہے کہ جب انطباق درمیان مذکور اور حرکت کے فرض کرین اور طرف واحد اوس صورت مین متصور ہے
کہ جب انطباق درمیان علم اور مذکور کے یا درمیان علم اور حرکت کے فرض کرین اور بھی اس نسبت کی پرورش
مین ہمت صرف کرے کہ قلت سے طرف کثرت کے اور کثرت سے طرف دوام کے پہونچاوے اور اگر کسی وقت مین بسبب ضعف
نسبت کے بغیر واسطہ حرکت کے نگاہ داشت اوس نسبت کی نکر سکے تو بواسطہ اوسی حرکت کے اوس نسبت کی طرف
متوجہ ہووے اور تعطیل کو ہرگز روا نرکھے اور اگر حرکت کلیہ بدنیہ سے بھی غفلت واقع ہووے تو حرکت متصلہ جزئیہ
قلبیہ کی طرف متوجہ ہووے اور اگر یہ بھی مفقود ہووے تو حرکات منفصلہ جزئیہ قلبیہ کی طرف متوجہ ہووے اور اگر یہ بھی
مفقود ہووے تو اگر قادر ہووے سر دریا فی سے غسل کرے یا دو تین بار سانس کو قوت کے ساتھ دماغ سے جوش کرے
یا اسم فعال کو جا نمود دل کے ساتھ اوسکے معنی کے ... او العد فعالی ... بن ...
کو یاد وے کہ جب بعنایت الٰہی کثرت ورزش سے سالک ایسے ایک مرتبے مین پہونچا کہ اکثر اوقات حضور مذکور کا
بغیر توجہ طرف حرکت کلیہ بدنیہ کی حاصل ہے تو ایسا نہونے پاوے کہ ایک لحظہ اس نعمت عظمی سے غفلت ہو خواہ افعال
جوارح کے سبب سے ہو یا افعال قلب کے سبب سے پس اسوقت دست بکار اور دل بیار کا مرتبہ حاصل ہوگا
**ابیات** سر رشتہ دولت اے برادر بکف آر + وین عمر گرانمایہ بغفلت مگذار + دائم ہمہ جا با ہمہ کس در ہمہ کار + میدار
نہفتہ چشم دل جانب یار + توجہ طرف مذکور اور مطلوب کے جسوقت بغیر انطباق کے میسر ہو تو اوسکو ایک نعمت عظمی
اور دولت کبری سمجھنا چاہیے اسلیے کہ ذکر قلبی اس مرتبے مین متحقق ہوتا ہے اور جبتک کہ حرکت درمیان مین ہوگی
ذکر قلبی متحقق نہوگا کیونکہ قلب ایک لطیفۂ ربانی ہے کہ بعض کے نزدیک نہ وہ جسم ہے نہ جسمانی اور بعض اوسکو
قوت کے ساتھ تعبیر کرتے ہین اور بعض اوسکو مجرد عن المادہ کہتے ہین اور ایک گروہ اوسکو بخار لطیف جانتے ہین اور
بعض عالم امر سے بیان کرتے ہین اور بعض قوم اوسکو عرض کہتے ہین اور بعض جوہر بولتے ہین اور بعض اوسمین ساکت
رہتے ہین سابق ہمنے اسکی تحقیق کر دی ہے حاصل اوسکا یہ کہ اسکو کبھی ایک اعتبار سے قلب اور دوسرے اعتبار
نفس اور ایک اعتبار سے روح اور دوسرے اعتبار سے عقل کہتے ہین حالانکہ یہ ایک چیز ہے یا نجاشئی نام اوسکا
الگ الگ ہے اور حرکت عالم عوارض اجسام سے ہے اور حرکت سے قلب منزلون دور ہے پس جب سالک کو ذکر
قلب کا حاصل ہووے انوار انواع واقسام کے ظاہر ہونے لگتے ہین کبھی اپنے جسم کے اندر اور کبھی جسم سے خارج
مین لیکن اندر یا دل مین یا سر یا داہنے ہاتھ مین یا بائین ہاتھ مین یہ تمام نمود ہے اور کبھی تمام بدن مین یہ نادر ہے لیکن

لامحالہ اوسکے لیے کوئی تعین ہوگا اور ضرور حضرت مطلوب و مقصود او سکے ورا ء الورا او س سے منزہ ہوگا اور جس مرتبہ اور مقام مین سالک قائم ہوگا
حضرت مطلوب اوسکے ورا ہوگا کیونکہ جو کچھ کہ سالک کے احاطۂ تصور مین متعین ہوگا ضرور وہ متعین ہوگا ساتھ ایسے تعین کے کہ وہ محاط ذہن سالک کا ہے اور
ہر متعین باعتبار تقید اور تشخص کے بہ سبب قید اور تشخص کے پس وہ غیر مطلوب ہے اسی واسطے حضرات محققین صوفیہ
کہتے ہین کہ مطلق حق تعالیٰ کسی نبی و ولی کے ادراک مین نہین آتی ہے بیت عنقا شکار کس نشود دام باز چین
کانجا ہمیشہ باد بدست ست دام را + پس سالک جب جانتا ہے کہ مین معشوق حقیقی کی طرف متوجہ ہون لیکن نہین
جانتا ہے کہ کس جہت کی طرف متوجہ ہون یعنے سالک جانتا ہے لیکن نہین جانتا ہے جہت تو جہ کو پس یہ مرتبہ فنا کا
ہے اور اگر نہین جانتا ہے کہ کیا جانتا ہے پس یہ مرتبہ فناء الفنا کا ہے اور اگر علم فنا ماسوی اللہ سے نہووے
تو وہ غفلت ہے وہ رضاے حق نہین ہوسکتی ہے مثلاً صورت خواب مین بھی فنا ماسوا سے ہے اور فنا علم فنا ماسوی کا بھی
باوجود اسکے غفلت محض ہے یہ رضا حق تعالیٰ کی نہین ہوسکتی ہے پس یہ مرتبہ نہایت سیر الی اللہ کا ہو آگے اسکے مرتبہ
سیر فی اللہ کا ہے مختار محققین صوفیۂ کرام کا یہ ہے کہ جب ماسوی اللہ سے فنا حاصل ہو لیکن شعور او علم اس فنا کا
باقی ہے فنا ابھی حاصل نہین ہوئی پس اطلاق فنا کا اس مرتبے پر مجازاً ہے اور حقیقت فنا اوس صورت مین
متحقق ہے کہ ماسوی اللہ سے فنا ہو اور علم اس فنا سے بھی محو اور فانی ہووے واضح ہو کہ اذکار اور اشغال اور مراقبات
مذکورۂ سابق مین حرکت قلب اور صورت سرمدی اور توالی انفاس اور مانند اوسکے کہ اختیار کیے ہین سر اوسین
یہ ہے کہ علم ان امور کا کہ موجب قرب مقصود کا ہے بہ سبب مقارنت ان امور کے دائم الوقوع ہوتا ہے کیونکہ یہ
امور بہ سبب دوام اور اطلاق اور اتصال کے قریب المقصود ہین پس بالضرور انکا علم بھی قریب المقصود ہوگا
اگرچہ امور دائمی اور بھی ہین کہ معیار ہوسکتے ہین جیسے کہ حرکت افلاک اور نجوم اور تجدد امثال آب دریا مین
اور مانند انکے لیکن یہ امور چونکہ جسم آدمی سے خارج ہین بعید التوجہ ہین توجہ ان امور کے ساتھ ویسی نہین ہے
جیسی کہ توجہ آدمی کی اپنے مین ہے اور اگر کوئی کہے کہ آدمی ہیچ لمحہ اور ہر آن رنگ اوسکا معدوم ہوتا ہے
اور مثل اوسکا کتم عدم سے موجود ہوتا ہے باوجود اسکے اسکو دوام ہے اسکو معیار کیون نہین گردانا ہم جواب
دینگے کہ قوت آنکھ سے تعلق رکھتا ہے اور مراقبات اور اذکار مین آنکھ بند کرنا نافع ہے بلکہ اہم دوسرا جواب
یہ کہ تجدد امثال بدیہی نہین ہے بلکہ نظری ہے اس سے جو علم حاصل ہوگا ظنی ہوگا اسواسطے ان امور کو معیار نہین
گردانا جاننا چاہیے کہ فنا دو قسم پر ہے قسم اول عبارت ہے علم مرکب سے اور قسم ثانی عبارت ہے علم بسیط سے لیکن
علم مرکب او س کیفیت ادراکیہ کو کہتے ہین جو باطن سالک سے پیدا ہوتی ہے اور متوجہ ہوتی ہے وہ طرف حضرت مقصود کے
اور منقطع ہوتی ہے جمیع ماسوی مقصود سے اور غیر مقصود کی طرف اوسکو بالکل راستہ نہین یہ اسواسطے ہے
کہ جو کچھ کہ مدرک سالک کا ہوتا ہے ساتھ صفت غیریت کے مدرک اوسکا نہین ہوتا ہے بلکہ ساتھ صفت عینیت
کے مدرک اور ملحوظ ہوتا ہے غایت ما فی الباب یہ کہ مقصود یعنے ذات بحت او وجود مطلق متلبس ہے ساتھ
شیون اور تعینات کے جنکے لیے وجود خارجی نہین ہے اور اس ادراک کو سالک جانتا ہے کہ یہ مطابق واقع
اور نفس الامر مین ہے جیسے کہ مشرب صافی حضرات قائلین وحدۃ الوجود کا ہے اور یہی حق ہے کہ دلائل
قطعیہ سے ثابت ہے یا اسواسطے کہ جو کچھ کہ مدرک سالک کا ہوتا ہے بہ سبب غایت توجہ الی المقصود اور نہایت
لحاظ مطلوب اور فرط محبت یار اور قوت عشق دوست کے سالک کے نزدیک تمامی افراد عالم مقصود او مطلوب
اور یار اور دوست دکھائی دیتے ہین اور سالک نفس الامر اور واقع مین ایسا نہین جانتا ہے بلکہ دیکھتا ہے

فرق کرتا ہے درمیان جلال اور جمال کے لیکن یہ فرق بنظر دیگر اور بدیدہ آخر ہے لیکن مرتبۂ ثانی مین بعض کاملین کو تکونات کو مشاہدہ کرتے ہین اولاً ذات مطلق ملحوظ اور مرئی ہوتی ہے اور ثانیاً اوس ذات مطلق کے نور سے تعینات اور اضافات کو دیکھتے ہین اور کہتے ہین کہ مَا رَاَیْتُ شَیْئًا اِلَّا وَرَاَیْتُ اللّٰہَ قَبْلَہٗ اور بعض اشیا کو مشاہدہ کرتے ہین ذات مطلق کو مطالعہ کرتے ہین اور کہتے ہین کہ مَا رَاَیْتُ شَیْئًا اِلَّا وَرَاَیْتُ اللّٰہَ فِیْہِ اور بعض ساتھ مشاہدہ اشیا کے ذات مطلق کو مطالعہ کرتے ہین اور کہتے ہین کہ مَا رَاَیْتُ شَیْئًا اِلَّا وَرَاَیْتُ اللّٰہَ مَعَہٗ اور بعض بعد مشاہدہ اشیا کے ذات مطلق کو مطالعہ کرتے ہین اور کہتے ہین کہ مَا رَاَیْتُ شَیْئًا اِلَّا وَرَاَیْتُ اللّٰہَ بَعْدَہٗ حاصل یہ کہ ہر ہر سالک کے لیے ایک ایک مقام معلوم ہے پس جب عارف مقام آخر مین نزول فرماتا ہے عوام الناس کو مشکل ہے کہ تمیز کرے درمیان عارف اور غیر عارف کے اسی جگہ سے حق تعالی حدیث قدسی مین فرماتا ہے اَوْلِیَائِیْ تَحْتَ قِبَائِیْ لَا یَعْرِفُہُمْ غَیْرِیْ اور اسی سبب سے کفار انبیا علیہم السّلام کے حق مین کہتے تھے مَا لِھٰذَا الرَّسُوْلِ یَاْکُلُ الطَّعَامَ وَیَمْشِیْ فِی الْاَسْوَاقِ اور انھین کاملین سے حق تعالی خبر دیتا ہے کہ رِجَالٌ لَّا تُلْھِیْھِمْ تِجَارَۃٌ وَّلَا بَیْعٌ عَنْ ذِکْرِ اللّٰہِ اور جب کاملین کو دریافت کرنا بہت مشکل ہے کیونکہ ظاہر انکا مثل ظاہر تمامی عوام الناس کے ہے عوام انسے بہت انکار کرتے ہین بخلاف مجاذیب اور مجانین اور بعض جہلہ مشائخ اس زمانے کے کہ بتکلف و ریا اپنے تئین عوام الناس سے تمیز کرتے ہین اور عوام انکے ساتھ باعتقاد پیش آتے ہین اور انکے گرویدہ ہوتے ہین لیکن منجملہ اہل صحو کے جس شخص نے مقام فردیت حقیقیہ مین نزول کیا ہے ایسے شخص سے خوارق عادات کمتر دیکھتے ہین کیونکہ متوجہ الیہ ایسے شخص کی ذات بحت بے رنگ ہے اور تصرفات آفاقی و انفسی اسما و صفات کی تاثیرات مین سے ہین جسقدر اس مقام سے کمتر حدمین ہوگا تصرفات اوس سے زیادہ تر ہونگے مراقبات بطریق اہل چشت قدس اسرارہم کے واضح ہو کہ مراد مراقبے سے نگاہبانی کرنی اپنے دل کی ہے تاکہ اوسمین معنی واحد کا غیر آنے نہ پاوے یا نگاہبانی کرے سالک اللہ تعالی کی جیسے کہ اللہ تعالی اوسکی نگاہبانی کرتا ہے جان تو اے طالب دل کی بیماری تین چیزین ہین کہ جنکے سبب سے آدمی ماسوا اللہ کے طرف مشغول ہے اول حدیث نفس ہے کہ ہمیشہ اپنے قصد اور اختیار سے آدمی اپنے دل مین باتین کرتے ہین خواہ وہ خلا مین ہو یا ملا مین ہو دوسرے خطرہ کہ وہ بغیر قصد اور اختیار آدمی کے دل مین آتا ہے اور جاتا ہے تیسرے نظر کرنا غیر پر جس سے اشیاے کثیرہ کا علم حاصل ہو کر سد راہ وصول و رجوع الی المطلوب ہوتا ہے اور اصل ان امراض کے علاج مین شغل باطن ہے مراد شغل باطن سے ذکر اور فکر اور شغل اور مراقبہ ہے اور مراقبہ سبکا مغز ہے اور اقسام مراقبے کے بہت ہین بعض اونمین سے جو اصل اصول ہین یہان ذکر کیے جاتے ہین پہلا یہ کہ طالب مبتدی کو چاہیے کہ اسم ذات کو کہ لفظ مبارک اللہ ہے حدیث نفس کے محل مین سمجھاوے اور اتہمات اسما و صفات کو مقام خطرے مین اور نظر دل کو جمال مرشد کامل پر رکھے جسکو واسطہ اور رابطہ اور برزخ کہتے ہین دوسرا یہ کہ اسم ذات مقدس کی معنی کو ملاحظہ کرے بغیر تخصیص اور تقید کے اپنے علم مین کسی عبارت اور نعت کی ساتھ اور اس ملاحظے کے ساتھ ہمیشہ توجہ قلب صنوبری کے طرف رہے اس ملاحظے کے لیے ذہن دقا اور طبع نقاد چاہیے اور جب یہ معنی دلنشین ہو جاوے اوس معنی مقدس کو نور خالص تصور کرے اور اپنے تئین اوس نور مین متلاشی دیکھے فَھُوَ بَحْرٌ مِّنَ النُّوْرِ وَّاَنْتَ قَطْرَۃٌ یا یہ کہ اوس معنی مقدس کو ظلمت خالص تصور کرے اور اپنے تئین ایک سایہ تصور کرے کیونکہ سایہ جب ظلمت مین آجاتا ہے متلاشی ہو جاتا ہے اور امتیاز باقی نہین رہتا ہے تیسرے یہ کہ سالک دل کی آنکھ سے

٨١

فرق یہ ہے کہ اول بسیط حقیقی ہے اور ثانی بسیط حکمی اور اگر واحد بحیثیات متعددہ و بجہات متفرقہ مخلوط و مدرک سالک کو ہے پس اس صورت مین علم سالک کا مرکب ہوگا پس تمامی اولیاے عظام کہ طائفۂ صوفیہ کرام ہین درپے اوس امر کے ہین کہ علوم مرکبہ کو زائل کرکے علم بسیط حضرت واجب الوجود کو اسطرح حاصل کرین کہ تمامی اوقات یا اکثر اوقات اس جمعیت کے ساتھ سر فراز رہین اور خطرہ کو تفرقہ و اغیار سے اوس جمعیت کی طرف گریز کرین پس فنا ماسوے اللہ فنا فی اللہ ہے اور فنا خطرہ فنا کا فنا و الفنا ہے مشائخ چشتیہ نے فرمایا کہ رکن اعظم وصول الی اللہ کا دل لگانا ہے اپنے مرشد کے ساتھ محبت اور تعظیم کی صفت پر اور اوسکی صورت کا ملاحظہ کرنا واضح ہو کہ حق تعالی کے لیے مظاہر کثیرہ ہین پس عابد نبی ہو یا ذکی کوئی مظہر و متعین مظاہر مین سے اوس عابد کا مقابل ہوکر اوسکا معبود ہوگیا ہے اسی بھید کے سبب سے رو بقبلہ ہونا اور استوا علی العرش کا شرع مین وارد ہوا ہے تاکہ توجہ عابد کی یکسو ہو جاوے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جب تم مین کوئی نماز پڑھے تو اپنے منھ کے سامنے نہ تھوکے کیونکہ اللہ تعالی اوسکے اور اوسکے قبلے کے درمیان ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک لونڈی سے پوچھا کہ اللہ کہان ہے تو لونڈی نے آسمان کی طرف اشارہ کیا پھر حضرت نے اوس سے پوچھا کہ مین کون ہون تو اوسنے اپنی اونگلی سے اشارہ کیا مراد اوسکی یہ ہے کہ خدا نے آپکو بھیجا ہے تو آپنے فرمایا کہ یہ مومنہ ہے پس سالک کو بھی کچھ مضایقہ نہین اسمین کہ وہ متوجہ ہو مگر اللہ ہی کی طرف اور اپنا دل نہ لگاوے مگر اللہ ہی سے اگرچہ بظاہر مرشد کی طرف ہو یا عرش کی طرف بتصور اوس نور کے جسکو حق تعالی نے عرش پر رکھا ہے یا قبلے کی طرف یا اور کسی چیز کی طرف بتصور مظاہر حق تعالی ہے تاکہ دل سالک کا اسکے ذریعے سے ذات مطلق کیطرف متوجہ ہو لیکن گویا کہ یہ بھی مثل مراقبے کے ہوگا مشائخ چشتیہ نے فرمایا کہ جو چلّے مین داخل ہونیکا ارادہ کرے اوسکو چند امور کی رعایت ضرور ہے ہمیشہ روزہ رکھنا اور قیام شب کرنا اور بولنے اور کھانے اور سونے اور صحبت خلق کو کم کر دینا اور ہمیشہ باوضو رہنا جاگنے اور سونے کی حالات مین اور مرشد کے ساتھ ہمیشہ دل کو لگائے رہنا اور مخلوقات کو بالکل ترک کرنا یہانتک کہ اسکے نزدیک عقلاً از قسم حرام کے ہوجاوے پھر حجرے مین داہنا پانون داخل کرے تو اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ اور بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ کو تین بار پڑھے اور جب بایان پانون داخل کرے تو دعا اَللّٰھُمَّ اَنْتَ وَلِیِّیْ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ تَوَفَّنِیْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِیْ بِالصّٰلِحِیْنَ وَکُنْ لِیْ کَمَا کُنْتَ لِمُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَارْزُقْنِیْ مَحَبَّتَکَ اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنِیْ حُبَّکَ وَاشْغِلْنِیْ بِجَمَالِکَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُخْلِصِیْنَ الْوَاصِلِیْنَ اَللّٰھُمَّ افْتَحْ نَفْسِیْ بِجَذَبَاتِ ذَاتِکَ یَا اَنِیْسَ مَنْ لَّا اَنِیْسَ لَہٗ یَا رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوَارِثِیْنَ کو ایکبار پڑھے اور جاے نماز پر کھڑا ہوکر اِنِّیْ وَجَّھْتُ وَجْھِیَ الخ تک اکیس بار پڑھے پھر دو رکعت نماز پڑھے پہلی رکعت مین آیت الکرسی پڑھے دوسری رکعت مین اٰمَنَ الرَّسُوْلُ پڑھے پھر لمبا سجدہ کرے اور دعا مین خوب کوشش کرے پانسو بار یَا فَتَّاحُ کہے پھر اون اذکار مین مشغول ہووے جو اوپر مذکور ہوچکے یعنی ذکر جلی اور خفی اور پاس انفاس اور شغل اور مراقبہ اور واسطے کشف قبور اور اوس سے استفاضے کے لیے اہالیان چشت فرماتے ہین کہ جب قبرستان مین داخل ہو تو سورۂ اِنَّا فَتَحْنَا کو دو رکعت مین پڑھے پھر میت کی طرف سامنے ہو کر کعبہ معظمہ کو پشت دیکر بیٹھے پھر سورۂ مُلک پڑھے اور اَللّٰہُ اَکْبَرُ اور لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کہے اور گیارہ بار سورۂ فاتحہ پڑھے پھر میت سے قریب ہوجاوے پھر یَا رَبِّ یَا رَبِّ اکیس بار کہے پھر کہے یَا رُوْحُ اور اوسکو آسمان مین ضرب کرے اور یَا رُوْحَ الرُّوْحِ کی دل مین ضرب کرے یہان تک کہ کشایش اور نور پاوے پھر منتظر رہے اوسکا جسکا فیضان صاحب قبر سے اسکے دل پر ہو اور خاص اہالیان چشت کے یہان ایک نماز ہے جسکو نماز کن فیکون کہتے ہین اور اجابت مین سریع التاثیر ہے اور وہ یہ ہے کہ جسکو سخت حاجت پیش آوے تو چاہیے ہر رات کو چہارشنبہ اور پنجشنبہ اور جمعہ کی راتون مین دو رکعتین ادا کرے پہلی رکعت مین سورۂ فاتحہ ایکبار اور سورۂ اخلاص ستر بار

اور اونکے دلون کونابینا کر دیتا ہے بعد اوسکے ظاہر کرتا ہے اونپر اسرار کواکب اور اصول عناصر وغیرہ کو پس کرتا ہی اونکو کہ وجود مین یہی فاعل ہن پس پرستش کرتے ہین وہ افلاک اور کواکب وغیرہ کی کیونکہ وہ صحت احکام دوران افلاک اور کواکب کو برابر دیکھتے ہین اور مشاہدہ کرتے ہین کہ شمس اپنی حرارت کے ساتھ وجود اجسام کو تربیت کرتا ہے اور نظر کرتے ہین کہ موافق حساب طوالع اور غوارب کے باران نازل ہوتا ہے پس یقین کرتے ہین ربوبیت افلاک اور کواکب کے ساتھ پس جبکہ یہ اصول اونکے دلون مین مضبوط ہوگئے مثل بہائم کے اونکو اونکے حال پر چھوڑ دیتا ہے کہ فقط ماکل اور مشارب کے فکر مین رات و دن مصروف رہتے ہین اور قیامت وغیرہ احکام شرائع انبیا علیہم السلام پر ایمان نہین لاتے ہین اور ظلمت طبائع پر غرق ہوجاتے ہین اور ہرگز اوس سے خلاصی نہین پاتے ہین اور ایسا ہی معاملہ کرتا ہے شیطان اہل عناصر کے ساتھ اور کہتا ہے کہ کیا نہین دیکھتے ہو تم جسم کو کہ مرکب ہے جوہر سے اور جوہر مرکب ہی حرارت اور برودت اور رطوبت اور یبوست سے اور یہی چیزین وجود اشیا کو ترتیب دیتی ہین اور عالم مین یہی موثر ہین اور شیطان انکو بھی مثل عابدین کواکب اور افلاک کے کر دیتا ہے اور ایسا ہی معاملہ کرتا ہے شیطان ساتھ عابدین نار کے اور شیطان عابدین نار کو کہتا ہے کہ کیا نہین دیکھتے ہو تم کہ وجود منقسم ہے ظلمت اور نور پر اور ظلمت ایک آلہ ہے کہ نام اوسکا اہرمن ہے اور نور ایک آلہ ہے جسکا نام یزدان ہے اور نار اصل نور ہے پس پرستش کرتے ہین وہ آتش کی اور ایسا ہی معاملہ کرتا ہے شیطان ہر ہر مشرک کے ساتھ اوسکے حسب حال اور مومن مخلص ان امور کو اونکے خالق کا مسخر جانتا ہے اور اونکے خالق کی طرف رجوع کرتا ہے دوسری اصل طبائع اور شہوات اور لذات ہین ان اصول مین شیطان ظاہر ہوتا ہے عوام مومنین کے لیے پس راہ حق سے انکو اغوا کرتا ہے اولا واسطے محبت امور شہوانیہ اور رغبت طرف لذات حیوانیہ کے کہ مقتضیات طبائع ظلمانیہ مین یہان تک کہ انکے دلون کو سیاہ اور اندھا کر دیتا ہے اور حسب مقتضائے طبائع ظلمانیہ کے لذات حیوانیہ شہوانیہ مین رات دن تہ دل سے مشغول رہتے ہین پس اوسوقت شیطان بہیئت دنیا ظاہر ہوکر اونکو خبر دیتا ہے کہ یہ امور مطلوبہ تمھارے نہین حاصل ہونگے مگر دنیا اور زخارف دنیا سے پس منہمک اور مستغرق ہونے مین محبت اور طلب دنیا مین پس دائم اوسکی طلب مین مصروف رہتے ہین پس جبکہ اونکے ساتھ شیطان نے یہ معاملہ کیا پس انکو اسی حالت پر چھوڑ دیتا ہے کیونکہ اسوقت اہل دنیا شیطان کے تابعین مین سے ہوجاتے ہین اور جس امر کا وہ حکم کرتا ہے اہل دنیا بجالاتے ہین حتی کہ اگر حکم کفر کا کرتا ہے وہ بجالاتے ہین پس اسوقت اون امور غیبیہ مین کہ حق تعالی نے انبیا علی نبینا و علیہم السلام کی زبانی جنکی خبر دی ہے شک اور وسواس لاتے ہین پس کفر اور الحاد اور زندقہ اختیار کرتے ہین آخر الامر اونکا کام تمام ہوتا ہے مگر جو لوگ مخلص اور زیرک ہوتے ہین اپنے تئین دام شیطان سے بچاتے ہین اور اپنے خالق اور مالک کی طرف کہ معشوق حقیقی ہے رجوع کرتے ہین تیسری اصل یہ ہے کہ اعمال صالحین اور مشائخ پر شیطان ظاہر ہوتا ہے اور زینت دیتا ہے اونکو اونکے اعمال صالحہ سے پس داخل کرتا ہے انکے اعمال صالحہ مین عجب پس غرور کرتے ہین وہ اپنے اعمال صالحہ پر اور نہین سنتے ہین وہ کسی کی نصیحت پس اونکو شیطان کہتا ہے کہ یہ اعمال تمھارے تمکو بس ہین اگر تمھارے غیر تمھارے عشر عشیر اعمال بجالاوین تو تمھارے غیر کو نجات ہے پس اوسوقت اپنے اعمال کو قلیل کرتے ہین اور راستے اعات اختیار کرتے ہین اور اپنے تئین بزرگ سمجھتے ہین اور دوسرون کو حقیر اور رفتہ رفتہ معاصی پر مرتکب ہوتے ہین اور دنیا کی طرف رجوع کرتے ہین پس شیطان کہتا ہے اِفْعَلُوْا مَا شِئْتُمْ کیونکہ حق تعالی غفور و رحیم ہے حتی کہ نقل کرتا ہے اونکو اعمال صالحہ

٨٣

کہتے ہین کہ کسکی عبادت کرون یہان تک کہ ایمان اور حدود اسلام سے خارج ہوجاتے ہین واضح ہو کہ تمامی شیاطین
اولاد ابلیس کے ہین اسطرح پر کہ ابلیس جب قادر ہوتا ہے اور قابو پاتا ہے نفس طبیعیہ پر ظاہر کرتا ہے مواد انسان سے
نار شہوانیہ کو عادات حیوانیہ مین پس تولد ہوتے ہین اوس سے شیاطین جیسے کہ پیدا ہوتا ہے شعلہ آتش سے
اور نبات زمین سے پس یہ سب ذریات اور تابعین ابلیس کے ہین خطور کرتے ہین اور وسوسہ ڈالتے ہین قلب
مین مثل خواطر نفسانیہ کے اور انھین کو خناس کہتے ہین اور انھین کے ذریعے سے ابلیس لوگون کو اغوا کرتا ہے
اور یہی معنی ہین مشارکت ابلیس کی بنی آدم کے ساتھ کما قال تعالیٰ وَشَارِكْهُمْ فِي الْأَمْوَالِ وَالْأَوْلَادِ
اور بعض انھین شیاطین مین سے وہ ہین کہ غالب ہے او پر طبیعت ناریہ پس لاحق ہوتے ہین وہ ارواح عنصریہ
کے ساتھ اور بعض انھین مین سے وہ ہین کہ غالب ہے او پر طبیعت نباتیہ اور حیوانیہ پس ظاہر ہوتے ہین وہ
بنی آدم کی صورت پر اور یہ شیطان محض ہوتے ہین اور یہی ہین معنی شیاطین الانس والجن کے اور یہ قوی تر
ہوتے ہین اون شیاطین سے جو ارواح کے ساتھ ملحق ہین پس دنیا مین ابلیس کے لیے یہی اصول فتنونکے ہین اور
یہ خیل و رسواران ابلیس کے ہین اور جو ملحق بالارواح ہین یہ فروع اور رجل اور پیادگان ابلیس کے ہین کما
قال تعالیٰ وَأَجْلِبْ عَلَيْهِم بِخَيْلِكَ وَرَجِلِكَ پس مظاہر شیطانیہ کے لیے ان ثبات اصول کے فروعات
اور آلات بہت ہین اور قوی تر آلات شیطان سے غفلت طالب کی ہے یہ شیطان کے لیے قائم مقام
تلوار کے ہے اسی سے وہ طالب غافل کو قتل کرتا ہے پھر شہوت طالب کی شیطان کے لیے بمنزلہ تیر کے ہے شیطان
اس سے بھی طالب کو قتل کرتا ہے پھر ریاست طالب کی شیطان کے لیے ایک قلعہ ہے اس قلعہ ریاست مین
شیطان کے دام سے چھوٹنا مشکل ہے ولیکن نساء پس شیطان کے نائبات اور حبالات ہین یہ شیطان کے لیے ایسے
پھندے ہین کہ اوسنے انھین کے ذریعے سے بہتون کو قتل کر ڈالا ہے اور سوا اسکے شیطان کے لیے اور بھی بہت سے
پھندے ہین مثل آلات ملاہی وغیرہ کے پس جو شخص عالم اور عارف اور عاشق خلص ہے اور اصول شرع شریف سے واقف ہے اوپر اس
ان اصول کے سبکو جان لیتا ہے اور معشوق حقیقی ہی کو اختیار کرتا ہے اور ہمہ تن اوسکی طلب مین مصروف
اور سرگرم رہتا ہے اور جو چیز مانع طلب ہے اوسکو ترک کرتا ہے اسلیے کہ وہ خوب جانتا ہے کہ سوائے معشوق حقیقی
کے جتنے معشوق ہین کیا اولاد کیا ازواج کیا اموال کیا سلطنت و ریاست کیا جاہ و جلال بعض مرض موت تک
اور بعض لب گور تک ہین مونس و مساز خواہ گور مین ہو وے یا حشر مین و یا جنت و دوزخ مین جہان کہین ہو سوائے
معشوق حقیقی اور اعمال صالحہ کے اور کوئی نہین اسی واسطے و شیخ اعرف المعارف سلطان الانبیا حضرت
محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ہو کر پابند صوم و صلوٰۃ وغیرہ و احکام شریعت غرا کے رہتا ہے اور شیطان کے دام
مین نہین آتا ہے اور اپنی فراست سے کھوٹا اور کھرا مخلص اور کاذب کو پہچانتا ہے فی زماننا اکثر مشائخ بسبب
جہل و نادانی کے امور مبتدعہ اور رسومات ممنوعہ پر ترک اور کبر اور حسد اور حب جاہ اور محبت دنیا وغیرہ صفات ذمیمہ
کے ساتھ مبتلا ہین اور اونکو اس سے خبر تک نہین علاوہ اسکے غضب تو یہ ہے کہ فقیری اور تصوف کو فقط رسومات
موروثی آبائی اور مشایخی اور ترقی اغراض پر حصر کرکے ادعاے فقیری اور تصوف کا کرتے ہین خداوند تعالیٰ ایسونکی صحبت سے
مجھکو اور طالب صادق کو بچاوے آمین ثم آمین ومن ہٰہنا قال ابراہیم بن ادہم قدس سرہ الجلی
وھو فی الطواف اعلم انک لا تنال درجۃ الصالحین حتی تجوز ست عقبات الاولی تغلق
باب النعمۃ وتفتح باب الشدۃ والثانیۃ تغلق باب العز وتفتح باب الذل والثالثۃ تغلق

٨٥

کہتا ہے اللہ ہی کہتا ہے جیسے کہ نفس الامر بھی ایسا ہی ہے صاحب گلشن راز فرماتے ہین بیت حقیقت کز تعین شد معین + تو او را در عبارت گفتۂ من + بعد اوسکے یگا موحد بنے اور وحدت مین مضبوط ہووے اور بجز یگانگی حق سکے کسی کو نہ دیکھے اور ذات حق مین یگانہ ہووے اور اپنی خودی اور غیریت سے خلاص ہوکر عین حق مین عین ہو جاوے اور جب کوئی کام کرے حق سے کرے نہ اپنے سے اور ہر شئے مین ذات حق کو دیکھے اور افعال اور صفات اور ذات عالم کو پر تو اور ظلال افعال اور صفات اور ذات حق جانے بلکہ بجز ذات حق کے شئے کو نہ دیکھے اور ہر شئے مین ذات حق کو مشاہدہ کرے اور چشم بصیرت اور بصر کو ایک کرے اور سواے ذات باری تعالیٰ کے کسی شئے کو نہ دیکھے اور اپنے کو بجز ذات حق کے دوسری کوئی چیز نجانے اور ہمیشہ ذات مین محو رہے اور نظر اپنی صفات اور اسما اور افعال اور آثار حق سے اوٹھا کر ذات حق پر رکھے اور مقام احدیت کو ہمیشہ پیش نظر رکھے اور بجز احدیت کے نہ دیکھے بلکہ اپنی ہستی کو بھی نہ دیکھے جیسے کہ مولانا روم قدس سرہ فرماتے ہین + قرب نے بالا و پستی رفتن ست + قرب حق از ہستی خود رستن ست + پس زبان سے کسی کو کچھ نہ کہے اسی استغراق مین رہے اور عالم ظاہر سے قدم عالم باطن مین رکھے پس ایسا شخص کامل مکمل ہے اسلیئے کہ مرتبہ موحد کا مرتبہ عارف سے بہت بڑا ہے اسی جگہ سے کاملین کہتے ہین کہ بوساطت لطائف ستہ کے کہ عبارت لطیفۂ نفس اور لطیفۂ قلب اور لطیفۂ روح اور لطیفۂ سر اور لطیفۂ خفی اور لطیفۂ اخفی سے ہین حقیقت مین سالک واصل حق ہوگا کیونکہ یہ لطایف تجلیات صفاتی مین سے ہین وصال ذات کو اس سے کچھ نسبت نہین واضح ہو کہ مکاشفہ دو قسم پر ہے ایک کشف صغری جسکو کشف کونی بھی کہتے ہین وہ اسطرح پر ہے کہ سالک چشم دل کو ایک طرف متوجہ کرکے دیکھے کہ اوسوقت تجلیات وارد ہونگے یعنے شہود ذات کا بصورت صفات کے باشکال مختلفہ ثابت ہو کر صاف صاف پیش نظر سالک کی ہونگی اپنے پیر کی صورت پر اور اولیا اور انبیا اور ملائکہ اور ارواح صالحین اور سابقین وغیرہ کی صورت پر بھی اور اس کشف مین ستر زمین اور آسمان اور اہل قبور اور لوح محفوظ اور عرش اور کرسی اور جنت صوری اور معنوی اور دوزخ کا ہوگا اس کشف صغری مین سالکین متفاوت الدرجات ہین سب سے اعلیٰ درجے کا وہ ہے جو مشاہد اعیان ثابتہ کا ہے بعد اوسکے مشاہد عقل اول کا بعد اوسکے مشاہد لوح محفوظ کا یہانتک کہ حسب ترتیب تنزل کے عناصر اربعہ اور مرکبات تک حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ نے فص شیثی مین اسکی تفصیل کی ہے دیکھلو دوسرا کشف کبری جسکو کشف الٰہی کہتے ہین اور وہ یہ ہے جو کچھ کہ وجود مین موجود ہے سواے وجود حق تعالیٰ کے دوسرا کوئی موجود نہین سواے وجود حق کے دوسرے کسیکا موجود ہونا محال ہے جیسے کہ سابق مین معلوم ہوا اشیاے موجودہ بجز اضافت اور نسبت اور ظہور حق کے کوئی امر زائد نہین اور حقیقت تمامی اشیا کی حق تعالیٰ ہے اس کشف مین سالک غیر حق کو معدوم محض جانتے ہین اور بجز حق کے کسی کو نہین دیکھتے ہین اور ذات حق مین اپنے کو ہمیشہ گم پاتے ہین مقصود طالب صادق کا یہی کشف کبری ہے نہ کشف صغری کہ مقصود اصلی نہین ہے بلکہ پدنیا ہے اور سد راہ از قبیل تماشا مشاہدہ وہ ہے کہ سالک ذات حق کو بغیر حجابات اشیا کے دیکھے اور اشیا کو برطرف کرکے ذات حق پر نظر باطن کو محکم رکھے اسجگہ ذات سے تجلیات ذات مراد ہین ورنہ ذات بحت کو بحیثیت اطلاق کے دیکھنا محال ہے قیامت مین بھی مومنین کو آخرین حجابات تجلیات کی رویت نصیب ہوگی جیسے کہ حدیث تحول اوسپر دلالت کرتی ہے ہان جسقدر راٸی اپنے کو مطلق اور وسیع کرے گا اوسی قدر حق مطلق کو دیکھے گا معاینہ وہ ہے کہ جسوقت انوار تجلیات بے مانند اور بے جہت سالک کے دل پر وارد ہووین سالک اون

اور مقام ملکوت مین عین الیقین اور مقام جبروت مین حق الیقین حاصل ہوتا ہے اور سیر آفاقی مین حق الیقین کے مقام مین روح متشکل ہو کر سالک کے روبرو آتی ہے واضح ہو کہ یقین اوس اذعان کا نام ہے کہ نفس الامر مین احتمال طرف ثانی کا نرکھتا ہو پس یہی یقین اگر بہ نسبت وحدت ذات حق تعالی اور برسالت ختم المرسلین کے ہو یعنی تصدیق کلمۂ طیبہ کے ہو تو اوسکا نام ایمان ہے اور اوسکے چند مراتب ہین مرتبۂ اول یہ کہ نفس یقین مذکور بشرط عدم استنکاف کے ہو پس اس صورت مین یقین تمامی بت پرست اور یہود اور نصاریٰ کا ساتھ استنکاف کے ختم المرسلین سے خارج عن الایمان ہے مرتبہ دوم یقین کا اسلام ہے کہ باوجود اس تصدیق اور عدم استنکاف کے بجالانا احکام اربعۂ شرعیہ کا ہے کہ عبارت صوم و صلوٰۃ و حج و زکوٰۃ سے ہے مرتبہ سوم مرتبہ احسان کا ہے یہ بھی دو قسم پر ہے ایک مرتبہ قرب نوافل کا ہے چنانچہ عمر رضی اللہ عنہ کی حدیث مین وارد ہے کہ (اَنْ تَعْبُدَ اللّٰهَ كَاَنَّكَ تَرَاهُ) ہے یعنے یہ کہ عبادت کرے تو اللہ تعالی کی گویا کہ تو دیکھتا ہے اوسکو یہ سبب ہے کہ خود ہی تیری گئی ہو اور آلات رویت تیری صورت حق پکڑی ہون جیسے کہ حدیث (كُنْتُ سَمْعَهُ الَّذِيْ يَسْمَعُ بِهٖ وَبَصَرَهُ الَّذِيْ يُبْصِرُ بِهٖ الخ) اور (مَرِضْتُ فَلَمْ تَعُدْنِيْ وَغَيْرُ ذٰلِكَ مِنَ الْاَحَادِيْثِ) اوسپر دلالت کرتے ہین یہ مرتبہ بعد فنا کے افعال و صفات بشری عبد کے افعال و صفات حق مین حاصل ہوتا ہے پس اسکو افعال اور صفات حق اوسپر ظاہر ہوتی ہین جیسے کہ مردے کو زندہ کرنا اور زندے کو مردہ کرنا اور دور کی باتین سننا وغیرہ ذلک من الکرامات پس یہ اشارہ ہے طرف قرب نوافل کے اس مرتبے مین عبد فاعل ہے اور حق تعالی آلہ اور ظاہر اوسکا مرتبہ دوم تقسیم ثانوی سے مرتبہ قرب فرائض کا ہے چنانچہ تتمہ حدیث عمر رضی اللہ عنہ کی کہ (فَاِنْ لَّمْ تَكُنْ تَرَاهُ فَاِنَّهٗ يَرَاكَ) اوسپر دلالت کرتی ہے یعنے پس اگر نہین دیکھتا ہے تو حق تعالی کو بسبب فنائے ذات تیری کے پس دیکھتا ہو وہ تجھکو اور دیکھنا اوسکا عین دیکھنا تیرا ہے اور آیہ (وَمَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى) اور حدیث (وَاِنَّ الْحَقَّ يَنْطِقُ عَلٰى لِسَانِ عُمَرَ) قرب فرائض پر دلالت کرتے ہین اور یہ بعد فنا و بقائے عبد کے ہے اس مرتبے مین حق تعالی فاعل ہے اور عبد آلہ اور ظاہر اوسکا واضح ہو کہ خدا کا احسان بندے پر یہ ہے کہ حق تعالی نے خود اپنے کو چھپایا اور بندے کو ظاہر کیا اور احسان بندے کا یہ ہے کہ بندہ خود پوشیدہ ہوجاوے اور حق تعالی کو ظاہر کرے یعنے بندہ مرتبۂ فنا فی اللہ اور بقا باللہ دونون کو حاصل کرے (كَمَا قَالَ تَعَالٰى اَحْسِنْ كَمَا اَحْسَنَ اللّٰهُ اِلَيْكَ) مرتبہ چہارم اقسام اولی سے مرتبۂ صریح الایمان کا ہے مشکوٰۃ شریف مین باب وسوسہ مین ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ (جَاءَ اَصْحَابُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّا نَجِدُ فِيْ اَنْفُسِنَا مَا يَتَعَاظَمُ اَحَدُنَا قَالَ اَوَقَدْ وَجَدْتُمُوْهُ قَالُوْا نَعَمْ قَالَ هٰذَا صَرِيْحُ الْاِيْمَانِ) یہ مقام مقام انانیت کا ہے محدثین اور علمائے ظواہر نے نا سمجھی سے باب وسوسے مین اس حدیث کو درج کیا ہے یہ مقام مرتبہ انانیت کا ہے برکت سے صحبت خیر الانام کے صحابۂ کرام کو حاصل تھا اسکو زبان پر لانا بزرگ جانتے تھے اسی واسطے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بطیب خاطر اوسکو دریافت فرمایا حضرت کے جواب مین صحابہ نے (نَعَمْ) عرض کیا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ یہ صریح الایمان ہے جاننا تو اسے سالک کہ دائرہ وجود مین قرب کے پانچ مرتبے ہین ایک قرب زمانی جیسے کہ زمان خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم کا قریب زمان عیسی علیہ السلام کے ہے بہ نسبت زمان موسی علیہ السلام کے دوسرا قرب مکانی ہے جیسے کہ چاند ہماری قریب ہے بہ نسبت مشتری ستارے کے تیسرا قرب عقلی جیسے کہ حضرت بایزید بسطامی اور ابو الحسن خرقانی قدس اسرارہما قریب ہین سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے عدد اور شبہ سے چوتھا قرب حق تعالی کا ہے ساتھ ہر موجود کے مثل قرب روح کے ساتھ جسد کے پانچوان

تو واضح ہو کہ حاصل طریقوں کا مرجع ایک ہیئۃ نفسانی کا حاصل کرنا ہے ذکر اور مراقبہ وغیرہ سے جسکو صوفیۂ کرام نسبت کہتے ہین کیونکہ نسبت عبارت ہے انتساب اور ارتباط عبد سے حق تعالی کے ساتھ اور اسی نسبت کو حضرات صوفیہ سکینہ اور نور بھی کہتے ہین اور حقیقت اور ماہیت اوس نسبت کی ایک کیفیت نفسانیہ ہے کہ نفس ناطقہ مین حلول کر گئی ہے یعنے جسوقت سالک عبادات اور طہارات اور اذکار اور مراقبات پر مداومت کرتا ہے تو حاصل ہوتی ہے اوسکو نفس ناطقہ کو ایک صفت اور ملکۂ راسخہ جسکے سبب سے وہ ملائکہ کے ساتھ مشابہ ہوجاتا ہے اور عالم ملکوت و جبروت و لاہوت پر جھانکتا ہے اور حق تعالی کے ساتھ مرتبط ہوجاتا ہے اور یہ بمنزلۂ جنس کے ہے اور اسکے نیچے انواع کثیرہ ہین منجملہ اون انواع کی محبت اور عشق کی نسبت ہے پس ہوجاتی ہے محبت اور عشق ایک صفت راسخ قلب کی اندر اور منجملہ اونھین انواع مذکورہ کے نفس شکنی اور بیزاری لذات کی نسبت ہے جسکو نسبت اہل بیت کہتے ہین اور منجملہ اونھین انواع مذکورہ کی مشاہدے کی نسبت ہے اور وہ عبارت ہے ملکۂ توجہ سے ذات بسیط کے طرف یعنے ذات مقدس کی طرف متوجہ رہنے کو نسبت مشاہدہ کہتے ہین حاصل یہ کہ حضور مع اللہ رنگ برنگ ہے بحسب اتصال یعنی محبت یا نفس شکنی یا اونکے غیر کے اور نسبتین بکثرت ہین اور صاحب سیر و سلوک ہر نسبت کو علیحدہ علیحدہ دریافت کرتا ہے اور غرض اشغال قادریہ اور نقشبندیہ اور چشتیہ وغیرہ سے اس نسبت کی تحصیل ہے اور اسی دوام اور مواظبت کرنا اور اوسمین ڈوبے رہنا تاکہ نفس اس مواظبت اور مشق دائمی سے ملکۂ راسخہ پیدا کرے کوئی گمان نکرے کہ نسبت مذکورہ نہین حاصل ہوتی ہے مگر انھین اشغال سے بلکہ طرق تحصیل اوس نسبت کے بکثرت ہین یہ اشغال بھی اوسکے تحصیل کا ایک طریق ہے اون طریقون مین سے ان اشغال پر کچھ انحصار نہین کیونکہ صحابۂ کرام اور تابعین سکینہ کو یعنے نسبت کو اور ہی طریقون سے حاصل کرتے تھے منجملہ اونکے طرق تحصیل کے مواظبت کرنا صلوات اور تسبیحات پر خلوت مین بشرط خضوع اور خشوع کے محافظت کے ساتھ اور منجملہ اونکے طہارت پر اور موت کی یاد پر جو ہادم اللذات ہے محافظت کرنا اور جو حق تعالی نے مطیعون کے لیے ثواب مقرر کیا ہے اور گنہگارون کے لیے عذاب معین فرمایا ہے اوسکو ہمیشہ یاد رکھنا پس اس مواظبت اور یاد کے سبب لذات حسیہ سے انفکاک اور انقطاع حاصل ہوجاتا ہے اور منجملہ اونکے مواظبت کرنا ہے قرآن مجید کی تلاوت پر اور اوسکے معانی غور کرنے پر اور نصیحت کرنے والے کی بات سننے پر اور اون احادیث کے تامل کرنے پر جنسے دل نرم ہوجاتا ہے حاصل یہ کہ حضرات صحابۂ کرام اور تابعین اشیاے مذکورہ پر مدت طویل مواظبت اور مداومت کرتے تھے تو اونکو تقرب الی اللہ کا ملکۂ راسخہ اور ہیئۃ نفسانیہ حاصل ہوجاتی تھی اور بقیہ عمر اسی پر محافظت کرتے تھے اور یہی معنی بتوارث رسول علیہ السلام اس زمانے تک چلے آرہے ہین ہان صحابۂ کرام کو بسبب صفائی طبیعت اور حضور خورشید رسالت کے ایسے اشغال اور مراقبات کی حاجت نتھی بخلاف متاخرین کے کہ اونکو بسبب بُعد زمان رسالت کے البتہ اشغال اور مراقبات مذکورہ کی حاجت ہوئی پس اولیاے طریقت فی الحقیقت مجتہدین باطن شریعت ہین جیسے کہ ائمۂ اربعہ مجتہدین ظاہر شریعت کے ہین پس جیسے کہ ائمۂ ظاہر شریعت نے ساتھ اصول اور ضوابط کے ظاہر شریعت کو منضبط کیا ہے ویسے ہی اولیاے کرام نے باطن شریعت کو ساتھ اصول اور ضوابط کے منضبط کیا ہے مثل حضرات قادریہ اور نقشبندیہ اور چشتیہ وغیرہ ائمۂ طریقت کے نادان ناسمجھ ہے دونون فریق پر بیجا اعتراض کرتے ہین پھر نسبت مذکورہ پر مداومت کرنے والے کے لیے حالات رفیع الشان ہین سالک اوسکو غنیمت جانے اور معلوم کرے

اور حدیث کا یہ ہے کہ اے طالب تو اول اپنے نفس کو پہچان تو خدا کو پہچانے گا اور مت ہو مثل ان لوگوں کے جو خدا کو بھول گئے بھلا دیئے خدا نے انکو اونکے نفس کی معرفت اور طرق معرفت نفس کی بہت ہیں جیسے کتاب فصوص الحکم و مقدمہ ہذا میں مذکور ہیں علاوہ اسکے حدیث صحیح میں وارد ہے کہ اِنَّ فِي جَسَدِ اٰدَمَ لَمُضْغَةً وَفِي الْمُضْغَةِ فُؤَادٌ وَفِي الْفُؤَادِ رُوْحٌ وَفِي الرُّوْحِ سِرٌّ وَفِي السِّرِّ خَفِيٌّ وَفِي الْخَفِيِّ اَخْفٰى وَفِي الْاَخْفٰى اَنَا) منشا اس حدیث شریف کا یہ ہے کہ قالب آدم اور بنی آدم کا تمامی مراتب وجود کو شامل ہے اسلیے کہ چار اخلاط جسم انسان میں نمونے چار عنصر کے ہیں اور بارہ سوراخ یعنے دونوں کان اور دونوں آنکھ اور دونوں سوراخ ناک کے اور دونوں چھاتی اور فرج اور دُبر اور ناف اور منھ نمونہ بارہ بروج آسمان کے ہیں اور اعضا جیسے کہ مغز اور ہڈی اور اعصاب اور گوشت اور جلد اور بال اور ناخن مثل ستاروں آسمان کے ہیں اور دماغ اور کیدا ور طحال اور پھیپھڑا اور دونوں گردے اور دونوں انثیین اور دونوں ہاتھ اور دونوں پانوں او بطن وغیرہ مثل سیاروں کے ہیں گرد آفتاب دل کے اور حرکت انسان کی مثل دوران کواکب اور افلاک کے اور حضور مثل طلوع اور غیبوبت مثل غروب کے ہے اور استقامت انسانکی مثل استقامت کواکب کے اور توقف اور رجوع انسانکا مثل توقف اور رجوع کواکب اور افلاک کے اور جاہ اور رفعت انسان کی مثل شرف اور اوج آفتاب وغیرہ کے اور عکس اوسکا مثل ہبوط کے اور غربت مثل وبال کے اور اجتماع اور افتراق اور اتصال اور انفصال اور سرعت مثل قمر کے اور کاتب مثل عطارد اور مطرب مثل زہرہ اور قاضی مثل مشتری کے و علے ہذا القیاس پس جسم انسانکا مثل زمین کے اور عظام مثل جبال کے اور بطن مثل بحر کے اور عروق مثل انہار کے اور مغز مثل معدن کے اور قدام مثل مشرق کے اور خلف مثل مغرب کے اور یمین اور یسار مثل جنوب اور شمال کے اور انفاس مثل ریاح کے اور صوت مثل رعد کے اور قہقہہ مثل صواعق کے اور رونا مثل باران کے اور غم مثل ظلمت کے اور نوم مثل موت کے اور بیداری مثل حیات کے اور صبا مثل ربیع کے اور شباب مثل صیف کے اور کہولت مثل خریف کے اور شیخوخت مثل شتا کے اور نشو و نما وغیرہ مثل نباتات کے اور آثار ہر درخت اور نباتات کے انسان میں موجود ہیں اور بھی خاصیات تمامی حیوانوں کی انسان میں ظاہر ہیں جیسے کہ قہر اور غلبہ درندوں کا اور تملق کتا اور بلی اور حیلۂ عنکبوت اور سلاح خارپشت اور ہرب طیر اور تجسس حشرات اور تخیل غراب اور شجاعت شیر اور جبن خرگوش اور سخاوت دیک اور تحور عقاب اور وحشت چیتا اور انس حمام اور مکر لومڑی اور گرگ اور سلامتی غنم اور قوت کمند ہرن اور بطوء حرکت بچھوا اور عزت فیل اور حقارت حمار اور فخر طاؤس اور ضعف پشہ اور حماقت بلی اور حلم بڑہ اور حقد جمل اور خمول بقر اور نطق جراد اور برکت طوطی اور شوم بوم اور نفع نحل اور ضرر چرہا وغیرہ خاصیات جملہ حیوانات کی انسان میں موجود ہیں اور حاکم عالم شہادت کا کہ روشن ترین عوالم اور سماے اول سالک کا ہے اور حواس ظاہری سے محسوس ہوتا ہے جبرئیل علیہ السلام ہیں جنکو فلاسفہ عقل فعال کہتے ہیں کہ چھ سو بازو رکھتے ہیں یعنے کثرت جیسے کہ مضغہ قلب سے صدہا عروق جسم کے طرف پیدا ہیں اسیواسطے رسول علیہ السلام نے پہلے ہی معراج میں افق مبین میں چھ سو بازو کے ساتھ جبرئیل علیہ السلام کو دیکھا تھا اور مضغہ قلب اصل جسم سالک اور نمونہ اور مظہر جبرئیل علیہ السلام کا ہے اور جسم سالک کا بلکہ جسم ہر فرد عالم کا خواہ بسائط میں سے ہو خواہ مرکبات میں سے مظہر جسم کل اور براق روح کا ہے اسواسطے مقام جبرئیل علیہ السلام کا ملائکہ مقربین کی صف آخر میں ہے اور کام اونکا پہنچانا وحی کا ہے طرف انبیا علی نبینا و علیہم السلام کے اور وحی

اور جعل بسیط غیر مترتب الآثار کے ساتھ مقرّرا در مرتبہ وجود خارجی کا حادث ہے کہ خارج عن الذات اور جعل مرکب کے ساتھ متوفر
اور مترتب الآثار ساتھ وجود خارجی کے و ہذا المقام مزلۃ الاقدام ہے اسی جگہ مین اکثر معقولی خصوصًا شارحان سلم پھسل گئے
ہین اور فوق اسم رحمٰن کے مقام اور مرتبہ عالم انا کا ہے کہ عبارت وجود حقانی سے ہے پس انا ئے مقید سالک کا مظہر
انائے مطلق کا ہے کہ عبارت حق تعالیٰ سے ہے پس متذکرۂ بالا سے ظاہر ہوا کہ جسم انسانکا جامع جمیع موجودات عالم
بسیط و مرکب کا ہے اسلیے کہ مضغہ انسانکا جامع ہے جمیع اجسام عالم شہادت کو اور قوت مضغہ اور قوا دسیع ہے
قوت جبرائیل اور قوت میکائیل اور قوت اسرافیل اور قوت عزرائیل علی نبینا وعلیہم السلام اور عالم مثال کو اور
روح وسیع ہے عالم ارواح کو اور ستر جامع ہے عالم اعیان کو اور خفی جامع ہے اسماے رحیم کو اور اخفیٰ جامع ہے اسم
رحمٰن کو اور انائے مقید سالک کا جامع ہے انائے مطلق حقانی کو بشل وسعت ہر مقید کے اپنے مطلق کو پس اسرار
متذکرۂ بالا کے طرف اشارہ ہے واسطے غور کرنے کے اپنے نفس مین قول سے حق تعالیٰ کے کہ (وَفِيْٓ اَنْفُسِكُمْ
اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ) ہے لیکن یہ مشاہدہ اوسی شخص کو حاصل ہوگا جسنے تخلیہ اور تزکیہ اور تصفیہ اور تجلیہ جیسے کہ
چاہیے حاصل کیا ہو اور بعد طی مقامات تحتانیہ و فوقانیہ کے بینی انائے مقید کو انائے مطلق حقانی مین محو اور فنا کیا ہو
پس بعد اوسکے اگر سالک اپنے جسم مین کہ فلک تحتانی ہے بتوجہ تام غور کریگا تو افلاک فوقانی اور اونکے اسرار
کو بخوبی دریافت کر لیگا اور نزول حق تعالیٰ کا آخر شب کو سماے دنیا وی مین کہ حدیث شریف سے ثابت ہے
کہ وقت نشا اور صفائے طبیعت کے ہے سالک کو مشہود ہوگا اور مقام قرب نوافل اور فرائض بھی جان لیگا
لیکن حجابات اور غواشی طبیعت جبتک سالک سے مرتفع نہونگے ان اسرار اور مقامات سے محجوب رہیگا پس سالک کو
چاہیے کہ براق جسم پر سوار ہو کر جبرائیل علیہ السلام کو اپنے مضغۂ قلب سے پہچانے اور اپنی قوت حیات سے میکائیل
علیہ السلام کو اور اپنی قوت تحلیل سے عزرائیل علیہ السلام کو اور اپنے فواد سے اسرافیل علیہ السلام کو اور اپنی
روح سے روح اعظم کو اور اپنے تعین سے اعیان کو پہچانے اور وہان سے گذر کر اسم رحیم تک کہ عالم اسما
وصفات و خفی ہے اور وہانسے عرش رحمٰن تک کہ عالم اخفیٰ اور مرتبۂ وحدت ہے اور وہان سے مرتبۂ ذات تک
کہ انا اللہ ہے پہونچے اور اس مرتبے مین سواے حیرت کے اور کچھ ہاتھ نہین آتا ہے اور بعض اہل کشف کہتے ہین
کہ جسد انسان مین وہم مقام عزرائیل اور ہمت مقام میکائیل اور عقل مقام جبرائیل اور قلب مقام اسرافیل
کا ہے اور فکر مقام باقی ملائکہ کا ہے اور خیال اصل وجود اور ہیولیٰ جمیع عوالم کا ہے کہ کمال ظہور حق تعالیٰ
کا اوسمین ہے واضح ہو کہ معرفت نفس اور رب بطریق اضداد کے بھی حاصل ہو سکتی ہے مثلًا کہا
جاوے کہ جسنے پہچانا اپنے رب کو ساتھ بقا کے پس تحقیق پہچانا اوسنے اپنے نفس کو ساتھ
فنا کے اور جسنے پہچانا اپنے رب کو ساتھ عز اور قوت اور قدرت کے پس تحقیق پہچانا اوسنے اپنے نفس کو
ساتھ فقر اور ضعف اور عجز کے وعلیٰ ہذا القیاس اور معرفت نفس اور رب استدلال کے ساتھ بھی ہوتی ہے مثلًا
کہا جاوے کہ روح جسد مین تعین محسوس ہوتی ہے اور نہین تفحص کی جاتی ہے پس جانا ہمنے اس سے
کہ حق تعالیٰ بھی ایسا ہی منزہ ہے حس اور تفحص سے یا یہ کہ کہا جاوے کہ روح جسد مین لمس اور مس نہین کی جاتی
ہے پس اس سے جانا ہمنے کہ حق تعالیٰ بھی لمس اور مس سے منزہ ہے و یا یہ کہ روح جسد مین بصر سے ادراک نہین
کیجاتی ہے اور نہین معلوم ہوتی ہے کیونکہ واسطے اوسکے کوئی جگہ اور مقر جسد مین نہین پس اس سے جانا ہمنے کہ حق تعالیٰ
کو بصر نہین ادراک کر سکتی ہے و یا یہ کہ کہا جاوے کہ جب جسد حرکت نہین کرتا ہے مگر بسبب علم اور شعور روح کے

آخرت اور نعمت بہشت مقرر ہے اور دیگر دونون فرلق کو علاوہ خوبی آخرت اور نعمت بہشت کے مرتبۂ قرب و وصال بھی حاصل ہے واضح ہو کہ اعمال دو قسم پر ہین ایک عبادت دوسری معرفت ہے معرفت اصل ہے اور عبادت اوسکی فرع اور عبادت دو قسم ہے ایک عبادت جسمی جسکو شریعت کہتے ہین دوسری عبادت قلبی جسکو طریقت کہتے ہین اور معرفت بھی دو قسم پر ہے ایک معرفت آفاقی دوسری معرفت نفسی معرفت آفاقی عبارت ہے معرفت مراتب تنزلات سے انفس اور ذات سالک کی خارج ہین جنکو بعض عارفین ستہ ایام سے بھی تعبیر کرتے ہین اول کے تین مراتب کو کہ احدیت اور وحدت اور واحدیت ہین ذاتی اور داخلی اور آخر کے تین مراتب کو کہ ارواح اور مثال اور ملک ہین صفاتی اور خارجی کہتے ہین اور معرفت النفسی عبارت ہے پہچاننے سے مراتب حق اور مراتب خلق کو نفس اور ذات سالک مین اور آیۂ سَنُرِيهِمْ آيَاتِنَا فِي الْآفَاقِ وَفِي أَنْفُسِهِمْ حَتَّى يَتَبَيَّنَ لَهُمْ أَنَّهُ الْحَقُّ اسی مذکور کی طرف اشارہ ہے اور معرفت نفس مین بھی چھ مراتب ہین تین تو مراتب اصلی اور داخلی ہین کہ وہ ذات اور نور اور سر ہین اور تین مراتب صفاتی اور حدوثی اور خارجی ہین کہ وہ روح اور نفس اور دل ہین اور جسم لباس اونکا ہے اور تین مراتب اصلی مظہر اور متجلی ہین اور تین مراتب صفاتی اور خارجی مظاہر اونکے پس مراتب داخلی کو مراتب خارجی مین دریافت کرنا چاہیے اسطرح پر کہ ذات کو روح مین اور نور کو دل مین اور سر کو نفس مین جاننا چاہیے کہ روح اور دل کو بھی نفس مین پہچاننا چاہیے اسطرح پر کہ نفس ظاہر اور باطن اوسکا دل ہے اور دل ظاہر اور باطن اوسکا روح ہے اور روح ظاہر اور باطن اوسکا سر ہے اور سر ظاہر اور باطن اوسکا نور ہے اور نور ظاہر اور باطن اوسکا ذات ہے پس تخم معرفت روح اور دل اور تمامی مراتب داخلی اور خارجی کا نفس ہے اور تمامی مراتب داخلی اور خارجی نفس ہی مین داخل ہین اسی واسطے فرمایا مَنْ عَرَفَ نَفْسَهُ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهُ معرفت نفس مین معرفت رب کی ہے وَلَا يَنْبَغِي إِضَافَةُ مَعْرِفَةِ اللّٰهِ إِلَى فَنَاءِ وُجُودِ الْعَالَمِ وَإِلَى فَنَاءِ فَنَائِهِ فَإِنَّ مَعْرِفَةَ اللّٰهِ لَا تَحْتَاجُ إِلَى فَنَائِهِ وَلَا إِلَى فَنَاءِ فَنَائِهِ لِأَنَّ الْأَشْيَاءَ لَا وُجُودَ لَهَا وَمَا لَا وُجُودَ لَهُ لَا فَنَاءَ لَهُ لِأَنَّ الْفَنَاءَ لَا يُتَصَوَّرُ إِلَّا بَعْدَ إِثْبَاتِ الْوُجُودِ فَسِوَى وُجُودِ الْحَقِّ تَعَالَى فَهُوَ غَيْرُهُ وَلِهٰذَا قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَرَفْتُ رَبِّي بِرَبِّي وَقَالَ أَيْضًا مَنْ عَرَفَ نَفْسَهُ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهُ وَمَا قَالَ مَنْ أَفْنَى نَفْسَهُ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهُ اسلیے کہ غیر شے کا اثبات جائز نہین اوسکا افنا بھی جائز نہین فَإِذَا عَرَفْتَ نَفْسَكَ بِلَا وُجُودٍ وَلَا فَنَاءٍ فَقَدْ عَرَفْتَ اللّٰهَ حَقَّ الْمَعْرِفَةِ وَإِلَّا فَلَا فرمایا حق تعالی نے هُوَ الْأَوَّلُ وَالْآخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ یعنے حق تعالی اول ہے بغیر ابتدا کے اور حق تعالی آخر ہے بغیر انتہا کے اور حق تعالی ظاہر ہے بلا قید ظاہر کے اور حق تعالی باطن ہے بلا قید باطن کے یعنے اول اور آخر اور ظاہر اور باطن مین حق تعالی سے بین بغیر تغیرات اور بلا حلول اور اتحاد کے نہ حق تعالی کسی شے مین داخل ہے و نہ کسی شے سے خارج و نہ کوئی شے حق تعالی مین داخل ہے و نہ کوئی شے حق تعالی سے خارج کما قال لَا يَرَاهُ إِلَّا هُوَ وَلَا يُدْرِكُهُ إِلَّا هُوَ وَلَا يَعْلَمُهُ إِلَّا هُوَ بِنَفْسِهِ وَيَرَى نَفْسَهُ بِنَفْسِهِ بِلَا وَاسِطَةٍ وَغَيْرِهِ لِأَنَّهُ لَا فَرْقَ بَيْنَ الْمُرْسِلِ وَالْمُرْسَلِ بِهِ وَالْمُرْسَلِ إِلَيْهِ لِأَنَّهُ لَا وُجُودَ لِغَيْرِهِ تَعَالَى وَلَا اسْمَ وَلَا مُسَمَّى إِلَّا هُوَ كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ إِلَّا وَجْهَهُ فَإِنَّ النَّبِيَّ وَمُحَمَّدٌ الْآنَ كَمَا كَانَ مَعَهُ قَبْلَ التَّكْوِينِ وَكَذَا

ہووے اور محال ہے معدوم مطلق کا اثر موجود خارجی پر ہونا بلکہ مراد اوس معدوم سے معدوم فی الخارج اور موجود فی الباطن ہے اور یہ اسواسطے ہے کہ تمامی موجودات خارجیہ جو ظاہر مین موجود ہین باطن سے ہی ظاہر ہوئے لیکن جو معدوم فی الخارج ہے اور موجود فی الباطن اور یہ منبع جمیع اشیا کا ہے اور باطن مطلق عبارت ہے ذات الٰہیہ سے کیونکہ وہ غیب الغیوب ہے اور حق تعالیٰ باعتبار ذات کے غنی عن العالمین ہے اور باعتبار اسماکے طالب ہے وجود عالم کا پس عالم مستند ہے طرف حق تعالیٰ کے باعتبار اسماکے و یا مستند طرف اسما کے فقط اسلیے کہ اسما عبارت ہے ذات مع الصفات سے بہر حال مقصود حاصل ہے اور صفات کے لیے خارج مین کوئی وجود نہین کیونکہ وہ محض نسب ذاتیہ ہین اور نسب ذاتیہ کے لیے سوائے ذات کے کوئی وجود علیحدہ نہین پس موثر اگر ذات ہے پس تاثیر اوسکی باعتبار نسب ذاتیہ کے ہے اور نسب ذاتیہ کے لیے کوئی وجود خارج مین نہین اور اگر موثر صفات ہین انکا وجود بھی خارج مین نہین اور مظاہر اسمائے جو اعیان ثابتہ اور صور علمیہ ہین حضرت علم مین تو وجود کی بو نہین پائی ہے ابتک اور حقیقت مین وجود متعین ہی موجود ہے موافق صور علمیہ کے نہ اعیان اور صور علمیہ پس متذکرہ بالا سے ثابت ہوا کہ وجود خارجی مین موثر وہ چیز ہے کہ جسکا وجود خارج مین نہین اور اگر کسی موجود کے لیے حکم اور اثر ہے تو کسی شے پر وہ بھی بسبب حکم اور اثر معدوم خارجی کے ہے اسلیے کہ یہ حکم اور اثر موجود خارجی کا بسبب ایک مرتبے کے ہے کہ جسکا وجود خارج مین نہین جیسے کہ حکم اور اثر سلطان اور وزیر اور قاضی اور تمامی اصحاب مناصب کا عامہ پر بسبب ایک مرتبے کے ہے کہ جسکا وجود خارج مین نہین پس جبکہ یہ اوس مرتبے سے معزول ہو جاتے ہین نہین نافذ ہوتا ہے حکم اونکا پس جبکہ یہ امر باوجود واضح ہونے کے لوگ اوسکا شعور نہین رکھتے ہین فرمایا حضرت شیخ نے فصوص مین (وَهُوَ عِلْمٌ غَرِيبٌ وَمَسْئَلَةٌ نَادِرَةٌ) اور اسی جگہ سے ظاہر ہوا مطلب امور کلیہ کا جو آگے مین مذکور ہے فرمایا حضرت شیخ نے (اِنَّ الْاُمُوْرَ الْكُلِّيَّةَ وَاِنْ لَمْ يَكُنْ لَهَا وُجُوْدٌ فِيْ عَيْنِهَا فَهِيَ مَعْقُوْلَةٌ مَعْلُوْمَةٌ بِلَا شَكٍّ فِي الذِّهْنِ لَا تَزُوْلُ عَنِ الْوُجُوْدِ الْعَيْنِيِّ وَلَهَا الْحُكْمُ وَالْاَثَرُ فِيْ كُلِّ مَا لَهُ وُجُوْدٌ عَيْنِيٌّ) واضح ہو کہ فیض اور قبول فیض دائمی ہے اسلیے کہ جو قابل کہ ساتھ صفت وجود کے متصف ہووے واجب الوجود ہوتا ہے ساتھ وجود حق تعالیٰ کے کہ دائم ہے پس عدم اوسپر طاری نہین ہوسکتا ہے لیکن تعینات اور ظہورات اور نشاءات اوسپر طاری ہوتے ہین اور یہ امر مخالف آیہ کریمہ (كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ) کا نہین ہے کیونکہ طریان فنا کا تعین شخصی پر ہے نہ متعین پر پس وجود متعین کا بعد زوال ایک تعین کے دوسری تعین مین ظہور کرتا ہے خواہ وہ دوسرا تعین برزخی ہووے و یا حشری و یا جنانی و یا جہنمی اور تجلیات اور ظہورات ابدالاباد تک ساتھ اس قابل اور مقبول کے دائم اور باقی ہین ساتھ حق دائم باقی کے (اَلْمُمْكِنَاتُ كَمَا ثَبَتَتْ فِي الْحَقِّ فِيْ غَيْبِ ذَاتِهِ وَاَسْمَائِهِ وَوَقَعَ اسْمُ الْغَيْرِ عَلَيْهَا بِوَاسِطَةِ التَّعَيُّنِ وَالْاِحْتِيَاجِ اِلٰى مَنْ يُوْجِدُهَا فِي الْعَيْنِ وَبَعْدَ الْاِتِّصَافِ بِالْوُجُوْدِ الْعَيْنِيِّ صَارَ وَاجِبًا بِالْغَيْرِ لَا يَنْعَدِمُ اَبَدًا بَلْ يَتَغَيَّرُ وَيَتَبَدَّلُ بِحَسَبِ عَوَالِمِهِ وَطَارِيَاتِ الصُّوَرِ عَلَيْهِ فَالْاِنْسَانُ الْكَامِلُ هُوَ الْاَوَّلُ بِالْقَصْدِ وَالْاِرَادَةِ وَلِهٰذَا جَعَلَهُ اللّٰهُ سُبْحَانَهُ وَتَعَالٰى الْعَيْنَ الْمَقْصُوْدَةَ وَالْعِلَّةَ الْغَائِيَّةَ مِنْ اِيْجَادِ الْعَالَمِ وَمِنْ شَانِ الْعِلَّةِ الْغَائِيَّةِ التَّقَدُّمُ فِي الْعِلْمِ وَالْاِرَادَةِ كَمَا اَنَّ مِنْ شَانِهِ اَيْضًا التَّاَخُّرَ فِي الْوُجُوْدِ عَمَّا عَدَاهُ بِالْاِيْجَادِ فِيْ سِلْسِلَةِ الْمَوْجُوْدَاتِ فَكَانَ اَوَّلُ مَا اُوْجِدَ بِالْوُجُوْدِ هُوَ الْقَلَمُ الْاَعْلٰى ثُمَّ اللَّوْحُ الْمَحْفُوْظُ ثُمَّ الْعَرْشُ الْعَظِيْمُ ثُمَّ الْكُرْسِيُّ الْكَرِيْمُ ثُمَّ الْعَنَاصِرُ ثُمَّ السَّمٰوَاتُ السَّبْعُ ثُمَّ الْمُوَلَّدَاتُ ثُمَّ الْاِنْسَانُ فَاِنَّهُ مُنْتَهٰى تِلْكَ الْاِيْجَادَاتِ)

فقر فقر ہے اور نکل آنا سالک کا اپنے وجود ذات سے ساتھ معنی مزبور کے فقر فقر فقر ہے پس اوسوقت فقر اور
فنا الفنا اور سیر الی اللہ سالک کی تمام ہوتی ہے پس اس تذکرۂ بالا سے معلوم ہوا کہ درجات فنا کے تین ہین
اول فناے افعال ہے کہ سالک کسی فعل کو افعال مین سے سواے حق تعالی کے اور کسی کی طرف بوجہ استقلال
منسوب نکرے بلکہ تمامی افعال کو حقیقت مین ایک فعل اور ایک تجلی شمار کرے کہ ہر جگہ مین باقتضاے استعداد
اور قابلیت ہر مظہر کی مختلف طور پر ظاہر ہوا ہے دوسری فناے صفات ہے کہ کسی صفت کو صفات مین سے
سواے حق تعالی کے بوجہ استقلال اور کسی کے طرف منسوب نکرے اور سبکو ایک صفت سمجھے کہ بسبب ظہور
کے قوی متکثرہ مین ساتھ اسامی متنوعہ کے حق تعالی نے تجلی فرمائی ہے تیسری فناے ذوات ہے کہ وہ پہنچنا
سالک کا ہے ایسی ایک حالت مین کہ سالک ذوقاً اور وجداناً ذوات عالم کو عدم اصلی مشاہدہ کرتا ہے
اور سبکو عین حق تعالی دیکھتا ہے جیسے کہ نفس الامر مین ہے پس جبکہ ذات سالک بالکلیہ بصر اور بصیرت کی آگے
ذرہ وار ہو کر استغراق انوار الانوار حقانی مین متلاشی ہو جاتی ہے اوسوقت من و تو ئی کی گنجایش باقی نہین رہتی
ہے جاننا چاہیے کہ حالت محویت اور فنا و الفنا مین اور کوئی عبادت ممکن نہین کیونکہ عبادت عابد اور معبود کو
چاہتی ہے اور خیال دوئی اور اثنینیت کا اس مقام مین حکم شرک کا رکھتا ہے انبیا اور اولیا اوس مقام جمع او روصل سے منزل ہو کر
مقام تفصیل و تفرقہ مین اسواسطے عبادت کرتے ہین کہ مقام وصل شائبہ ربوبیت سے مشوب ہو اور عبادت اور بندگی مین سر اسر عجز اور نیاز
اور سرافگندگی ہے اور انکی نفوس قدسیہ کو عجز اور نیاز کمالی مرغوب ہے اسواسطے وہ مقام وصل سے منزل ہو کر عبادت حق تعالی کی بجا لاتے ہین و بعد فراغ
کے پھر اپنے مقام وصل کی طرف رجوع کرتے ہین دوسری وجہ انکی عبادت کی یہ ہے کہ اگر یہ لوگ مقام وصل مین مدام رہکر ترک عبادت کرینگے تو عوام کہ اس مقام مین قائم
نہین ہوئے ہین سند پکڑینگے اور ترک عبادت کرینگے تیسری وجہ اونکے عبادت کی یہ ہے کہ اس مقام وصل اور
محویت کا قیام نہین پس جب حواس باقی ہین لامحالہ عبادت فرض ہوگی اسلیے کہ احکام شرع شریف حواس کے ساتھ
متعلق ہین اور جب حواس معطل ہو جاوین اوسوقت وہ معذور ہین مثل مجنون کے کہ مرفوع القلم ہے واضح ہو
کہ جب انسان ثمرہ ہستی مطلق کا ہے کہ جو کچھ کہ شجرۂ ہستی مین ہے ثمر مین مندرج ہے اسلیے کہ انسان مین وہ لیاقت
موجود ہے گو بالفعل مخفی ہے پس اوسکو چاہیے کہ اس اندراج مجملی کی تفصیل کی طرف کوشش کرے یعنے طرف تفصیل
سبع امہات صفات کے بلکہ حسب حدیث واسطے تفصیل نود و نہ نام کے کوشش کرے اور خود ان اسماے
اخلاق کو اپنے مین حاصل کرے اور خود شناسی کے ذریعے سے خدا شناس ہو جاوے اور اپنے کو محو اور فنا
کرکے حق تعالی کو اثبات کرے پس جبکہ سالک کو حسب آیہ وَاعْبُدْ رَبَّكَ حَتّٰى يَأْتِيَكَ الْيَقِيْنُ کے بعد
ریاضات اور عبادات کے رفع غیریت ہو کر یقین حاصل ہوتا ہے نعرہ زن انا الحق ہوتا ہے جیسے کہ حضرت شیخ
معین الدین ہروانی قدس سرہ فرماتے ہین شعر من نمیگویم انا الحق یار میگوید بگو + چون نمیگویم مرا دلدار میگوید بگو
پس اسصورت مین جو عبادت سابق مین ساتھ غیریت کے کرتا تھا اب ساتھ عبودیت کے کریگا اور حسب شعر
+ کار خود کن کار بیگانہ مکن + بر زمین دیگران خانہ مکن + نماز اور روزہ اور حج اور زکوٰۃ وغیرہ احکام شریعت کے
کام اپنا کریگا نہ مثل نادانونکے ترک عبادت کا کریگا کہ جسمین شائبہ ربوبیت کا ہے معاذ اللہ منہا جاننا چاہیے
کہ جو کچھ کہ انواع مراقبات وغیرہ اس مقدمے مین مذکور ہوئے ہین بشرط عمل و استقامت و استغراق و انہماک
موصل الی القرب والحضور ہین اور بدون اوسکے بغایت دور کیونکہ یہ عالم کردار ہے نہ عالم گفتار سجع
کار کن کار بگذار از گفتار + جسقدر مشق زیادہ کام اوسکا بالاتر زیادہ اہل اللہ فرماتے ہین کہ تصوف بحث کرنا ہم

اور تو گناہ سے پاک نقل ہے کہ ایک روز حضرت داؤد علیہ السلام نے حضرت رب العزت سے مناجات کی کہ اونکا
اعمال نامہ اونکو دکھلایا جاوے اونکا اعمال نامہ اونکو دکھلایا گیا پس جب اونھون نے اپنے اعمال نامہ کو
دیکھا سب ہاتھ کھانے اور پینے کے طرف دراز نہین کیا یُرْوَى أَنَّهُ مَا رَفَعَ رَأْسَهُ إِلَى السَّمَاءِ حَتَّى
مَاتَ حَيَاءً مِنَ اللّٰهِ تَعَالَى قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْمُؤْمِنُ لَا يَسْكُنُ اِضْطِرَابُهُ
وَلَا يَأْمَنُ رَوْعَتُهُ حَتَّى يَخْلُفَ جِسْرَ جَهَنَّمَ حضرت یحیی بن معاذ قدس سرہ یہ بھی فرماتے ہین کہ
حق تعالی نے بہت سی چیزونکو بہت سی چیزونمین پوشیدہ کیا ہے اپنے مکر کو اپنے صلح اور لطف مین اور اپنے
ترک عون اور نصرت کو اپنے انواع نعمتون مین اور اپنے غضب اور خشم کو اپنے ستر جمیل مین اور اپنے
قطعیت کو اپنے مہلت دینے مین پس طالب سالک کو چاہیے کہ اپنے حسن اوقات اور کثرت احسان
وعبادات پر اعتماد نکرے اور مستور نعمتون اور عصمتون کو چاہیے کہ مغرور اور فریفتہ نہووے کیونکہ اوسکی ضمن مین
انواع عقوبت ہین اور مغرور اور فریفتہ نہونا چاہیے اپنے صفائی عبودیت پر کیونکہ اوسمین نسیان ربوبیت
ہو یہ اسواسطے ہے کہ بعض اوقات ایسا ہوتا ہی کہ حق تعالی اپنے دشمنون کو اپنی عصمت کے ساتھ آراستہ
کرتا ہے حالانکہ وہ اپنے علم مین لعنتیون مین ہین جیسا کہ شیطان اور بلعم باعورا اور برصیصا وغیرہ ہین کہ اونکو
انوار ولایت سے آراستہ کیا تھا اور حق تعالی کے نزدیک اہل عقوبت سے تھے اور غرق کیا قارون کو اپنی
نعمتون مین حالانکہ وہ اہل غضب سے تھا حضرت عبد اللہ سہل تستری قدس سرہ فرماتے ہین کہ غرور مین ڈالی
تجھکو اے طالب اور حق تعالی کی نظر سے نہ گرا وین چار چیزین کہ وہ ظاہر کرنا حق تعالی کا ہے تجھکو ساتھ
ایسے عمل نیک کے کہ تو نے نہین کیا اوسکو اور چھپانا حق تعالی کا تجھکو ایسے اعمال بد سے کہ تو نے کیا ہے انکو
اور زیادہ کرنا حق تعالی کا تجھپر نعمتون کو باوجود اسکے تو نے اوسکا شکر ادا نکیا اور عطا کرنا حق تعالی کا نعمتونکو
بغیر مانگنے تیرے ایک روز خواجہ جنید بغدادی رضی اللہ عنہ نے اپنے ایک مرید کو کہا کہ کیف اصبحت مرید نے کہا بالسلامۃ
والعافیۃ خواجہ نے اوسپر آواز دی اور فرمایا اے بے خبر اہل دنیا اہل بہشت کی باتین کسطرح کہتے ہین
جسکا ایک پانون بہشت کے اندر ہی اور دوسرا پانون بہشت کے باہر اوسکو بھی ایسا کلام کرنا جائز نہین ہے بے خبر
تجھکو ابھی دنیا سے بہشت تک ہزار ہا دشواری اور گھاٹی درپیش ہین تو نے ایسا کلام کیونکر کیا حضرت
موسی علیہ السلام کو حق تعالی نے خطاب فرمایا اے موسی جبتک کہ دونون پانون اپنے بہشت کے اندر رکھو بے
نہ دیکھے تو میرے مکر سے لاپرواہ مت ہو حضرت نور قطب عالم قدس سرہ فرماتے ہین کہ بعض اوقات مین ایسا ہوتا
ہے کہ حق تعالی اپنے دشمنونکو بلباس دوستون اور برگزیدونکے آراستہ کرتا ہے تاکہ وہ اپنی صفائی اوقات
سے مسرور ہووین اور گمان کرین کہ وہ اہل ولایت سے ہین اور یہ حق تعالی سے ان لوگونکے لیے استدراج
ہے پس نہین چھوڑتا ہے حق تعالی اونکو اونکے حال پر اور رد کرتا ہے اونکو طرف حقائق معلومہ کے کہ حق تعالی
نے اونکے لیے مقرر فرمائے ہین مثل حال برصیصا اور بلعم باعور وغیرہ کے اور بعض اوقات ایسا بھی ہوتا ہی
کہ حق تعالی اپنے دشمنون کو عزت اور جاہ اور ریاست کے ساتھ اپنے دوسرے بندون پر فضیلت عطا فرماتا ہی
کہ لوگونکی حمد وستایش سے وہ مغرور ہووین اور گمان کرین کہ خود اہل فضل سے ہین یہ حق تعالی سے اونکے
لیے استدراج ہے پس حق تعالی اونکو اس عزت اور جاہ اور ریاست مین نہین چھوڑتا ہے اور رد کرتا ہے
اونکو اپنے حقائق معلومہ کی طرف جیسا کہ حال دقیانوس اور نمرود اور شداد وغیرہ کا ہے اور کبھی ایسا

اور ایسا کیا یہانتک کہ مجھپر خوف عظیم غالب ہوا پس مین نے عرض کیا اے رب مجھکو عبدالرزاق نے خبر دی اور وا
معمر سے اور وہ زہری سے او ر وہ انس رضی اللہ تعالی عنہم اور وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اور وہ
جبرائیل علیہ السلام سے اور وہ تجھسے کہ تو نے ارشاد فرمایا مین بندیکے ساتھ ایسا کرتا ہون جیسے کہ وہ میرے ساتھ
گمان رکھتا ہے اور مین تجھسے امید رکھتا تھا کہ تو مجھپر رحمت کریگا فرمایا حق تعالی نے سچ کہا جبرائیل اور رسول
اور انس اور زہری اور معمر اور عبدالرزاق نے مین نے تجھپر رحمت کی پس مجھکو خلعت پہنایا اور مین نے ایسی خوشی
دیکھی کہ کبھی نہین دیکھی تھی جَاءَ أَعْرَابِيٌّ إِلَى رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ مَنْ يَلِي حِسَابَ
الْخَلْقِ فَقَالَ اَللهُ قَالَ هُوَ بِنَفْسِهِ قَالَ نَعَمْ فَتَبَسَّمَ الْأَعْرَابِيُّ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
بِمَا ضَحِكْتَ يَا أَعْرَابِيُّ قَالَ إِنَّ الْكَرِيمَ إِذَا قَدَرَ عَفَا وَإِذَا حَاسَبَ سَامَحَ اور فرمایا اللہ تعالی نے
يَا أَيُّهَا الْإِنْسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِيمِ اہل اشارہ فرماتے ہین کہ حق تعالی کا اپنی تمامی اسماء مین سے
اس اسم کو بیان اختیار کرنا واسطے تعلیم اور تلقین بندیکے ہے تاکہ بندے اوسکے طرف رجوع کرین اور اوسکے
کریمی کی وجہسے اوسکے ساتھ فریفتہ ہووین حضرت امام محمد باقر رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہین کہ اے اہل عراق
تم کہتے ہو کہ امیدوارترین آیت آیات قرآنیہ مین سے لَا تَقْنَطُوا مِنْ رَحْمَةِ اللهِ إِنَّ اللهَ يَغْفِرُ الذُّنُوبَ
جَمِيعًا ہے اور ہم اہل بیت کے نزدیک سب سے امیدوارترین آیت آیات قرآنیہ مین سے وَلَسَوْفَ يُعْطِيكَ
رَبُّكَ فَتَرْضَى ہے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم راضی نہونگے جبتک ایک شخص بھی آپکی امت مین سے
دوزخ مین رہیگا اور تفسیر مدارک مین ہے کہ جب یہ آیت موصوف نازل ہوئی فرمایا رسول اللہ صلی اللہ تعالی
علیہ وسلم نے إِذًا لَا أَرْضَى وَوَاحِدٌ مِنْ عُصَاةِ أُمَّتِي فِي النَّارِ بعض اکابر سے منقول ہے کہ حق تعالی
نے واسطے مغفرت امت کے اپنے رسول کریم کو امر کیا اور کہا وَاسْتَغْفِرْ لِذَنْبِكَ وَلِلْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنَاتِ
اور خلاف امر رب کا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے متصور نہین حضرت نے حسب الامر امت کے لیے امر
چاہی اور حق تعالی کریم تر اوس سے ہے کہ اپنے حبیب کو حکم کرے کہ مجھسے مانگ اور جب مانگے عطا نکرے پس اس سے
معلوم ہوا کہ امت مغفور رہین اور رب غفور فرمایا حق تعالی نے ثُمَّ أَوْرَثْنَا الْكِتَابَ الَّذِينَ
اصْطَفَيْنَا مِنْ عِبَادِنَا فَمِنْهُمْ ظَالِمٌ لِنَفْسِهِ وَمِنْهُمْ مُقْتَصِدٌ وَمِنْهُمْ سَابِقٌ بِالْخَيْرَاتِ
پس ان تینون طائفہ مندرج آیہ موصوفہ کے حق مین کہ برگزیدگان حقتعالی اور وارثین کتاب اللہ ہین اہل تحقیق کے
بہت سے اقوال ہین حضرت سہل تستری قدس سرہ فرماتے ہین کہ وہ جاہل اور متکلم اور عالم ہین اور دوسرا
کہتا ہے کہ وہ طالب دنیا اور مائل عقبی اور متوجہ طرف مولی کے ویا مرتکب گناہ کبیرہ اور مرتکب گناہ صغیرہ اور متبرا جرم
ویا مصر بذنوب اور تائب عاید اور تائب ثابت ویا آکل حرام اور مائل طرف شبہات کے اور آکل حلال ویا
مجرم اور تائب اور متقی ویا غافل اور طالب اور واجد ہین اور بعض کہتے ہین کہ مراد ظالم سے طالب دنیا
اور مقتصد سے طالب عقبی اور سابق سے طالب مولی ہے محققین حضرات صوفیہ فرماتے ہین کہ تقدیم ظالم کی از رو
فضل کے ہے اور تاخیر اوسکی از روے عدل کے اور حق تعالی فضل کو عدل سے زیادہ دوست رکھتا ہے
وَقَدْ قَالَ بَعْضُ الْأَكَابِرِ إِنَّمَا ابْتَدَأَ بِذِكْرِ الْمُذْنِبِ لِئَلَّا يُصِيبَكَ عَدُوُّ إِبْلِيسَ كَأَنَّ
الْبُسْتَانَ إِذَا كَانَ حَسَنًا يُصِيبُ صَاحِبَهُ الْعَيْنُ حَتَّى يَكْثُرَ نَصِيبُهُ لَعَنَ وَفِي بَعْضِ
الرِّوَايَاتِ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ [illegible]

صلی اللہ علیہ وعلی آلہ واصحابہ وسلم تسلیما کثیرا کثیرا

سکتے ہیں یعنی یہ اسم ذات کا ہے باعتبار اتفاد تعدد صفات اور اسماء اور نسب اور تعینات کے (احدیت) یعنی اعتبار مرتبہ احدیت کا ساتھ اسقاط صفات اور اسماء اور نسب اور تعینات کے ہے (احدیۃ الجمع) مرتبہ وحدت اور حقیقت محمدی اور احدیۃ الجمع اور ابوالارواح اور اسم اعظم اور آدم حقیقی کو کہتے ہیں یعنی یہ مرتبہ باعتبار اجمال صفات کہ ہے مع قطع نظر بلا اسقاط اور بلا اثبات صفات کے یہ جامع ہے احدیت اور واحدیت کو (اعتبارات اربعہ) انکی اصطلاح میں مرتبۂ وحدت میں چار اعتبار ہیں کہ وجود اور علم اور نور اور شہود ہیں الوجود ہو وجدان الحق لذاتہ والعلم ہو اطلاع الحق علی ذاتہ وصفاتہ وافعالہ والنور ہو الظاہر لنفسہ والمظہر لغیرہ (الآن الدائم) اصطلاح میں مرتبہ تفصیل صفات یعنی واحدیت اور تعین ثانی اور واحدیت الکثرت کو کہتے ہیں تحقیق اسکی یوں کہ ہے کہ آن دائم عبارت ہے امتداد حضرت الٰہیہ سے کہ مندرج ہے بسبب اسکے ازل ابد میں اور یہ دونوں یعنی ازل اور ابد وقت حاضر میں بھی موجود ہیں بسبب ظہور حضرت الٰہیہ کے ازل اور ابد میں اور تشکل اور ظہور میں اور وقت کا حضرت الٰہیہ سے ہے کہ مجمع ازل اور ابد ہے پس متحد ہے ساتھ اسی امتداد حضرت الٰہیہ کے ازل اور ابد اور وقت حاضر اسیواسطے کہا جاتا ہے واسطے باطن اور اصل زمان کے دہر اور سرمد اور آنات زمانیہ اور تغیرات منتقش ہیں اسمیں کہ ظاہر ہوتے ہیں احکام اور صور سرمد اور دہر کے بسبب آنات زمانیہ اور تغیرات کے اور سرمدا ودہر علی حالہا دائما سرمدا ثابت ہیں اور کبھی نسبت کیجاتی ہے دہر اور سرمد کی طرف حضرت عندیہ کے بقولہ علیہ السلام لیس عند ربکم صباح ولا مساء واضح ہو کہ حقیقت ذات الٰہیہ کی باعتبار صرافت کے ایک ممتد غیر متناہی ہے دونوں جانب ازل اور ابد میں کیونکہ وہ اس اعتبار سے نہ کوئی وصف ہو واسطے اسکے و نہ کوئی رسم پس وہ حجاب غیب میں مستور ہے معرفت اسکی ممکن نہیں کسی وجہ سے جبتک کہ وہ متعین نہو ساتھ کسی صفت کے اور اول تعین اسکا علم اسکا ہے اپنی ذات کا جسکو وحدت سے تعبیر کرتے ہیں پس یہ صفت علم نازل ہوتی ہے حضرت ذاتیہ سے طرف حضرت واحدیہ کے کہ حضرت اسماء و صفات سے اور نام رکھا جاتا ہے اسکا حضرت الٰہیہ اور اس حضرت الٰہیہ نے ثابت کی واسطے حضرت اولیٰ کے ازلیۃ الآزال بسبب اس نسبت اعتباریہ کے درمیان احدیت ذاتیہ اور درمیان حضرت صفاتیہ کے کہ واحدیت ہے کیونکہ تعقل نسبت کا ممکن نہیں مگر بعد اعتبار اثنینیت کے اور نام رکھا جاتا ہے اس نسبت کا نسبت سرمدیہ پس اس سے ثابت ہوئی ازلیۃ الآزال یعنی تقدم احدیت کا اوپر واحدیت کے پس ازلیت واحدیت سے ثابت ہوئی ازلیۃ الآزال احدیت کی اور یہ ابتدا و نسبت سرمدیہ ہے اور متقضی ہوئی حضرت الٰہیہ ساتھ اس نسبت کے حقائق اعتباریہ کی بحکم عالمیۃ کے پس اعتبار لیے گئے ساتھ ذات کے سبعہ صفات بحکم عالمیۃ حقیقت اولیٰ کے اور وہ سبعہ صفات حی علیم مرید قدیر سمیع بصیر کلیم ہیں اور اسم سبحے امام الائمہ ہے وعلی ہذا القیاس حسب الترتیب باقی ستہ صفات اور بعض عارفوں نے بجائے سمیع اور بصیر کے جواد اور مقسط کو ذکر کیا ہے اور یہ صحیح نہیں اسلیے کہ یہ اسما تو انہی میں سے ہیں بسبب احتیاج جواد اور مقسط کے طرف حی اور علیم اور مرید اور قدیر وغیرہ سبعہ صفات کے پس جبکہ یہ سبعہ صفات امور اعتباریہ ہیں اور مقتضی ہیں واسطے ربوبیۃ رب مطلق کے واسطے جمیع اشیاء کے بوساطت اپنی کے ہونگے اولیات ان سبعہ صفات کی مقدم دیگر جمیع اسماء پر تقدم امہات یعنی جو کچھ کہ معتبر حقیقی نے یعنی حق تعالیٰ نے مقرر اور متعین فرمایا پس انکو اعتبار کہتے ہیں یعنی تجلی اور تعین کو اعتبار کہتے ہیں اور بجائے تعینات کے اعتبار کہتے ہیں کوئی معتبر مجازی اعتبار کرے یا نہ کرے پس یہ اعتبار نفس الامر میں ثابت اور واقع ہے یعنی حقیقت ہیں اور حقائق اشیاء کو اعتبار کہتے ہیں (الہام) جو کچھ کہ دل سالک کو یقین کامل ہووے اس چیز پر کہ وارد ہوتی ہے وہ بعد صفائی قلب کے خواہ یہ صفائی بسبب کسب کے ہو ویا ذکر و شغل سے حق تعالیٰ کی عنایت

اشیاء اور اضافت اور نسبت انکی ان سب ایک وجود حقیقی سے ہے (اصفیا) وہ لوگ ہین کہ اپنے باطن کو لوث دنیا سے پاک و صاف کیا ہے اور قلب کو اپنے خالق کی طرف رجوع کیا ہو (اسلام) دو قسم پر ہے اسلام شرعی اور اسلام طریقی شرعی جیسے کہ نماز اور روزہ اور حج اور زکوٰۃ وغیرہ احکام شرع شریف کے بجا لانا اور اسلام طریقی جیسے کہ ریاضت شاقہ اور کسب اور نفس کشی اور ذکر اور شغل اور مراقبہ وغیرہ کرنا (اصحاب طیران) ان اولیا کو کہتے ہین جو ہوا پر طیران کرتے ہین کہ جسم مثالی انکا مصفا اور جسم عنصری انکا مانند ہوا کے لطیف ہوا ہے (افق مبین) نہایت مقام قلب کو کہتے ہین (افق اعلیٰ) نہایت مقام روح کو کہتے ہین اور وہ مرتبۂ واحدیت اور حضرت الوہیت ہے (انابت) رجوع کرنا طرف حق تعالےٰ کے اور خلاصی پانا تعینات سے (امید) تجلی روحی کو کہتے ہین اور محبوب حقیقی کو بھی کہتے ہین کہ حق تعالےٰ ہے (ابرو) صفت جمال کو کہتے ہین کہ سالک کے دل پر تجلی الہامی وارد ہوتی ہے کہ سالک بواسطہ اسکے مقام قرب کو پہونچتا ہے (ابرار) ایک قوم ہے اولیاء اللہ مین سے فقط تقویٰ اور عبادات ظاہری شریعت کے اختیار کرتے ہین (ادنیٰ) مقام حضرت خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کو کہتے ہین کہ قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنیٰ اور وحدت ہے مقام وحدت کا تمامی مقامات انبیاء علیہم السلام سے اقرب ذات حق تعالےٰ کا ہے واضح ہو کہ اس مقام وحدت مین دو قوس ہین قوس عروجی اور قوس نزولی قوس عروجی کو کہ باطن اس دائرے کا ہے قوس احدیت اور قوس وجوبی کہتے ہین اور یہ باعتبار سلب کے ہے اس قوس عروجی مین فقط اعتبار ذات کا ہے بدون اعتبار صفات کے اور قوس نزولی کو کہ ظاہر اس دائرہ کا ہے قوس واحدیت اور قوس تحتانی اور قوس امکانی کہتے ہین اس قوس نزولی مین ثبوت اور اعتبار علم ذات کا ہے مع ثبوت اور اعتبار دیگر صفات کے اور اس دائرہ کے قاب کو یعنی قطر دائرہ کو باعتبار اثنینیت کے قاب قوسین اور برزخ کبریٰ اور باعتبار انتفاء اثنینیت مذکورہ کے حقیقت محمدی اور او ادنیٰ کہتے ہین (اقامت) اصطلاح مین غلبۂ عشق کو کہتے ہین (اوباش) اصطلاح مین اوباش وہ شخص ہے کہ سواے ذات حق کے غم ثواب اور عقاب کا اور پروا اسکی نکرے (اولیاء) قرب حق مین پہونچنے والے کو کہتے ہین یعنی یہ لوگ اسفل سے طرف اعلیٰ کے عروج کرتے ہین اور قریب ذات حق تعالےٰ کے ہوتے ہین اور اسرار حق تعالےٰ کو پاتے ہین انکو لغزش بھی ہوتی ہے بسبب لغزش آدم عليه السلام کے جبکہ انسے خلاف شرع کوئی خطا واقع ہوتی ہے پھر اپنے مقام اسفل مین آجاتے ہین بعض کہتے ہین کہ ان سے لغزش واقع نہین ہوتی ہے یہ قول صحیح نہین (آزاد) آزاد وہ ہے کہ باوجود علم و فضل و کمال کے قیودات بشری اور تعریفات جسمی سے خلاصی پاوے اور لباس اور آرائشی اور اسباب دنیاوی سے دلکو اٹھا دے اور خلقت سے درگذر کر کے ہر تن متوجہ طرف جلال اور جمال حق سبحانہ تعالیٰ کے ہووے اور اگر آرائشی لباس اور جسم مین ہا تو وہ مرتبۂ آزاد سے خارج ہے (ایقان) واسطے صوفی عارف کے یہ ایک مرتبہ ہے کہ واسطے اسکے اس سے بلند کوئی مرتبہ نہین وہ یہ ہے کہ یقین جانے کہ حق تعالیٰ کی ذات ہر شے مین ہے اور اسمین محویت حاصل کرے (اتحاد) وہ شہود وجود مطلق واحد حقانی کا ہے اس طرح پر کہ تمامی موجودات اور افراد عالم حق تعالےٰ ہی سے موجود ہین پس متحد ہین تمامی موجودات ساتھ حق تعالےٰ کے اس اعتبار سے کہ وجود انکا حق تعالےٰ سے ہے اور وہ معدوم ہین بنفسہ نہ اس اعتبار سے کہ واسطے عالم اور افراد عالم کے وجود مستقل بنفسہ ہے پھر متحد ہوئے وہ ساتھ حق تعالےٰ کے ورنہ اثنینیت اور شرک اور دو وجود لازم آوینگے اور یہ محال ہے بعض کہتے ہین کہ اتحاد عبارت ہے مستغرق ہونے سے سالک کے حضرت حق سبحانہ و تعالےٰ کی ہستی مین (اتصال) وہ ملاحظہ کرنا عبد کا ہے اپنی ذات کو متصل ساتھ وجود احدی حقانی کے مع قطع نظر تقیید وجود اور اسقاط اضافت وجود اپنے کے طرف وجود حق تعالےٰ کے پس اسوقت دیکھتا ہے عبد پیاپی مدد وجود حقانی اور نفس رحمانی کا علی الدوام

کریم اور وکیل اور حمید اور مبدی اور سمیع اور واجد اور دائم اور باقی اور برّ اور منعم اور عفو اور غفور اور رؤف اور مغنی اور معطی اور نافع اور ہادی اور بدیع اور رشید اور مجمل اور قریب اور مجیب اور کفیل اور حنان اور منان اور کامل اور لم یلد ولم یولد اور کافی اور جواد اور ذوالطول اور شافی اور معافی کو اسماء اور صفات جمالیہ مین سے گردانا ہی (اسم اعظم) اکثر عارفین کہتے ہین کہ اسم اعظم لفظ مبارک اللہ ہے کہ جامع ہے جمیع اسماء کو اور وہ اسم ذات کا ہے جو متصف ہے ساتھ جمیع اسماء اور صفات کے اور بعض رحمن اور رحیم کو اور بعض قہار کو اور بعض حی اور قیوم کو اور کوئی مہیمن کو اور بعض اسم ہو کو اسم اعظم کہتے ہین (اعراف) بالفتح لغت مین بمعنی بر ختہاے خرما اور پشتہاے ریگ بلند اور یالہاے اسپان اور تاجہاے خروسان اور آخر لہاے میان بہشت و دوزخ کے ہین اور بعض کہتے ہین کہ درمیان بہشت اور دوزخ کے ایک دیوار حاجب ہے اسکو اعراف کہتے ہین اور صاحب تفسیر بیضاوی نے کہا کہ اعراف ایک دیوار عالی درمیان بہشت اور دوزخ کے کہ درمیان اُن دونون کے حجاب واقع ہوا ہے تشبیہ دیگئی ہے اُس دیوار عالی کی ساتھ یالہاے اسپان اور تاجہاے خروسان کے کیونکہ اعراف دراصل جمع عرف کی ہے اور عرف یال اسپ اور تاج خروس کو کہتے ہین انتہی پس اس تحقیق سے معلوم ہوا کہ اعراف کنگرے اُس دیوار عالی کے ہین کہ حاجب ہے درمیان بہشت اور دوزخ کے نہ منازل مقررہ کہ بعض آدمی اُنمین رہینگے جیسے کہ مشہور ہے اور بعض کہتے ہین کہ اعراف ایک مقام کا نام ہے درمیان بہشت اور دوزخ کے اُسمین وہ لوگ رہینگے جو عارف ترہین احوال اہل بہشت اور دوزخ کے اور صوفیہ کرام کے اصطلاح مین اُن مطلعون کو کہتے ہین جو مقامات شہود حق تعالے کے ہین اشیاء مین جس حال مین متجلی ہے حق تعالے اُنھین اشیاء مین ساتھ اُن صفات کے کہ وہ اشیا مظاہر اُن صفات کے ہین اور یہ مقام اشراف اور اطلاع کا ہے اوپر اطراف اشیاء کے فرمایا حق تعالے نے وَعَلَى الْاَعْرَافِ رِجَالٌ يَّعْرِفُوْنَ كُلًّا بِسِيْمٰهُمْ اور رسول علیہ السلام نے فرمایا اِنَّ لِكُلِّ آيَةٍ ظَهْرًا وَّبَطْنًا وَّحَدًّا وَّمُطَّلَعًا (اصطلام) اصطلاح مین مراد اُس سے وَلَہ اور شیفتگی اور فریفتگی ہے جو غالب ہے طالب کے قلب پر اور یہ قریب ہے ہیمان کی (امامان) یہ دو شخص ہین ایک اُن دونون کا داہنی طرف غوث کے یعنی قطب کے اور نظر اُسکی ملکوت پر ہے اور دوسرا بائین طرف قطب کے ہے اور نظر اُسکی عالم شہادت پر ہے یہ افضل اور اعلی ہے صاحب ملکوت سے اور یہی شخص بعد قطب کے قطب کا خلیفہ ہوتا ہے (انصداع الجمع) انصداع لغت مین پھٹ جانے اور پراگندہ ہونے کو کہتے ہین اور اصطلاح مین انصداع الجمع لزوم مقام فرق کا ہے بعد جمع کے بسبب ظہور کثرت کے وحدت مین اور اعتبار کثرت کے وحدت مین (امکان) مراد اِس جگہ امکان سے امکان خاص ہے کہ سلب ضرورت دونون جانب وجود اور عدم سے ہے پس عالم یعنی ماسوی اللہ ممکن ظاہر ہے پس امکان عالم کا عبارت ہے عدم وجوب اور عدم امتناع سے پس امکان امر وجودی نہین ہے کہ محتاج جعل جاعل کا ہووے اور سبب اختلاف عالم اور افراد عالم کا امکان ہے پس وجہ آسودگی زید اور تنگی عمرو بسبب اختلاف اُنکے امکان کے ہے نہ بسبب اعطاء معطی کے کہ حق تعالے ہے اور ایجاد عالم کے لیے فقط امکان بنفسہ بلا واجب تعالے کے کافی نہین ہے اِسلیے کہ دونون طرف اُسکے بنظر ذات کے مساوی ہے ورنہ ترجیح بلا مرجح لازم آویگی اور یہ محال ہے پس اُسکے لیے ایک مرجح کا ہونا ضرور ہے اور وہ حق تعالے ہے پس جیسے کہ نفس الامر مین ممکن تھا عطاء واجب سے ثابت ہوا اور ہوتا ہے اور ہوگا پس نہ کہا جاویگا کہ آفتاب ساتھ اِس کلانی کے اور ذرہ ساتھ اِس خردی کے کیون پیدا کیا گیا اِسلیے کہ امکان دونون کا ایسا ہی تھا پس اِس سے ظاہر ہوا کہ خلقت اور ظہور عالم کے لیے ایک خالق کا ہونا کہ علیم اور حکیم اور مدبر ہو ضرور ہے کہ وہ حق تعالے ہے (انزعاج) تحرک قلب کا طرف حق تعالے کے بسبب تاثیر وعظ اور سماع کے ...

اور طلب حق مین استوار اور سرگرم رہتا ہے (بقا باللہ) اِس مقام مین سوائے رویت حق تعالے کے مطلقاً غیریت اُسکی نظر سے اُٹھ جاتی ہے اور عارف صفاتِ بشری سے فانی ہوکر ساتھ صفات حق تعالے کے باقی رہتا ہے فی الحقیقۃ فقط سالک تو کیا ہے بلکہ تمامی عالم نابود اور فانی ہے اور حق تعالیٰ باقی کیونکہ خاص حق تعالیٰ ہی کے واسطے وجود مسلّم ہے اور عالم موہوم و معقول اور ایسے یہان اِس بقا و فنا کا ایک مسئلہ مشہور ہے (بہجت) واردات کو کہتے ہین کہ غیب سے صاحب کسب کے دل پر واقع ہوتے ہین (بالغ) مرید صادق کامل کو کہتے ہین (بطون) یہ اشارہ ہے طرف خاص ذات حق تعالے کے اور کبھی عالمِ مثال سے مراد تحت بطون کہتے ہین یعنی بہ نسبت عالم شہادت کے عالم مثال باطن اور عالم مثال سے عالم ارواح باطن اور عالم ارواح سے عالم اعیان باطن اور عالم اعیان سے ذات بحت باطن ہے (بادہ فروش) پیر کامل کو کہتے ہین کہ واسطے تکمیل ناقصون کے پیر کامل ہی ضرور ہے نہ غیر اور (بتکدہ) اور (بتخانہ) عارف کامل کے باطن کو کہتے ہین اور (پیر مغان) اور (پیر خرابات) مرشد کامل کو کہتے ہین (پیمانہ) لغت مین پیمائش کرنے والا اور ناپ کو کہتے ہین اور اصطلاح مین اُس سالک کو کہتے ہین جو انوار غیبی کو مشاہدہ کرے اور مقامات کو ادراک کرے (بوسہ) اصطلاح مین جذبہ باطنی کو کہتے ہین (بادہ) اصطلاح مین اُس محبت اور عشق الٰہی کو کہتے ہین کہ عالمِ غیب سے سالک کے قلب پر وارد ہوتا ہے اور اسکو مست اور بیخبر کرتا ہے (بامداد) اصطلاح مین مقام بازگشتِ احوال اور اوقات کو کہتے ہین (بُت) اصطلاح مین مقصود اور مطلوب حقیقی کو کہتے ہین (باب الابواب) مراد اِس سے سلوک مین باب اول توبہ کرنا طالب صادق کا ہے تمامی گناہون سے اِسلیے کہ توبہ اول اُن ابواب مین سے ہے جن ابواب کے سبب قرب حق تعالے کا حاصل ہوتا ہے واضح ہو کہ ابواب اور طرق وصول الی اللہ کے بعدد انفاس الخلائق ہین لیکن منجملہ اُنکے تین طریق قریب تر ہین اوّل طریق اخیار کا ہے کہ بکثرت صوم و صلوٰۃ و تلاوت قرآن شریف و حج و زکوٰۃ وغیرہ کے زمانِ طویل مین بعض اُنکے واصل ہوتے ہین دوسرا طریق ابرار کا ہے کہ وہ اصحاب مجاہدہ اور ریاضات ہین کہ بیچ تبدیل اخلاق ذمیمہ ساتھ اخلاق حمیدہ کے جہد کرتے ہین اور اکثر اُنکے بھی بعد زمانِ طویل کے واصل ہوتے ہین الا ماشاء اللہ تیسرا طریق قادریہ و نقشبندیہ و چشتیہ و شطاریہ وغیرہ کا ہے کہ یہ لوگ ریاضت مین مشغول ہوتے ہین اور خلائق سے نفرت کرتے ہین کام اُنکا سوائے درد اور اشتیاق اور شوق اور ذکر اور فکر کے اور کچھ نہین اور یہ تزکیہ نفس و تصفیہ قلب و تجلیہ روح مین مشغول ہوتے ہین اور کشف و کرامات کی طرف نہین متوجہ ہوتے ہین اور موتوا قبل ان تموتوا مین معروف رہتے ہین اور واصل ہوتے ہین یہ طریق اُن دونون طریقون سابق سے اقرب ہے اور اصول اِس طریق اخیر کے دس ہین اوّل توبہ کہ وہ باہر آنا طالب کا ہے ہر مطلوب سے جو ماسوی اللہ ہے جیسے کہ وقت موت کے ہوتا ہے دوسرے زہد کہ وہ ترک کرتا ہے دنیا اور مافیہا کو جیسے کہ وقت موت کے ترک کرتا ہے تیسرے توکل کہ وہ ترک کرنا ہے اسباب ظاہری کو جیسے کہ وقت موت کے ترک کرتا ہوگا چوتھے قناعت لغت مین اندک چیز پر راضی رہنے کو کہتے ہین اور اصطلاح مین ترک کرنے شہوات اور خواہش نفسانی کو جیسے کہ موت کا وقت ہوگا اور شب و روز حق تعالے سے خوش رہکر حق تعالیٰ کو حق تعالیٰ سے طلب کرنے کو کہتے ہین پانچوین عزلت کہ وہ انقطاع اور فرار کرنا ہے خلائق سے جیسے موت کا وقت ہوگا چھٹے توجہ الی اللہ اور اعراض عن ماسوی اللہ ہے جیسے کہ موت کا وقت ہوگا تاکہ نہ باقی رہے کوئی مطلوب اور محبوب اور مشغوف سوائے اللہ تعالیٰ کے ساتوین صبر کہ وہ ترک کرنا ہے حظوظ نفسانیہ کو مجاہدہ سے جیسے کہ موت کے وقت بغیر مجاہدہ کے ترک کرنا ہوگا آٹھوین ذکر کہ وہ ترک کرنا ہے ذکر غیر حق تعالے کو جیسے کہ موت کے وقت کرنا ہوگا نوین مراقبہ کہ وہ ترک کرنا ہے اپنے حول اور قوت کو اور فنا کر دینا اپنے تئین حق تعالے مین جیسے کہ موت کے وقت ہوگا

وحدت درکثرت اورکثرت در وحدت کہتے ہین (جعد) لغت مین موی مرغول سرکو کہتے ہین اور اصطلاح مین تجلّی جلالی اور تجلّی قہّاری کو کہتے ہین (جمعیت) جمع کرنا ہمت کو توجہ الی اللہ مین اور اجتماع کرنا ہمت کا مشغولی مین ساتھ حق تعالے کے اور روگردانی کرنا ماسوی اللہ سے اسکو جمعیت کہتے ہین اور اسکے مقابل مین تفرقہ ہے اور وہ منتشر ہونا خاطر کا ہے مشغولی مین ساتھ حق تعالے کے (جمع) شہود حق بلا خلق کو کہتے ہین (چشم) چشم صفتِ جمال کو کہتے ہین کہ سالک کے دل پر تجلّی الہامی غیبی وارد ہوتی ہے اور بواسطہ اسکے سالک مقامِ قرب مین پہونچتا ہے (جرس) خطاب جمالی ساتھ ایک نوع قہر کے (جنائب) جنائب لغت مین اُن گھوڑون کو کہتے ہین کہ آراستہ کرکے آگے سلاطین اور امراء کے لیجاتے ہین اور یہ جمع جنیبہ کی ہے اور اصطلاح مین یہ وہ لوگ ہین کہ سیر کرنیوالے ہین طرف حق تعالے کے منازلِ نفوس مین اور عامل ہین زاد تقوی اور طاعت کو تاکہ واصل ہوویں وہ مقامات قرب مین بعد اسکے سیر فی اللہ شروع کرتے ہین (جہتا الضیق والسعتہ) یہ دو اعتبار ہین واسطے ذات کے ایک جہت کہ جہت ضیق ہے باعتبار تنزیہ ذات کے ہے اُن چیزون سے کہ مفہوم اور معقول ہوتی ہین یہ اعتبار وحدت حقیقیہ کا ہے اسمین بالکل غیر کی گنجائش نہین لا وجوداً ولا تعقلاً یہی جہت ضیق ہے کقولہم لَا یَعْرِفُ اللّٰہَ اَحَدٌ سِوَی اللّٰہِ اور دوسری جہت کہ جہت سعت ہے وہ باعتبار ظہور ذات کے ہے بیچ تمامی مراتب کے یہ باعتبار اسماو صفات کے ہے جو مقتضی ہین مظاہر غیر متناہی کے اور یہ جہت سعت ہے (جہتا الطلب) مراد اس سے دو جہت وجوبیہ اور امکانیہ ہین پس طلب جہت وجوبیہ کی طلب کرنا اسمار کا ہے اپنے ظہور کا ساتھ اعیان ثابتہ کے مرتبہ داخلی مین اور طلب جہت امکانیہ کی طلب کرنا اعیان کا ہے اپنے ظہور کا ساتھ مظاہر کونیہ کے مراتب خارجیہ مین اور یہ دونون جہت حضرت واحدیت مین ہین (جواہر العلوم والانباء والمعارف) یہ وہ حقائق الٰہیہ ہین کہ بسبب اختلاف شرائع اور امم اور ازمنہ کے متبدل اور متغیر نہین ہوتے ہین کما قال اللہ تعالے فی حقہا شَرَعَ لَکُم مِّنَ الدِّیْنِ مَا وَصّٰی بِہٖ نُوْحًا وَّالَّذِیْٓ اَوْحَیْنَآ اِلَیْکَ وَمَا وَصَّیْنَا بِہٖٓ اِبْرٰہِیْمَ وَمُوْسٰی وَعِیْسٰٓی اَنْ اَقِیْمُوا الدِّیْنَ وَلَا تَتَفَرَّقُوْا فِیْہِ (جنتہ) واضح ہو کہ جنت مظہر جمال حضرت قادر ذوالجلال کی ہے اور جنت چار قسم پر ہے ایک انمین سے جنت اعمال کی ہے اور اسمین آٹھ جنت ہین اور وہ دار المقام اور دار القرار اور دار السلام اور جنۃ عدن اور جنۃ الفردوس اور جنۃ النعیم اور جنۃ الماوی اور جنۃ الخلد ہین یعنی یہ جنت صوری ہین کہ اسمین انواع مطاعم لذیذہ اور مشارب ہنیہ اور مناکح بہیہ بہت ہین اور انہار آب اور عسل اور شیر اور شراب وغیرہ انھین جنت مین ہین یہ جنت واسطے جزا اعمال صالحہ کے مقرر ہین انکو جنت عوام کہتے ہین کہ مسکن عوام مومنین کا ہے اگرچہ خواص مومنین بھی انھین جنت مین شریک ہین لیکن انکو ان مطاعم لذیذہ وغیرہ نعمتون سے حظ کامل حاصل نہین حدیث مین اَکْثَرُ اَہْلِ الْجَنَّۃِ الْبُلْہُ وارد ہے مراد اس سے عوام مومنین ہین اسلیے کہ یہ لوگ بہ نسبت خواص کے احمق ہین کہ اعمال حسنہ واسطے طلب جنت کے کرتے تھے نہ واسطے رضاے حق جل و علا کے دوسری جنت النفس ہے جسکو جنت الوراثۃ بھی کہتے ہین یہ جنت عبارت ہے جنت الاخلاق سے کہ حسن متابعت سے سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے حاصل ہوتی ہے اور انہار اس جنت کی اخلاق محمودہ ہین تیسری جنۃ الصفات ہے جس کو جنت معنوی کہتے ہین نہر اس جنت کی تخلق باخلاق اللہ ہے چوتھی جنت الذات ہے اور یہ جنت روح کی ہے اس جنت مین مشاہدہ جمال باکمال احدیت ذاتیہ کا حاصل ہوتا ہے اور نہر اس جنت کی نہر مشاہدہ اور نہر فنا فی اللہ اور نہر بقا باللہ ہے جنت اول ان جنتون مین سے مختص واسطے آخرت کے ہے اور باقی تینون جنت واسطے خواص اولیا کرام کے دنیا و آخرت دونون مین حاصل ہین بسبب متابعت خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم کے اے طالب صادق ان سب جنتون مین اگرچہ نعمہاے نامحصور اور لذتہاے نامعدود حاصل ہین لیکن لذتِ دیدار جمال باکمال رب العزت کی ایسی ایک لذت ہے کہ اسکے مقابل مین تمامی لذات اور نعمات ایک قطرہ ہے مقابل مین بحرِ عظیم لذت دیدار کے (جہنم) یہ ایک طبقہ کا نام ہے طبقات دوزخ سے واضح ہو

لفظ حقیقت کو ہر شئے کے باطن پر اطلاق کرتے ہین مقابلے مین ظاہر اُس شئے کے کہ مجاز ہے جیسے کہتے ہین کہ عالم شہادت مجاز ہے اور مقابلے مین اُسکے عالم مثال حقیقت اُسکی ہے اور عالم مثال مجاز ہے اور اُسکے مقابلے مین عالم ارواح حقیقت اُسکی ہو اور عالم ارواح مجاز ہے اُسکے مقابلے مین عالم اعیان حقیقت اُسکی ہے اور عالم اعیان مجاز ہے اُسکے مقابلے مین علم حقیقت اُسکی ہے اور علم مجاز ہے اور اُسکے مقابلے مین ذات حقیقت اُسکی ہو کہ ابطن البطون ہے محل دوم یہ کہ حقیقت کو مقابلے مین اعتبار کے بولتے ہین جیسے کہ ذات حق تعالےٰ کی حقیقت ہر شئے کی ہے اور حقیقت ہر شئی کی کہ ایک امر اعتباری ہے ذات حق تعالےٰ سے اعتبار کیجاتی ہے اور ذات حق تعالےٰ کی حقیقۃ الحقائق ہے محل سوم یہ کہ لفظ حقیقت کو واقع اور نفس الامر مین بولتے ہین کہ وہ محل صور علمیہ اور اعیان ثابتہ ہے اُسکو حقیقۃ الممکنات کہتے ہین (حروف) اعیان کے حقائق بسیطہ کو کہتے ہین (حروف عالیات) حروف عالیات شیون ذاتیہ اور اعیان ثابتہ کو کہتے ہین کہ غیب الغیوب مین پوشیدہ ہین جیسے کہ درخت گٹھلی مین (حقیقۃ الحقائق) ذات بحت کو کہتے ہین جو ذات احدیت ہے اور جامع ہے جمیع حقائق کا جسکو حضرت الجمع اور حضرت الوجود بھی کہتے ہین (حقائق الاشیاء) اعیان ثابتہ کو کہتے ہین (حقیقت انسانی و حقیقت آدم) مرتبۂ واحدیت اور تفصیل صفات کو کہتے ہین (حضرت جمع و حضرت ربوبیت و حضرت ارتسام و حضرت الوہیت) واحدیت اور تفصیل صفات کو کہتے ہین (عالم امر) عالم ارواح کو کہتے ہین (حقائق القلوب) عالم مثال کو کہتے ہین (حقائق الٰہی) حقائق الٰہی اٹھائیس اسماء الٰہی کلی کو کہتے ہین کہ مرتبۂ واحدیت مین ظہور پائے ہین یہ سب ارباب ہین مع تفصیل کے بدیع باعث باطن آخر ظاہر حکیم محیط شکور غنی مقتدر رب علیم قاہر نور مصور محصی مبین قابض حی محیی ممیت عزیز رازق مذل قوی لطیف جامع رفیع ہین (حقائق کیانی) حقائق کیانی بھی اٹھائیس ہین کہ اعیان اٹھائیس اسماء الٰہی سے ظاہر ہوئے ہین یہ سب مربوبات ہین اس تفصیل کے ساتھ کہ عقل کل نفس کل طبیعت کل جوہر ہباء شکل کل جسم کل عرش کرسی فلک البروج فلک منازل فلک زحل فلک مشتری فلک مریخ فلک شمس فلک زہرہ فلک عطارد فلک قمر کرۂ نار کرۂ ہوا کرۂ آب کرۂ خاک مرتبۂ جماد مرتبۂ نبات مرتبۂ حیوان مرتبۂ ملک مرتبۂ جن مرتبۂ انسان مرتبۂ جامع یعنی بدیع سے عقل کل پیدا ہوئی بدیع فاعل اور رب ہے اور عقل کل مربوب اور مفعول اور باعث سے نفس کل اور باطن سے طبیعت کل اور آخر سے جوہر ہباء اور ظاہر سے شکل کل اور حکیم سے جسم کل اور محیط سے عرش اور شکور سے کرسی اور غنی سے فلک بروج اور مقتدر سے فلک منازل اور رب سے فلک زحل اور علیم سے فلک مشتری اور قاہر سے فلک مریخ اور نور سے فلک شمس اور مصور سے فلک زہرہ اور محصی سے فلک عطارد اور مبین سے فلک قمر اور قابض سے کرۂ نار اور حی سے کرۂ ہوا اور محیی سے کرۂ آب اور ممیت سے کرۂ خاک اور عزیز سے مرتبۂ جماد اور رازق سے مرتبۂ نبات اور مذل سے مرتبۂ حیوان اور قوی سے مرتبۂ ملک اور لطیف سے مرتبۂ جن اور جامع سے مرتبۂ انسان اور رفیع سے مرتبۂ جامع پیدا ہوئے پس ان ارباب اور مربوبات کو حقائق الٰہی اور حقائق کیانی کہتے ہین مقدمہ کی بحث تنزلات مین تفصیل مذکور ہین (حق الیقین) شہود حق تعالےٰ کا بیچ مقام عین جمع احدیۃ کے اور حق تعالےٰ مین محو ہونا اور اپنے کو فنا کرنا اور ساتھ حق تعالےٰ کے باقی رہنے کو حق الیقین کہتے ہین (حقیقت عبد) اصطلاح مین عدم مطلق کو کہتے ہین کہ اُسمین نابود ہے (حجۃ الحق) انسان کامل کو کہتے ہین کہ مرتبہ حضرت خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے (حب) اصطلاح مین علم حق اور مرتبۂ انا اور حقیقت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم اور حب حقیقی اور حب ذاتی کو کہتے ہین (حیرت) مرتبۂ احدیت مین محو ہونا اور عارف کا دیدۂ دل سے تجلی اسم ہو کا مشاہدہ کرنے کو کہتے ہین (حواس) جمع حاسہ یعنی




اصطلاح اطبا و حکما و فلاسفہ کے ہے لیکن حسب اصطلاح حضرات صوفیہ صافیہ رضوان اللہ تعالے علیہم کے سواے اُن حواس مذکورہ کے واسطے قلب کے بھی پانچ حواس ہین مانند حواس خمسۂ ظاہری کے اسلیے کہ دماغ سے قلب کی طرف راستہ ہے بعد تزکیہ اور تصفیہ اور تجلیہ کے وہ راہ کھلجاتی ہے اور چشم دل سے حق تعالے نظر آتا ہے اور گوش دل سے کلام ربانی مسموع ہوتا ہے انھین حواس خمسۂ قلب سے حق تعالے کو پاتے ہین اور انھین حواس قلب کا نور اور عقل اور روح اور سر اور خفی نام رکھتے ہین واضح ہو کہ آدمی زیادہ مخصوص ہے ساتھ خلافت کے اور ظہور تصرف خلافت کا موقوف ہے حواس خمسہ پر کیونکہ قوت باصرہ مظہر عالم شہادت کا ہے کام بصر کا تعلق ہے ساتھ عالم شہادت کے اور قوت ذائقہ مظہر ہے عالم مثال کا کہ اجزاء شئی ذوق کو ساتھ لعاب دہن کے مرطوب اور ملا کر اجرام دقیقہ کے مبدل کرتی ہے اور اندرون لسان کے پہونچا دیتی ہے جیسے کہ مذکور ہوا اور قوت شامہ مظہر عالم ارواح کا ہے کہ شئی مشموم کو درجہ بدرجہ لطیف کر کے بو کے ساتھ مبدل کرتی ہے اور ساتھ الدماغ تک پہونچا دیتی ہے دجسم اور جرم شئے کو اور قوت سامعہ مظہر عالم غیب کا ہے حق تعالے نے قوت سامعہ کو واسطے اخبار غیب اور استماع اخبار غیب کے پیدا کیا ہے اور قوت لامسہ مظہر حضرت جامعہ کا ہے کہ مس ہر عضو سے ہر جگہ مین ممکن ہے بلکہ یہ حاسہ وجود کو محیط ہے اور ہر ظاہر دو وسے اور دو جہت رکھتا ہے ایک روئی طرف حق کے اور دوسرا روی طرف باطل کے کہ عالم ہے اور جو روے بحق ہے محض معرفت ہے اور جو روے بیاطل ہے عین نکرت اور غیریت ہے اور آیۃ جَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْأَبْصَارَ وَالْأَفْئِدَةَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ مشعر اس امر کا ہے کہ حواس ابواب معرفت ہین اور دل موضع اُنکا کما قال تعالے اُولٰٓئِكَ كَتَبَ فِي قُلُوبِهِمُ الْإِيمَانَ پس بنظر کشف کے بنا و مدار معرفت کی ایک اصل پر ہے کہ وہ خبر اور اثر اور نظر اور لذت نظر اور استغراق بالمنظور ہے پس حاسہ سمع حظ پاتا ہے سخن معروف کے کہ معشوق ہے غیب مین ہو معشوق یا حاضر ہین بسبب خبر اور اثر کے لیکن اگر خود غیب ہین بہتے خبر سے اور اگر حضور مین ہے تو اثر اور نشان سے حظ پاتا ہے پس معرفت حس سمع سے بلا واسطہ خبر اور اثر کے ہے اور یہ مقام کلیم کا ہے صلوات اللہ تعالی علی نبینا و علیہ السلام اسی جگہ سے فرمایا تھا موسی علیہ السلام نے لَعَلِّي آتِيكُم مِّنْهَا بِخَبَرٍ اور آتِيكُم بِشِهَابٍ قَبَسٍ اور حاسہ سمع ایک جز ہے اجزاء جسم سے جیسے کہ کلام اعضا مین سے ایک محل مخصوص مین ہے پس اس مقام مین نفس ایک جزو کا ایک جزو کے ساتھ ہے اور یہ معرفت قلیل الاثر ہے اور حاسہ شم فقط اثر اور نشان سے حظ پاتا ہے نہ خبر سے اور طریقۂ معرفت اس حاسہ کی اثر اور نشان سے ہے یہ مقام عیسی علی نبینا و علیہ السلام کا ہے کہ فرمایا اللہ تعالے نے اُنکے حق مین فَنَفَخْنَا فِيهِ مِن رُّوحِنَا اگرچہ موضع شم کا بھی ایک جزو ہے اجزاء جسم سے لیکن یہ حظ پاتا ہے اثر اور نشان کل مشموم سے کیونکہ طیب روح تمامی اجزاء مشموم مین موجود ہے پس اس جگہ اثر کل کا کمال کے ساتھ ہے نظر اس جگہ کام کرتی ہے پس معرفت حاسہ شم کی معرفت حاسہ سمع سے کامل ہے اور عارف کو اس سے حظ تمام ہے اور حاسہ بصر حظ پاتا ہے بسبب نظر اور اثر کے اس جگہ بالکل حجاب مرتفع ہے اس مقام مین بدون واسطہ خبر کے مین معشوق سے حظ پاتا ہے یہان طریقۂ معرفت ساتھ نظر اور منظور کے ہے یعنی یہ معرفت بلا حجاب ہے اور یہ مقام ابراہیم خلیل کا ہے علی نبینا و علیہ السلام اسواسطے آنھون نے فرمایا تھا هٰذَا رَبِّي هٰذَا أَكْبَرُ اگرچہ یہ حاسہ بھی محل مخصوص مین ہے لیکن احاطہ اسکا بلا حجاب ہے حسن سے تمامی منظور کے پس معرفت حس بصر کی اقوی ہے معرفت حاسہ سمع اور

اسرار بعض انکے بعض سے (حکمۃ منطوق بہا) وہ علوم شرعیہ اور طریقہ کے ہین (حکمۃ مسکوت عنہا) یہ اسرار اُس حقیقت کے ہین جنکو علماء رسوم اور عوام جیسے کہ چاہیے نہین سمجھتے ہین پس انکار کرتے ہین اُن کا پس مضر کرتی یا ہلاک کرتی ہے وہ اُنکو جیسی کہ مروی ہے کہ رسول علیہ السلام اپنے اصحاب کرام کے ساتھ ایک روز مدینہ منورہ کی گلیون مین سے کسی گلی مین تشریف لیے جاتے تھے ایک عورت نے درخواست کی کہ آپ مع اصحاب اپنے اُسکے گھر مین تشریف لیجاوین پس آپ مع اصحاب اپنے تشریف لیگئے اور دیکھا کہ اُسکے گھر مین آتش سلگی ہوئی ہے اور اُسکی اولاد آتش کے گرداگرد کھیل رہی ہے پس عرض کیا اُس عورت نے کہ یا رسول اللہ آیا اللہ تعالے مہربان زیادہ ہے اپنے بندون پر یا مین اپنی اولاد پر کہ آتش سے بچا رہی ہون فرمایا رسول علیہ السلام نے اُسکے جواب مین کہ اللہ تعالے مہربان زیادہ ہے اپنے بندون پر کیونکہ وہ ارحم الراحمین ہے پھر عرض کی اُس عورت نے یا رسول اللہ آیا مین چاہونگی کہ اپنی اولاد کو آتش مین ڈال دون فرمایا نہین پس عرض کیا اُسنے یا رسول اللہ کیونکر ڈالیگا اللہ تعالے اپنے بندون کو آتش دوزخ مین حالانکہ وہ ارحم الراحمین ہے اپنے بندون پر پس رسول علیہ السلام مع اصحاب اپنے روئے اور فرمایا کہ ابھی وحی بھیجی اللہ تعالے نے طرف میرے (الحکمۃ المجہول عندنا) یہ اسرار ہین اُس چیز کے کہ اُسکی ایجاد مین وجہ حکمت کی ہم پر پوشیدہ ہے جیسے کہ ایلام بعض عباد اور موت اطفال اور خلود فی النار پس واجب ہے ہمپر ساتھ اُسکے ایمان لانا اور راضی ہونا وقت وقوع اُسکے کے اور اعتقاد کرنا اُسکی حقیقت اور عدالت پر (الحکمۃ الجامعۃ) یہ عبارت ہے معرفت حق اور باطل سے اور عمل کرنا ساتھ حق کے اور اجتناب کرنا باطل سے کما قال الرسول علیہ السلام اللّٰھم اَرِنَا الحقَّ حقًّا وّارْزُقْنَا اتِّبَاعَہٗ وَاَرِنَا الْبَاطِلَ بَاطِلًا وّارْزُقْنَا اجْتِنَابَہٗ [illegible] مراتب باب الخاء کا ہے (خودی) خودی انانیت کو کہتے ہین یہ دو قسم پر ہے ایک خودی [illegible] حق تعالے کی اور تحقیق اُسکی باب الالف بحث انا مین مذکور ہے (خُمار) [illegible] اصطلاح مین [illegible] کہتے ہین (خفاء الخفا) مرتبہ سلب و نفات اور ذات بحت اور احدیت [illegible] اصطلاح مین عالم معنی اور مقام عشق کو کہتے ہین [illegible] مجمع اسرار الٰہی [illegible] اور دانائی اور نقطہ سیاہ جسم کو کہتے ہین اور اصطلاح مین نقطۂ ذات اور تجلی جلالی کو کہتے ہین [illegible] اور ہستی صرف اور صفت الوجدان سے ہے (خرابات) اصطلاح مین باطن عارف اور پیر کامل کو کہتے ہین جس سے عشق اور شوق اور اسرار الٰہی حاصل ہووین (خرابی) استغراق سالک کو کہتے ہین (خلق) اصطلاح مین عالم ارواح سے عالم شہادت تک خلق کہتے ہین (خلیفہ) اصطلاح مین انسان کامل کو خلیفہ کہتے ہین اور بھی خلیفہ اُس شخص کو کہتے ہین جسکو اپنے قائم مقام کرین جیسے کہ خلیفہ خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کا حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق اور حضرت عثمانِ ذی النورین اور حضرت علی مرتضی رضوان اللہ تعالے علیہم اجمعین کہ چار ہین اور جیسے کہ خلیفہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے حضرت امام حسن اور حضرت امام حسین اور حضرت حسن بصری اور حضرت کمیل ابن زیاد رضی اللہ تعالے عنہم ہین کہ چار ہین ایسے ہی یہ چار پیر اور چودہ خانوادہ وغیرہ مین سلسلہ خلافت کا جاری ہے (خیال) لغت مین اُس صورت کو کہتے ہین جو خواب مین دیکھتے ہین یا بیداری مین تصور کرتے ہین یا پانی مین یا آئینہ مین دیکھتے ہین اور اُس قوت کو بھی کہتے ہین کہ جو صورتین حس مشترک مین اگر غائب ہووین تو اُنکی محافظت کرے اصطلاح مین تعین اول اور وحدت اور خیال اول کو کہتے ہین یعنی تصور حق سبحانہ وتعالے کا حقیقتِ محمدی کو ساتھ انا کے پس یہی ہے حقیقت مین اصل وجود اور ذات کی جیسی کمال ظہور حق تعالے کا ہے

اور ذکر قلبی ایک شغل خاص کو کہتے ہین وہ یہ ہے کہ سالک اپنے کو غائب اور حق تعالے کو اپنی صورت پر حاضر جانے کہ مین وجود حق تعالے سے موجود ہون بلکہ مین نہین ہون حق تعالے ہی موجود ہے ذکر روحی مشاہدہ کو کہتے ہین اور وہ یون ہے کہ پہلے ذات اور صفات اور آثار اور افعال کو پہچان کر نظر باطن کو صفات اور آثار اور افعال سے اُٹھا کر ذات پر رکھے تاکہ یہ نظر درمیان تجلی اور استتار یعنی ظہور اور خفا کے ہووے پس اُسوقت مشاہدہ حاصل ہوگا اور جب تجلی غائب ہوئی اور استتار رفع ہوگا اُسوقت اسی نظر کو معائنہ اور ذکر سِرّی کہتے ہین اور جب تک اشتغال بشری مانع اس نظر کے ہین تب تک اسکو ذکر سرّی اور معائنہ کہین گے اور جبکہ کوئی شغل بشری مانع اس نظر کا نہووے یعنی ہر شغل مین وہ نظر قائم ہووے تو اُسوقت اسکو معائنہ اور ذکر خفی دائم الحال کہتے ہین اور نزدیک عارفان کامل ذاکر کے مرتبۂ احدیت کو بھی ذکر خفی کہتے ہین اسلیے کہ جو ذاکر ذات کا ہے اُس مقام مین پہونچتا ہے اور گم اور محو اور بیخود ہو جاتا ہے (**ذخائر اللہ**) یہ ایک قوم ہے اولیاء اللہ مین سے حق تعالے بسبب انکے دفع کرتا ہے بلا کو اپنے بندون سے جیسے کہ دفع کرتا ہے ذخیرہ سے بلاء فاقہ کو (**ذو العقل**) صاحب عقل وہ ہوتا ہے جو دیکھتا ہے خلق کو ظاہر اور حق تعالے کو باطن پس اسوقت اُنکے نزدیک حق تعالے آئینہ خلق کا ہوگا اور محجوب ہوگا مثل احتجاب آئینہ کے بسبب اُس صورت کے جو آئینے مین ظاہر ہے جیسے کہ مطلق محجوب ہوتا ہے بسبب مقید کے (**ذو العین**) یعنی صاحب بصیرت وہ ہوتا ہے جو دیکھتا ہے حق تعالے کو ظاہر اور خلق کو باطن پس اُنکے نزدیک خلق آئینہ حق تعالے کا ہے بسبب ظہور حق تعالے کے اور مختفی ہونے خلق کے حق تعالے مین مثل مختفی ہونے آئینہ کے بسبب اُس صورت کے جو آئینہ مین ظاہر ہے (**ذو العقل والعین**) یعنی صاحب عقل اور صاحب بصیرت وہ ہوتا ہے جو دیکھتا ہے حق تعالے کو خلق مین اور خلق کو حق تعالے مین اور نہین محجوب ہوتا ہے وہ بسبب ایک اُن دونون کے دوسرے سے بلکہ دیکھتا ہے وہ ایک ہی وجود کو بعینہ حق ایک وجہ سے اور خلق دوسری وجہ سے پس نہین محجوب ہوتا ہے وہ بسبب کثرت کے شہود احدیت ذاتیہ سے اور نہین مزاحم ہوتی ہے اُسکو احدیت ذاتیہ شہود کثرت مظاہر سے ساتھ متجلی ہونے احدیت ذاتیہ کے کثرت مظاہر مین اور نہین محجوب ہوتا ہے وہ بسبب احدیت وجہ حق کے شہود کثرت خلقیہ سے اور نہین مزاحم ہوتی ہے بیچ شہود احدیت ذات کے جو متجلی ہے مجالی مین کثرت مجالی اور مظاہر کی اور ساتھین مراتب ثلاثہ کی طرف حضرت شیخ اکبر محی الدین ابن العربی رضی اللہ تعالے عنہ نے اشارہ کیا ہے ساتھ قول اپنے کے اور وہ یہ ہے **شعر** وَفِی الْخَلْقِ عَیْنُ الْحَقِّ اِنْ کُنْتَ ذَا عَیْنٍ وَفِی الْحَقِّ عَیْنُ الْخَلْقِ اِنْ کُنْتَ ذَا عَقْلٍ - وَاِنْ کُنْتَ ذَا عَیْنٍ وَعَقْلٍ فَمَا تَرٰی - سِوٰی عَیْنِ شَیْئٍ وَّاحِدٍ فِیْهِ بِالشَّکْلِ -

## دسوان مراقبہ باب الرا کا ہے

(**رب**) رب ایک اسم حق تعالے کا ہے باعتبار نسب ذات کے طرف اعیان ثابتہ کے جیسے کہ خالق اور رازق وغیرہ ہین پس رب ایک اسم خاص حق تعالے کا ہے کہ مقتضی ہے وہ مربوب اور تحقق اور تعین اور ترتب مربوب کا رب کے ساتھ اسماء الٰہی اور کیانی مین مثلاً اسم رب مقتضی ہے کہ اسم بدیع سے عقل کل صادر ہو وعلی ہذا القیاس حسب سلسلۂ اسم مرفع اور اُسکے مربوب تک کہ مرتبہ جامع ہے حاصل یہ کہ اسم رب ایک اسم ربانی ہے ترتیب دیتا ہے اُسکے ذریعے سے حق تعالے درمیان اسماء الٰہی کے کہ ارباب ہین اور درمیان اسماء کیانی کے کہ مربوبات ہین وَبِهٖ يَفْعَلُ مَا يَفْعَلُ وَبِهٖ يَأْخُذُ مَا يَأْخُذُ وَاِلَيْهِ يُرْجَعُ فِيْمَا يَحْتَاجُ اِلَيْهِ وَهُوَ الْمُعْطِيْ اِيَّاهُ مَا يَطْلُبُ مِنْهُ (**رب الارباب**) اللہ تعالے ہی رب الارباب ہے باعتبار اسم اعظم کے کہ منشاء تمامی اسماء اور غایت الغایات ہے اور طرف اسی کے متوجہ ہوتی ہین تمامی رغبتین اور یہی جا دیتی ہے تمامی مطالب کو اور اسیکی طرف اشارہ کیا حق تعالے نے ساتھ قول اپنے کے کہ یہ ہے وَاَنَّ اِلٰی رَبِّكَ الْمُنْتَهٰی اور یہی ہے مظہر تعین اول کا پس ربوبیت عظمیٰ اسیکے ساتھ مختص ہے بعض کہتے ہین کہ اسماء رب کے تین قسم پر ہین ذاتیہ اور

۱۰۷

حسب استعداد جمادی اور نباتی اور حیوانی اور انسانی کے نام اُسکا جدا جدا رکھا گیا بعض روح اعظم کو روح قدسی کہتے ہین
اور بعض کہتے ہین کہ روح اعظم رب ہے جو مقرب روح ہے جیسے کہ فرمایا اللہ تعالےٰ نے وَجَآءَ رَبُّكَ وَالْمَلَكُ صَفًّا صَفًّا
اور دوسری جگہ مین فرمایا یَوْمَ یَقُوْمُ الرُّوْحُ وَالْمَلٰٓئِكَةُ صَفًّا اور یہ وہ روح ہے جو متمثل ہوئی تھی واسطے موسیٰ علیٰ نبینا
وعلیہ السلام کے اور فرمایا اِنَّنِیْٓ اَنَا اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا الخ اور روح القدس ہی رحمٰن ہے اور وہ تحت قدرت مین نہین ہے
اور مراد اسکے نزول سے یہ ہے کہ عبد اپنے عین حقیقت مین حقیقت حق تعالےٰ کو اور اپنے عین صفات مین صفات حق تعالیٰ
کو اور اپنے عین افعال مین افعال حق تعالےٰ کو جانے ذات اور صفات اور افعال عبد کے موہوم ہوین اور ذات اور صفات
اور افعال حق تعالیٰ کو اپنے مقام مین جانے بہر حال اسمین بہت اختلافات ہین مقدمہ کے بیان تنزلات مین بطریق جملۂ
معترضہ کے مذکور ہین وہان ملاحظہ کرو (ریاضت) موافق شرع شریف کے عبادت کرنا اور شہود حق مین کوشش کرنا
اور صفائے قلب حاصل کرنے کو ریاضت کہتے ہین (رنگ) معنی اسکے لغت مین بہت ہین اصطلاح مین ظہور ذات و
صفات اور افعال اور آثار کو رنگ کہتے ہین کہ ہر آن اور ہر لحظہ ایک ایک صورت اور جلوۂ تازہ دکھلاتا ہے (ران) ران وہ
ایک حجاب ہے کہ حائل ہے درمیان قلب اور عالم قدسی کے بسبب استیلا ہیآت نفسانیہ اور غلبۂ ظلمات جسمانیہ کے اوسمین
(رتق) لغت مین باندھنے کو کہتے ہین اور اصطلاح مین مجمل ہونا مادۂ وحدانیہ کا کہ جسکا نام عنصر اعظم ہے کہ مطلق مجمل تھا
قبل پیدائش آسمان اور زمین کے اور عنصر اعظم ہیولای اولیٰ کو کہتے ہین اور بعد پیدائش آسمان اور زمین کے وہ مادہ مجمل
مطلق مفتوق ہوا یعنی تفصیل پائی اور کبھی اطلاق کیا جاتا ہے رتق کا اوپر ذات احدیہ کے قبل تفصیل اُسکی کے حضرت حدیہ
مین جیسے شجرہ گٹھلی مین اور اطلاق کیا جاتا ہے فتق کا اوپر نسبتون حضرت واحدیہ کے باعتبار ظہور اُن نسبتون کے حاصل
یہ کہ رتق اجمال اور فتق تفصیل کو کہتے ہین اور اسیکی طرف اشارہ ہے قول سے حق تعالےٰ کے کہ اِنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ
كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا الخ ہے (رحمٰن) ایک اسم ہے حق تعالےٰ کا باعتبار جمعیت اسمائیہ کے حضرت الٰہیہ مین اسی سے فائض ہین
وجود اور باقی کمالات جمیع ممکنات پر اور اسم رحمٰن کا اطلاق مرتبۂ وحدت پر بھی کرتے ہین کہ قابل محض ہے (رحیم) یہ بھی ایک
اسم ہے حق تعالےٰ کا باعتبار فیضان کمالات معنویہ کے اہل ایمان پر جیسے کہ معرفت اور توحید وغیرہ ہین اور اسم رحیم کا اطلاق مرتبۂ
واحدیت پر بھی کرتے ہین کہ جسمین تفصیل اسمار اور صفات کی ہے (رحمۃ امتنانیہ) اسی سے فیضان رحمت ہے بغیر شرط عمل کے
اور آیۂ رَحْمَتِیْ وَسِعَتْ كُلَّ شَیْءٍ سے اسی رحمت امتنانیہ کی طرف اشارہ ہے (رحمۃ وجوبیہ) یہ وہ رحمت ہے جو واسطے
متقیون کے موجود ہے جیسے کہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے فَسَاَكْتُبُهَا لِلَّذِیْنَ یَتَّقُوْنَ اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِیْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِیْنَ بلکہ رحمت وجوبیہ
بھی داخل ہے رحمت امتنانیہ مین اسلیے کہ وعدہ کرنا حق تعالےٰ کا ساتھ رحمت وجوبیہ کے بندے کے عمل پر منت محض ہے
(رداء) عبارت ہے ظہور صفات حق سے بندے پر (ردی) بفتح را مہملہ ظاہر کرنا صفات حق تعالےٰ کو ساتھ باطل کے
یعنی جو صفات مختص ساتھ حق تعالےٰ کے ہین اُن مین سے کسی صفت کو عبد اپنے ساتھ برتنا و اکرنا اصطلاح مین ردی کہتے
ہین یہ عبد کے واسطے علامت ردی ہے یعنی ہلاکی ہے قال اللہ تعالیٰ اَلْكِبْرِیَآءُ رِدَآئِیْ وَالْعَظَمَةُ اِزَارِیْ فَمَنْ
نَازَعَنِیْ وَاحِدًا مِّنْهُمَا قَصَمْتُهٗ (رسم) رسم عبارت ہے خلق اور صفات خلق سے اس لیے کہ رسوم آثار کو کہتے ہین کیونکہ
تمامی ماسوی اللہ آثار حق تعالیٰ کے ہین جو ناشی ہین افعال حق تعالیٰ سے (رعونت) قائم رہنا عبد کا ساتھ حظوظ نفس اور
مقتضیات طبع کے اسکو رعونت کہتے ہین (رقیقہ) لطیفۂ روحانیہ کو کہتے ہین اور کبھی اطلاق کیا جاتا ہے رقیقہ کا اوپر واسطہ لطیفہ
کے جو مرتبط ہے درمیان دو شی کے جیسے کہ مدد واصل ہے حق تعالےٰ سے طرف عبد کے کہا جاتا ہے اسکو رقیقۃ النزول اور جیسے
وسیلہ کہ جسکے سبب سے عبد قریب ہوتا ہے حق تعالیٰ سے اور یہ وسیلہ عبارت ہے علوم نافعہ اور اعمال اور اخلاق حسنہ اور طاعات

اور نہیں اجساد میں ظاہر ہے مثل اخراق مصباح ارواح انسان کے ہے مشکوٰۃ جسد انسان میں کہ جسد انسان میں ظاہر ہے
پھر روح بوجہ غایت لطافت اور تجرد کے نہیں متعلق ہوتی ہے ساتھ جسد کے مگر بواسطہ قلب کے جیسے کہ چراغ طاق میں بواسطہ قندیل
کے ہے کہ تمام اور کامل نہیں ہوتی ہے صفائی چراغ کی بدون قندیل کے اور قندیل صفائی میں مناسبت رکھتی ہے ساتھ چراغ
کے کیونکہ شیشۂ قندیل گویا کہ ایک ستارۂ روشن ہے ایسا ہی قلب انسانی میں صفائی ہے کو مناسبت رکھتا ہے ساتھ صفائی روح
کے پس متعلق ہوتی ہے روح بواسطہ قلب کے ساتھ جسد کے کیونکہ مصباح روح بواسطہ زجاجۂ قلب کے روشن ہوتی ہے جسد میں
بسبب لطافت نفس کے اور نفس اگرچہ بنسبت روح کے کثیف ہے لیکن لطافت نفس کی بمنزلہ زیت کے ہے کہ روشن
کیا جاتا ہے چراغ زیت شجرۂ مبارکہ سے کہ بسبب کثرت منافع کے برکت والا ہے ویسی ہی نفس کہ منافع اور ثمرات اسکے قویٰ مدرکہ
اور محرکہ وغیرہ نفس سے حاصل ہیں مثل روغن زیتونہ کے ہے کہ جامع منافع کا ہے کیونکہ صلاحیت رکھتا ہے روغن زیتونہ اشتعال
مصباح اور ادام اور دوا کے لیکن منافع نفس کے کہ عبارت محسوسات اور معقولات مدرکہ نفس سے ہیں بالذات متعلق ساتھ روح
کے نہیں ہوتے ہیں کیونکہ شجرۂ نفس متصف ہے بوصف لا شرقیہ کے کہ کثیف ہے بنسبت روح کے ہاں بواسطہ نفس کے منافع
نفس کے روح کے ساتھ متعلق ہوتے ہیں کیونکہ نفس متصف ہے بوصف لا غربیہ کے کہ لطیف ہے بنسبت اجساد کے کہ ظلمانی ہیں
پس نفس مزکی مثل زیتون ملک شام کے ہے کہ عمدہ اور بہتر ہوتا ہے (يَكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْٓءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ نُوْرٌ
عَلٰى نُوْرٍ يَهْدِي اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ)
یعنی یہ جو کچھ کہ مذکور ہوا مختص ہے ساتھ نفس انسانی کے کیونکہ قریب ہے زیت استعداد نفس انسانی کا تو قدسی فطری آمیز
کامن اور پوشیدہ ہے یہ کہ روشن ہو وے مثل روشنی روح کے بسبب خروج اس نفس کے طرف فعل کے اور بسبب وصول اسکے کے
طرف کمال ذاتی اپنے کے اگرچہ نہ مس کیا ہو اسکو نور نار عقل فعال نے اور نہ متصل ہوا ساتھ اسکے نور روح قدسی اور روشن ہونا
زیت استعداد نفس کا بسبب قوت استعداد اور زیادتی صفائی اسکی کا ہے پس یہ نور مشرق نفس کا کہ بوجہ خروج الی الفعل کے
اسکو حاصل ہوا ہے نور زائد ہے اوپر نور استعداد اصلی فطری نفس کے گویا کہ وہ نور متضاعف ہے نور اصلی فطری پر ایسا ہی تعلق
نور حق تعالیٰ کا ہے ساتھ عالم کے بواسطہ عقول کے جو متعلق بالاجسام ہیں بواسطہ نفوس کلیہ کے جو برکت والے ہیں ساتھ کثرت ملائکہ
کے اور جبکہ ارواح انوار اجساد کے ہیں اور عقول انوار عالم کے اور حق تعالیٰ نور ہے فوق انوار ارواح اور انوار عقول کے
پس نور حق تعالیٰ کا نور متضاعف ہے اوپر انوار ارواح اور انوار عقول کے اور محجوب ہے بسبب انوار روحانیہ اور انوار
عقلیہ کے جیسے کہ انوار روحانیہ اور انوار عقلیہ محجوب ہیں بسبب حجابات اجساد انسان اور عالم کے اگرچہ یہ حجابات روحی اور
عقلی ہیں پس راہ بتاتا ہے حق تعالیٰ اپنے نور کے طرف ساتھ کشف حجابات ظلمانیہ اجساد اور نورانیہ ارواح اور عقول کے
جسکو چاہتا ہے اپنے بندوں میں سے پس حاصل ہوتی ہے اس بندے کو تجلی شہودی اور بتاتا ہے اللہ کما ذکرنا امثال
ان بندوں کو جو قابل اور مستعد تجلی شہودی کے ہیں تاکہ مشتاق ہوویں وہ اسکی طرف اور اللہ ہر شی کے استعداد کو جانتا ہے
پس بتاتا ہے امثال ان لوگوں کو جو سمجھتے ہیں اور مشتاق ہوتے ہیں طرف اسکے اور تجلی ہوتا ہے حق تعالیٰ بقدر استعداد تجلی لہ
کے اور وہ بقدر طہارت نفس کے ہے اور طہارت نفس کی اعمال صالحہ سے حاصل ہوتی ہے خواہ اعمال صالحہ جوارح سے ہوں خواہ ذکر لسانی سے
وتسبیح خواطر وغیرہ سے جیسے کہ خود حق تعالیٰ نے آیات آئندہ میں تصریح اسکی فرمائی ہے واضح ہو کہ فقط حق تعالیٰ ہی ظاہر
ہے اور یہ کثرت موہوم محض اور سریع الزوال ہے پس بسبب شدت ظہور حق تعالیٰ کے خلق کی آنکھوں سے مختفی اور پوشیدہ ہے
جیسے کہ خفاش کی آنکھ سے آفتاب پوشیدہ ہے بسبب شدت ظہور کے (فِيْ بُيُوْتٍ اَذِنَ اللّٰهُ اَنْ تُرْفَعَ وَيُذْكَرَ
فِيْهَا اسْمُهٗ يُسَبِّحُ لَهٗ فِيْهَا بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ رِجَالٌ لَّا تُلْهِيْهِمْ تِجَارَةٌ وَّلَا بَيْعٌ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ وَاِقَامِ الصَّلٰوةِ

حق تعالے کے اور نہین محبت رکھتا ہے حق تعالے سے کوئی سوائے حق تعالے کے اسلیئے کہ وہی ستر طالب حق تعالی کا ہے اور محب
اور عارف حق تعالی کا جیسے کہ فرمایا رسول علیہ السلام نے (عَرَفْتُ رَبِّي بِرَبِّي) اور فرمایا حق تعالے نے زبانی انسان کامل کے
(اَلْاِنْسَانُ سِرِّي وَاَنَا سِرُّهٗ) یہان تخصیص انسان کی باعتبار جمعیت کے ہے ورنہ ہر شئے مین ستر حق تعالی کا ہے
(سابقہ) سابقہ ایک عنایت ازلی ہے کہ اشارہ کیا گیا ہے اسکی طرف قول سے حق تعالے کے کہ (وَبَشِّرِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا
وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ اَنَّ لَهُمْ قَدَمَ صِدْقٍ عِنْدَ رَبِّهِمْ) (سجود القلب) سجود القلب کہ وہ فانی ہونا سالک کا ہے حق
مین وقت مشاہدہ سالک کے حق تعالے کو اسطرح پر کہ نہ باز رکھے سالک کو اس مشاہدہ سے استعمال جوارح (سحق) کہ وہ محو
ہونا ترکیب عبد کا ہے وقت ظہور عظمت سلطان حقیقت کے (سدرة المنتهى) برزخ کبرے کو کہتے ہین جسکی طرف سیر اور
اعمال اور علوم سب کے منتہی ہوتے ہین اور انتہا مراتب اسمائیہ کا ہے کہ اس سے کوئی رتبہ بڑھکر نہین (ستر العلم) ستر علم
باریتعالی کا حقیقت باری تعالے کی ہے کیونکہ علم عین الحق ہے حقیقت مین اور بسبب اعتبار کے غیر ہے (ستر الحال) وہ چیز ہے
جسکے سبب سے اسی حال مین مراد اللہ تعالے کی پہچانی جاتی ہے (ستر الحقیقة) وہ چیز ہے کہ نہین اختیار کیجاتی ہے وہ ستر ی
مین ہے اور وہ حقیقت حق تعالی کی ہے (ستر التجليات) کہ وہ مشاہدہ کرنا ہے ہر شئے کو ہر شئے مین ساتھ انکشاف تجلی
اول کے واسطے قلب کے پس مشاہدہ کرتا ہے احدیت جمعیتہ کو تمامی اسمار مین بسبب متصف ہونے ہر ایک اسم کے ساتھ جمیع
اسما کے یہ اسواسطے ہے کہ تمامی اسما متحد ہین ساتھ ذات احدیت کے اور ہر ایک اسم باسم متمیز ہے بسبب اُن تعینات کے کہ اکوان
آثار جیسے مین ظاہر ہین کہ صورتین اُن اسمار کی ہین پس اِس صورت مین مشاہدہ کرتا ہے سالک ہر شئے کو ہر شئے مین (ستر القدر)
سر القدر وہ چیز ہے کہ جانا تھا اسکو حق تعالے نے ہر ہر عین ثابتہ سے ازل مین یعنی حق تعالے نے ہر ہر کے عین ثابتہ کو اُن احوال
کے ساتھ جانا تھا کہ وقت وجود خارجی اُس عین ثابتہ کے ساتھ اُن احوال کے ظاہر ہوگا پس نہین حکم کرتا ہے حق تعالے
کسی شئے پر مگر ساتھ اُن احوال کے کہ عین ثابتہ وقت ثبوت علمی کے اُن احوال کے ساتھ متطبع تھا (ستر الربوبية) سر الربوبیة
عبارت ہے موقوف رہنے سے ربوبیۃ کے مربوب پر اسلیئے کہ ربوبیت ایک نسبت ہے پس ضرور ہے اسکو منتسب کا ہونا اور کہتا
اُن دونون منتسب کا مربوب ہے اور وہ اعیان ثابتہ ہین حال عدم ثابت مین اور جو چیز موقوف رہتی ہے اوپر معدوم کے
پس وہ معدوم ہے پس ربوبیۃ معدوم ہے بسبب معدوم ہونے مربوب کے اسیواسطے فرمایا سہل تستری قدس سرہ نے کہ
واسطے ربوبیۃ کے ایک ستر ہے کہ وہ اگر ظاہر ہوتا بر آئینہ باطل ہوتی ربوبیۃ بسبب بطلان اُس چیز کے کہ جسپر ربوبیۃ موقوف ہے
(ستر ستر الربوبية) کہ وہ عبارت ہے ظاہر ہونے سے رب کے ساتھ صور اعیان ثابتہ کے پس اعیان ثابتہ باعتبار مظہریت
اپنی کے واسطے رب کے جو قائم بذاتہ ہے اور ظاہر ہے ساتھ تعینات اپنے کے قائم اور موجود ہین ساتھ وجود رب اپنے کے
پس اعیان ثابتہ بیدہ کے مربوب ہین اِس اعتبار سے اور حق تعالے رب ہے واسطے اُن بندون کے پس حاصل قول
ربوبیت حقیقت مین مگر حق تعالے سی اور اعیان ثابتہ اپنے حال مین معدوم ہین ازل مین پس واسطے ستر ربوبیۃ کے ایک ستر ہے
بسبب ستر ستر ربوبیۃ کے ظاہر ہوئی ربوبیۃ اور نہ باطل ہوئی (سر اثر الآثار) یہ عبارت ہین اسمار یۃ سے کہ براطن اکوان ہین
(سر الرم) محو ہونا سالک کا ہے حق تعالے مین وقت وصول تام کے اور اسی کی طرف اشارہ کیا رسول علیہ السلام نے
ساتھ قول اپنے کے کہ (لِيْ مَعَ اللّٰهِ وَقْتٌ) الخ ہے اور اسی معنی مین قول (اَوْلِيَائِيْ تَحْتَ قِبَابِيْ لَا يَعْرِفُهُمْ غَيْرِيْ) ہے
(سعة القلب) یہ عبارت ہے متحقق ہونے سے انسان کامل کے ساتھ حقیقت برزخیہ کے جو جامع ہے واسطے وجوب
اور امکان کے کیونکہ قلب کامل کا بھی برزخ ہے اسی واسطے فرمایا اللہ تعالے نے (مَا وَسِعَنِيْ اَرْضِيْ وَلَا سَمَائِيْ وَ
وَسِعَنِيْ قَلْبُ عَبْدِيَ الْمُؤْمِنِ) (سقوط الاعتبارات) یہ اشارہ ہے طرف احدیۃ الذات کے کہ اس مرتبے مین

چونی اور بیچگونگی سے منزہ ہے اور کبھی محبوب وجود حق تعالی کا (شجر) وجود ظاہری یعنے جسم ظاہری کو کہتے ہین کہ ارکان عناصر سے مرکب ہے (شراب) اصطلاح مین اوس ذوق و شوق کو کہتے ہین کہ عالم باطن سے سالک کے دل پر وارد ہوتا ہے اور سالک کو مست اور بیخبر کرتا ہے (شراب خام) اصطلاح مین مرتبہ عبودیت کو کہتے ہین یعنے عابد کا عبادت پر معروف رہنے اور مرتبہ عبودیت نگاہ رکھنے کو کہتے ہین (شراب پختہ) کمال شوق اور ذوق الہی کو کہتے ہین (شراب خانہ) عالم معنی اور باطن پیر کامل اور عاشق اور عارف کامل کو کہتے ہین کہ معدن اسرار الہی ہین (شغل) مراد اوس سے تصور کرنا ذات و صفات الہی اور خیال کرنا اور محو ہوجانا اوسمین اور لذت لینا اوس سے (شریعت) رسول علیہ السلام کے اقوال اور افعال کو کہتے ہین یعنے جو احکام جسم ظاہری سے تعلق رکھتی ہین جیسے کہ وضو و نماز و حج وغیرہ ہین (شقاوت) مراد اوس سے حق تعالی سے بازرہنے کو کہتے ہین (شوق) لغت مین جوش اور عشق اور طلب کرنا کسی چیز کو ہے بکمال خواہش دل کے اصطلاح مین کشش حقانی یعنے کشش وجود حقانی اور فنا کرنا خودی سالک کو اور جانا سالک کا حق تعالی کی طرف سب کو چھوڑ کر کمال جوش کے ساتھ اسکو شوق کہتے ہین (شکر) سالک کا اپنے تئین نابود اور حق تعالی کو موجود جاننے کو شکر کہتے ہین (شیخ) اصطلاح مین اوس شخص کو کہتے ہین جو عالم ہووے او امر اور نواہی شرع شریف کا اور عامل ہو موافق اسکے اور مجتنب ہو اور حب مال وغیرہ نرکھتا ہو اور متابعت ایسے ایک شخص کی کی ہو کہ متابعت اوسکی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تک مسلسل ہے اور ہر قسم کی ریاضت کی ہو جیسا کہ کم کھانا اور کم سونا اور کم کلام کرنا اور نماز بہت پڑھنا اور صدقہ بہت دینا اور روزہ بہت رکھنا اور اخلاق حسنہ اوسکی سیرت ہو جیسے کہ صبر اور شکر اور توکل اور یقین اور طمانیت اور سخاوت اور قناعت اور امانت اور بذل مال اور حلم اور تواضع اور دانائی اور صدق اور وقار اور حیا اور سکون اور تانی اور مانند اوسکے اور انوار محمدی سے منور ہو اور اخلاق ذمیمہ سے جیسے کہ کبر اور بخل اور حسد اور حقد اور حرص اور طول امل وغیرہ سے پاک ہووے اور سوائے علم محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اور کسی کے علم کا محتاج نہو اور علم متکلمون اور متعصبون سے مستغنی ہو اور حالات مرتبہ واحدیت اور وحدت سے اور علم حقائق سے واقف ہو اور فیض رسان ہو اور علم حقائق مین کامل ہو یعنے علوم شریعت اور طریقت اور حقیقت مین کامل ہو اور آفات اور امراض نفس اور اوسکے ادویہ کو پہچانے اور اوسکے شفا پر قادر ہو اور ہمیشہ نظر احدیت پر رکھے اور خودی جب اوسکی فناء الفنا سے مشرف ہو اور ہر فعل اور امر حق تعالی سے جانے اور کسی وقت حق تعالی کو فراموش نکرے پس ایسا شخص شیخ اور پیشوا ہونے کے لائق ہے نہ ہر مدعی کاذب کہ فقط رسومات بدعیہ پر مصروف ہے واسطے حب جاہ و جمع اموال وغیرہ کے اور یہ علامات جو لبطور اجمالی اور مختصر کے مذکور ہوئے ہین اوسمین ہونا حاصل یہ کہ شیخ کامل مکمل فی زماننا مثل عنقا کے ہے اور اگر کسی طالب صادق صاحب نصیب کو ملجاوے اور وہ اوسکو اپنی صحبت مین قبول کرے تو اپنا جان و مال اوسپر نثار کر دے کیونکہ یہی کیمیا اکبر ہے اور اوسکے ساتھ دل و جان سے محبت و اخلاص رکھے اور اوسکے دل کو اپنے ہاتھ مین لاوے اور رات و دن اوسکی خدمت اور غلامی مین رہکر فیض حاصل کرے اور سلوک کو تمام کرے دنیا مین پیر کامل مکمل کے برابر کوئی نعمت نہین جسکے طفیل سے خدا ملتا ہے لیکن جہلہ صوفیہ کی صحبت سے اجتناب کرے کہ اوسمین تضیع اوقات ہے بلکہ اپنی استعداد کو ضائع کرنا ہے جیسے کہ اس مترجم اور شارح فصوص کو بارہا تجربہ ہوا ہے لیکن جبکہ اس ناچیز کو طلب مین تشویش تھی آخر مجبور ہوکر اپنے خالق و مالک کی طرف رجوع اور التجا کی اور مدت مدید تک گڑگڑایا تو اوسنے اپنے فضل و کرم سے اور رستے سے سامان کر دیا (شیون) جمع شان کی ہے اور انکو صور علمیہ و حقائق عالم کہتے ہین کہ مرتبہ وحدت مین لبطور اجمال اور مرتبہ واحدیت مین بطریق تفصیل کے ثابت ہین یعنے شیون ذاتیہ اعتبارات نقوش اعیان ثابتہ اور حقائق عالم کے ہین ذات احدیہ مین جیسے کہ شجرہ اور اغصان اور اوراق اور اثمار گٹھلی مین اور یہ شیون مرتبہ واحدیہ مین ظاہر ہوکر باہم منفصل اور متمیز ہوتے ہین ساتھ علم کے اور شیون فعلیہ مراتب خارجیہ مین باہم

علیہ السلام خدا کے یہاں سے خلق کی طرف لاتے ہین از روے علم اور قول اور فعل کے بسبب صفائی اور قرب باطن کے ساتھ باطن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اور یقین رکھتے ہین کہ بجز حق تعالی کے اور کوئی موجود نہین اور کبھی شک نہین لاتے ہین اگر تمام جہان اونکے خلاف کہین اونکو شک نہین آتا ہے اور ایمان اونکا بعد انبیا علی نبینا وعلیہم السلام کے سب سے کامل ہے بسبب کثرت مناسبت کے درمیان انبیا اور صدیقین کے اسواسطے نہین فرق کیا اللہ تعالی نے درمیان اون دونون کے بیچ آیت (اُولٰئِکَ الَّذِیْنَ اَنْعَمَ اللّٰہُ عَلَیْہِمْ مِّنَ النَّبِیّٖنَ وَالصِّدِّیْقِیْنَ) کے کسی مرتبے مین۔ اسی جگہ سے فرمایا رسول علیہ السلام نے (اَنَا وَاَبُوْ بَکْرٍ کَفَرَسَیْ رِهَانٍ فَلَوْ سَبَقَنِیْ لَاٰمَنْتُ بِہٖ وَلٰکِنْ سَبَقْتُہٗ فَاٰمَنَ بِیْ) اسی واسطے مرتبہ صدیق کا بعد انبیا کے سب سے فائق ہے (**صفائی**) پاک کرنا قلب کو اسطرح پر کہ اوسمین شہود حق تعالی کا بغیر خلق کے ہو (**صنم**) حقیقت روحی اور تجلیات صفاتی کو کہتے ہین کہ سالک کے دل مین متجلی ہوتے ہین (**صفات حمیدہ**) اون صفات محمود اور اوصاف مسعود کو کہتے ہین کہ ساتھ صفات جمال کے متعلق ہین (**صفات ذمیمہ**) اون صفات مذموم کو کہتے ہین جو صفات قہاری اور جلالی کے ساتھ متعلق ہین (**صوت سرمدی**) آواز ذات کو کہتے ہین کہ قبل پیدائش خلق کے تھی اور بعد فنا خلق کے بھی رہیگی اور خلق مین الآن کما کان موجود ہے اور یہ آواز بے جہت ہے نہ زیر و بالا سے و نہ یمین و یسار سے اور یافت اس آواز کی بہت مشکل ہے کیونکہ آواز تین قسم پر ہے ایک یہ کہ دو جسم کے صدمۂ باہمی سے پیدا ہوتی ہے اس آواز کو آواز محدث اور مرکب کہتے ہین دوسری یہ کہ بغیر حرکت دو جسم کثیف اور بغیر ترکیب الفاظ کے عنصر آتش اور باد اور درون انسان سے ظاہر ہوتی ہے اور اسکو آواز بسیط اور لطیف کہتے ہین تیسری یہ کہ ایک آواز بے حد اور بے جہت ہے جسکو صوت سرمدی اور سر حق کہتے ہین یہ آواز صحرا اور جنگل اور بازار اور مجمع انبوہ خلائق مین ظاہر ہوتی ہے بلکہ آواز دف اور دہل اور نقارے پر بھی غالب آتی ہے کیونکہ غالب نہو کہ یہ اصل تمامی آوازونکی ہے اور تمامی آواز اسی سے ظاہر ہوتی ہین اور کسی وقت اور کسی حالت مین اس آواز کو فنا اور وقفہ نہین اور اکثر لوگ صاحب اشغال اس آواز کے دریافت مین حیران رہتے ہین اور بجز کاملین کے کسی کو اس آواز سے خبر نہین اور جبکہ یہ آواز خالص ذات کی ہے اور صفات کا اوسمین کچھ دخل نہین جبتک کہ صفات کو دور نکرے اس آواز سے مطلع نہوگا اسی راز حق کے طرف حضرت شاہ شرف الدین بوعلی قلندر قدس سرہ نے اشارہ کیا ہے **بیت** چشم بند و لب بہ بند و گوش بند + گر نہ بینی سر حق بر ما بخند + اور اسی معنی کی طرف مولانا روم قدس سرہ کبھی اشارہ کیا ہے **بیت** بر لبش قفل ست و در دل رازہا + لب خموش و دل پر از آوازہا + اور اسی معنی کے طرف دوسرے بزرگ نے بھی متقدمین مین سے اشارہ کیا ہے **رباعی** سخنہا بین کہ از موران نماید + چو اندر گوش ما گوید کلام او + ہمہ عالم گرفتہ آفتابے + زہے کوری کہ میگوید کدام او + گمان نکرنا چاہیے کہ یہ آواز فقط اندرون سالک سے ہے اور بس بلکہ تمامی عالم درون و برون اس صدا سے پر ہے کسی کامل نے کیا خوب کہا ہے **رباعی** بر آور پنبۂ پندارت از گوش + ندامی واحد القہار بنیوش + ندا می آید از حق بردوام است + چرا گشتی تو موقوف قیامت + حدیث صحیح مین حضرت خدیجۃ الکبری رضی اللہ تعالی عنہا سے مروی ہے کہ حضرت رسالت مآب خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم قبل بعثت کے غار حرا مین تشریف لیجاتے تھے اور اس شغل کے ساتھ مشغولی فرماتے تھے یہان تک کہ اس شغل کے اثر سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر صورت جبرائیل علیہ السلام ظاہر ہوتی تھی منقول ہے کہ موسی علیہ السلام سے افلاطون اشراقی نے پوچھا کہ اگر نیسر...

اور مظہریت اسم ہو اوسکے روایت کی جابر رضی اللہ عنہ نے مَا سُئِلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ شَيْئًا قَطُّ فَقَالَ لَا مَنِ اسْتَشْفَعَ بِهِ إِلَى اللّٰهِ لَمْ يُرَدَّ سُؤَالُكَ) اور جملۂ ثانی کے طرف اشارہ کیا امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ نے اور فرمایا (إِذَا كَانَتْ لَكَ إِلَى اللّٰهِ سُبْحَانَهُ حَاجَةٌ فَابْدَأْ الْمَسْئَلَةَ بِالصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ اسْئَلْ حَاجَتَكَ فَإِنَّ اللّٰهَ أَكْرَمُ مِنْ أَنْ يُسْئَلَ حَاجَتَيْنِ فَيَقْضِيَ إِحْدٰهُمَا وَيَمْنَعَ الْأُخْرٰى) اور وجہ تسمیہ صبیح الوجہ کی قول آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے فرمایا آپ نے أُطْلُبُوا الْحَوَائِجَ عِنْدَ صِبَاحِ الْوُجُوهِ (صبا) صبا عبارت ہے نفحات رحمانیہ سے جو مشرق روحانی کے طرف سے آتے ہین اور عبارت ہے اون دواعی سے جو باعث ہین اوپر امور خیر کے (صدق النور) یہ وہ کشف ہے کہ نہین بعد اوسکے کوئی خفا اور استتار کیونکہ جسوقت پونہچتا ہے کشف سالک کا مقام جمع تک نام رکھا جاتا ہے اسکا صدق النور اسلیے کہ اوسکے بعد کوئی استتار اور اختفا نہین تشبیہ دیتے ہین اس کشف کو اوس برق کے ساتھ جو برساوی اور نام رکھتے ہین اوسکا صادق اور جو برق نہ برساوے اوسکا نام کاذب رکھتے ہین کیونکہ سالک پر جب تجلی اور استتار دونون وارد ہون مشتبہ ہوتا ہے حال اُسکا (صداء) یہ وہ چیز ہے جو وجہ قلب پر طاری ہوتی ہے ظلمات سیئات نفس اور صور اکوان مین سے پس حاجب ہوتے ہین یہ اشیا وجہ قلب پر قبول کرنے سے قلب کے حقائق اور تجلیات انوار کو یہ اوسوقت ہے کہ جب پونہچے قلب غایت حجاب کو اور جب قلب غایت حرمان اور حجاب کلی کو پونہچتا اُس حجاب کو رَیْن کہتے ہین (صعق) یہ عبارت ہے فنافی اللہ سے بہ سبب تجلی ذاتی کے (صفوۃ) اہل صفوۃ وہ لوگ ہین جو متحقق ہین ساتھ صفا کے قلب کے کدورت غیر سے (صُوَرُ الْحَقِّ) حقیقت مین صورت حق تعالی کی خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم ہین بسبب متحقق ہونے انکے ساتھ حقیقت احدیت اور واحدیت کے اور تعبیر کیجاتی ہے آپ سے ساتھ (ص) کے جیسے کہ اشارہ کیا طرف اوسکے ابن عباس رضی اللہ عنہما نے جسوقت سوال کیا لوگون نے اونسے معنی (ص) کو کہا ہین اونھون نے کہا کہ صاد ایک جبل ہے مکہ مین عرش الرحمن کا یہ رہے اوس سے مراد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہین پس باقی خلائق آپکی صورتین ہین (صُوَرُ الْآلَة) عبارت ہے انسان کامل سے بہ سبب متحقق ہونے انسان کامل کے ساتھ حقائق اسمائے الٰہیہ کے (صوامع الذکر) احوال اور مواطن صفویہ کو کہتے ہین کہ جنکے سبب سے ذاکر مذکور کی جدائی سے محفوظ رہتا ہے اور اپنے مذکور پر ہمت جمی ہوئی رہتی ہے (صُوَرُ الْإِرَادَة) مراد اس سے بالکلیہ منقطع ہوجانا ہے سالک سے رویت شے کی ساتھ ارادہ غیر اللہ کے اور کبھی مراد اوس سے شہود جمیع اشیا کا ہے ساتھ ارادہ حق تعالی

پندرھوان مراقبہ باب الضاد کا ہے (ضمیر) اندیشہ اور دل اور اندرون دل اور جو کچھ کہ دل مین گذرے اور راز اور نہانی اور خواطر دل اور جو کچھ کہ دل مین کوئی بات یا کوئی چیز پوشیدہ کو کہتے ہین اسمین لغت اور اصطلاح برابر ہے (ضد) ضد اور نقیض مین فرق یہ ہے کہ ارتفاع نقیضین اور اجتماع نقیضین محال ہے یعنے ایک اون دونو نکا ہونا ضرور ہے مثلاً عدم اور وجود بخلاف ضدین کے کہ جمع نہین ہوتی ہین لیکن مرتفع ہوتے ہین مثلاً سواد اور بیاض اور کبھی دو شئے مجنس ہو کر باہم مخالف ہونیکو ضد کہتے ہین اور دو شئے غیر جنس ہو کر مخالف ہونیکو نِدّ کہتے ہین یہ حسب اصطلاح اہل لغت کے ہے لیکن اصطلاح مین حضرات صوفیہ کے ضد شئے عین شئے باوجود ضدیت کے یہ ایک مسئلہ مشہور ہے اور اسکو اَلضِّدَّانِ لَا يَجْتَمِعَانِ بھی کہتے ہین یعنے بظاہر مثلاً آب آتش نہین ہوتا ہے اور آتش آب نہین ہوتی ہے لیکن باطن مین ایک عین دوسرے کا ہے کیونکہ آب مربوب اسم محیی کا ہے اور آتش مربوب اسم قابض کا تاثیر اور صفت اسم محیی کی آب مین ہے اور تاثیر اور صفت اسم قابض کی آتش مین ہے پس آب محیی اور آتش قابض ہے لیکن محیی اور قابض دونون اسمائے الٰہی مین سے ہین اور اسم اللہ جامع ہے جمیع اسما کا اور اسم اللہ مین صفت اور تاثیر محیی اور قابض دونو

اور ذات اوسکی غیر متناہی اور وجود مین اوسکا شریک محال ہے اور فرش سے عرش تک جملہ تعینات عالم کہ حوادثات ہین اوسکے شیونات اور حالات ہین اور ساتھ ان شیونات اور حالات کے متحول ہے جیسے کہ اوسنے اپنی احدیت ذاتیہ سے عالم شہادت تک بلکہ انسان کامل تک تنزل فرمایا اور انھین تنزلات اور حوادثات عالم کو اطوار کے ساتھ بھی تعبیر کرتے ہین اور ایسا ہی ہر ہر فرد عالم کیلیے اطوار اور حالات ہین مثلاً مسمی زید اولاً ذات بحت مین تھا پھر وہان سے باطوار مراتب تنزلات اپنے باپ کے صلب مین آیا پھر وہان سے اپنے ماںکے رحم مین آیا تو محض ایک نجس نطفہ تھا پھر اوسکو علقہ کیا بعد اوسکے مضغہ کیا بعد اوسکے اوسمین استخوان پیدا کرکے اوسپر گوشت و پوست کا لباس پہنایا تو اس حالت مین بھی وہ نجس ہے اور مردہ اور عاجز اور مضطر اور اندھا اور ننگا اور بے حس و حرکت ہے پھر حق تعالی فی اوسے رحم فرمایا اور اوسمین روح انسانی اور روح حیوانی کہ پرتو روح انسانی کا ہے پھونکی تو قوی طبیعی اور نفسانی اور حیوانی کہ یہ بھی پرتو روح انسانی کے ہین اوسمین ظاہر ہوئین بعد اوسکے ماں سے پیدا ہوکر باطوار طفلگی اور شباب اور کہولت اور شیخوخت مرجاتا ہے پھر باطوار برزخ قبر و حشر و جنت و یا دوزخ مین آخر ٹھکانا ہے۔ اسی جگہ سے فرمایا حق تعالی نے (خَلَقَكُمْ أَطْوَارًا) **اٹھتر ھوان مراقبہ باب الظا کا ہے** (ظل) تمامی ظہورات اور تعینات کو ظل کہتے ہین ظل اول تعین اول اور مرتبۂ وحدت کو کہتے ہین اور ظل ممدود تعین ثانی اور مرتبۂ واحدیت کو کہتے ہین یعنے ظل وہ ایک وجود اضافی ہے کہ ظاہر ہوا ہے ساتھ تعینات اعیان ممکنات اور احکام ممکنات کے کہ معدومات ہین ظاہر ہوئے ہین وہ معدومات ساتھ اسم نور کے کہ عبارت وجود خارجی ہے کہ منسوب ہے طرف معدومات کے پس بسبب ظلمت عدمیت معدومات کے وہ نور کہ ساتھ صور معدومات کے ظاہر ہے ظل ہو گیا ہے اور موہوم اور معقول اور عدمیت معدومات کی فی نفسہا ہے اور ظہور اونکا بسبب نور کے ہے جسکا ظل نام رکھتے ہین (قال اللہ تعالی اَلَمْ تَرَ اِلٰى رَبِّكَ كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ) یعنے پھیلایا وجود اضافی کو اوپر ممکنات کے پس ظلمت مقابل مین اسی نور کے عدم ہے (وَكُلُّ ظُلْمَةٍ فَهِيَ عِبَارَةٌ عَنْ عَدَمِ النُّوْرِ عَمَّا مِنْ شَانِهٖ اَنْ يَّتَنَوَّرَ وَلِهٰذَا سُمِّيَ الْكُفْرُ ظُلْمَةً لِعَدَمِ نُوْرِ الْاِيْمَانِ عَنْ قَلْبِ الْاِنْسَانِ الَّذِيْ مِنْ شَانِهٖ اَنْ يَّتَنَوَّرَ بِهٖ قَالَ اللہُ تَعَالٰى اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُخْرِجُهُمْ مِنَ الظُّلُمَاتِ اِلَى النُّوْرِ) (**ظاہر الممکنات**) یہ عبارت ہے تجلی حق تعالی سے ساتھ صور اور صفات اعیان کے اسی تجلی کا نام وجود اضافی ہے اور کبھی اطلاق کیا جاتا ہے اوسپر ظاہر الوجود کا (**ظل اللہ**) انسان کامل کو کہتے ہین کیونکہ حق تعالی انتظام وجود ممکنات کا اوسکے وساطت سے فرماتا ہے (**ظل اول**) جسکو ظہور اول بھی کہتے ہین باعتبار باطنی کے وحدت اور باعتبار ظاہری کے عقل کو کہتے ہین کیونکہ پہلے ہی عین اور ظل ہے کہ ظاہر ہوا ہے ساتھ نور تجلی حق تعالی کے اور قبول کیا کثرت کہ شیون حق تعالی کے ہین یعنی وحدت اور عقل ہے (**ظل الالٰہ**) یہ عبارت ہے اوس انسان کامل سے کہ متحقق ہے وہ ساتھ حضرت واحدیت کے (**ظاہر**) مراد اوس سے جو کچھ کہ عالم مین روشن اور ظاہر ہے اور کبھی ظاہر آثار اور انفعال اور عالم اجسام کو ظاہر کہتے ہین (**ظلمت**) اصطلاح مین عدم کو کہتے ہین جو ادراک مین نہین آسکتا اور جو کچھ کہ ادراک مین نہ آوے ظلمت ہے اور وہ سواے عدم کے اور کچھ نہین کہ وہ غیر مدرک ہے (**ظرف**) ایک موجود مستقل دوسری موجود مستقل و یا غیر مستقل مین در آنیکو ظرف کہتے ہین جیسے کہ کوزہ و آب اور جوہر و عرض پس ظہور حق تعالی کا مظاہر کونیہ مین موجب ظرفیت اور مظروفیت کے نہین ہے اسلیے کہ سواے وجود حق تعالی کے دوسری غیر کوئی شئے موجود نہین ہے کہ موجب ظرفیت کا ہو موجود واحد خود ظرف اور خود مظروف نہین ہو سکتا

وخاک و باد کو کہتے ہین جنکو امہات سفلی بھی کہتے ہین لیکن عنصر آتش اسم قابض سے ظہور پایا اور عنصر باد اسم
حی سے اور عنصر آب اسم محیی سے اور عنصر خاک اسم ممیت سے ظاہر ہے اور بعض صوفیہ شوق کو آتش اور باد کو
جنبش اور حرکت کہتے ہین اور آب کو منی کہتے ہین کہ شوق اور عشق سے نکلتی ہے اور خاک اوس منی کو کہتے ہین
جو رحم مین قرار پاوے ( عدم ) عدم دو قسم پر ہے ایک عدم محض کہ نقیض وجود کا ہے جیسے کہ شریک باری تعالی
دوسرا عدم اضافی کہ وہ ضد وجود کا نہین ہے تحقیق اوسکی مقدمے مین مذکور ہے ( عبد ) اصطلاح مین جو کچھ کہ لائق ظہور
کے ہووے اسکو عبد کہتے ہین اور تعین اول کو عبد حقیقی کہتے ہین اور عبد حقیقی ایک سے زائد نہین ہوتا ہے کیونکہ تعین اول عبارت ہے
انا سے کہ وجود مطلق نے اپنی ذات کو اولاً ساتھ انا کے تعبیر فرمائی ہے اور اسی انا کو حقیقت محمدی سے تعبیر کرتے
ہین جیسے کہ انکے بیان یہ مسئلہ مشہور ہے اور خارج مین بھی اولاً حقیقت محمدی ظاہر ہوئی ہے کہ عقل اول ہے
اسی واسطے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو تعین اول اور مخلوق اول کہتے ہین اور دوسرے بندے آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم سے ظاہر ہوئے ہین پس حقیقت مین حقیقت محمدی تعین اول اور مخلوق اول ہے پس یہی مخلوق
کہ عبد حقیقی ہے ایک وجہ سے مقید ہے اور دوسری وجہ سے مطلق اور اس اعتبار سے تمامی مخلوقات بھی مقید اور مطلق
ہین جیسے کہ یہ بھی انکے بیان ایک مسئلہ مشہور ہے بیچ معرفت رب اور عبد کے کہ باعتبار مطلق کے رب اور باعتبار مقید
کے عبد ہے اور اگر اس اعتبار اطلاق اور تقیید سے قطع نظر کرین نہ عبد ہے و نہ رب بلکہ ایک ہی حقیقت ہے
اسی جگہ سے کہتے ہین اَلْكُلُّ حَقِيْقَةٌ وَّاحِدَةٌ لَا رَبَّ وَلَا عَبْدَ پس اس ایک حقیقت و حدانی کو حقیقت
محمدی اور برزخ کبری کہتے ہین درمیان عبد اور رب کے تاکہ ایک دو نہو جاوین اور دو ایک نہو جاوے یعنی یہ حقیقت
برزخ ہے واسطے وصل اور فصل کے عارف واصل دونون کو ایک جانتا ہے اور نادان غافل اپنی غفلت سے دونونکو جدا
اور منفک جانتا ہے یعنے اگر کوئی عارف راہ وصال اور عرفان سے آوے تو دونون کو ایک کرتے ہین اور
اگر کوئی صورت فصل سے آوے یعنے راہ ناواقفی اور غفلت اور بیگانگی سے آوے تو اون دونون کو جدا اور
منفک کرتے ہین اور وصال سے محروم رہتے ہین پس جو کچھ کہ ہے یہی برزخ ہے بغیر برزخ کے عبد اور رب کی معرفت
نہین حاصل ہوتی ہے اور یہ برزخ بہ نسبت رب کے رب ہے اور بہ نسبت عبد کے عبد اور یہی برزخ جامع البحرین
اور فاصل البحرین ہے اور آیہ مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيَانِ بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيَانِ سے اسی برزخ
کے طرف اشارہ ہے ( عروج ) اصطلاح مین اجسام سے احدیت تک پونہچنے کو کہتے ہین کہ اصل بنی ہی کما
قِيْلَ كُلُّ شَيْءٍ يَرْجِعُ إِلَى أَصْلِهِ یعنے سالک اپنے جسم کو محو کرنے سے عالم مثال مین اور عالم مثال کو محو
کرنے سے عالم ارواح مین اور عالم ارواح کو محو کرنے سے عالم اعیان مین اور عالم اعیان کو گم کرنے سے وحدت مین اور وحدت کو گم کرنے سے احدیت مین پونہچتا
ہے اور اسی طرح پر نزول ذات حقانی کا ہوا ہے یعنے احدیت سے وحدت مین اور وحدت سے واحدیت مین
نزول اور ظہور فرمایا اور اس نزول اور ظہور سے مراتب ثلثہ مین کوئی مرتبہ فوقانی خالی نہوا بلکہ ہر ہر مرتبہ
اپنے اپنے مقام مین علی حالہ باقی اور بحال ہے یہ جو مذکور ہوئے مراتب داخلی ہین پھر مرتبہ واحدیت سے مرتبہ
ارواح اور مرتبہ ارواح سے مرتبہ امثال اور مرتبہ امثال سے مرتبہ اجسام مین ظہور فرمایا اور یہ تینون مراتب
خارجی ہین اور انھین مراتب ثلثہ تحتانیہ مین بھی کوئی مرتبہ فوقانی بہ سبب ظہور مرتبہ تحتانی کے خالی نہوا بلکہ
علی حالہ بحال اور برقرار ہے اس مسئلے کو مسئلہ عروج اور نزول کہتے ہین ( عدم العدم ) اصطلاح مین
عدم العدم احدیت کو کہتے ہین کیونکہ عدم عدم کا اثبات ہے یعنے بجز وجود حقانی کے کوئی موجود نہین ہے

نہین کثرت خلقیہ کے اور بعض مرتبۂ احدیت کو مرتبۂ عمائیہ کہتے ہین کیونکہ اس مرتبۂ احدیت کو سوائے حق تعالی کے اور کوئی نہین پہچان سکتا ہے پس مرتبۂ عمائیہ حجاب جلال کا ہے سُئِلَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَیْنَ کَانَ رَبُّنَا قَبْلَ اَنْ یَّخْلُقَ الْخَلْقَ تَعَالٰی فِیْ عَمَآءٍ (عیش) حضور دائمی کو کہتے ہین (عین) ذات حق تعالی کے ساتھ ایک ہوتا اور ہستی حق مین گم ہونا اور سالک کا اپنے تئین ذات حق مین محو کرنا اور اپنی خودی فنا ہو کر بقا باللہ ہونا اور لذت وصال کے لینے کو اصطلاح مین عین کہتے ہین (عین الحیوٰة) لغت مین چشمۂ آب حیات کو کہتے ہین اور اصطلاح مین پرتو اور ظل حیات حق کو کہتے ہین کہ وہ روح ہے (عینیت) لغت مین یگانگی اور یگانہ ہونے کو کہتے ہین اور اصطلاح مین وہ دو قسم پر ہے ایک لغوی دوسری اصطلاحی عینیت لغوی وہ ہے کہ دو چیز باہم ایک ہو وین جیسے کہ آب و موج اور بحر و حباب اور آب و ژالہ اور گل و بوے اور آفتاب و ضیا اور تخم و درخت اور شکر و شیرنی اس قسم کی عینیت ذات اور صفات عبد اور رب مین جائز ہے دوسری عینیت اصطلاحی جیسے کہ شخص اور عکس حروف اور سیاہی واحد اور عشرہ پس شخص اور عکس کے لیے آئینے کا ہونا ضرور ہے یہ عینیت بھی ذات اور صفات مین جائز ہے یعنے عالم شخص ہے اور معلوم عکس اور علم آئینہ ہے پس وجود اور واحدیت اور ہستی اور ذات کو شخص کہتے ہین اور کمالات اور صفات اور معلوم اور صور تہائے ذات اور واحدیت کا عکس نام رکھتے ہین اور وحدت کو کہ برزخ کبری اور حقیقت محمدی ہے علم اور آئینہ کہتے ہین پس ذات حق مین عینیت لغوی اور عینیت اصطلاحی از روے تحقیق اور وجود کے دونون ثابت ہین (عَالَم) عالم ساتھ فتح لام کے عبارت ہے ظل سے اور ظل نہین ہے مگر وجود حقانی کہ ظاہر ہوا ہے ساتھ صور ممکنات کے پس بسبب ظہور وجود حق تعالی کو ساتھ تعینات ممکنات کے نام رکھا جاتا ہے اوس وجود کا سوی اور غیر باعتبار اضافت اوس وجود کے طرف ممکنات کے کیونکہ ممکن کے لیے کوئی وجود نہین سوا اس نسبت کے ورنہ وجود عین حق ہے اور ممکنات اپنی عدمیت پر علم حق مین ابتک ثابت ہین اور ممکنات شیون ذاتیہ حقانیہ ہین پس عالم صورت حق تعالی کا ہے اور حق تعالی ہویت اور روح عالم کا اور یہ تعینات وجود واحد حقانی مین احکام اسم ظاہر حق تعالی کے ہین اور اسم ظاہر مجلی اور مظہر اسم باطن کہ حق تعالی کا ہے (عالم خلق وعالم ملک وشہادة) یہ عبارت ہے عالم اجسام اور جسمانیات سے جو پائے جاتے ہین اور موجود ہوتے ہین بعد امر حق تعالی کے ساتھ مادہ اور مدت کے جیسے کہ پائے گئے اور موجود ہوئے عالم امر اور عالم ملکوت اور عالم غیب ساتھ امر حق تعالی کے بلا مادہ اور مدت کے (عَالِم) عالم ساتھ کسرہ لام کے وہ شخص ہے کہ جسکو مطلع کیا اللہ تعالے نے اوپر ذات اور صفات اور اسما اور افعال اپنے کی باعتبار یقین کے نہ باعتبار شہود کے اور اگر باعتبار شہود کے ہو تو اوسکو عارف کہتے ہین (عامہ) یہ وہ لوگ ہین جنھون نے فقط ظاہر شریعت پر اکتفا کیا ہے ان علما کو علماے رسوم اور ظواہر کہتے ہین (عبادت) یہ عبارت ہے غایت تذلل سے اپنی عبادت مین یہ واسطے عوام الناس کے ہے یعنے مراد عبادت سے بجالانا اوامر کا ہے اور اجتناب کرنا نواہی سے تذلل کے ساتھ بطمع جنت اور خوف دوزخ کے (عبودیة) یہ عبارت ہے صدق نیت اور تصحیح نسبت سے طرف اللہ تعالی کے اپنے سلوک طریق مین بغیر کسی غرض اور بلا طمع جنت و خوف دوزخ کے ساتھ وقوف کے اوپر امور شرعیہ نفس الامر کے یہ واسطے خاص لوگون کے ہے (عبودة) یہ واسطے اخص الخواص کے ہے کہ حاضر کیا اونھون نے اپنے نفوس کو رب کی عبادت مین اور عبادت کرتے ہین وہ اپنے رب کی مقام جمع اور فرق دونون مین (عبادلہ) یہ ارباب تجلیات اسمائیہ ہین متحقق ہوتے ہین یہ ساتھ حقیقت کسی ایک اسم کے اسماے حسنی سے اور متصف ہوتے ہین ساتھ حقیقت اوس اسم کے اور منسوب ہوتے ہین وہ طرف حق تعالی کے ساتھ عبودیت کے بسبب عبودیت اونکے کے واسطے حق تعالی کے باعتبار ربوبیت اور پرورش حق تعالی کے بذریعۂ کمال اوس اسم خاص کے اونکے لیے جیسے کہ کہا جاتا ہے واسطے

ہے اور بندون مین سے غنی وہ بندہ ہے کہ مستغنی ہوا ہے سبب حق تعالی کی ہر شئے سے جو ماسوا حق تعالی کے ہے اسلیئے کہ جب
کہ اوسنے وجود کو پایا اور اسکو پہچانا پایا اوسنے ہر شئے کو بلکہ نہیں دیکھتا ہے واسطے کسی شئے کے وجود رونما فیراز محجوب
ہوتا ہے ہر شئے سے بہ سبب شہود محبوب کے (غین) غین ایک صدا ہے یعنے ایک حجاب رقیق ہے کھلجاتا ہے بسبب
تصفیۂ قلب کے اور زائل ہوتا ہے ساتھ نور تجلی کے کیونکہ اس حجاب کے ساتھ ایمان باقی رہتا ہے بخلاف رَین کے کیونکہ
یہ ایک حجاب ہے محض کثیف کہ حائل ہوتا ہے درمیان قلب اور ایمان بالحق کے بہ سبب پوہنچنے کے درجۂ کفر تک اور
غین فقط ذہول اور احتجاب ہے شہود حق تعالی سے ساتھ صحت اعتقاد کے (غمگساری) اصطلاح مین صفت
رحمانی کو کہتے ہین **بیسوان مراقبہ باب الفاء کا ہے** (فقر) فقر لغت مین اوس درویش کو کہتے ہین
کہ قوت اور کفاف چند روز وعیال کا رکھتا ہو اور مسکین وہ ہے کہ قوت اور کفاف ایک وقت کا بھی نہ رکھتا ہو
اور اصطلاح مین فقیر وہ ہے کہ جسکی خودی گئی ہو اور درجہ فنا اور فناء الفنا کا حاصل ہوا اور التفات طرف خلق کے
نہ رکھتا ہو اور قناعت اور فقر کو اختیار کیا ہو اور خلق سے دامن کھینچ لیکر عزلت اختیار کی ہو اور کسی چیز کیطرف
محتاج نہو جیسے کہ کسی بزرگ نے کہا ہے اَلْفَقِیْرُ لَا یَحْتَاجُ اِلَی اللّٰہِ تَعَالٰی کیونکہ جب خودی گئی اور خود ہی نرہا
پھر کیا چیز محتاج ہوگی اور حضرت جنید بغدادی رضی اللہ عنہ فرماتے ہین اَلْفَقِیْرُ لَا یَفْتَقِرُ اِلٰی نَفْسِہٖ وَلَا اِلٰی
غَیْرِہٖ حضرت شیخ حریری قدس سرہ فرماتے ہین اَلْفَقِیْرُ مَنْ لَا قَلْبَ لَہٗ وَلَا رَبَّ لَہٗ وَلَا دِیْنَ لَہٗ
کیونکہ احتیاج صفت شئے موجود کی ہے اور فقیر نے جب بحر نیستی مین غوطہ لگایا احتیاج اوسکو کسی چیز کی نرہی اور فقر
اوسکا تمام ہوا اِذَا تَمَّ الْفَقْرُ فَھُوَ اللّٰہُ فقر کی شان مین رسول علیہ السلام نے فرمایا اَلْفَقْرُ فَخْرِیْ وَالْفَقْرُ مِنِّیْ
اور باوجود ان تمام چیزونکے صاحب عیال اور اطفال ہو اسی واسطے فقر کا مرتبہ بہت بڑا ہے کہ کام انبیا
علیہم السلام کا ہے (فکر) اصطلاح مین فکر اور اندیشہ کرنا صفات اور نعماء الٰہی اور عینیت اور نسبت حق مین
نہ ذات حقانی مین فرمایا رسول علیہ السلام نے لَا تَفَکَّرُوْا فِیْ ذَاتِ اللّٰہِ وَتَفَکَّرُوْا فِیْ صِفَاتِ اللّٰہِ وَفِیْ
نَعْمَاءِ اللّٰہِ کیونکہ ذات مین فکر کرنا جائز نہین سوائے صفات اور نعمتونکے خیال اور فکر کرنا عین عبادت ہے
جیسے کہ بزرگون نے کہا ہے اَلتَّفَکُّرُ فِیْ سَاعَةٍ خَیْرٌ مِّنْ عِبَادَةِ الثَّقَلَیْنِ واضح ہو کہ فکر چند قسم پر ہی ایک تو
یہ ہے کہ فکر کرے سالک کہ کونسے امر مین مخالفت شرع شریف کی ہے اور کس مین نہین اور کونسے امر مین معصیت ہے
اور کس مین نہین دوسری یہ کہ فکر کرے سالک کہ اداے حقوق حق تعالی سے سالک عاجز ہے اسلیئے کہ احسانات
حق تعالی کے بندے پر لَا تُعَدُّ وَلَا تُحْصٰی ہین اور اسنے اون احسانات کے شکر کو ترک کیا ہے اگر کیا بھی تو بھی
ناقص ہے تیسری یہ کہ تفکر کرے سالک سابق ازل مین جَفَّ الْقَلَمُ بِمَا ھُوَ کَائِنٌ اِمَّا السَّعَادَةُ وَاِمَّا الشَّقَاوَةُ
اور اوسکے لاحق مین سابق جلوہ گر ہوگا چوتھی یہ کہ تفکر کرے سالک صنائع و بدائع ملکی اور ملکوتی مین اس مطالعہ
سے استیلاء عظمت اور کبریائی حق تعالی کی اوسکے دل پر تازہ ہوگی پس یاد کریگا وعیدہ اور وعید کو اور یہ بھی
جاننا چاہیئے کہ جلیس متفکر کا نفس ہے اور جلیس ذاکر کا حق تعالی ہے اور ذکر صفت حق تعالی کی ہے بخلاف فکر کے
ذکر نتیجہ معرفت و محبت ہے اور مقدمہ وصول الی اللہ کا اور فکر مقدمہ توبہ کا ہے اور بعض فکر سے مراقبہ بھی مراد
لیتے ہین بہرحال فکر متبع ذکر اور ذکر متبع فکر ہے (فرق مع الجمع) اصطلاح مین عبد کو عبد جاننا اور رب کو رب
اور کثرت کو ازروے وجود کے واحد جاننا اور صور اور شیونات کی ظہور حق دیکھنے کو فرق مع الجمع کہتے ہین (فنا
فی الشیخ) سالک کا اپنے کو ساتھ اتباع اقوال اور افعال کے مرشد کی صورت پر موجود جاننا اور وجود مرشد مین اپنے کو

تجلیات اسمائیہ سے کہ اعیان ثابتہ کو خارج مین مطابق صور علمیہ کے وجود بخشتے ہین (فوائد) خاص کرنا حق تعالی کا راز اپنے ساتھ کسی مخلوق کے جیسے کہ انسان ہے حق تعالی نے حدیث قدسی مین فرمایا ہے الانسان سری و انا سرہٗ (فتق) فتق لغت مین کشادگی اور چیرنے کو کہتے ہین یہ مقابل رتق کا ہے مراد فتق سے تفصیل مادۂ مطلقہ کی ہے ساتھ صور نوعیہ اپنے کے و یا ظہور ہر شئے کا کہ حضرت واحدیہ مین نسب اسمائیہ مین سے ہین و یا بروز ہر شئے کا کہ ذات احدیہ مین شئونات ذاتیہ مین سے تعین جیسے کہ حقائق کو نیہ بعد تعینات اپنے کے خارج مین ہین تفصیل اسکی باب الراء مین بھی مذکور ہے (فتوح) یہ وہ چیزین ہین کہ مفتوح ہوتی ہین سالک پر حق تعالی کی جانب سے بعد اغلاق کے جیسے کہ نعمتہا سے ظاہری اور باطنی اور ارزاق اور عبادات اور علوم اور معارف اور مکاشفات وغیرہ (فتح قریب) یہ وہ چیز ہے کہ مفتوح ہوتی ہے سالک پر مقام قلب سے وقت قطع منازل نفس کے اور وہ چیز عبارت ہے صفات اور کمالات قلبیہ سے اسی کے طرف اشارہ ہے قول سے حق تعالی کے کہ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَ فَتْحٌ قَرِیْبٌ ہے (فتح مبین) یہ وہ چیز ہے کہ مفتوح ہوتی ہے سالک پر مقام ولایت مین تجلیات انوار اسمائے الٰہیہ مین سے جو معین اور مقرر ہین واسطے صفات اور کمالات قلبیہ اور اسی کے طرف اشارہ ہے قول سے حق تعالی کے کہ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِیْنًا لِّیَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِكَ وَ مَا تَاَخَّرَ ہو مراد ذنب سے صفات نفسیہ اور قلبیہ ہین (فتح مطلق) یہ اعلی اور اکمل فتوحات کا ہے یہ وہ چیز ہے کہ مفتوح ہوتی ہے عبد پر وقت تجلی ذاتی کے وہ چیز عبارت ہے استغراق عبد سے بیچ عین فتح کے بسبب فنا سے تمامی رسومات خلقیہ کے اور اسی کے طرف اشارہ ہے قول سے حق تعالی کے کہ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَ الْفَتْحُ ہے (فترہ) فترت عبارت ہے سرد ہو جانے سے حرارت طلب کی سالک سے جو لازم ہو واسطے بدایت امر سالک کے کیونکہ جب سالک واصل ہو گیا تپش طلب کی جاتی رہتی ہے (فرق اول) یہ عبارت ہے محجوب ہونے سے طالب کے حق تعالی سے بسبب کثرت خلقیہ اور بقا رسوم خلقیہ کے اپنے حال پر (فرق ثانی) مراد اوس سے مشہود ہونا قیام خلق کا ہے ساتھ حق تعالی کے اور دیکھنا وحدت کو کثرت مین اور کثرت کو وحدت مین بغیر احتجاب ایک اون دونونکے دوسرے سے (فرقان) یہ عبارت ہے علم تفصیلی سے جو فارق ہے درمیان حق اور باطل کے اور قرآن وہ ایک علم لدنی ہے اجمالی کہ جامع کل کا ہے (فرق الجمع) یہ تکثر وحدت کا ہے ساتھ ظہور اپنے کے اون مراتب مین کہ وہ مظاہر شیونات ذاتیہ کے ہین اور یہ شیونات حقیقت مین اعتبارات محض ہین انکا تحقق اور ثبوت بسبب ظہور وحدت کے ہے ساتھ صور اون شیونات کے ورنہ اصل مین یہ معدومات ہین (فرق الوصف) یہ عبارت ہے ظہور ذات احدیہ سے ساتھ اوصاف اپنے کے حضرت واحدیہ مین (فرق بین المتخلق و المتحقق) وہ اصطلاح مین ہے کہ متخلق وہ ہے کہ وہ حاصل کرتا ہے فضائل اخلاق اور اوصاف حمیدہ کو بطریق تکلف اور تعمل کے اور اجتناب کرتا ہے رذائل اور ذمائم سے پس ظاہر ہوتے ہین اوس سے آثار اسمائے الٰہیہ کے اور متحقق وہ ہے کہ گردانا اوسکو حق تعالی نے اپنے اسما اور اوصاف کا مظہر اور تجلی فرماتا ہے حق تعالی اوس عبد متحقق مین ساتھ آثار اسما اور اوصاف کے پس محو ہو جاتے ہین اوس سے رسوم اوصاف اور اخلاق اوسکے (فرد) فرد عبارت ہے نفس کلی طبعی سے بنظر خصوصیت جزئیات کے کہ زید و خالد و بکر وغیرہ ہین کیونکہ موجود مطلق کلی کو افراد اور جزئیات کا ہونا ضرور ہے بخلاف مطلق موجود کے کہ وجود حقیقی خارجی واحد ہے اور واجب حقیقی پس حق تعالی جبکہ واجب شخص واحد موجود فی الخارج متعین بتعین حقیقی ہے اوسکو فرد اور حصے کا ہونا ممکن

اور دل و جان سے قطع کیا اور طالب جمال باکمال حق تعالی کا ہو کر واصل ہوا اور اگر ذرہ بھی میلان طرف کونین کے ہو تو وہ قلندر نہیں ہے بلکہ اہل غرور میں سے ہے (قَلَّاش) یہ لفظ ترکی ہے بمعنی مردِ مفلس اور رند کے اور اصطلاح میں اہل صفا اور فنا کو کہتے ہیں کہ لذات نفسانی اور شہوانی سے خلاصی پائی یعنے جو کچھ کہ دل میں آوے کبھی اور صاحب بسط ہو (قلاشی) اصطلاح میں مراد اوس سے مباشرت اور معاشرت کرنا سالک کا ساتھ اعمال ہما کے (قیامت) اصطلاح میں ظہور ذات اور اسما اور صفات اور افعال اور آثار کو کہتے ہیں اور بعض عالم ارواح سے عالم اجسام تک قیامت کہتے ہیں (قہر) تجلی جلالی کو کہتے ہیں یہ ایک تائید حق ہے واسطے طالب کے کہ طالب کو فنا کرتی ہے اور سر حد فنائی اللہ تک پونہچا دیتی ہے (قلب) قلب ایک جوہر نورانی ہے کہ مجرد ہے مادے سے اور متوسط ہے درمیان روح اور نفس کے انسانیت انسانکی اسی قلب سے متحقق ہے اسی کا نام حکیم نفس ناطقہ رکھتے ہیں اور روح اوسکی باطن ہے اور نفس حیوانی مرکب اور ظاہر اوسکا ہے اور نفس حیوانی متوسط ہے درمیان قلب یعنے نفس ناطقہ اور جسد کے جیسے تشبیہ دی حق سبحانہ تعالی نے جسد کی ساتھ مشکوٰۃ کے اور قلب کی ساتھ زجاجہ کے اور روح کی ساتھ مصباح کے اور نفس کی ساتھ شجرہ کے کما قال تعالی مَثَلُ نُورِهِ كَمِشْكَاةٍ فِيهَا مِصْبَاحٌ الْمِصْبَاحُ فِي زُجَاجَةٍ الزُّجَاجَةُ كَأَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُوقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُبَارَكَةٍ زَيْتُونَةٍ لَا شَرْقِيَّةٍ وَلَا غَرْبِيَّةٍ تفسیر اسکی باب الزاء میں مذکور ہے پس قلب جسد آدم میں ہے جیسے کہ حدیث قدسی میں وارد ہے اِنَّ فِي جَسَدِ ابْنِ آدَمَ لَمُضْغَةً وَفِي الْمُضْغَةِ قَلْبٌ وَفِي الْقَلْبِ رُوحٌ وَفِي الرُّوحِ نُورٌ وَفِي النُّورِ سِرٌّ وَفِي السِّرِّ أَنَا ۔ انتہی ہو کہ جسد میں قلب جزء اعظم ہے اور وہ چار طرح پر ہے ایک قلب مضغہ کہ بشکل نیلوفری سینے کے بائین طرف اوندھا لٹکا ہوا ہے اور تین قلب اور ہیں کہ وہ قلب منیب اور قلب سلیم اور قلب شہید ہیں قلب منیب جیسے کہ فرمایا اللہ تعالی نے مَنْ خَشِيَ الرَّحْمَٰنَ بِالْغَيْبِ وَجَاءَ بِقَلْبٍ مُنِيبٍ ۔ اس قلب سے خطرات نیک ظاہر ہوتے ہیں انکا خطرات وحی نام رکھتے ہیں جیسے کہ تقوی اور ریاضت اور عبادت اور ورع وغیرہ ہیں و قلب سلیم جیسے کہ فرمایا اللہ تعالی نے يَوْمَ لَا يَنْفَعُ مَالٌ وَلَا بَنُونَ إِلَّا مَنْ أَتَى اللَّهَ بِقَلْبٍ سَلِيمٍ اس قلب سے خطرات محبت حق اور اور اک عبودیت و رب اور علم عرفان اور طلب راہ سلوک سرزد ہوتے ہیں اور قلب شہید جیسے کہ فرمایا اللہ تعالی نے إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَذِكْرَىٰ لِمَنْ كَانَ لَهُ قَلْبٌ أَوْ أَلْقَى السَّمْعَ وَهُوَ شَهِيدٌ ۔ صفت اس قلب کی یہ ہے کہ ہر شئے میں ذات باری تعالی کو پہچانتا ہے واضح ہو کہ قلب مضغہ کہ ایک پارہ گوشت ہے قلب مجازی ہے چونکہ قلب حقیقی اوس سے تعلق ہے اسواسطے اوسکا قلب نام رکھتے ہیں اسواسطے کہ اوندھا لٹکا ہوا ہے اسواسطے قلب نام رکھتے ہیں اور قلب منیب اور قلب سلیم اور قلب شہید یہ تینوں قلب حقیقی ہیں پس قلب حقیقی نہ عین میں ہے و نہ یسار میں و نہ فوق میں ہے و نہ تحت میں و نہ دور و نہ نزدیک اور یہ متقلب ہیں درمیان جبروت اور ملکوت اور ناسوت کے اسواسطے نام انکا قلب ہے اور یہی قلب عرش اللہ ہے اسی جگہ سے حضرت بایزید بسطامی قدس سرہ فرماتے ہیں زِيَارَةُ أَهْلِ الْقَلْبِ خَيْرٌ مِنْ زِيَارَةِ الْكَعْبَةِ سَبْعِينَ مَرَّةً (قضا و قدر) قضا ایک حکم الہی ہے بطریق اجمال اور قدر بھی حکم الہی ہے بطریق تفصیل کے تفصیل اسکی مقدمے میں مذکور ہے (قناعت) لغت میں اندک چیز پر راضی ہونے کو کہتے ہیں اور اصطلاح میں شب و روز حق تعالی سے اور حق تعالی کی تقدیر اور احکام پر خوش و راضی رہنے اور رضائے حق تعالی کو حق تعالی سے طلب کرنے کو کہتے ہیں یہ بھی ایک مقام ہے مقامات ہجگانہ میں سے (قرب و بعد) قرب حق تعالی کا آیات قرآنی سے ثابت ہے جیسے کہ فرمایا اللہ تعالی نے وَفِي أَنْفُسِكُمْ أَفَلَا تُبْصِرُونَ وَنَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنْكُمْ وَلَٰكِنْ لَا تُبْصِرُونَ وَإِذَا سَأَلَكَ عِبَادِي

وجہ خاص روح اعظم کی ہے یہ اصل روح پر فتوح سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی ہے کہ اوس قلم نے اوپر سر اور نام
مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے میم تعین کو کھینچا اسی جگہ سے مولانا عبد الرحمن جامی قدس سرہٗ فرماتے ہین شعر
محمد کش قلم چون نامور ساخت ⁜ ز میمش حلقۂ طوق دو کمر ساخت ⁜ ورنہ دوسرے قلم کو کیا طاقت کہ آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم کو نامور کرے (قسمت) یہ دو قسم پر ہے ایک تقسیم عدد کل کی ہے طرف آحاد اور اجزا اوسکے
کے کہ موجب انتفاء اکل کا ہے جیسے کہ تقسیم کرنے سے عدد گنشرہ کے طرف پانچ عدد کے وسکی عشریت جاتی رہتی ہے دوسری
تقسیم مطلق کی ہے بنظر مقیدات اور متعینات کے اور مظاہر اور شیون کی یہ تقسیم مبطل مطلق کی نہین بلکہ اس سے تحقق
اور ظہور مطلق کا ہوتا ہے (قشر) یہ عبارت ہے ہر علم ظاہر سے جس سے علم باطن کی حفاظت کی جاتی ہے اوسکے
فاسد ہونے سے پس علم ظاہر قشر ہے اور علم باطن لب اور مغز جیسے کہ علم شریعت ظاہری قشر ہے واسطے علم طریقت کے
اور علم طریقت قشر ہے واسطے علم حقیقت کے پس جسنے نہ محفوظ رکھا اپنے حال اور طریقت کو علم شریعت سے فاسد ہوگا
حال اوسکا اور رجوع کریگی طریقت اوسکی طرف ہوا اور ہوس اور وسوسۂ شیطان کے اور جسنے وسیلہ نہ بنایا طریقت کو
واسطے حقیقت کے ساتھ مجاہدہ اور ریاضت کے اور نہ محافظت کی اوسنے حقیقت کی طریقت سے فاسد ہوگی حقیقت اوسکی
اور رجوع کریگی حقیقت اوسکی طرف زندقہ اور الحاد کے (قوامع) یہ عبارت ہے اون چیزون سے کہ قلع و قمع
کرتی ہین انسان کو اوسکے مقتضیات طبع اور نفس اور ہوا سے اور وہ چیزین امدادات اسمائیہ اور تائیدات الٰہیہ
ہین واسطے اہل عنایت کے سیر اور توجہ الی اللہ مین **بائیسوان مراقبہ باب الکاف کا ہے (کامل)**
اصطلاح مین کامل وہ شخص جو عرفان مین یکتا ہے اور اپنی خودی سے خلاصی پائی او ر ذات حق مین محو ہوا اور شریعت
و طریقت و حقیقت و معرفت مین مضبوط اور مرتبۂ فنا اور بقا مین پونچا حضرت شیخ عثمان قدس سرہ فرماتے ہین کہ
جو شخص ان چار خصائل مفصلۂ ذیل کا جامع ہے وہ کامل ہے اول یہ کہ اگر تمام محصول دنیا اور آخرت کا اوس سے
چھین لیوے تو وہ غمگین نہو دوسری خصلت یہ کہ اگر تمام محصول دنیا اور آخرت اوسکو دیدیا جاوے تو وہ خوش نہو
کیونکہ حزن اور سرور اس طائفے کا فوت معشوق حقیقی اور وجدان معشوق حقیقی پر ہے تیسری خصلت یہ کہ اگر اوسکو
عزیز دنیا اور آخرت کا گردانے تو وہ خوش و خرم نہو چوتھی خصلت یہ کہ اگر اوسکو ذلیل کونین گردانے تو دلگیر اور
غمگین نہو کیونکہ منع اور عطا اور عز اور ذل انکے نزدیک یکسان ہے اسلیے کہ یہ لوگ بجز معشوق حقیقی کے اور
کسی چیز سے راضی نہین ہوتے ہین اگرچہ جنت الفردوس بھی ہو جیسے کہ حضرت بی بی رابعہ بصریہ قدس سرہا اپنی مناجات
مین فرماتی ہین کہ یا رب اگر اس عاجزہ کے نصیب مین دنیا پیدا کی ہے تو کفار کو دے اور اگر بہشت پیدا کی ہے تو مومنون کو
دے دنیا مین اس عاجزہ کو اپنا درد محبت و عشق عطا کر اور دار آخرت مین اپنے دیدار سے مشرف فرما صاحب احیاء العلوم
قدس سرہ فرماتے ہین کہ جس شخص مین یہ چار خصلتین ہونگی ہرگز وہ شخص علم لدنی سے مشرف نہوگا اول کبر دوسری
بدعت تیسری محبت دنیا چوتھی اصرار کرنا ہوا اور نفسانی پر (کل) یہ ایک اسم ہے حق تعالیٰ کا اسما حق تعالیٰ مین سے
باعتبار حضرت واحدیۃ الٰہیہ کے جو جامع ہے تمامی اسما کا اسی واسطے کہا جاتا ہے کہ حق تعالیٰ احد ہے باعتبار ذات
کے اور کل ہے باعتبار اسما کے یہ مستلزم اجزا کا نہین ہے اور کبھی کل بمعنی مرکب کے ہو اور مستلزم اجزا کا ہو جیسے کہ معنی انسان کے
حیوان ناطق سے مرکب ہین اور یہ مستلزم اجزا کا ہے (کاکل) اصطلاح مین تجلی جلالی کو کہتے ہین (کاہل) مرید کاذب
کو کہتے ہین کہ نافرمان اور بے اعتقاد مرشد کامل کا ہے کہ مرشد کامل کا قول نہین قبول کرتا ہے (کفر) بضم کاف لغت مین
ناشکری اور نہ قبول کرنا حکم خدا کا اور بفتح کاف چھپانا اور اصطلاح مین کفر دو قسم پر ہے کفر مجازی اور کفر حقیقی
کفر مجازی وہ ہے کہ جسکو کفار اور مشرک رکھتے ہین کہ اوسین شرک اور ناشکری ذات حق تعالیٰ کی ہے

صوری اور جنت معنوی اور دوزخ اور چہار سمت کے چہار اقطاب اور ارواح اولیا اور انبیا اور ملائک اور تجلیات اور قرب صفاتی اور قلب و نفس اور روح اور رویت سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام اور مشاہد متبرکہ وغیرہ دریافت کرے اس کشف سے سالک واصل نہیں ہو سکتا ہے اور اس کشف میں کبھی خطا بھی واقع ہوتی ہے کیونکہ قلب مثل آئینے کے ہے وقت مشاہدے کے صفائی قلب میں کبھی فتور واقع ہوتا ہے اور اگر صفائی قلب برابر ہے ہرگز خطا نہوگی اور کشف کبری جسکو کشف الٰہی بھی کہتے ہیں وہ ہے کہ جو کچھ کہ موجود ہے حق ہے اور بغیر وجود حق تعالی کے دوسرا کوئی موجود نہیں اور موجودیت اشیا کی بجز اضافت اور نسبت اور ظہور حق تعالی کے کوئی زائد امر نہیں اور حقیقت تمامی اشیا کی حق تعالی ہے کیونکہ غیر حق تعالی کا معدوم محض ہے پس سالک کو چاہیے کہ سوائے حق تعالی کے دوسری کسی چیز کو نہ دیکھے اور ذات حق میں ہمیشہ محو رہے اور اپنے کو گم کرے اور کامل محویت حاصل کرے اور خیال کسی کا نہ رکھے اسی کشف سے سالک واصل ہوتا ہے سلوک میں اصل مقصود یہی ہے اور اسی میں ہی کوشش بلیغ کرے کہ مقصود اصلی ہے اور کشف صغری کہ کشف کونی وغیرہ ہو دنیا اور کھیل اور تماشا اور طالب صادق کے لیے سد راہ ہے کیونکہ وہ مقصود نہیں (کباب) اصطلاح میں پرورش کرنا دل کو تجلیات الٰہی میں (کلیسا) اصطلاح میں عالم حیوانی کو کہتے ہیں (کتاب مبین) مراد اس سے اصطلاح میں لوح محفوظ ہے کما قال تعالی وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِیْ كِتَابٍ مُّبِیْنٍ (کلمہ) اصطلاح میں ماہیات اور اعیان ثابتہ اور حقائق اور موجودات خارجیہ میں سے ہر ماہیت اور عین ثابتہ و حقیقت اور موجود خارجی کو کلمہ کہتے ہیں یعنے ہر ہر متعین کو کلمہ کہتے ہیں اور کبھی معقولات کو کہ ماہیات اور حقائق اور اعیان میں سے ہیں کلمات معنویہ اور غیبیہ اور خارجیات کو کلمات وجودیہ اور مجردات مفرقات کو کلمات تامہ کہتے ہیں (کلمۃ الحضرۃ) یہ اشارہ ہے طرف قول حق تعالی کے کہ (کن) ہے جیسے کہ فرمایا اللہ تعالی نے اِنَّمَا قَوْلُنَا لِشَیْءٍ اِذَآ اَرَدْنٰهُ اَنْ نَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ پس یہ کلمہ صورت ارادہ کلیہ حق تعالی کا ہے (کنود) لغت میں ناشکری کرنا اصطلاح شریعت میں تارک الفرائض اور طریقت میں تارک النعمۃ اور حقیقت میں اوس شخص کو کہتے ہیں کہ ارادہ کرتا ہے وہ ایک شے کا اور کرتا ہے ایسا ایک کام کہ جس سے افزا اور دوری حاصل ہو حق تعالی سے یعنی نہیں پہچانتا ہے وہ حق تعالی کو جو نہ او سکی نعمت کو (کوکب الصبح) یہ اول اوس چیز کا ہے جو ظاہر ہوتی ہے تجلیات میں سے اور کبھی اطلاق کیا جاتا ہے اوسکا اوپر مظہریت نفس کے جیسے کہ فرمایا حق تعالی نے فَلَمَّا جَنَّ عَلَيْهِ الَّيْلُ رَاٰ كَوْكَبًا (کیمیا) یہ عبارت ہے قناعت سے ساتھ اوس چیز کے جو موجود ہے اور ترک طلب کا کرنا اوس چیز کا جو مفقود ہے فرمایا علی رضی اللہ تعالی عنہ نے اَلْقَنَاعَةُ كَنْزٌ لَّا يَفْنٰى (کیمیا السعادۃ) مراد اس سے مہذب کرنا نفس کا ہے ساتھ اجتناب کے رذائل سے اور پاک کرنا نفس کا اونھیں رذائل سے اور اکتساب فضائل کا اور مزین کرنا نفس کا ساتھ اونھیں فضائل کے (کیمیا العوام) بدل دینا متاع اخروی کا کہ باقی ہے ساتھ حطام اور اسباب دنیاوی کے کہ فانی ہیں (کیمیا) لغت میں مکر اور فریب کو کہتے ہیں اصطلاح میں کیمیا گروں کے چاندی اور سونا بنانے کو کہتے ہیں چونکہ یہ عمل مکر اور فریب سے خالی نہیں ہے اسواسطے اسکو کیمیا کہتے ہیں اور اصطلاح صوفیہ میں نظر مرشد کامل اور عشق کو کیمیا کہتے ہیں (کیمیا الخواص) خلاص کرنا قلب کو کونین سے ساتھ اختیار کرنے کے خالق کونین کو (گیسوی ظاہر) اصطلاح میں طالب کو کہتے ہیں

## تیئیسواں مراقبہ باب اللام کا ہے

(لاہوت) اصطلاح میں گنج مخفی اور ...

١٢١

بالخیر کا (لبس) یہ عبارت ہے اون صورِ عنصریہ سے کہ جن صورتون کے ساتھ حقائق روحانیہ ظاہر ہوئی ہین
قال اللہ تعالی وَلَوْ جَعَلْنٰهُ مَلَكًا لَّجَعَلْنٰهُ رَجُلًا وَّلَلَبَسْنَا عَلَيْهِمْ مَّا يَلْبِسُوْنَ اسی جگہ سے ہے
کہ حقیقت حق تعالی کی ساتھ صورِ انسانیہ کے ظاہر ہوئی ہے (لطیفۂ انسانیہ) عبارت ہے نفس ناطقہ سے جسکو
قلب بھی کہتے ہین اور نفس ناطقہ کی دو جہت ہین ایک جہت طرف روح کے دوسری جہت طرف روح حیوانی
کے جہت اول کو صدر اور جہت ثانی کو فواد کہتے ہین (لوامع) یہ عبارت ہے اون انوار ساطعہ سے جو ظاہر
ہوتے ہین اہل بدایات کے لیے کہ ارباب نفوس ضعیفۂ ظاہرہ مین سے ہین پس منعکس ہوتے ہین وہ انوار خیال
سے طرف حسّ مشترک کے پس مشاہدہ ہوتے ہین ساتھ حواس ظاہری کے پس دکھائی دیتے ہین وہ انوار
واسطے اہل بدایات کے مثل انوار شہب اور قمر اور شمس کے پس روشن کرتے ہین گرد اگرد اونکے اور یہ انوار
یا تو بسبب غلبۂ انوار قہر اور وعید کے اوپر نفس کے پس مائل ہوتے ہین یہ انوار طرف سرخی کے یا تو بسبب
غلبۂ انوار لطف اور وعد کے پس مائل ہوتے ہین طرف سبزی کے (لیلة القدر) یہ وہ رات ہے کہ مختص ہے
سالک اوسمین ساتھ ایک تجلی خاص کے کہ بسبب اوسکے پہچانتا ہے سالک قدر اپنی نزدیک محبوب اپنے کے
اور یہ وقت ابتدا وصول سالک کا ہے طرف عین جمع اور مقام کامل المعرفت کے (لوائح) جمع لائحہ
کی ہے لغۃً بمعنی درخشندہ اور اصطلاح مین جو کچھ کہ ظاہر ہووے عالم مثال سے جیسے کہ حال ساریہ کا ہے کہ ظاہر
ہوا تھا واسطے حضرت عمر رضی اللہ تعالی عنہ کے اور یہ کشف صوری سے ہے اور کبھی ظاہر ہوتا ہے بطریق کشف
معنوی کے جناب اقدس الٰہی سے (لا اِلٰہ اِلّا اللہ) یہی کلمۂ طیبہ مفید معنی توحید کے ہے اور معنی اوسکے بطریق عوام
کے یہ ہین کہ لا واسطے نفی جنس کے ہے اور اِلٰہ اسم اوسکا ماخوذ اِلٰہ سے ہے اور بھی دوسرے اقوال اسمین
ہین اور لفظ اِلٰہ عربی اور سنسکرت اور اہل زبان عبرانی مین قریب اللفظ والمعنی ہے اور اِلٰہ بدلیل آیۂ قرآنی
لَوْ كَانَ فِيْهِمَآ اٰلِهَةٌ اِلَّا اللّٰهُ لَفَسَدَتَا کے بمعنی مستحق عبادت کے ہے کہ منحصر فرد واحد مین ہے اور جمع
اوسکی آلہہ ہے بطریق مشاکلت بنظر اتحاد اون آلہہ کے بیچ مثل آیۂ وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اٰلِهَةً
لَّعَلَّهُمْ يُنْصَرُوْنَ کے وارد ہے پس اس سے ظاہر ہوا کہ اِلٰہ بیچ کلمۂ طیبہ کے بمعنی مستحق عبادت کے ہے اور
اِلّا بمعنی غیر کے ہے اور اللہ نام ہے ذات واجب الوجود کا پس ترجمہ اوسکا یہ ہوا کہ نہین ہے کوئی اِلٰہ مستحق عبادت
کا غیر خدا کے اگرچہ عامۂ مومنین اس ایمان کے سبب سے مستحق جنت کے ہونگے لیکن اس معنی سے بالکلیہ استیصال
شرک کا نہوا کیونکہ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جو اِلٰہ مستحق عبادت کا نہو اگر غیر خدا کے موجود ہو تو مضائقہ نہین
عین شرک ہے اسی واسطے حضرت صوفیۂ کرام کہ اخص خواص الناس ہین معنی کلمۂ طیبہ کے حسب محاورۂ عرب
اور لغت کے ہین اسطرح بیان کرتے ہین کہ اِلٰہ لغت اور محاورۂ عرب مین مطلق معبود کو کہتے ہین خواہ وہ مستحق
عبادت کا ہو یا نہو جیسے کہ مضروب کہ جسپر ضرب واقع ہو خواہ وہ بوجہ حق ہو یا بوجہ ناحق ہوا ور نزول قرآن
شریف کا عموماً اور کلمۂ طیبہ خصوصاً کہ اصل اصول دین ہے بمعنی اصطلاحی کے نہین ہے بلکہ حسب محاورۂ عرب اور
لغت کے ہے اسی واسطے کفار مکہ نے کلمۂ طیبہ سے عینیت آلہہ کی حق تعالی کے ساتھ سمجھکر کہ برخلاف اوسکے اپنے زعم مین
غیریت جانتے تھے کہا کہ اَجَعَلَ الْاٰلِهَةَ اِلٰهًا وَّاحِدًا اِنَّ هٰذَا لَشَيْءٌ عُجَابٌ پس اس سے صاف
معلوم ہوا کہ غیر حق تعالی کا کوئی نہین پس اسصورت مین معنی کلمۂ طیبہ کے یہ ہوئے کہ نہین ہے کوئی موجود زمین
مین ہو یا آسمان مین بلکہ جملہ عالم مین ارواح اور امثال اور اجسام مین سے غیر خدا کے کیونکہ اوسکے معنی نے

(مقام) اصطلاح مین مقیم ہونا سالک کا ہے ایک مقام خاص مین اسطرح پر کہ اول سالک آغاز سلوک مین عبادت اور ذکر اور شغل اور مراقبہ وغیرہ کہ عند الصوفیہ مقرر ہے مشغول ہووے اور اوسکے توسل سے منزلونکو طے کرے اور ترقی کرتا جاوے اور مقام اخیر مین کہ مقام فناء الفنا کا ہے مقیم ہووے اسکے بیان منازل عروجی کی سئو منزلین ہین بحسب تعداد اسمائے حسنی کے ننانوے منزل تو مراتب تلوین کی ہین کہ اونمین سے ترقی کرنا چاہیے ورنہ سالک ناقص رہجاوے گا اور منزل اخیر کہ منزل سوئین ہے مقام تمکین کا ہے کہ وہ مقام اقامت سالک کا ہے کہ اس سے اور ترقی نہین ہوسکتی سوائے بقا باللہ کے اس مقام کو مقام فقر اور مقام غنا کہتے ہین (مصقلہ) اصطلاح مین ذکر الٰہی اور فکر اور شغل اور مراقبہ وغیرہ کو کہتے ہین کہ بہ سبب اوسکے آئینہ قلب زنگ نفسانیت اور خطرات بد سے پاک ہوتا ہے حدیث مین وارد ہے لِکُلِّ شَیْءٍ مُصْقَلَۃٌ وَمُصْقَلَۃُ الْقَلْبِ ذِکْرُ اللّٰہِ تعالیٰ (ملحد) لغت مین راہ حق تعالی سے اعراض کرنے والا اور فاسق اور بے دین کو ملحد کہتے ہین اور حضرات صوفیہ کی اصطلاح مین ملحد پانچ قسم پر ہین ایک تو ملحد شریعت ہے کہ وہ عملاً واعتقاداً خلاف شرع شریف کرتا ہے اور برتاؤ اوسکا خلاف احکام شرع شریف کے ہے اور کلام بے شرع کرتا ہے دوسرا ملحد طریقت ہے کہ وہ کاروبار دنیاوی مین مشغول ہو کر خدا سے غافل ہے باوجود اسکے خود فقیر کہلاتا ہے تیسرا ملحد حقیقت ہے کہ وہ اپنے معبود کو چھوڑکر دنیا دارونکی تملق اور خوشامد اور چاپلوسی کرتا ہے اور خود فقیر کہلاتا ہے چوتھا ملحد معرفت ہے کہ وہ عارف کہلاتا ہے اور غیر بین ہے اور پانچوان ملحد وحدت ہے کہ وہ حق تعالی کو حی علیم قدیر سمیع بصیر کلیم وغیرہ صفات کمال کے ساتھ متصف جانتا ہے اور سمجھتا ہے کہ وہ ہر جگہ مین موجود ہے اور کوئی جا اوس سے خالی نہین پھر تصور کرتا ہے کہ وہ کہان ہے آیا بالائے عرش ہے یا لامکان مین ویا عالم مین داخل ہے ویا عالم سے خارج ہے (مسامرہ) لغت مین کسی کے ساتھ افسانہ کہنے کو کہتے ہین اور اصطلاح مین مُحَادَثَۃُ الْحَقِّ بِالْعَبْدِ فِي سِرِّہٖ اور مناجات شبینہ کو بھی کہتے ہین (مراتب ستہ) یعنی اصطلاح مین حق تعالی کے تنزل مین چھ مرتبے مقرر ہین اول احدیت ہے کہ اوسمین فقط اعتبار ذات کا ہے اور احدیت کو عالم غیب بھی کہتے ہین بعض مرتبہ اول وحدت کو کہتے ہین کہ تعین اول اور برزخ کبریٰ اور قابلیت محض ہے اور مرتبہ ثانی واحدیت کو کہتے ہین کہ اوسمین ذات کے ساتھ تفصیلاً اسما اور صفات کا بھی اعتبار ہے اور مرتبہ ثالث ارواح مجردہ ہین کہ اوسمین عقول عالیہ اور ارواح انسانیہ ہین اور مرتبہ رابع ملکوت ہے کہ اوسمین نفوس سماویہ اور انسانیہ ہین اور اسکو عالم مثال بھی کہتے ہین اور مرتبہ خامس عالم ملک ہے کہ عالم اجسام اور اعراض ہے اور اسکو عالم شہادت بھی کہتے ہین اور مرتبہ سادس عالم انسان کامل ہے کہ جامع جمیع مراتب ہے اور بعض صوفیہ یون کہتے ہین کہ اول احدیت اور ثانی وحدت اور ثالث واحدیت اور رابع عالم ارواح اور خامس عالم مثال اور سادس عالم شہادت ان مراتب کو تنزلات ستہ کہتے ہین (محادثہ) لغت مین ساتھ کسی کے کلام کرنے کو کہتے ہین اور اصطلاح مین دعوات روزینہ کو کہتے ہین (ملجا) لغت مین جائے پناہ کو کہتے ہین اور اصطلاح مین اعتماد رکھنا دل کا ہے اوپر حصول مراد کے حق تعالی سے (منجا) لغت مین بمعنی جائے گذاشت کے ہے اور اصطلاح مین خلاصی پانا دل کا ہے آفت سے (ممکن الوجود) اصطلاح مین صوفیہ کرام کے وجود مثالی کو کہتے ہین اور علمائے ظواہر کہتے ہین کہ ممکن الوجود وہ ہے کہ جسکا نہ ہونا ضروری ہے وجود ہونا ضروری ہے اسمین سلب ضرورت دونون جانب سے ہے اور وہ مخلوق ہے (ممتنع الوجود) اصطلاح مین مرتبہ روح کو کہتے ہین کہ وجود اوسکا نہ ظاہر مین نظر آتا ہے وہ نہ باطن مین مگر تجلی اوسکی نظر آتی ہے اور عدم اضافی کو بھی ممتنع الوجود کہتے ہین (موحد) اصطلاح مین موحد وہ ہے کہ توحید حق اور اوسکے وحدت مین استوار اور

شافعی رحمہ اللہ کو بعض جہال نے بیٹھا ہوا اور پُرانا کپڑا پہنے ہوئے دیکھا کہ جسکی کچھ قیمت نہین اونکی عیب جوئی کی تب آپنے فرمایا شعر لَئِنْ کَانَ ثَوْبِیْ فَوْقَ قِیْمَتِہَا الْفَلْسُ + فَلِیْ فِیْہِ نَفْسٌ دُوْنَ قِیْمَتِہَا الْاِنْسُ + فَثَوْبُکَ شَمْسٌ تَحْتَ اَنْوَارِہَا الدُّجیٰ + وَثَوْبِیْ لَیْلٌ تَحْتَ ظُلْمَتِہِ الشَّمْسُ + (موت اسود) موت اسود سے مراد احتمال اور برداشت کرنا ہے ایذائے خلق پر کیونکہ جب نپایا سالک نے اپنے نفس مین کوئی حرج ایذائے خلق سے اور متالم ہنوا نفس اوسکا اوس سے بلکہ لذت پایا نفس اوسکا اوس ایذا سے کیونکہ دیکھتا ہے اوسکو اپنے محبوب سے پس مرگیا وہ بسبب موت اسود کے پس یہی ہے فنا فی الافعال بسبب رویت سالک کے فناء افعال خلق کو اپنے محبوب کے فعل مین بلکہ بسبب رویت اوسکے کے جمیع مخلوق کو فانی اپنے محبوب مین (ممکن) اصطلاح مین عالم ارواح سے عالم اجسام تک جو کچھ کہ ہے ممکن کہتے ہین (مظہر اتم) صوفیہ کی اصطلاح مین یہ ایک مسئلہ مشہور ہے وہ اسطرح پر ہے کہ اصل مین مظہر اتم لقب خاص جناب خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے اسلیے کہ حضرت خاتم الانبیا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خاص مظہر اول ذات پاک حضرت رب العزت کے ہین اور باقی تمامی اشیا کیا انبیا کیا اولیا کیا دیگر اشیا مظاہر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہین پس جبکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مظہر اسم مبارک اللہ کے ہین اور یہ اسم جامع جمیع اسما کا ہے اور ہر شئے افراد عالم مین سے مظہر ایک ایک اسم خاص کا ہے بالفعل اور وہی ہر ایک شئے خاص بالقوہ مظہر تمامی اسما کا ہے پس اسصورت سے ہر شئے مظہر اتم ہوئی (مجذوب) اصطلاح مین مجذوب وہ ہے کہ ایک شئے کی ماہیت مین گم ہووے اور ترقی نکرے اور اوسکی لذت مین محو ہو وے اور بعض صوفیہ کہتے ہین کہ مجذوب وہ ہے کہ جسکو پیدا کیا ہے حق تعالی نے اپنے نفس کے لیے اور پسند کیا اوسکو اپنے انس کے لیے اور پاک کیا اوسکو کدورات غیریت سے پس جمع کیا اوسنے جمیع نعما اور مواہب الٰہیہ کو اور فائز ہوا تمامی مقامات اور مراتب کو بلا کلفت اور تعب مجاہدات کے (محبوب) اصطلاح مین محبوبیت ایک مرتبہ ہے مراتب ولایت سے کہ حق تعالی عاشق اوسکا ہے مراد اوس سے مرتبہ وحدت ہے کہ حُب حقیقی اور حُب ذاتی ہے جبتک کہ سالک اس مرتبے مین فانی نہوگا یہ مرتبہ اوسکو حاصل نہوگا ورنہ وہ محبوب اور معشوق حق تعالی کا ہوگا اور محبوب حقیقت روحی کو بھی کہتے ہین (موجود) لغت مین جو کچھ کہ قائم بذاتہ اور زندہ اور محتاج کسیکا نہو موجود کہتے ہین اور اصطلاح مین ذات حقانی کو کہتے ہین کہ خود بخود موجود ہو اور ہمیشہ قائم اور اپنی موجودیت مین کسی کا محتاج نہین اور تمامی اشیا اوس سے موجود ہوئی ہین اور موجود مطلق سے اول جو شئے موجود ہوئی ہے وحدت ہے پھر موجود دو قسم پر منقسم ہے ایک واجب الوجود دوسرا ممکن الوجود پس واجب الوجود وہ ہے جو واجب بالذات ہو کہ وجود اوسکا فرض کیا ہے باعتبار ذات اپنے کے کہ حق سبحانہ وتعالی ہے کہ بسیط محض ہے نہ مرکب جنس اور فصل سے اور ممکن الوجود وہ ہے کہ وجود اوسکا ضروری نہین و نہ عدم اوسکا ضروری کہ مخلوق ہے اور اصطلاح مین حضرات صوفیہ کے ممکن الوجود خواہ جواہر ہون خواہ اعراض تمامہ اعراض ہین وجود مطلق مین کہ جنس عالی ہے لیکن فلاسفہ اور اہل منطق اور متکلمین کے نزدیک ممکن الوجود دو قسم پر ہے ایک جوہر یہ عبارت ہے اوس ممکن سے کہ قائم بذاتہ ہووے اور محتاج کسی محل کا نہو اور افراد اوسکے پانچ ہین ایک جسم کہ قابل ابعاد ثلثہ ہے یعنے جسکو طول عرض عمق ہو دوسرا ہیولی تیسرا صورت چوتھا نفس ناطقہ پانچوان عقل جسکو بلسان شرع شریف فرشتہ کہتے ہین یہ نزدیک حکماے مشائین کے دس عقول منحصر ہین اور حکماے اشراقیین اور متکلمین اور حضرات صوفیہ کے نزدیک غیر محصور ہین دوسری قسم ممکن الوجود کی عرض ہے جو بذاتہ موجود نہین ہے اور محتاج کسی محل کی ہے اسکی نو قسم ہین اور وہ کیف اور کم اور اَین اور متی اور

٢٦

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ جَعَلَ الْاِنْسَانَ الْکَامِلَ مُعَلِّمَ الْمَلَکِ وَاَدَارَ سُبْحَانَہٗ وَتَعَالٰی تَشْرِیْفًا وَتَنْوِیْہًا بِاَنْفَاسِہِ الْفَلَکَ اور فرمایا حضرت شیخ ابو طالب مکی قدس سرہ نے بیچ کتاب قوت القلوب کے اِنَّ الْاَفْلَاکَ تَدُوْرُ بِاَنْفَاسِ بَنِیْ اٰدَمَ یہ سب اشارہ ہے طرف حقیقت انسانی کے اور جو شخص اس مقام کا اہل ہے جانتا ہے کہ صورتین تمامی مخلوقات کی اور اونکے اعمال کی جو مراتب مختلفہ مین ساتھ ارادات مختلفہ کے ظاہر ہین حقیقت مین ایک ہی ارادۂ اصلیہ کے احکام ہین جو متعلق ہین ساتھ انسان کامل کے پس اصل مراد انسان کامل ہے اور باقی طفیلی اور مراد ثانی ہے اور مرادات مختلفہ کہ احکام ارادۂ اصلیہ کے ہین بسبب تفاوت مراتب موجودات کے ہین (ماء القدس) وہ ایک علم ہے کہ جس سے پاک ہوتا ہے نفس نجاسات رذائل طبیعیہ سے اور حاصل ہوتا ہے شہود حقیقی ساتھ تجلی قدیم کے جو رافع حوادث کا ہے کیونکہ حوادث نجس ہین اور مراد اوس علم سے علم حقائق ہے (مبدئیۃ) مبدأ سے ذات مراد ہے اور مبدئیت ایک نسبت محض ہے درمیان احدیت اور واحدیت کے باعتبار تقدم ذات احدیہ کے حضرت واحدیہ پر کہ منشا تعینات اور صفات اور اسما کے ہے اور اضافت محض اعتبار عقلی ہے (مبادی النہایات) مراد اوس سے فرائض عبادات کے ہین اور وہ نماز اور روزہ اور حج اور زکوٰۃ ہین یہ سب مبادی نہایات کے ہین کیونکہ نماز بدایت ہے اور نہایت اوسکی کمال قرب اور مواصلت حقیقیہ ہے اسی واسطے اَلصَّلٰوۃُ مِعْرَاجُ الْمُؤْمِنِیْنَ کہتے ہین اور زکوٰۃ بدایت ہے اور نہایت اوسکی ماسوی اللہ کو بخشدینا ساتھ خلوص محبت حق کے اور روزے کا رکھنا بدایت ہے اور نہایت اوسکی روکنا رسوم خلقیہ سے ہے اور اوس چیز سے جو رسوم خلقیہ کو تقویت دیتی ہے فنا فی اللہ کے ساتھ اسی واسطے فرمایا اللہ تعالیٰ نے حدیث قدسی مین اَلصَّوْمُ لِیْ وَاَنَا اُجْزِیْ بِہٖ اور حج کرنا بدایت ہے اور نہایت اوسکی وصول الی المعرفۃ اور تحقق ساتھ بقا بعد فنا کے ہے کیونکہ تمام مناسک اور افعال حج موضوع ہین بجاے منازل اوس سالک کے کہ سلوک کرتا ہے طرف نہایت مراتب اور مقام احدیت جمع اور فرق کے (مبنی التصوف) یہ عبارت ہے تین خصلتوں سے جنکو ابو محمد رویم قدس سرہ نے ذکر کیا ہے اور وہ اختیار کرنا ہے فقر و افتقار کو اور ثابت رہنا ساتھ بذل و ایثار کے اور ترک کرنا تعرض اور اختیار کو علاوہ اسکے عنوان مقدمے مین معنی تصوف کے ہمنے بیان کیے ہین (المتحقق بالحق) متحقق بالحق وہ شخص ہے کہ مشاہدہ کرتا ہے حق تعالیٰ کو ہر متعین مین بلا تقید کے ساتھ اوسی متعین کے کیونکہ حق تعالیٰ اگرچہ مشہود ہے مقید اور متعین مین ساتھ کسی اسم یا کسی صفت و یا کسی اعتبار و یا کسی تعین و یا کسی حیثیت کے پس وہ اوسمین مقید اور منحصر نہین ہے پس حق تعالیٰ مطلق مقید اور مقید مطلق ہے کہ منزہ ہے تقید اور لاتقید اور اطلاق اور لااطلاق سے فافہم فانہ دقیق (المتحقق بالحق والخلق) متحقق بالحق والخلق وہ ہے کہ دیکھتا ہے وہ کہ مطلق کے لیے ایک وجہ خاص ہے ہر مقید مین اور ہر مقید کے لیے ایک وجہ خاص مطلق مین ہے بلکہ دیکھتا ہے وہ کہ تمامی موجودات کے لیے ایک ہی حقیقت ہے اور اوس ایک حقیقت کے لیے ایک وجہ مطلق اور ایک ایک وجہ مقید ہے ہر مقید کے ساتھ پس جسنے مشاہدہ کیا اس طریقۂ خاص سے ہوگا وہ متحقق ساتھ حق اور خلق اور فنا اور بقا کے (المجالی الکلیۃ والمطالع والمنصات) ان تینون الفاظ کے معنی قریب قریب ہین مراد ان سب سے مظاہر ہین اون مفاتح غیوب کے کہ کھل گئی ہین بسبب اونکے وہ ابواب کہ مسدود تھے درمیان ظاہر اور باطن وجود کے اور یہ مظاہر اور مجالی پانچ ہین اول مجلی ذات احدیہ اور عین جمع اور مقام اَوْ اَدْنٰی اور حقیقت الحقائق کا ہے اور یہ مجلی غایۃ الغایات اور نہایۃ النہایات کا ہے اور ثانی مجلی برزخیۃ

حق تعالی رابع ثلاثہ کا ہوگا پس حق تعالی ثلاثہ کا غیر ہوگا باعتبار تعینات اونکے کے اور عین انکا ہوگا باعتبار حقیقت اونکی کے (محق) مراد اس سے فنا وجود عبد کا ہے ذات حق مین جیسے کہ مراد محو سے فنا افعال عبد کا ہے فعل حق مین اور جیسے کہ مراد طمس سے فنا صفات عبد کا ہے صفات حق مین پس شخص اول نہین دیکھتا ہے عالم وجود مین کسی شئے کے لیے وجود سوائے حق تعالی کے اور شخص ثانی نہین دیکھتا ہے واسطے کسی شئے کے کوئی فعل سوا فعل حق تعالی کے اور شخص ثالث نہین دیکھتا ہے کسی شئے کے لیے کوئی صفت سوائے صفت حق تعالی کے (محاضرۃ) مراد اس سے حضور قلب سالک کا ہے ساتھ حق تعالی کے وقت استفاضہ کے اسمار حق تعالی سے (محاداۃ) مراد اس سے حضور سالک کا ہے بتوجہ تام ساتھ مراقبہ کے اسطرح پر کہ غیب کر دیوے وہ اپنے تئین غیر سے حتی کہ نہین دیکھتا ہے وہ اپنے غیر کو بسبب غیب ہونے اوسکے کے سبب (محادثہ) مراد اس سے خطاب کرنا حق تعالی کا ہے واسطے کسی عبد کے کسی ایک صورت مین صور عالم شہادت مین سے جیسے کہ ندا واسطے موسی علی نبینا وعلیہ السلام کی صورت نار شجرہ مین سے (مدد وجودی) مراد اس سے یہ ہے کہ ہر ہر ممکن کو اوسکے بقا اور قیام وجود کے لیے پیاپی حق تعالی کی جانب کی مدد پہونچتی ہے کیونکہ حق تعالی مدد دیتا ہے ساتھ وجود اپنے کے بذریعہ نفس رحمانی کے ہر ہر ممکن کو تاکہ ترجیح پاوے وجود اوسکا اوسکے عدم پر کہ اقتضاء ذاتی اوسکا بدون موجد کے عدم ہے تاکہ ہر آن مین بدل ما یتحلل ہووے غذا اور تنفس وغیرہ سے اور مدد حق تعالی کی ہوا سے تو ظاہر اور محسوس ہے لیکن جمادات اور افلاک اور روحانیات مین پس عقل حکم کرتی ہے ساتھ دوام رجحان وجود ان سب کے اپنے عدم پر ہے اور شہود حکم کرتا ہے ہر ممکن پر ہر آن مین خلق جدید کا بیان اسکا شروع مقدمے کے بحث تجدد امثال مین مذکور ہوچکا (مراتب کلیۃ) مراتب کلیہ چھ ہین اول مرتبہ ذات احدیۃ دوسرا مرتبہ حضرت الٰہیہ کہ حضرت واحدیہ ہے تیسرا مرتبہ ارواح مجردہ چوتھا مرتبہ نفوس عاملہ کہ عالم ملکوت اور عالم مثال ہے پانچوان عالم ملک کہ عالم شہادت ہے چھٹا مرتبہ کون جامع کہ انسان کامل ہے اور یہ مرتبہ اخیر مجالی اور مظہر اور صورت جمعیت الٰہیہ کی ہے واضح ہو کہ مجالی کلیہ پانچ اور مراتب چھ ہین اسلیے کہ مجلی عبارت ہے اوس مظہر سے کہ جسمین یہ مراتب ستہ ظاہر ہون اور ذات احدیہ کسی شئے کا مجلی اور مظہر نہیں کیونکہ اوسمین اصلا تعدد کا اعتبار نہین حتی کہ عالمیۃ اور معلومیۃ کا بھی اعتبار نہین یہ مرتبہ سب مرتبون کی اصل ہے بہ سبب تنزلات کے باقی مراتب اس مرتبے پر مترتب ہین اور مجالی اوس مرتبے کے مراتب باقیہ ہین خواہ وہ باطنی ہون خواہ ظاہری لیکن مجلی کامل اوس مرتبے کا انسان کامل ہے کہ محاذی اور مقابل ہین اوسکے واقع ہے اور بعض کہتے ہین کہ مراتب آٹھ ہین اول مرتبہ عالم ملک دوسرا عالم ملکوت تیسرا عالم جبروت چوتھا عالم اعیان ثابتہ پانچوان اسماء الٰہیہ چھٹا صفات سبحانیہ ساتوان وحدت آٹھوان ذات حق یہ ذات بحت اور ہویت مطلقہ ہے اور غایت الغایات اسکے ماورا نہ کسیکا فہم ہے ورنہ ادراک پس مراتب مظاہر الٰہیہ کلیہ آٹھ ہین اس ترتیب کہ مرتبہ آٹھوان مظہر ہے مرتبہ ساتوین کا اور مرتبہ ساتوان مظہر ہے مرتبہ چھٹے کا وقس علی ہذا (مرآۃ الاکوان) مراد اوس سے وجود مضاف وحدانی ہے کہ وجود حقانی ہے کیونکہ اکوان اور اوصاف اور احکام اکوان کے اوسی وجود حقانی مین ظاہر ہین اور وجود حقانی بسبب ظہور اکوان کے اوسمین پوشیدہ ہے جیسے کہ وجہ آئینے کا بسبب ظہور صور تو نکے اوسمین پوشیدہ ہوتا ہے (مرآۃ الحضرۃ) مرآت الحضرۃ عبارت ہے اون تعینات سے جو منسوب ہین طرف شیون باطنہ کے کہ جنکی صورتین اکوان ہین اسلیے کہ شیون باطنی ہین اور وجود کوئی جو متعین ہے ساتھ تعینات اکوان کے ظاہر ہے پس اسی وجہ سے شیون مرایا ہین واسطے وجود واحد کے جو متعین ہے ساتھ صور شیون انکے (مرآۃ الحضرتین) یعنے مرآت حضرت وجوب اور حضرت امکان کے انسان کامل ہے اور ایسا ہی مرآت آلہیہ کا بھی انسان کامل ہے کیونکہ انسان

اونھین اکوان مین سے طرف امکان کے اقوی ہوگی وہ شئے اخس اور ادنیٰ ہوگی پس ہوگی حقیقت اوسکی سفلی عنصری خواہ بسیط ہو یا مرکب اور جس شئے کی نسبت طرف جمع کے اشد ہوگی حقیقت اوسکی انسانی ہوگی اور جس انسان کا میلان طرف امکان کے زیادہ ہوگا احکام کثرت امکانیہ کے اوسمین زیادہ تر اور غالب تر ہونگے پس وہ انسان کفار مردودین مین سے ہوگا اور جس شخص کا میلان طرف وجوب کے زیادہ ہوگا اور احکام وجوب کے اوسمین زیادہ تر اور غالب تر پس ہوگا وہ شخص سابقین اولین انبیا اور اولیا مین سے اور جسکی نسبت درمیان وجوب اور امکان کے مساوی ہوگی پس وہ شخص مقتصد اور متوسط ہوگا مومنین مین سے اور بحسب اختلاف میلان کے طرف ایک دو جانب وجوب اور امکان کے مختلف ہونگے مومنین قوت اور ضعف ایمان مین (مطالعہ) لغت مین ساتھ ضم میم اور فتح لام کے بمعنی نظر کرنیکے ہے کسی چیز مین واسطے واقف ہونیکے اوسپر اور اصطلاح مین مراد اوس سے توقیفات حق تعالی ہین عارفین کے لیے ابتدا مین یعنے قبل سوال کے لیکن توقیفات وقت سوال یا بعد سوال اونکے سے اون چیزون مین کہ رجع اونکا حوادث ہین اور کبھی اطلاق کیا جاتا ہے مطالعہ کا اوپر شروع مشائخ کے وقت طوالع اور مبادی بروز توقیفات کے (مطلع) لغت مین ساتھ ضمہ میم اور تشدید طاء مہملہ اور کسرہ لام کے خبر دینے والا اور ساتھ فتح لام کے خبردار کیا ہوا اور ساتھ فتح میم اور کسرہ لام کے ستارے کی طلوع ہونے کی جگہ کو کہتے ہین اور اصطلاح مین مقام شہود متکلم کا ہے وقت تلاوت کسی آیت کے آیات قرآنی مین سے جس حال مین متجلی ہے متکلم ساتھ اوس صفت کے کہ وہ صفت مصدر اوس آیت کی ہے جیسے کہ امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ فرمایا اونھون نے کہ تحقیق تجلی کی حق تعالی نے اپنے کلام مین واسطے بندون اپنے کے لیکن وہ نہین دیکھتے ہین ایک روز امام موصوف نماز مین تھے پس گر پڑے بیہوش ہوکر پس لوگون نے سبب اوسکا پوچھا آپنے جواب دیا کہ ایک آیت کو ذوق کے ساتھ نماز مین تکرار کر رہا تھا یہان تک کہ سُنا مین نے اوس آیت کو متکلم سے حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی قدس سرہ فرماتے ہین کہ لسان امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کی اوسوقت مثل شجرہ موسی علیہ السلام کے تھی وقت ندا حق تعالی کے شجرے مین سے کہ اِنِّیْ اَنَا اللّٰہُ الخ ہو واضح ہو کہ مطلع اعم ہے ساتھ آیت قرآنی کے خصوصیت نہین کیونکہ مقام شہود حق تعالی کا ہر شئے مین ہے اسلیے کہ حق تعالی تجلی ہے ہر شئے مین اون صفات کے ساتھ کہ وہ شئے مظہر اون صفات کی ہے لیکن جبکہ حدیث نبوی مین وارد ہے کہ مَا مِنْ اٰیَۃٍ اِلَّا وَلَہَا ظَہْرٌ وَبَطْنٌ وَلِکُلِّ حَرْفٍ حَدٌّ وَمَطْلَعٌ ہے خاص کیا حضرات صوفیہ کرام نے مطلع کو ساتھ آیہ کے (معالم اعلام الصفات) معلم بفتح میم لغت مین کسی چیز کے نشانے کو کہتے ہین اور جمع اوسکی معالم ہے اور علم بفتح عین مہملہ اور لام مفتوحہ اوس نام کو کہتے ہین کہ جس سے آدمی مشہور ہو اور جمع اوسکی اعلام ہے اور اصطلاح مین اعضا کو کہتے ہین جیسے کہ آنکھ اور ہاتھ اور کان وغیرہ ہین اسلیے کہ انھین اعضا سے ظاہر ہوتے ہین معالم اور اصول صفات کے اور معلم محل ظہور کا ہے جیسے کہ کہتے ہین معالم الدین اور معالم الطریق (معلم اول و معلم ملک) معلم بضم میم اور فتح عین مہملہ اور کسرہ لام مشدد لغت مین تعلیم کرنے والے کو کہتے ہین اور اصطلاح مین حضرات صوفیہ کرام کے مراد اوس سے آدم علیہ السلام ہین جیسے کہ فرمایا اللہ تعالی نے اَنْۢبِئْهُمْ بِاَسْمَآئِهِمْ فَلَمَّآ اَنْۢبَاَهُمْ الخ (مغرب الشمس) اصطلاح مین مراد اوس سے استتار حق تعالی کا ہے ساتھ تعینات کے اور استتار روح کا ساتھ جسد کے (مفتاح سر القدر) اصطلاح مین مراد اوس سے اختلاف استعدادات اعیان ممکنہ کا ہے ازل مین (مفتاح اول) اصطلاح مین مراد اوس سے اندراج تمام اشیا کا ہے جو نفس الامر مین ہین احدیۃ ذاتیہ مین کہ غیب الغیوب ہے

اوسمین آور نفس رحمانی سے ہی ظاہر ہوتے ہین صور معانی ساتھ وجود کے اور صور معانی عبارت ہین صور علمیہ سے
اور نام رکھا جاتا ہے منزلۃ التدلی بسبب تنزل حق تعالی کے اوسمین طرف صورت خلق کے اور اوسکا نام
منزلۃ التدانی بھی رکھتے ہین بسبب نزدیک ہونے خلق کے حق تعالی کے ساتھ اوس مقام مین اور اوس مقام کو
منبعث الجود بھی کہتے ہین کیونکہ وہ مقام ابتدا فیضان جود حق تعالی کا ہے طرف اسماء وغیرہ کے (مناسبت
ذاتیہ) مناسبت ذاتیہ درمیان حق تعالی اور عبد کے دو وجہون سے ہے وجہ اول یہ کہ نہین موثر ہوتے ہین احکام
تعین اور صفات کثرت عبد کے بیچ احکام وجوب اور وحدت حق تعالی کے بلکہ متاثر ہوتے ہین اور قبول کرتے
ہین احکام تعین اور صفات کثرت عبد احکام وجوب اور وحدت حق تعالی کو اور روشن ہوتی ہے ظلمت
کثرت عبد کی ساتھ نور وحدت حق تعالی کے دوسری وجہ یہ کہ متصف ہوتا ہے عبد ساتھ صفات حق تعالی کے
اور متحقق ہوتا ہے وہ ساتھ تمامی اسماء حق تعالی کے پس اگر متفق اور جمع ہووین دونون وجہین کسی عبد مین پس
وہی عبد کامل مکمل اور مقصود حق تعالی کا ہے بعینہ اور اگر متفق اور جمع ہووے وجہ اول بدون وجہ ثانی کے
پس وہ محبوب مقرب ہے اور حاصل ہونا وجہ ثانی کا بدون وجہ اول کے محال ہے اور درمیان ان دونون وجہون
کے مراتب کثیرہ ہین بسبب شدت اور ضعف کے لیکن وجہ اول مین پس بسبب شدت غلبہ نور وحدت کے کثرت
پر اور ضعف نور وحدت کے اور بسبب قوت استیلاء احکام وجوب کے احکام امکان پر اور ضعف اوسکے کی
اور وجہ ثانی مین بسبب استیعاب تحقق عبد کے ساتھ جمیع اسماء کے اور بسبب عدم استیعاب عبد کے
ساتھ تمامی اسماء کے بسبب تحقق عبد کے ساتھ بعض اسماء کے سوائے بعض کے (مہیمون) یہ وہ ملائک
ہین کہ شہود جمال حق مین ہائم اور فریفتہ ہین اور نہین جانتے ہین وہ کہ حق تعالی نے آدم علیہ السلام کو پیدا کیا ہے
یا نہین بسبب شدت اشتغال اور ہیمان اونکے کے مشاہدہ مین جمال باکمال حق تعالی کے یہ وہ ملائکہ ہین
ہین کہ نہین مکلف تھے واسطے سجدہ آدم علیہ السلام کے بسبب غیبت اونکے کے ماسوی اللہ سے اور بوجہ
اشتغال اور ہیمان اونکے کے ساتھ نور جمال الہی کے پس نہین گنجائش ہے اونکو کسی شئے کی اور انکو ملائکہ کروبین
کہتے ہین (میزان) میزان اصطلاح مین اوس چیز کو کہتے ہین کہ جسکے ذریعہ سے انسان ارادات صائبہ اور اقوال
سدیدہ اور افعال جمیلہ کو پہچانتا ہے اور تمیز دیتا ہو انکو انکے اضداد سے پس مراد اوسی چیز سے عدالت ہے کہ وہ
ظل وحدت حقیقیہ کا ہے کہ شامل اور حاوی ہے وہ علم شریعت اور علم طریقت اور علم حقیقت کو اسلیے کہ ان
علوم کے ساتھ نہ متحقق ہوگا کوئی مگر وقت تحقق اوسکے کی ساتھ مقام احدیت جمع اور فرق کے کیونکہ میزان
اہل ظاہر کی شریعت ہے اور میزان اہل باطن کی وہ عقل ہے جو منور ہے ساتھ نور قدسی کے اور میزان اہل خاصہ
کی علم طریقت ہے اور میزان خاصۃ الخاصہ کی عدل الہی ہے کہ نہین متحقق ہوتا ہے ساتھ اوسکے کوئی سوائے
کامل کے (می لعل) عاشقون کی اصطلاح مین وہ خون کو کہتے ہین کہ راہ دیدہ سے اونکے جام کنار مین ٹپکتا ہے
(مستی) اصطلاح مین گرفتار ہونا عاشق کا معشوق حقیقی کے عشق مین ساتھ جمیع صفات اپنی کے اوسکو مستی کہتے ہین (مست)
استغراق سالک کو کہتے ہین (مطلق) مطلق شئے غیر مقید کو کہتے ہین اور وہ چند قسم پر ہے اول کلی بنسبت
جزئیات اپنے کے اسصورت مین حمل کلی کا اپنے جزئیات پر بالمواطات صحیح ہے جیسے کہ کہتے ہین زید اور بکر اور خالد
انسان ہین دوسری یہ کہ ایک شئے اگرچہ بنفسہ جزئی مشخص معین مقید ہے لیکن بنظر شیون اور حالات اور اطوار
اور اوصاف کے مطلق ہے جیسے کہ زید مثلاً ایک شخص معین ہے لیکن بنسبت نوم اور یقظہ وغیرہ شیون اور

(نیست ہست نما) نیست ہست نما اصطلاح مین ممکنات اور مخلوقات کو کہتے ہین کہ یہ فی نفسہ نیست اور نابود ہین لیکن جو ہستی کہ دکھلائی دیتی ہے ہستی ان مخلوقات کی نہین ہے بلکہ یہ ہستی حق تعالی کی ہے اور یہ ممکنات اور مخلوقات وجود عاریتی سے نمودار ہین اسلیے کہ صور تمامی مخلوقات کے کہ صور علمیہ تھین قوالب موہومہ ہین وجود حقانی ساتھ ان قوالب موہومہ کے نمودار ہے لیکن جب وجود حقانی ساتھ ان قوالب موہومہ کے نمودار ہے تجلی او بینگے وہ ساتھ وجود مطلق کے مثل بلبلے فی امواج کے ساتھ بحر کہ داخل ہو جاوینگے وہ قوالب (کُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ) مین جیسے کہ اصل مین نیست تھے اور اسوقت نیست ہست نما ہین اور حسب آیۂ وَيَبْقَىٰ وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ کے وجود حقیقی ہمیشہ باقی رہیگا جیسا کہ تھا اسی جگہ سے صادق آیا قول صوفیہ صافیہ کا کہ الْأَعْيَانُ مَا شَمَّتْ رَائِحَةَ الْوُجُودِ ہے جیسے کہ حضرت شیخ رضی اللہ عنہ نے فصوص الحکم مین فرمایا کہ اَلْحَقُّ مُحَقَّقٌ وَالْخَلْقُ مَعْقُولٌ (نقطۂ شک) لغت مین نقطۂ شک اوس نقطے کو کہتے ہین کہ واسطے یادداشت مقام شک کے کتاب کے حاشیہ پر محاذی لفظ مشکوک کے نقطہ لگا دیتے ہین اور اصطلاح مین اس عالم فانی اجسام کو کہتے ہین (نبوۃ) مراد نبوت سے جن اور انس وغیرہ کو حقائق الٰہیہ سے خبر دینا ہے یعنے خبر دینا معرفت ذات اور صفات اور اسما اور احکام حق تعالی سے پھر نبوت دو قسم پر ہے ایک نبوۃ التعریف دوسری نبوۃ التشریع پس مراد نبوۃ التعریف سے خبر دینا معرفت ذات اور صفات اور اسماء حق تعالی سے اور مراد نبوۃ التشریع سے یہ ہے کہ ساتھ نبوت تعریف کے تبلیغ احکام اور تادیب ساتھ اخلاق اور تعلیم ساتھ حکمت اور قیام ساتھ سیاست کے ہو اور نبوۃ التشریع مختص ہے ساتھ رسالت کے حضرات صوفیہ فرماتے ہین کہ (اَلْوِلَايَةُ أَفْضَلُ مِنَ النُّبُوَّةِ) مراد اس سے ولایت رسول علیہ السلام کی ہے نہ ولایت ولی محض کی ہے اسلیے کہ مراد ولایت سے نزدیکی حق ہے اور نبوت سے نزدیکی خلق یعنے نبی کو دو جہت ہین حقائق کا حق سے لینا اور خلق کو پہونچانا اور ولی کو ایک جہت ہے کہ فقط حق تعالی سے لیتے ہین اور نبوت منقطع ہوتی ہے کہ دنیا کے ساتھ متعلق ہے اور ولایت منقطع نہین ہوتی کہ صفات حق تعالی مین سے ہے بخلاف نبوت اور رسالت کے کہ صفات خلق مین سے ہین اسکی تقریر فص شیثی مین مذکور ہے (نبی) اہل ظاہر کہتے ہین کہ نبی بروزن فعیل بمعنی فاعل کے ہے اگر مشتق ہو نبا سے کہ بمعنی خبر دینے کے ہین پس نبی بمعنی خبر دینے والے کے ہین ویا مشتق ہو نبوہ سے کہ بمعنی علو اور ارتفاع کے ہین کیونکہ مرتبہ نبی کا دوسری مخلوقات سے اعلی اور افضل ہے اور کہتے ہین کہ نبی عام ہین خواہ صاحب کتاب ہوں یا نہوں اور رسول خاص ہین کہ صاحب کتاب ہوں اور اصطلاح صوفیہ مین نبی وہ ہین کہ حق تعالی سے احکام الٰہی لیکر بطریق بصیرت کے اہل عالم کو پہونچاوین اور واصل حق کرین اور مرشد کامل کو بھی انکے یہان نبی کہتے ہین (نفی) لغت مین نیست اور نابود کرنے کو کہتے ہین اور اصطلاح مین صفات مذمومۂ نفسانیہ کو کہتے ہین کہ قابل نفی اور نابود کرنیکے ہین اور کبھی اوس سے نفی اثبات مراد لیتے ہین کہ عبارت کلمۂ طیبہ سے ہے اور تفصیل اسکی مقدمے مین مذکور ہے (نور) نور ایک اسم ہے اسماء اللہ مین سے یعنے حق تعالی متجلی ہے ساتھ اسم نور یعنے ساتھ اسم ظاہر کے تمامی صور اکوان مین یعنے جو وجود کہ ظاہر ہے جمیع صور اکوان مین اوسکو نور کہتے ہین کہ ھو الظاھر سے مراد ہے بعض صوفیہ ذات اور ظل ذات کو نور کہتے ہین جیسے کہ فرمایا حق تعالی نے اَللّٰهُ نُورُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ اور نور سے اشارہ ہے طرف وحدت کے کہ اوس مرتبے مین حق تعالی ظاہر ہے واسطے اپنے اور مظہر ہے واسطے غیر اپنے کے جیسے کہ صوفیہ کہتے ہین اَلْمُشَاہَد

ورع اور ذکر اور فکر اور مراقبہ اور جہاد فی سبیل اللہ اور روزہ رکھنا اور نماز وغیرہ اعمال حسنہ اسکے صفات ہین اور یہ نفس صلحا اور اولیا کو حاصل ہے اسی واسطے حق تعالیٰ نے اسکو اپنے قسم کے ساتھ یاد فرمایا ہے اور کہا کہ (لَآ اُقْسِمُ بِالنَّفْسِ اللَّوَّامَۃِ) تیسرا النفس مطمئنہ ہے یہ نفس نور قلب سے منور اور صفات ذمیمہ سے پاک صاف ہوکر اخلاق اور صفات حمیدہ کے ساتھ متصف ہوا ہے اور طرف جناب عالم قدس کے ترقی کیا اور مدام اپنے رب کی طاعات مین مواظب ہوکر اطمینان حاصل کیا ہے اور قرب الٰہی مین فائز اسی واسطے رب العزت نے اوسکے طرف خطاب فرمایا اور کہا یٰۤاَیَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ ارْجِعِیْۤ اِلٰى رَبِّكِ رَاضِیَةً مَّرْضِیَّةً فَادْخُلِیْ فِیْ عِبٰدِیْ وَادْخُلِیْ جَنَّتِیْ یہ نفس قلب سلیم کے ساتھ متعلق ہے چوتھا نفس ملہمہ ہے یہ نفس جمیع نفوس سے منزہ اور افضل ہے یہ نفس انبیا علیہم السلام اور اولیائے کاملین کو حاصل ہے اعمال حسنہ اور علم عبد و رب اور حکمت اور قرب حق اور محبت اور الہام اور خبر غیب اور تحقیق مراتب اور رضا و تسلیم اور ایفاء عہد حق وغیرہ صفات اسکے ہین اور یہ نفس قلب شہید کے ساتھ متعلق ہے واضح ہو کہ قلب مضغہ مین بہت سے غشاوہ یعنے پردے ہین اور ہر ہر پردے مین ستر الٰہی ہے اور ہر ہر کی صفت اور تاثیر الگ الگ ہے سالک اوسکو جانکر راہ سلوک کو طے کرے اول غشاوہ سیاہ ہے اوسکے عقب مین قلم قدرت سے (لا) مرقوم ہے اوس سے شہوات اور لذات فانیہ خطور ہوتے ہین سالک کو چاہیے کہ اوسپر عمل نکرے اور اگر عمل کریگا تو غشاوہ سیاہ ترقی کرکے تمام مضغہ کو سیاہ کردیگا اور جب تمام مضغہ سیاہ ہوجاویگا درمیان کافر اور مومن کے فرق نرہیگا اور تمام کام کفار کا اوس سے سرزد ہوگا صوفیہ اس غشاوہ کو منزل ناسوت قرار دیتے ہین اور بعضوں اس غشاوہ کو سویدا بھی کہتے ہین اور یہ نفس امارہ سے متعلق ہے بعد غشاوہ سیاہ کے ایک غشاوہ صندلی رنگ کا ہے اوسکے عقب مین قلم قدرت سے (الله) مرقوم ہے اور اسکو منزل ملکوت قرار دیتے ہین اور یہ نفس لوامہ سے متعلق ہے پھر قلب مضغہ مین بعد غشاوہ صندلی کے غشاوہ سفید ہے اوسکے عقب مین قلم قدرت سے (الا الله) لکھا ہوا ہے اور اسکو منزل جبروت قرار دیتے ہین اور یہ نفس مطمئنہ سے متعلق ہے بعد غشاوہ ابیض کے ایک جلباب ہے بیرنگ اوسکا رنگ تمیز نہین ہوتا ہے عقب مین اس جلباب بیرنگ کے (هو) لکھا ہوا ہے اور اسکو منزل لاہوت قرار دیتے ہین اور یہ نفس ملہمہ سے متعلق ہے بعض صوفیہ نے ان سبکو اشتقاق سے دریافت کیا ہے جاننا چاہیے کہ حقیقت نفس کی ایک ہی ہے لیکن جس صفت کے ساتھ وہ موصوف ہوتا ہے اوسکے موافق وہ موسوم ہوتا ہے پس واسطے دریافت اور معرفت ان چارون نفس اور اونکے حقائق کے کہ چارون قلب کے ساتھ متعلق ہین شکل قلب نیلوفری کی جسکو قلب مضغہ بھی کہتے ہین واسطے تفہیم طالب کے اسمین شکل اوسکی لکھدیگئی اور چارون قلب کا بیان باب القاف مین مذکور ہوچکا (نٓ وَالْقَلَمِ) لغت مین نون اوس مچھلی کو کہتے ہین کہ جسکی پشت پر زمین ہے اور اوسکا نام بہموت و یا لیوثا ہے اور دوات اور سیاہی دوات کو بھی نون کہتے ہین جیسے کہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اول اون چیزونکا کہ حق تعالیٰ نے پیدا کیا قلم تھا بعد اوسکے نون کو پیدا کیا اور وہ دوات ہے اور نون اور

اطلاق کیا جاتا ہے اوسکا اوپر ہر خلعت کے کہ بخشتا ہے اوسکو حق تعالی کسی بندے کو اور کبھی خاص کیا جاتا ہی ساتھ افراد کے (نصاری) یہ ناصرۃ سے ماخوذ ہے کہ نام ایک قصبے کا ہے مسیح علیہ السلام اوس قصبے مین مقیم تھے اور سوائے مسلمانون کے جو لوگ ساتھ عیسی علیہ السلام کے ایمان لائے اونکو نصاری کہتے ہین اور بعد مرور زمانے کے ان مین چار فرقے پیدا ہوئے ایک موحدین ہین عیسی علیہ السلام کو عبد اللہ کہتے ہین جیسے کہ نجاشی بادشاہ حبش کے کہ مسلمان ہوگئے تھے دوسرا فرقہ قائل ہے خصوصیت الوہیت کا ساتھ مسیح ابن مریم کے کہ اونکو خدا کہتے ہین اور خدا کو حصر کرتے ہین ابن مریم پر کفر انکا آیہ لَقَدْ كَفَرَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّ اللَّهَ هُوَ الْمَسِيحُ ابْنُ مَرْيَمَ سے ظاہر ہے کیونکہ انھون نے مسیح بن مریم پر الوہیت کو حصر کیا ہے تیسرا فرقہ قائل بالتثلیث ہے کہ خدا کو واحد کہکر مریم اور مسیح کی پرستش کرتے ہین کفر انکا آیہ لَا تَقُولُوا ثَلَاثَةٌ اور آیہ لَقَدْ كَفَرَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّ اللَّهَ ثَالِثُ ثَلَاثَةٍ سے ظاہر ہے کہ خدا کو عدد سومی کہتے ہین خدا اور مریم اور مسیح سے بخلاف قرآن کے کہ تین عدد نہین ہوتے ہین مگر چار مین خدا ہے کہ غایر ان تینون کا نہین ہوتا ہے کہ تین عدد سے زائد ہو دین چوتھا فرقہ قائل ہین مراتب کا ہے ایک جوہر ذات جسکا نام اَب ہے دوسری حیات جسکا نام اُم ہے کہ رحمٰن اُم الاسما ہے تیسرا علم کہ ساتھ ابن کے تعبیر کرتے ہین یہ تینون خارج مین ایک ہے اور مفہوم مین جدا جدا ہین جیسے کہ قول متکلمین کا بہ نسبت سبع امہات صفات کے کہ مفہوم مین ذات اور سبع صفات جدا جدا ہین اور خارج مین ایک شئے ہے لیکن نصاری باوجود اسکے کہتے ہین کہ ذات نے بعلیہ صفت علم کے بالخصوص مسیح مین بروز کیا ہے اور مسیح اس وجہ ابن اللہ ہوئے ان لوگون نے نہ سمجھا کہ ذات نے جیسے کہ مسیح مین ساتھ صفت علم کے بروز کیا ہے ویسے ہی آدمؑ مین بھی ساتھ صفت علم کے بروز کیا ہے اور موسیٰؑ مین ساتھ غلبہ صفت کلام کے اور نوحؑ مین ساتھ غلبہ صفت قدرت کے اور جناب خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم مین ساتھ جمیع صفات کمالیہ کے بروز کیا ہے اسیواسطے حق تعالی نے انکے رد مین فرمایا مَثَلَ عِيسَىٰ كَمَثَلِ آدَمَ خَلَقَهُ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ قَالَ لَهُ كُنْ فَيَكُونُ اس زمانہ حال مین ایک فرقہ پانچوان ہے یہ لوگ ان امور مذکورہ سے کچھ نہین سمجھتے ہین بلکہ اپنے مطلب تثلیث مین حیران ہین یہ مثل بہائم کے ہین سوائے ہوشیاری کاروبار خورشی اور معاش دنیاوی کے امور ایمانیہ سے بالکل غافل ہین نصاری کا بیان شرح وار مقدمے مین مذکور ہے

## چھبیسوان مراقبہ باب الواو کا ہے

(وجوب) اصطلاح مین مراد اوس سے مقتضی ہونا ذات واجب تعالی کا ہے اپنے وجود کو اور ناممکن اور ممتنع ہونا عدم اسکا کا اور کبھی وجوب سے ذات حق تعالی کی مراد لیتے ہین (واجب) اصطلاح مین وہ ذات ہے کہ اپنے وجود اور بقا مین کسی کا محتاج نہوا اور وہ حق تعالی ہے (واقعہ) اصطلاح مین جو کچھ کہ دل سالک پر عالم غیب سے نازل ہو اوسکو واقعہ کہتے ہین (واقع) اصطلاح مین محل صور علمیہ اور اعیان ثابتہ اور تقدیر الٰہی اور علم الٰہی کو کہتے ہین (واجب الوجود) واجب الوجود وہ ہے کہ ذات اوسکی مقتضی اپنے وجود کی ہے اور وہ خود بخود موجود ہے اور ذات اوسکی اپنے وجود مین محتاج کسی کی نہین ہے بلکہ وجود اوسکا عین ذات ہے اور قدیم اور باقی ہے اور اصطلاح مین حضرات صوفیہ کے واجب الوجود بمعنی لازم الوجود کے بھی آیا ہے یعنے جو وجود اربعہ عناصر سے مرکب ہوکر محسوس ہوتا ہے اوسکو بھی واجب الوجود کہتے ہین یعنے لازم الوجود اور اربعہ عناصر عبارت ہے آتش و باد و آب و خاک سے اور بعض عنصر خامسہ کے بھی قائل ہین کہ عناصر اربعہ پر زیادہ کرتے ہین بعض اوسکا ہوا نام رکھتے ہین اور بعض اوسکا خالی نام

ذات حق کو ہر شے مین اور ہر جگہ مین پانا اور اوسمین گم ہونا اور محو ہونا اور اوس سے لذت لینے کو کہتے ہین (وجہ) لغت مین ذات اور حقیقت کسی شے کی اور چہرہ اور طریق اور طور کو کہتے ہین اور اصطلاح مین ذات واجب تعالی اور وجود حقیقی کو کہتے ہین کما قال تعالی فَاَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْہُ اللّٰہِ (وثقی) بضم واو بمعنی محکم اور استوار قرآن شریف مین حق تعالی فرماتا ہے فَمَنْ یَّکْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَیُؤْمِنْ بِاللّٰہِ فَقَدِ اسْتَمْسَکَ بِالْعُرْوَۃِ الْوُثْقٰی لَا انْفِصَامَ لَھَا یعنی پس جسنے کفر کیا بتون کے ساتھ اور نہ مانا بتون کو اور ایمان لایا ساتھ اللہ تعالی کے پس مضبوط پکڑا اوسنے استوار رسی کو جو ٹوٹنے والی نہین اور اصطلاح مین مراد اوس سے واسطے عوام کے طاعات ہے ایمان کے ساتھ اور واسطے خواص کے محبت الٰہی اور واسطے اخص الخواص کے جذبات الٰہی ہین کہ انکو ظلمات وجود سے فانی اور ساتھ انوار اخلاق الٰہی کے باقی گردانتے ہین (وحدۃ الوجود) اصطلاح مین مراد اوس سے یہ ہے کہ فرش سے عرش تک اور عرش سے جہات ستہ غیر متناہی تک بجز ایک وجود باریتعالی کے دیگر کوئی وجود موجود نہین کیونکہ سواے وجود حق تعالی کے معدوم محض ہے اور معدوم محض کا موجود ہونا محال ہے جیسے کہ مقدمے مین مع دلائل عقلی اور نقلی کے مذکور ہے اور یہ تمامی متعینات عالم فرش سے عرش تک خواہ محسوس ہون وخواہ معقول مثل امواج اور حباب کے اوس ایک بحر وجود حقانی سے منتزع ہین اور اعتبار موہومات محض کہ خارج مین انکے لیے سواے وجود حق تعالی کے کوئی وجود نہین مثل دوائر صغار اور کبار کے کرہ سے کما قال الشیخ الاکبر رضی اللہ عنہ فی الفصوص الحق محسوس والخلق معقول (وحدت) اصطلاح مین علم حق اور حب ذاتی اور حقیقت محمدی اور برزخ کبری کو کہتے ہین وحدت پانچ قسم پر ہے ایک وحدت شخصی جیسے کہ زید وخالد وبکر وغیرہ دوسری وحدت نوعی جیسے کہ انسان بہ نسبت زید وخالد وبکر وغیرہ کے تیسری وحدت جنسی جیسے کہ جوہر بہ نسبت انواع موجودات کے چوتھی وحدت ارادی جیسے کہ مومن اپنے ارادے سے حسب گفتۂ انبیا حق تعالی کو واحد جانتا ہے پانچوین وحدت حقیقی کہ تعین اول ہے (واحدیۃ) یہ مرتبہ ذات کا ہے باعتبار انتشاء اسماکے اوس ذات سے مع اعتبار کثرت اوسکے کے ساتھ صفات کے (واحد) یہ ایک اسم ہے ذات کا باعتبار اسما اور صفات کے اور بعض تینون مراتب داخلی پر کہ احدیت اور وحدت اور واحدیت ہین اسم واحد کا اطلاق کرتے ہین کیونکہ یہ تینون باعتبار مراتب داخلی کے ایک ہے (وجود عام) وجود خلائق کو وجود عام کہتے ہین اور باضافت اور نسبت ذات حق تعالی کو بھی وجود عام کہتے ہین (واحد الوجود) اصطلاح مین مرتبۂ احدیت اور ذات حق تعالی کو کہتے ہین (وصلت) اصطلاح مین صفت عاشق کو کہتے ہین کہ خواہش وصال معشوق حقیقی کا رکھتا ہے (وصل) مراد وصل سے منقطع ہوجانا ماسوی اللہ سے اور عدم التفات طرف تمامی اکوان کے اور منہمک اور مستہلک ہوجاتا ہے بےرنگی محض اور اطلاق صرف مین کہ مقدمہ اوسکا بیخودی اور غیبت ہے تمامی حواس سے کہ مشابہ حالت موت کے ہے مگر یہ کہ موت مین حضوری نہین ہے اور اسمین حضوری ہے اور سالک جب اس حد مین پونہچتا ہے اسم ولایت کا اوسپر مسلم ہوتا ہے اگرچہ یہ حالت ایک ساعت بھی رہے اور اگر اوسکو صحو اور افاقہ حاصل ہو تو اصحاب تمکین مین سے ہوجاوے گا اور یہ افاقہ کبھی جلد اور کبھی دیر سے حاصل ہوتا ہے اور اگر سالک اوسی بیخودی اور سکر مین رہجاوے تو اصحاب تلوین مین سے ہوجاویگا پس اگر سالک کو مدنظر اپنے سلوک مین مشاہدۂ ذات اور اوسمین اضمحلال محض رہا تو سلوک اوسکا تام اور کامل ہے اور اگر نظر سالک کی چپ وراست مین پڑجاوے اور کشف کونی اور دوسری تعینات مین رہجاوے گا

اس سے ذات بحت ہے باعتبار سقوط جمیع اعتبارات کے اسلیے کہ نہ احدیت کی نسبت کسی شئے کے طرف ہے اور نہ کسی شئے کی نسبت طرف احدیت کے ہے کیونکہ اوس مرتبے مین اصلا کسی شئے کا اعتبار نہین بخلاف اوس شئے کے کہ جسکے اعتبار سے متعین ہوئے ہین اعیان ثابتہ اور حقائق اسما (**وجہا العنایۃ**) یعنے یہ دونون وجہین عنایت حق تعالی کی ہین کہ وہ جذبہ اور سلوک ہین اور یہ دونون وجہین ہدایت کی ہین (**وجہا الاطلاق والتقیید**) یعنے یہ دونون وجہین باعتبار ذات کے ہین ایک تو باعتبار سقوط جمیع اعتبارات اور دوسری باعتبار اثبات اون اعتبارات کے اسلیے کہ ذات حق تعالی کی عبارت ہے وجود بحت سے اور وجود بحت ساتھ اس حیثیت مذکورہ کے مطلق ہے پس باین اعتبار معیت حق تعالی کی ہر شئے کے ساتھ ہے کہ عین ہر شئے کا ہے مقارن ہر شئے کا کیونکہ غیر وجود حق تعالی کا کوئی شئے موجود نہین کہ حق تعالی مقارن اوسکا ہو جیسے کہ ایک ممکن مقارن دوسرے ممکن کا ہوتا ہے کہ باہم مغائر ہے کیونکہ غیر وجود بحت کا معدوم محض ہے کہ نقیض وجود کا ہے پس اس صورت مین وجود بحت کیونکر مقارن ہر شئے کا ہوگا کہ جسکے سبب سے ہر شئے موجود ہے اور بدون اوسکے معدوم پس وجود بحت حقیقت ہر شئے کی ہے نہ جدا اور مبائن اوس سے پس اعیان بنفسہا معدوم اور غیر موجود کے ہین کہ تعینات علمی اوسی سے عبارت ہین اور وجود اور قیام اعیان کا وجود اضافی حق تعالی سے ہے پس اگر جدا اور فرق کیے جاوین اعیان وجود اضافی سے پس اعیان معدوم ہوجاوین گے کیونکہ اعیان بسبب وجود کے موجود ہین اور وجود بذاتہ موجود ہے پس اگر مقید کیا جاوے وجود ساتھ قید تجرد کے یعنے مقید کیا جاوے ساتھ اسکے کہ لہ وجود کے ساتھ کوئی شئے نہووے پس وجود احد اور مطلق ہے کہ نہیں ساتھ اوسکے کوئی شئے اسی جگہ سے محققین کہتے ہین کہ اَلْحَقُّ اَلْاٰنَ کَمَا کَانَ اور اگر وجود مطلق کو مقید کیا جاوے ساتھ قید اسکے کہ اوسکے ساتھ کوئی شئے ہووے پس اسوقت وجود مطلق عین اوس شئے مقید کا ہوگا جو بسبب وجود مطلق کے موجود ہے اور بدون اوسکے معدوم ہے کیونکہ وجود مطلق نے تجلی کی اوس شئے کی صورت مین پس اضافت کی گئی وجود کی طرف صورت اوس شئے کے کہ صورت علمیہ ہے اور اگر ساقط کیجاوے اضافت وجود کی اوسی شئے کی صورت سے پس وہ شئے معدوم ہے بنفسہ پس یہی ہین معنی قول محققین کے کہ اَلتَّوْحِیْدُ اِسْقَاطُ الْاِضَافَاتِ ہے پس اس سے ظاہر ہوا کہ وجود حقیقت واجب تعالی کا اور حقیقت ممکنات کا ہے مثلاً انسان اور سوا وجود باریتعالی سے موجود ہین اور بدون اوسکے معدوم اسی جگہ سے کہا جاتا ہے کہ اَلْاَعْیَانُ مَا شَمَّتْ رَائِحَۃَ الْوُجُوْدِ یعنے اعیان کو وجود بنفسہا نہین ہے بلکہ معدوم وجود اونکا وجود اضافی حق تعالی سے ہے بحث اسکی مقدمے مین بھی مذکور ہے (وجہ الحق) کہا جاتا ہے وجہ الشیٔ ذات الشیٔ اسجگہ مراد اس سے ذات حق تعالی کی ہے اور ذات حق تعالی کی ذات ہر شئے کی ہے اور اسی کے طرف اشارہ ہے قول سے حق تعالی کے فَاَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْہُ اللّٰہِ ہے پس ذات حق تعالی کی ذات ہر شئے کی ہے کیونکہ نہین ہے حقیقت کسی شئے کی مگر حق تعالی اور حق تعالی سے ہی ہر شئے کا قیام ہے پس جسنے دیکھا قیومیت حق تعالی کو واسطے ہر شئے کے پس اوسنے دیکھا وجہ الحق کو ہر شئے مین (**وجہۃ جمیع العابدین**) مراد اس سے حضرت الوہیۃ ہے (**ورا اللبس**) مراد اس سے حق تعالی ہے مرتبہ احدیت مین کیونکہ مرتبہ وحدت مین حق تعالی متلبس ہوتا ہے ساتھ لباس تعین وحدت کے بعد اوسکے متلبس ہوتا ہے ساتھ لباس معانی اسما اور حقائق اعیان کے اور بعد اوسکے ساتھ

(وقفہ) یہ عبارت ہے توقف کرنے سے سالک کے درمیان دو مقام کے واسطے پورا کرنے حقوق مقام اول کے اور تہیا اور مستعد ہونے سے سالک کے واسطے ترقی کرنے کے طرف مقام ثانی کے (وقوف صادق) مراد اس سے وقوف اور قائم ہونا سالک کا ہے ساتھ حق تعالیٰ کے (وفا) اصطلاح میں عنایت ازلی کو کہتے ہیں

**ستائیسواں مراقبہ باب الہا کا ہے**

(ہیولیٰ) بعض اہل ظواہر کے نزدیک مراد ہیولیٰ سے مادّہ اور ماہیت اور اصل ہر شئے کی ہے اور حکماے یونان کہتے ہیں کہ ہیولیٰ ایک جوہر ہے محل صورت جسمیہ کا اور اوسکو جوہر اول بھی کہتے ہیں اور حکماے یونان یہ بھی کہتے ہیں کہ جملہ عناصر میں ہیولیٰ ایک شخص واحد ہے اور وہی شخص واحد قابل آتش اور قابل باد اور قابل آب اور قابل خاک ہے اور حکماے اشراقیہ کہتے ہیں کہ فرش سے عرش تک ایک ہی جسم ہے قابل اتصال اور انفصال کے اور حضرات صوفیہ فرماتے ہیں کہ قابل عناصر اور قابل عالم ارواح اور عالم مثال اور عالم اجسام فقط ایک نفس رحمانی ہے اور جیسے کہ وہ قابل ہے فاعل بھی ہے پس اہل عقل کو کہ پیرو حکماے یونان ہیں وجود باری تعالیٰ کے وحدت شخصی ہونے میں جاے تعجب کی باقی نرہی باوجود اس کثرت صور متعددہ کے اور متکلمین اوسکو حقائق اشیا کہتے ہیں اور بعض کہتے ہیں کہ ہیولیٰ مخفف اور مرکب بیت اُولیٰ سے ہے بمعنی اصل شئے کے پس اصطلاح میں حضرات صوفیہ کے ہیولیٰ اوس شئے کا نام ہے کہ جسمیں صور اشیا کی ظاہر ہوں جسکو نفس رحمانی بھی کہتے ہیں اور صوفیہ کرام ہر شئے باطن کو کہ جسمیں صورتیں ظاہر ہووین ہیولیٰ کہتے ہیں (ہبا) ہبا بالفتح بالغت میں گرد اور غبار کو کہتے ہیں جو شعاع آفتاب میں روزن سے ظاہر ہوتی ہے اور اصطلاح میں وہ عبارت ہے مادۃ المواد سے کہ جسمیں حق تعالیٰ نے صور عالم کو مفتوح فرمایا جسکو عنقا اور ہیولیٰ بھی کہتے ہیں اور یہی ہیولیٰ دو قسم پر ہے ایک نور روحانی ہے جسکو روح اعظم اور ابو الارواح اور روح قدسی کہتے ہیں اور اوسکو روح محمدی سے بھی تعبیر کرتے ہیں اور اوسی روح پاک سے ارواح تمامی انبیا اور اون سے ارواح ملائک اور اولیا اور عارفین اور اون سے ارواح عوام مومنین اور اون سے ارواح کفار و منافقین پیدا ہوئیں دوسرا ہیولاے جسمانی جسکو مادۃ المواد کہتے ہیں کہ مادہ جمیع اجسام کا ہے (ہبا) یہ اعتبار ذات کا ہے بحسب ظہور اور وجود کے (ہُوَ) یہ نام ہے خالص ذات باریتعالیٰ کا بلا لحاظ صفات کا دخل نہیں اس اسم کو سواے اور کوئی اسم خالص ذات بلا صفات کے نہیں آیا ہے یہ اسم فقط ذات سے خبر دیتا ہے اس اسم کے بڑی بڑی تاثیرات ہیں منجملہ اون تاثیرات کے یہ کہ ذاکر جبکہ اس اسم کا ذکر کرتا ہے تمامی صفات ذمیمہ اور حمیدہ اوس سے منتفی ہو جاتے ہیں حتی کہ وجود سالک بھی فنا ہو جاتا ہے اور سواے ذات اور ہستی حق تعالیٰ کے کوئی باقی نہیں رہتا ہے اسیواسطے اسکو اسم جلالی کہتے ہیں جبکہ اسم ہُو میں بڑی بڑی تاثیرات اور فوائد ہیں اکثر صوفیہ اسکو پوشیدہ رکھتے ہیں اور اسی اسم کا ذکر سلطان الاذکار ہے اور اختتام ذکر سالک کا اسی اسم پر ہے (ہر شئے مظہر اسم اللہ و اسم محمد) یہ ایک مسئلہ ہے مسائل مشہورہ میں سے حضرات صوفیہ کرام کے وہ یہ ہے کہ وجود ہر شئے کا وجود حق تعالیٰ سے ہے اور وجود عین ذات حق تعالیٰ کا ہے اور ذات مجمع الصفات والکمالات کا نام اللہ ہے پس ہر شئے اللہ کے وجود سے موجود ہے اور جس ذات کا نام اللہ ہے اوسکو ساتھ حقیقت محمدی کے تعبیر کرتے ہیں جسکو احمد بھی کہتے ہیں کیونکہ محمد کے معنی حمد کیا ہوا ساتھ صفات کمال کے ہیں پس اللہ عین محمد اور محمد عین اللہ کے ہیں اسی وجہ سے ہر شئے حقیقت محمدی سے ظہور پائی ہے پس اسی وجہ سے ہر شئے مظہر اللہ تعالیٰ اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی ہوئی (ہست نیست نما) یہ عبارت ہے وجود مطلق اور موجود حقیقی سے کہ ہمیشہ موجود ہے باعتبار تنزیہ کے کسی کے نظر میں نہیں آتا ہے کیونکہ ذات بحت کا دیکھنا بغیر حجابات اسما و صفات کے محال ہے اسلیے کہ ذات بحت منزہ

کہ لِکُلِّ شَیْءٍ قَلْبٌ وَّقَلْبُ الْقُرْاٰنِ یٰسٓ اور یہ سورہ مشتمل ہے قرآن کا ہے اسکے قاری کو ثواب کثیر حاصل ہوتا ہے بعض مفسرین لکھتے ہیں کہ یٰسٓ مخفف انیسین کا ہے کہ تصغیر انسان کی ہے مراد اوس سے ترحم اور تعظیم ہے بعض صوفیہ کہتے ہیں کہ یہ ایک اسم ہے اسماء میں سے حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے اور بعض کے نزدیک مراد اوس سے (یا انسان) ہے یہ خطاب ہے طرف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اسلیے کہ جمیع صفات کمالیہ انسانیہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ہی ثابت ہیں اور ہو سکتا ہے کہ مراد اوس سے (یا سید) ہو یعنی یا سید البشر جیسے کہ حدیث شریف میں وارد ہے اَنَا سَیِّدُ وُلْدِ اٰدَمَ (یلچی) ایلچی ترکی زبان میں راہ کو اور چی دارندہ کو کہتے ہیں اور معنی ترکیبی اوسکے راہ بر اور قاصد کے ہیں اور اصطلاح میں خواطر کو کہتے ہیں کہ ایک راہبر اور قاصد ہے کہ ہر آن میں سالک کے دل پر آتا ہے اور سالک کی راہبری کرتا ہے اور مرشد کامل کو بھی کہتے ہیں (یاد) لغت میں ضد فراموشی کو کہتے ہیں اور اصطلاح میں غیر حق کو فراموش کرنا اور بحر مواج نور حق جل وعلی میں مستغرق ہونا اور اپنی خودی کو نیست ونابود کرنا اور اسم کے یاد سے مسمّی میں پہنچنے اور اوسمیں گم ہونیکو کہتے ہیں (الیاقوتۃ الحمراء) مراد اس سے نفس کلی ہے بسبب ممتزج ہونے نوریت کے ساتھ ظلمت جسم کے بخلاف عقل کلی کے جو مجرد ہے جسم سے کہ تعبیر کیجاتی ہے اوس سے ساتھ درۃ بیضا کے (یدان) مراد اس سے وہ اسماء ہیں جو باہم مقابل ہیں جیسے کہ اسماء جلالی اور جمالی ہیں کالجمیل والجلیل واللطیف والقہار والنافع والضار وغیرہ اور جیسے کہ فاعلیۃ اور قابلیۃ ہے کالواجب والممکن اسی واسطے بعض یدان سے فقط حضرت وجوب اور امکان مراد لیتے ہیں اور حق یہ ہے کہ اسماء متقابلہ اعم ہیں (یوم الجمعۃ) مراد اس سے وقت لقا کا ہے اور وقت وصول طرف عین جمع کے (یقین) اسکے چند مراتب ہیں سابق باب العین میں تفصیل کے ساتھ مذکور ہوئے ہیں (یار) اصطلاح میں تجلی صفات کو کہتے ہیں فقط

بفضلہ تعالی تمام ہوا ضمیمہ مقدمہ ہذا واضح ہو کہ اس مقدمہ اور ضمیمہ میں اکثر مسائل حقائق اور اصطلاحات حضرات صوفیہ فصوص وشروح فصوص اور فتوحات مکیہ ودیگر رسائل معتبرہ سے بطریق استفادہ وحصول اذواق نہ بطریق خیانت واستراق اور جو کچھ اس ناچیز پر افاضہ ہوا ہے منضبط ہوئے ہیں بعون اللہ تعالی مقدمہ ہذا مع ضمیمہ طالب صادق کے لیے بجائے شیخ کامل اور وصول الی اللہ کے لیے اصول جدید ہیں الحمد للہ وحدہ والصلوۃ علی من لا نبی بعدہ وعلی الہ واصحابہ المقیمین عہدہ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ وَلِیّٖ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ تَوَفَّنِیْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِیْ بِالصّٰلِحِیْنَ وکن لی کما کنت لمحمد صلی اللہ تعالی علیہ وسلم وارزقنی محبتک اللھم ارزقنی حبک واشغلنی بجمالک واجعلنی من المخلصین الواصلین اللھم امح نفسی بجذبات ذاتک یا انیس من لا انیس لہ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ برحمتک یا ارحم الراحمین وصلی اللہ علی خیر خلقہ محمد والہ واصحابہ اجمعین

## سوانح عمری عارف رموز حقیقت وواقف غموض شریعت کاشف امور خفی وجلی مولانا شاہ محمد مبارک العلی مدظلہ الوالی مترجم شارح فصوص الحکم ومؤلف مقدمہ ہذا وغیرہا

۳۶

اور روزمرہ اپنے معمولی ذکر و شغل و مراقبہ مین مشغول رہا آخرالامر مسبب الاسباب نے یہ سبب کیا کہ بعض احباب نے کتاب
فیض انتساب فصوص الحکم کو ترجمہ کرنے کے لیے پیش کیا مین نے ترجمہ شروع کیا اور موافق قواعد علم صرف و نحو کے
اوسکو تمام کیا ولیکن مضمون و ما حصل کتاب جیسا کہ چاہیے نہین سمجھا اور کسی کو نہ پایا کہ حل معضلات کتاب
اُس سے کرون کیونکہ فصوص کو مین نے کسی سے کبھی نہ پڑھا اور نہ کبھی اوسکو دیکھا تھا بلکہ مثل عنقا کے سنتا تھا
کہ فصوص الحکم ایک کتاب ہے علم حقائق مین۔ لہذا جناب باریتعالی کی طرف التجا کی اور اونھین دنون مین مقدمہ فصوص
کو بھی لکھتا تھا۔ اس اثنا مین حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ کو اسطرح پر خواب مین دیکھا کہ یکایک خواب مین ایک
میدان نظر آیا اوسمین ایک جماعت سفید پوش نمازیون کی واسطے نماز کے منتظر کھڑی ہے یہ ناچیز بھی واسطے
نماز پڑھنے کے اونکے پاس حاضر ہوا اونھون نے بالاتفاق اس ناچیز کو واسطے نماز پڑھانے کے مقدم کیا بعد
فراغت نماز کے منجملہ اونکے ایک شخص نے امرود لاکر سبکو ایک ایک امرود تقسیم کیا چنانچہ اوسمین سے
میرے حصے مین بھی ایک امرود پونہچا بعد اوسکے مین اوس میدان سے شمال کی طرف تھوڑے مائل بطرف مشرق
کے روانہ ہوا۔ تھوڑی دُور گیا تھا کہ ایک مسجد نظر آئی چونکہ مجھکو اوسوقت استنجے کی حاجت تھی اور مسجد کے
روبرو ایک بیت الخلا بھی تھا اور مابین مسجد اور بیت الخلا کے راستہ آمد و رفت کا تھا مین نے استنجا
و طہارت سے فارغ ہوکر لوگون سے پوچھا کہ تم کہان جاتے ہو اور کہان سے آتے ہو۔ اونھون نے کہا کہ اس مسجد کی
شمال مین ایک بزرگ کا مزار ہے ہم تبرکاً خاک مزار شریف کی لاتے ہین۔ مین نے دلمین کہا کہ اس تبرک سے مین کیون
محروم رہون مین نے بھی جاکر دیکھا کہ فی الحقیقت تین مزار ہین بیچ کے مزار سے تبرک سمجھکر خاک مزار کی لوگ لیجا رہے
ہین اسی طرح مین نے بھی داہنا ہاتھ اوس تربت پر رکھا اور چاہا کہ اوس سے ایک مشت خاک متبرک اوٹھالون نہ اوٹھا
سکا بلکہ جب مٹھی مین خاک لیکر ہاتھ اوٹھانیکا قصد کرتا تھا تو ہاتھ جدا ہوتا تھا اور مزار پر پھر تا ہی رہتا تھا پھر کیا
دیکھتا ہون کہ تربت شریف شق ہوگئی اور ایک بزرگ سفید پوش برآمد ہوکر میرے روبرو کھڑے ہوئے اور گفتگو
حقائق آمیز شروع کی مین نے طرز کلام سے پہچانا کہ یہ حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ ہین۔ مین نے عرض کیا کہ آپ جیسے جناب
مین امام الموحدین اور پیشواے راہ دین تھے اور کشف اور کرامت بیشمار رکھتے تھے بعد وصال کے کشوفات اور
زیادہ ہوگئی ہین اسواسطے میری ایک عرض ہے ارشاد فرمائیے کہ کونسا کام ایسا ہے کہ جس سے حق تعالی راضی
اور خوشنود ہو۔ حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ سماعت فرماکر مراقب ہوے اور کچھ جواب ندیا۔ پھر التماس کیا۔
ساکت رہے۔ تیسرے مرتبہ عرض کرنے پر سر مبارک اوٹھاکر فرمایا کہ تم کتاب دیکھا کرو۔ اس اثنا مین مین بیدار
ہوگیا۔ حضرت سے کتاب کے نام پوچھنے کی نوبت نہ آئی بعد اوسکے تعبیر اوسکی مین نے یہ کی کہ وہ کتاب فصوص الحکم
اور مقدمہ منہا ہے۔ کیونکہ اونھین دنون مین فصوص الحکم ہی میرے مطالعہ مین تھی اور مقدمہ بھی لکھ رہا تھا۔ یہ
خواب ایسا مبارک ہوا کہ بدون تعلیم اور تعلم کسی کے حسب معنی کلمۂ طیبہ کے جو مندرجہ چھٹی تنبیہ مقدمہ کے ہین
معنی در معنی اور درجہ بدرجہ ترقی پذیر ہوکر خود بخود ایک کیفیت اور حالت ذوقی پیدا ہوتی گئی حتی کہ
بفضلہ تعالی مقام حیرت تک پونہچا اور اوسوقت سے حق تعالی نے فضل فرمایا۔ اور معضلات فصوص حل ہوے
اور شرح اور مقدمہ اوسکا تمام ہوا۔ شکر خداوند تعالی کا ہے کہ مجھ ایسے ناچیز کی مطلب برآری کے لیے اتنے
بڑے شیخ جلیل القدر کی روح پاک کو ذریعہ گردانا۔ اور منجملہ اونھین انعامات کے یہ ہے کہ آغاز طالب العلمی مین تخمیناً
سنہ ١٢٦٠ بارہ سو ساٹھ ہجری و یا کچھ کم و زائد ہوگا تاریخ و ماہ و سن خوب یاد نہین اوسوقت مجھکو فقط شوق

اور اوسکو ہمراہ لیکر حج کرونگی - پس واسطے ادائے نذر کے والدۂ مرحومہ کے ساتھ حج کرنیکا اتفاق ہوا - والدۂ مرحومہ یہ بھی فرماتی تھین کہ ولادت اس ناچیز کی یوم جمعہ وقت عین زوال آفتاب کے ہوئی ہے - اور منجملہ اونھین انعامات کے یہ ہے - کہ تخمیناً سنہ ۱۲۹۶ بارہ سو چھیانوے ہجری مین یا اس سے اور کچھ کم و زائد ہوا اسوقت سال و ماہ و یوم بخوبی یاد نہین سکونت میری محلۂ امین باغ قریب بادشاہی عاشور خانۂ کلان من محلاّت حیدرآباد دکن مین تھی رات کے وقت خواب مین دیکھا کہ مین چوراہے سے کہ بجانب جنوب حوض امین باغ کے واقع ہے مغرب کی طرف جاتا ہون اور عاشور خانۂ خرد تک کہ اوس جگہ واقع ہے پونہچا اور دیکھا کہ مغرب کے جانب سے اوس چوراہے کیطرف یعنے مشرق کیطرف ایک جم غفیر آ رہا ہے اور اونکے پیشوا حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہین اور لوگ کہہ رہے ہین کہ یہ حضرت خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم ہین جب یہ ناچیز روبرو حضرت کے پونہچا اور حضرت کی ملازمت سے مشرف ہوا تو حضرت نے میرا بایان ہاتھ پکڑ لیا کیونکہ مین حضرت کے داہنے جانب تھا اور مجھکو چوراہے کے طرف یعنی مشرق کی طرف اپنے ہمراہ لے چلے تو مین باواز بلند اوسوقت مارے خوشی کے لوگون کو آگاہ کرتا تھا اور کہتا تھا کہ اے مسلمانو - یہ وقت غنیمت ہے - آؤ - اور صحابۂ کرام مین داخل ہوجاؤ - یہانتک ایک باغ کے دیوار کے قریب پونہچے تو مین نے دیکھا کہ اوس باغ کے اندر ایک حوض ہے کہ پانی اور مچھلیون سے لبالب ہے اوسوقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زبان مبارک سے ارشاد فرمایا کہ اس حوض کو مین نے تجھے بخشا اور تو اسکو لے لے اوسوقت مین خواب سے بیدار ہوگیا - اور منجملہ اونھین انعامات کے یہ ہے کہ - بتاریخ تیرہ جمادی الاخری سنہ ۱۳۰۵ تیرہ سو پانچ ہجری یوم یکشنبہ نو بجے دنکو خواب دیکھا سبب اوسکا یہ ہے کہ اس شب کو واسطے صوم ایام بیض کے سحری کھانے کا ارادہ تھا - لیکن بوجہ شدت و غلبۂ زکام و اعضا شکنی و بخار و درد کمر کے مجھکو بہت کرب اور اضطراب تھا اسی سبب سے روزہ رکھنے اور سحری کھانیکا اتفاق نہوا اور مطلقاً نیند نہ آئی لہذا بعد نو بجے دنکے نیند کا غلبہ ہوا - دیکھتا کیا ہون کہ مین مدینۂ منورہ مین ہون ایک جنازہ روضۂ مبارک مین حضرت خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم کے لوگ دفن کرنیکو لائے ہین اور اوس جماعت مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بھی دیکھا اوسوقت مین نے کہا کہ کیا مبارک جنازہ ہے کہ روضۂ مبارک مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دفن کر رہے ہین لوگون نے کہا کہ یہ جنازہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا ہے - پھر تھوڑی دیر کے بعد مین نے اپنے تئین دیکھا کہ کعبۂ شریف کے اندر ہون اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی بیت اللہ شریف کے اندر رونق افروز ہین اور روئے مبارک مشرق کیطرف اور پشت مبارک اندرون بیت اللہ شریف کے دیوار غربی پر تکیہ لگا کر قریب اوس رکن کے جو مابین دیوار شمال اور مغرب کے واقع ہے تشریف رکھتے ہین اور مین بار بار روئے مبارک پر نظر کرتا تھا اور بیت اللہ شریف کے باہر جاتا تھا پھر اندرون بیت اللہ شریف کے آکر روئے مبارک کو نظر کرتا تھا - اس اثنا مین میرے دل مین آیا کہ یہ وقت غنیمت ہے حضرت کی خدمت مین عرض معروض کرنا چاہیے - پس مین نے اپنے دونون ہاتھون سے دونون قدم مبارک کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پکڑے اور بوسہ دیکر عرض کیا کہ یا رسول اللہ میری کمال آرزو ہے کہ مین جنت مین آپکے ساتھ رہون اور مکرر عرض کیا ارشاد فرمایا کہ ایسا ہی ہوگا اوسوقت ایک لڑکی خرد سالہ میرے داہنے طرف اندر بیت اللہ شریف کے کھڑی تھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھسے استفسار

کہ اسوقت یاد نہین لیکن آخر کلام میرا یہ تھا کہ بعد خاتم المرسلین صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم کے آپکا مرتبہ بہت بڑا ہے اور حضرت موسی علیہ السلام نے بھی اس ناچیز کے نسبت بہت باتین کین کہ مجھکو وہ بھی یاد نہ رہین اور آخر کلام حضرت موسی علیہ السلام کا یہ تھا کہ خاتمہ تیرا بالخیر ہوگا اور منجملہ اونھین انعامات کے یہ ہے - کہ بتاریخ دوسری شہر جمادی الآخر ١٣٠٨ھ تیرہ سو آٹھ ہجری یوم چہارشنبہ کو بعد دو پاتین بجے شب کے خواب دیکھا کہ ایک باغ مین حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم تشریف رکھتے ہین پھر حضرت باغ سے واسطے ادائے نماز کے جانب شرق باغ کے باہر تشریف لائے اور دیوار کے بازو مین کھڑے رہے اور روئے مبارک شمال کیطرف اور یہ ناچیز حضرت کے داہنی جانب حضرت کی طرف ہوکر کھڑا ہوا یعنے مین مغرب کیطرف قدرے مائل طرف شمال کے داہنی جانب حضرت کے کھڑا ہوا اوسوقت ایک نیا کپڑا میرے پشمین یا الپاکا سفید رنگ کا میرے بائین جانب دھرا ہوا تھا حضرت نے زبان مبارک سے ارشاد فرمایا کہ یہ کپڑا اپنا مجھکو دیدے مین نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ یہ کپڑا تو کیا ہے مین اور میرے مان باپ بھی آپ پر تصدق ہین آپ لیجیے پس مین بیدار ہوگیا - اور منجملہ اونھین انعامات کے یہ ہے کہ ستائیس رجب ١٣٠٨ھ تیرہ سو آٹھ ہجری کو بعد دو بجے شب معراج کو خواب دیکھا کہ مین سفر مین ہون اور سیر کر رہا ہون یکایک بہت سے مکانات نظر آئے اور دریا نہین کچھ میدان نظر آیا اوسمین ایک مکان بھی دیکھا اوسکے روبرو لوگ جمع تھے اونھون نے مجھسے کہا کہ یہ تو کعبہ شریف ہے آپ خلاف قاعدہ شرعیہ کیسے آئے یہ سنتے ہی ہم سب ملکر بیت اللہ شریف کیطرف متوجہ ہوئے یعنی حجر اسود کیطرف اور سب نے متفق ہوکر اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ چار مرتبہ کہا اور منجملہ ارکان طواف وغیرہ حج بجا لانے کا اتفاق ہوا - پھر مین نے دیکھا کہ جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم کے وقت مین جو آیات قرآنیہ نازل ہوتی تھین اور اصحاب کرام اونکو ہڈیون اور ٹھیکریون اور کاغذ وغیرہ مین لکھکر رکھتے تھے نظر آئین جیسے کہ پرانی قدیم کوئی چیز لکھی ہوئی ہوتی ہے ویسی ہی تھین مین نے اونمین سے بتبرک کچھ کھا لیا پھر وہان سے اپنے گھر کیطرف روانہ ہوا اتنے مین بیدار ہوگیا غالبًا سبب اسکا یہ ہے کہ ہمیشہ میری عادت ہے کہ کوئی اسما اللہ مین سے ویا اسما بزرگون سے ویا پارہ آیات قرآنیہ مین سے پڑا ہوا دیکھا اور موقع کہین رکھنے کا بھی نہوا تو مین اوسکو تبرکًا کھا لیتا ہون - اور منجملہ اونھین انعامات کے یہ ہے کہ بتاریخ چوتھی رمضان ١٣٠٨ھ تیرہ سو آٹھ ہجری سہ شنبہ کی رات کو بعد نماز تہجد اور سحری کھانیکے بوجہ حرارت کے زیر سمائیت گیا اور سوتے وقت آیت اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ اللَّیْلِ وَالنَّہَارِ سے آخر رکوع تک کہ سورہ آل عمران مین واقع ہے پڑھی اور اوسکے حسب مضمون کے تفکر کیا اور جب نیند کا غلبہ ہوا سو گیا تو یکایک ایک صورت انسانی باریش و بردت ظاہر ہوئی تو فورًا مین نے پہچانا کہ یہ صورت تجلی خداوندی ہے معانقہ کیا اور آغوش مین لیا اور با یکدیگر تعشق اور دلداری کی اوس سرا اور بھید کے ساتھ کہ یہ ناچیز تعلق رکھتا ہے اور اوس حالت مین خواب سے بیدار ہوا اور مصدق اس خواب کا حدیث اور حدیث تحول ہے - اور منجملہ اونھین انعامات کے یہ ہے کہ بتاریخ ٢٦ چھبیس ذیقعدہ ١٣٠٨ھ تیرہ سو آٹھ ہجری کو وقت تین بجے شب کے خواب دیکھا کہ مین یکایک حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ کی خدمت مین پہنچا اوسوقت میرے دل مین آیا کہ ایسی چند چیزونکا امور حقائق مین سے استفسار کرون کہ بغیر صاحب کرامت ہونے کے اُن چیزونکا جواب کسی سے ادا نہین ہوسکتا ہے چنانچہ حضرت شیخ سے اون چیزون مین سے تین امر کا استفسار کیا اور حضرت شیخ نے جواب باصواب ادا فرمایا اور شبہہ میرا دفع ہوگیا حضرت شیخ کے ساتھ اور میرا اعتقاد زیادہ ہوگیا اور جواب ان تینون امور کا بغیر اعلام حق تعالی کے ممکن نہ تھا اور اون سوالات اور

ہین مین اونکے درمیان مودب اور مراقب ہوکر جا بیٹھا رخ میرا مغرب کے طرف تھا اور میرے داہنے اور بائین وہ لوگ بیٹھے ہوے تھے اون لوگون نے بالاتفاق کہا کہ ہمنے تمکو سرداری عطا کی مین نے اپنے دل مین کہا کہ تمھاری سرداری مجھکو نہین چاہیے میرے لیے میرا پروردگار بس ہے۔ سبب اس خواب کا یہ تھا کہ اس خواب کے چند روز آگے سے مجھکو قبض تھا اور اوس سے طبیعت مین ایک انقباض اور اضطراب تھا اور دل مین یہی کہتا تھا کہ میرا رب بہت جلیل القدر اور صاحب عظمت و کبریا اور رفیع الدرجات وذوالعرش ہے اگر مین ابدالآباد تک اوسکے در پر حاضر رہون اور گریہ وزاری کرون اور وہ اس ناچیز کے طرف ملتفت نہو تو بجا ہے اس تصور کے ساتھ بعد اداے نماز عشا کے سو گیا۔ اور منجملہ اونھین انعامات کے یہ ہے کہ بتاریخ انیسوین جمادی الاخری سنہ ۱۳۱۰ تیرہ سو دس ہجری کو شب یکشنبہ تہجد کیوقت حضرت خضر علیہ السّلام کی زیارت سے مشرف ہوا مجھکو دیکھکر تبسم فرمایا اور کچھ ارشاد نفرمایا اور نہ کچھ گفتگو ہوئی سابق کے خواب مین کلمۂ طیبہ ارشاد ہوا تھا وجہ رویت یہ ہوئی کہ عشا کی نماز مین حق سبحانہ وتعالی سے واسطے رویت حضرت خضر علیہ السّلام کے استدعا کی تھی۔ اور منجملہ اونھین انعامات کے یہ ہے کہ بتاریخ بیسوین رجب سنہ ۱۳۱۰ تیرہ سو دس ہجری بعد دو بجے شب چہارشنبے کو خواب دیکھا کہ مین مکۂ معظمہ مین ہون اور نمازی لوگ منتظر نماز کے ہین اور مین باوضو ہون اوسوقت ایسا معلوم ہو رہا ہے کہ ظہر کا اول وقت ہے نمازیون نے مجھسے کہا کہ چلو نماز پڑھین مین نے کہا کہ مین اول سنت پڑھلون بعد اوسکے فرض پڑھونگا جماعت کے لوگون نے میرے واسطے توقف کیا جب مین نماز مین کھڑا ہوا مجھپر رقت اور وجد عظیم طاری ہوا اس اثنا مین مین بیدار ہو گیا سبب اس خواب کا یہ معلوم ہوتا ہے کہ اکثر اوقات عصر کی سنت کے لیے جماعت کے وقت بخوف فوت سنت عصر لوگون سے یہی کہتا ہون کہ مین آگے سنت پڑھلون پھر فرض پڑھونگا۔ اور منجملہ اونھین انعامات کے یہ ہے کہ بتاریخ اونتیس شوال سنہ ۱۳۱۰ تیرہ سو دس ہجری شب سہ شنبہ دو بجے رات کو خواب دیکھا کہ بارش ہو رہی ہے اور چند اطفال اوس بارش مین نماز پڑھ رہے ہین اوسوقت ایک شخص میرے روبرو ایک فتوی لایا اور اوسکو پڑھا تو اوسمین لکھا ہے کہ جو شخص سب شیخین اور ختنین کا کریگا تو اوسکی سزا یہ ہے کہ اوس شخص کو دیگ مسی مین رکھا جاے اور اوسکے نیچے آنچ دیجاے استنے مین ایک دروازہ نظر آیا اور روبرو دروازے کے چند آدمی جمع تھے اور کہتے تھے کہ یہ دروازہ جنت کا ہے اور جو شخص حضرت خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم سے محبت رکھیگا اس دروازے سے داخل ہو سکیگا۔ یہ سنتے ہی یہ ناچیز اوس دروازے سے داخل ہوا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم بھی اوس دروازے کے اندر سے باہر تشریف لا رہے تھے اوسوقت حضرت سے باہم ملاقات ہوئی اور کشش کے ساتھ معانقہ ہوا اور کچھ گفتگو نہین ہوئی اسحالت مین ناچیز بیدار ہو گیا۔ لیکن مجھکو یہ خیال نہ رہا کہ وہ دروازہ کسی باغ کا تھا یا کسی مکان کا سبب اس خواب کا بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ دو تین روز سے خیال میرا یہ تھا کہ عرصہ ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم کی رویت سے مشرف نہین ہوا شاید بندے سے کچھ قصور سرزد ہوا ہوگا۔ اور منجملہ اونھین انعامات کے یہ ہے کہ حق جل شانہ نے عناد مضل اور فقر مملّ سے جو مفضی الی الکفر والالحاد ہو اس ناچیز کو بچایا اور صاحب ترتیب رکھا اور علوم ظاہری وباطنی اور اپنی معرفت اور وصال سے سرفراز اور اپنے دیدار سے مشرف فرمایا اگرچہ حجابات تجلیات کی آڑ مین

ہذا کتاب مستطاب العلامۃ التصوف ال...
انیس الاذکیا ... فخر الاذکیا مولانا محمد عبدالحق صاحب
ابن مولانا محمد فضل حق صاحب مرحوم خیرآبادی

۱۳۱۱

## مین تالیعت کی

الحمد للہ والمنۃ والصلوٰۃ والسلام علی خاتم النبوۃ وعلی آلہ واصحابہ ذی المجد والفتوۃ

**امّا بعد** واضح ہو کہ اس آخری زمانے مین کہ علم کا آفتاب عموماً زوال مین آگیا ہے اور بے قدری وجہالت آفاق دنیا مین عام ہوگئی ہے - سارا عالم ظلمت کی گھٹاؤن مین گھر گیا ہے - بالخصوص تصوف کے واقفین کا نام مفقود ہے - جس طرف نظر اوٹھا کر دیکھا جاوے تو بدنام کنندۂ نکو نامی چند پیش ہوئی جاتی ہین اور جدھر عنان توجہ منعطف کی جاوے جُہلا سے ہی گفول نظر آتے ہین - یہ تو سب کچھ ہے ع توچہ دانی کہ درین گرد سواری باشد + کا مصداق کبھی تو ہونا چاہیے - گو کیسا ہی عالم پر پردۂ ظلمت پڑجاوے لیکن ایسے لوگ تو ہر وقت مین رہا کرتے ہین اور عالم کبھی ایسے لوگون سے خالی نہین ہوسکتا ہے کہ جنکی وجہ سے قیام اور نظام بنی آدم رہتا ہے - وہ ہی نزول مراحم خداوند تعالی کی موجب ہوتے ہین - چنانچہ مجھکو جب حیدرآباد دکن آنے کا اتفاق ہوا تو ایک ایسے صاحب سے ملا گویا اپنے وقت کے یگانہ تھے جامع فروع واصول حاوی معقول ومنقول - میدان تصوف کے دُریگانہ عالم زمانہ واقف رموز خدادانی مورد مراحم سبحانی عالم باعمل فاضل عدیم البدل وحید العصر فرید الدہر حقائق آگاہ مقبول ومقتدائے اہل اللہ سالک مسالک طریقت ناسک مناسک شریعت دانائے اسرار الٰہی شناور دریائے خفی وجلی حضرت مولانا **محمد مبارک العلی** صاحب جو فن تصوف مین خود ہی اپنی نظیر ہین - اور اس شعر مشہور سے نکو وتاب مستوری ندارد + چو در بندی سر از روزن برآرد + کے مطابق اونکے دلی نادر الوجود مضامین پوشیدگی پر کب راضی ہوسکتے تھے - لہذا صوفیان صافی منش کو بے غایت خوشخبری ومژدۂ لاانتہا ہی ہو کہ مولانا صاحب موصوف نے کتاب مستطاب فصوص الحکم مصنفہ امام المحققین سلطان العارفین شیخ الشیوخ حضرت **محیی الدین بن العربی** رضی اللہ تعالی عنہ کی ایسی ایک شرح اور مقدمہ لکھا ہے سبحان اللہ کچھ عجب شرح وبسط کے ساتھ لکھا ہے کہ چشم زمانہ اوسکی عالی مضامین کے پاس نہین گذری اوسکے مضامین خورشا ہوار فرید ہین - مگر اوسکے لائق اور منتخب مضامین کچھ ایسے آسان نہین ہین کہ ہر فرد بشر اوسکے وسیع معانی تہ فی الفور عبور کرسکے یا ان اونکے سمجھنے کے واسطے عقل فہیم وطبع مستقیم درکار ہے کچھ عجب دل چسپ شرح اور مقدمہ ہے کہ خود بخود مطلب کے فوارے ہر ہر طرف سے جاری ہوتے جاتے ہین اور کچھ سخت تعجب انگیز تحقیقات کی گئی ہے کہ ہر حرف اوسکا معانی کا بحر زخار ہے اور ہر معنی حقیقت کا دریائے ناپید اکنار ہے - اور سچ تو یہ ہے کہ مولانا صاحب نے پوری طرح سے تمام اون نکات کو حل کیا ہے جو بڑے بڑے متقدمین کی سمجھ کے قریب بھی نگذرے ہونگے انکی تدقیق وتلاش مین جسقدر جانکاہی ہوئی ہے وہ مصنف کا ہی حصہ ہے خدا جانتا ہے کہ کسقدر محنت شاقہ سے اسکا اجتماع کیا ہے ؎

ہر نقطہ بمعنی ست ہمدوش + ہر فقرہ بشاہد یست ہم آغوش + الحق جو مضامین اس نادر الوجود شرح اور مقدمہ

سالک کے کبریت احمر ہے فقط

حررہ العبد المشتاق الی رحمۃ ربہ الہادی محمد عبد الحق العمری الخیرآبادی عاملہ اللہ بفضلہ الہادی فی العواقبہ الہاجی

# خاتمۃ الطبع

حمد بیحد سزاوار بارگاہ منعم حقیقی ہے جسنے انسان کو واسطے اپنی معرفت و عبادت کے پیدا کیا۔ بلکہ کل عالم کو اپنی اظہار قدرت و صنعت کے لیے ہویدا کیا۔ جل جلالہ و عم نوالہ اور صلوٰۃ و سلام لاتعداد اوسکے رسول مقبول سید ولد آدم شفیع امم فخر عالم سیدنا و مولانا محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم پر لائق ہے جنھون نے ظلمات کفر و شرک و بدعات سے ہمکو چھڑایا۔ اور راستہ وصول الی اللہ کا سکھلایا علم ظاہری و باطنی کو تعلیم فرمایا۔ طریقہ شریعت و حقیقت کا بتایا اللہم صل وسلم علیہ کما ہو اہلہ و علی آلہ الکرام دعاۃ الانام الی الاسلام و علی اصحابہ العظام ہداۃ الخلق الی دار السلام علی الدوام الی یوم القیام **اما بعد** یہ خزینۂ دُرّ عز حقیقت اور گنجینۂ جواہر زواہر معرفت یعنی **مقدمۂ شرح فصوص الحکم** بیان تحقیق وحدت وجود و وحدت شہود اور حقائق اشیا و اذکار و طرق سلسلۂ عالیۂ اولیا مین مع ضمیمۂ عظیمہ اصطلاحات صوفیۂ کرام و اولیاے عظام اور ترجمۂ حال و سوانح عمری مؤلف علام مین تالیف لطیف و تصنیف شریف عالم علام و عارف والا مقام جنکا کمال ظاہری و باطنی ملاحظہ اس مقدمہ اور سوانح عمری سے ظاہر ہے عاجز اوسکی تشریح سے قاصر ہے والا مناقب عالیجناب مولانا شاہ **سید محمد مبارک العلی صاحب** دام فیضہ الجلی و الخفی حسب فرمایش و تصحیح مؤلف بمقام **مطبع احمدی** واقع کانپور برادرم معظم مکرم و مخدوم حاجی **شیخ محمد یعقوب صاحب** سلمہ اللہ الواہب مین ماہ رمضان مبارک سنہ ۱۳۱۱ تیرہ سو گیارہ ہجریہ کو باہتمام احقر الانام عاجز بیجد **محمد عبد الصمد** رحمہ اللہ الاحد حلیۂ تصحیح و تنقیح سے آراستہ و زیور طبع سے پیراستہ ہوا خدایا کر اسے مقبول عالم بحق سید اولاد آدم

## قطعۂ تاریخ طبع نتیجۂ طبع ابلد محمد عبد الصمد عفی عنہ

عارف و ہادی براہِ مستقیم — صاحبِ علم و کمالاتِ عظیم

نامِ پاکش شد مبارک با علی — رائپوری صاحبِ خُلقِ کریم

ترجمہ کردہ فصوصِ شیخ را — ہم نمودہ شرح اسرارِ فخیم

چون بحکمش طبع شد این نسخہ — بعدِ تصحیحِ مترجم اے ندیم

سالِ طبعش شد رقم بی روی بیم

مخزنِ اسرارِ اللہِ حلیم

۱۳۱۱ھ

# نحمد ربنا بالحمد والشکر لا نحصرون

بعون الله ذي الفضل والکرم قد طبع هذا الکتاب المحکم المشتهر من خاتم الرسل المبعوث الی العرب والعجم للشیخ الاجل الاعلم الکامل المکمل الاکرم الامام الاعرف الاعظم سیدنا ابی عبد الله محمد محی الدین بن علی العربی الحاتمی باسم

# فصوص الحکم

سنه ۱۳۰۸ھ

المترجم بالترجمة الهندیة الموسوم باسم

# کنوز اسرار القدم

مع المقدمة المشتملة علی التحقیقات البدیعة الجلیلة المتضمنة علی التدقیقات الغریبة التی الفها المحقق العارف العالم الالمعی والمدقق الکامل الفاضل اللوذعی مولانا محمد مبارک علی ... الی تصحیح مولانا الحافظ محمد عبد الغفار لکهنوی باهتمام العبد العاصی ... الاحد محمد عبد ...

فی المطبع الاحمدی الواقع فی بلدة لکھنؤ

مُمِدِّ الْهِمَمِ مِنْ خَزَائِنِ الْجُودِ وَالْكَرَمِ بِالْقِيلِ الْأَقْوَمِ مُحَمَّدٍ

مدد کرنے والے ہمتوں کے خزانوں بخشش اور مہربانی سے ساتھ قول صادق کے کہ وہ محمد ہین

وَآلِهِ وَصَحْبِهِ وَسَلَّمَ أَمَّا بَعْدُ فَإِنِّي رَأَيْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى

اور اوپر آل اونکے کے اور اصحاب اونکے کی اور سلام بھیجے لیکن بعد حمد و صلوۃ کے پس تحقیق دیکھا مینے رسول اللہ صلی

اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي مُبَشِّرَةٍ أُرِيتُهَا فِي الْعَشْرِ الْآخِرِ مِنْ مُحَرَّمٍ

اللہ علیہ وسلم کو بیچ خواب کے دکھلایا گیا مین وہ خواب بیچ عشرہ اخیر ماہ محرم کے

سَنَةَ سَبْعٍ وَعِشْرِينَ وَسِتِّمِائَةٍ بِمَحْرُوسَةِ دِمَشْقَ وَ

۶۲۷ھ چھ سو ستائیس ہجری مین بیچ شہر دمشق کے اور حالیکہ

بِيَدِهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كِتَابٌ فَقَالَ لِي هَذَا كِتَابُ

کہ ہاتھ مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک کتاب تھی پس فرمایا آنحضرت نے واسطے میرے کہ یہ کتاب

فُصُوصِ الْحِكَمِ خُذْهُ وَاخْرُجْ بِهِ إِلَى النَّاسِ يَنْتَفِعُونَ

فصوص الحکم ہے تو اسکو اور ظاہر کر تو اسکو اوپر لوگونکے کہ فائدہ لیوین وے

بِهِ فَقُلْتُ السَّمْعُ وَالطَّاعَةُ لِلّٰهِ وَلِرَسُولِهِ وَلِأُولِي

اس سے پس عرض کیا مینے کہ سننا اور اطاعت کرنا واجب ہے واسطے اللہ تعالی اور واسطے رسول اوسکے کی اور واسطے اصحاب

الْأَمْرِ مِنَّا كَمَا أُمِرْنَا بِهِ فَحَقَّقْتُ الْأُمْنِيَّةَ وَأَخْلَصْتُ

حکومت ہمارے کی جیسے کہ حکم کیے گئے ہم ساتھ اوسکے پس ظاہر کیا مینے رسول علیہ السلام کی مراد کو اور خالص کیا مینے

النِّيَّةَ وَجَرَّدْتُ الْقَصْدَ وَالْهِمَّةَ لِإِبْرَازِ هَذَا

اپنی نیت کو اور پاک کیا مینے اپنے قصد اور ہمت کو اغراض نفسانی سے واسطے ظاہر کرنے اس

الْكِتَابِ كَمَا حَدَّهُ لِي رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

کتاب کے جیسے کہ حد مقرر کی تھی واسطے میرے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے

مِنْ غَيْرِ زِيَادَةٍ وَّلَا نُقْصَانٍ وَسَأَلْتُ اللّٰهَ اَنْ يَّجْعَلَنِيْ فِيْهِ وَفِيْ جَمِيْعِ

بغیر زیادتی اور کمی کے اور دعا کی مینے اللہ تعالے سے یہ کہ گردانے وہ مجکو بیچ اظہار کتاب کے اور بیچ تمامے

اَحْوَالِيْ مِنْ عِبَادِهِ الَّذِيْنَ لَيْسَ لِلشَّيْطَانِ عَلَيْهِمْ سُلْطَانٌ وَّاَنْ يَّخُصَّنِيْ

احوال میرے کے اون بندون اپنے سے کہ نہین ہے واسطے شیطان کے اوپر اون کے غلبہ اور یہ کہ خاص کرے وہ مجکو

فِيْ جَمِيْعِ مَا يَرْقُمُهُ بَنَانِيْ وَيَنْطِقُ بِهٖ لِسَانِيْ وَيَنْطَوِيْ عَلَيْهِ جَنَانِيْ بِالْاِلْقَاءِ

بیچ تمامی اون چیزونکے کہ لکھتے ہین اونکو اونگلیان میری اور گویا ہے ساتھ اونکے زبان میری اور شامل ہے اونکو دل میرا ساتھ القا

السُّبُّوْحِيِّ وَالنَّفْثِ الرُّوْحِيِّ فِي الرُّوْعِ النَّفْسِيِّ بِالتَّاْيِيْدِ الْاِعْتِصَامِيِّ

رحمانی اور افاضہ فرشتے کے بیچ اوس خانہ دل کے جو متصل نفس منطبعہ کے ہے ساتھ تائید حفظ الٰہی کے

حَتّٰى اَكُوْنَ مُتَرْجِمًا لَّا مُتَحَكِّمًا لِّيَتَحَقَّقَ مَنْ يَّقِفُ عَلَيْهِ مِنْ اَهْلِ اللّٰهِ اَصْحَابِ

تاکہ ہوون مین ترجمہ کرنیوالا نہ حکم کرنے والا حضرت نفسانی سے تاکہ یقین کرے وہ شخص کہ واقف ہووے وہ اوپر اوسکے اہل اللہ اصحاب

الْقُلُوْبِ اَنَّهٗ مِنْ مَّقَامِ التَّقْدِيْسِ الْمُنَزَّهِ عَنِ الْاَغْرَاضِ النَّفْسِيَّةِ

دل سے اسبات کو کہ تحقیق یہ کتاب مقام احدیتہ ذاتیہ سے ہے جو پاک ہے وہ مقام اغراض نفسانی سے

الَّتِيْ يَدْخُلُهَا التَّلْبِيْسُ وَاَرْجُوْ اَنْ يَّكُوْنَ الْحَقُّ تَعَالٰى لَمَّا سَمِعَ دُعَائِيْ

کہ داخل ہوتا ہے اون اغراض مین مکر اور فریب اور مین امید کرتا ہون اسبات کی کہ حق تعالیٰ جب سنے دعا میری

قَدْ اَجَابَ نِدَائِيْ فَمَا اُلْقِيْ اِلَّا مَا يُلْقٰى اِلَيَّ وَلَا اُنْزِلُ فِيْ هٰذَا الْمَسْطُوْرِ اِلَّا مَا

قبول کرے ندا میری پس نہین افاضہ کرتا ہون نہین کوئی چیز مگر جو کچھ کہ افاضہ کی گئی وہ طرف میری اور نہین لاتا ہون مین بیچ اس کتاب کے کچھ مگر جو کچھ

يُنَزَّلُ بِهٖ عَلَيَّ وَلَسْتُ بِنَبِيٍّ وَّلَا رَسُوْلٍ وَّلٰكِنِّيْ وَارِثٌ وَّلِاٰخِرَتِيْ حَارِثٌ

کہ اوتارا گیا وہ اوپر میری اور نہین ہون مین نبی اور نہ رسول ولیکن ہون مین وارث اور واسطے آخرت اپنی کے کھیتی کرنیوالا

**شعر**

| | | |
|---|---|---|
| شعر | فَمِنَ اللّٰهِ فَاسْمَعُوْا | وَاِلَى اللّٰهِ فَارْجِعُوْا |
| | پس اللہ ہی سے سنو تم | اور طرف اللہ ہی کی رجوع کرو تم |
| فَاِذَا مَا سَمِعْتُمُوْا | مَا اَتَيْتُ بِهٖ فَعُوْا | ثُمَّ بِالْفَهْمِ فَصِّلُوْا |
| پس جب سن لیا تمنے | جو کچھ کہ لایا مین اوسکو پس یاد رکھو | پھر سمجھکر تفصیل کرو |
| مُجْمَلَ الْقَوْلِ وَاجْمَعُوْا | ثُمَّ مُنُّوْا بِهٖ عَلٰى | طَالِبِيْهِ لَا تَمْنَعُوْا |
| مجمل قول کے اور جمع کرو | پھر احسان کرو اوس کتاب سے اوپر | طلب کرنیوالے اوسکے کے اور منع نہ کرو |
| هٰذِهِ الرَّحْمَةُ الَّتِيْ | وَسِعَتْكُمْ فَوَسِّعُوْا | وَمِنَ اللّٰهِ اَرْجُوْا |
| اس رحمت کو کہ | محیط ہے وہ تمکو اور پھیلاؤ | اور اللہ ہی سے امید کرتا ہون مین |

أَنْ أَكُونَ مِمَّنْ أُيِّدَ فَتَأَيَّدَ وَأَيَّدَ وَقُيِّدَ بِالشَّرْعِ

کرہون مین اونلوگون مین سے جوتائید کیے گئے ہین پس تائید پائی اونھون نے اور مدد کی اونھون نے دوسرے کی اور قید کیے گئے وہ ساتھ شریعت

الْمُحَمَّدِيِّ الْمُطَهَّرِ فَتَقَيَّدَ وَقَيَّدَ وَأَنْ يَحْشُرَنَا فِي

محمدی کے جو پاک ہے خبث ہوا اور طبیعت سے پس مقید ہوئے اور قید کیا اونھون نے دوسرونکو اور امید کرتا ہون ساتھ اوسکے کہ اٹھاوے وہ ہمکو حشر میں بیچ

زُمْرَتِهِ كَمَا جَعَلَنَا مِنْ أُمَّتِهِ فَأَوَّلُ مَا أَلْقَاهُ الْمَالِكُ

گروہ انکے جیسے کہ گردانا حق تعالی نے ہمکو امت مین سے انکی پس اول او رچیز کا کہ القا کیا اوسکو مالک نے

عَلَى الْعَبْدِ مِنْ ذٰلِكَ

اوپر اس بندہ کے اون اسرار کتاب مین سے

# فَصُّ حِكْمَةٍ إِلٰهِيَّةٍ فِي كَلِمَةٍ آدَمِيَّةٍ

فص حکمت الٓہیہ کا ہے بیچ بیان کلمۂ آدمیہ کے

٥

لَمَّا شَاءَ الْحَقُّ سُبْحَانَهُ مِنْ حَيْثُ أَسْمَائِهِ الْحُسْنَى الَّتِي لَا

جب چاہا حق سبحانہ و تعالے نے باعتبار اسماے حسنی اپنے کے جو نہین

يَبْلُغُهَا الْإِحْصَاءُ أَنْ يَرَى أَعْيَانَهَا وَإِنْ شِئْتَ قُلْتَ

پونھچتی ہے اونکو حد شمار یہ کہ دیکھے حق تعالی حقایق اسما کو اور اگر چاہے تو کہے کہ

أَنْ يَرَى عَيْنَهُ فِي كَوْنٍ جَامِعٍ يَحْصُرُ الْأَمْرَ لِكَوْنِهِ

یہ کہ دیکھے حق تعالی حقیقت اپنی بیچ ایک موجود جامع کے کہ محیط ہو وے وہ موجود اسما کو بسبب ہونے اوس موجود کے

مُتَّصِفًا بِالْوُجُودِ وَيَظْهَرَ بِهِ سِرُّهُ إِلَيْهِ فَإِنَّ رُؤْيَةَ

متصف ساتھ وجود کے اور ظاہر ہووے بسبب اوس موجود کے بھید حق کا طرف حق کے اسلیے کہ تحقیق دیکھنا

الشَّيْءِ نَفْسَهُ فِي نَفْسِهِ بِنَفْسِهِ مَا هِيَ مِثْلُ رُؤْيَتِهِ نَفْسَهُ

ایک شخص کا ذات اپنی بیچ ذات اپنی کے بذاتہ نہین ہے وہ دیکھنا مثل دیکھنے ذات اپنی کے

فِي أَمْرٍ آخَرَ يَكُونُ لَهُ كَالْمِرْآةِ فَإِنَّهُ يَظْهَرُ لَهُ نَفْسُهُ

بیچ شے آخر کے کہ ہووے وہ شی آخر واسطے اوس شخص کے مانند آئینہ کا اسلیے کہ ظاہر ہوتی ہے واسطے اوس شخص کے ذات اپنی

اس صورت کو وہ محل یعنے وہ آئینہ عطا کرتا ہی کہ جسمین نظر کیجاتی ہے پس حاصل مشیت کا یہ ہی کہ حق تعالی اپنی ذات کو اور اپنے کمالات ذاتیہ کو جیسے بالاسما مین ساتھ جمیع مظاہر

فِي صُورَةٍ يُعْطِيهَا الْمَحَلُّ الْمَنْظُورُ فِيهِ مِمَّا لَمْ يَكُنْ

بیچ ایسی ایک صورت کے جو بخشتا ہے اوس صورت کو محل منظور فیہ کہ نہ

يَظْهَرُ لَهُ مِنْ غَيْرِ وُجُودِ هٰذَا الْمَحَلِّ وَلَا تَجَلِّيهِ لَهُ

ظاہر ہو سکتی تھی وہ صورت واسطے اوس شخص کے بغیر وجود اس محل کے اور بغیر تجلی اوس شخص کے واسطے اس محل کے

وَقَدْ كَانَ الْحَقُّ أَوْجَدَ الْعَالَمَ كُلَّهُ وُجُودَ شَبَحٍ مُسَوًّى

اور حال یہ کہ تحقیق حق تعالیٰ نے پیدا کیا تھا تمام عالم کو مانند ایک وجود کالبدی کے کہ معتدل بنا ہوا تھا

لَا رُوحَ فِيهِ فَكَانَ كَمِرْآةٍ غَيْرِ مَجْلُوَّةٍ وَمِنْ

نہ تھی روح بیچ اوس کے پس تھا عالم مانند آئینہ بے جلا کے اور

شَأْنِ الْحُكْمِ الْإِلٰهِيِّ أَنَّهُ مَا سَوّٰى مَحَلًّا إِلَّا وَلَا بُدَّ

شان سے حکم الٰہی کے یہ ہے کہ تحقیق نہ معتدل بنایا حق تعالیٰ نے کسی محل کو مگر اوس حال میں کہ ضرور ہے

أَنْ يَقْبَلَ رُوحًا إِلٰهِيًّا عَبَّرَ عَنْهُ بِالنَّفْخِ فِيهِ وَمَا هُوَ

یہ کہ قبول کرے وہ محل روح الٰہی کو کہ تعبیر کی گئی اوس قبول روح سے نفخ روح بیچ اوسی محل کے اور نہیں ہے وہ

إِلَّا حُصُولُ الْاِسْتِعْدَادِ مِنْ تِلْكَ الصُّورَةِ الْمُسَوَّاةِ

نفخ روح مگر حاصل ہونا استعداد اور قابلیت کا ہے اوس صورت معتدل بنائی ہوئی کو

لِقَبُولِ الْفَيْضِ التَّجَلِّي الدَّائِمِ الَّذِي لَمْ يَزَلْ وَلَا يَزَالُ

واسطے قبول کرنے فیض مقدس کے جو تجلی دائی ہے کہ ہمیشہ تھی اور ہمیشہ رہیگی

وَمَا بَقِيَ إِلَّا قَابِلٌ وَالْقَابِلُ لَا يَكُونُ إِلَّا مِنْ فَيْضِهِ

اور نہ باقی رہی کوئی شے غیر مستند طرف حق سے کی سوای ایمان ثابتہ کے اور ایمان ثابتہ نہیں حاصل ہوتی ہیں مگر فیض اقدس

الْأَقْدَسِ فَالْأَمْرُ كُلُّهُ مِنْهُ ابْتِدَاؤُهُ وَانْتِهَاؤُهُ

حق تعالیٰ سے پس تمامی امور وجود عالم کے حق تعالیٰ ہی سے ہیں یعنی اوسی سے ابتدا اور انتہا اونکی ہے

وَإِلَيْهِ يَرْجِعُ الْأَمْرُ كُلُّهُ كَمَا ابْتَدَأَ مِنْهُ

اور طرف اوسی کے رجوع کرینگے تمام امور وجود عالم کے جیسے کہ ابتدا ہوئی ہے اونکی اوس سے

فاقتضى الامر جلاء مرآة العالم فكان آدم عين جلاء

پس تقاضا کیا شان الٰہی نے جلا آئینۂ عالم کی پس ہوے آدم عین جلا

تلك المرآة وروح تلك الصورة وكانت الملائكة

اوس آئینہ کی اور روح اوس صورت بنائی ہوئی کی اور ہوے فرشتے

من بعض قوى تلك الصورة التي هي صورة العالم

بعض قوتوں میں سے اوس صورت بنائی ہوئی کے کہ وہ صورت بنائی ہوئی صورت عالم کی ہے

المعبر عنه في اصطلاح القوم بالانسان الكبير

تعبیر کیا جاتا ہے اوس عالم سے بیچ اصطلاح قوم صوفیہ کے انسان کبیر

فكانت الملائكة له كالقوى الروحانية والحسية

پس ہوے فرشتے واسطے عالم کے مانند قوتوں روحانیہ اور جسمانیہ انسان کے

التي هي في النشأة الانسانية وكل قوة منها محجوبة

جو وہ حاصل ہیں بیچ خلقت انسانی کے اور ہر ایک قوت اُن قوی ملکی میں سے محجوب ہے

بنفسها لا ترى شيئا افضل من ذاتها وان فيها فيما

بذاتہ کہ نہیں دیکھتی ہے وہ کسی شے کو بہتر ذات اپنی سے اور نہیں دیکھتی ہے وہ قوت

تزعم الاهلية لكل منصب عال ومنزلة رفيعة

بیچ زعم اپنے کے اہلیت کو تحقیق بیچ خلقت انسانی کے لیاقت ہر مقام عالی، و مرتبہ بلند کی ہے

عند الله لما عندها من الجمعية الالهية بين

نزدیک اللہ تعالی کے بسبب اوس چیز کے کہ بیچ خلقت انسانی کے جمعیت الٰہیہ سے ہے کہ حاصل

ما يرجع من ذلك الى الجناب الالهي والى جناب

اور دائرہ ہی وہ جمعیت درمیان اُس چیز کے کہ رجوع کرتی ہے وہ طرف جناب واحدیت کی اور طرف جناب

حقيقة الحقائق وفي النشأة الحاملة لهذه الاوصاف

احدیت کے اور درمیان خلقت عنصری انسانی کے جو حامل ہے اِن کمالات انسانی کو

الى ما تقتضيه الطبيعة الكلية التي حصرت قوابل

یہانتک کہ اُس چیز کو کہ مقتضی ہے وسکو طبیعت کلی جو محیط ہے وہ طبیعت کلی قوابل

العالم كله أعلاه وأسفله وهذا لا يعرفه عقل بطريق نظر

اور ستاثرات تمام عالم علوی اور سفلی کو اور اس ادجمیعت الٰہیہ کو نہیں پہچان سکتی ہے عقل بطریق نظر

فكري بل هذا الفن من الإدراك لا يكون إلا عن كشف

فکری کے بلکہ یہ فن خاص کر ادراک جمعیت الٰہیہ کا ہے نہیں حاصل ہوتا ہے مگر کشف الٰہی سے

إلهي منه يعرف ما أصل صور العالم القابلة لأرواحه فسمي

اور اوسی سے پہچانی جاتی ہے کہ کیا ہے اصل صورتین عالم کی جو قبول کرنیوالی ہین وہ ارواح عالم کو پس نام رکھا گیا

هذا المذكور إنسانا وخليفة فأما إنسانيته فلعموم

اس موجود جامع مذکور کا انسان اور خلیفہ لیکن موسوم ہونا اوس موجود جامع کا انسان پس بسبب شامل ہونے

نشأته وحصره الحقائق كلها وهو للحق بمنزلة إنسان

خلقت اوسکی کے اور محیط ہونے اوسکی کے ہے تمام حقایق عالم کو اور یہی انسان واسطے حق تعالےٰ کے بمنزلہ پتلی

العين من العين الذي به يكون النظر وهو المعبر عنه

آنکھ کے ہے بہ نسبت آنکھ کے کہ بسبب اوس پتلی کے حاصل ہوتی ہے نظر آنکھ کی اور یہ وہی پتلی ہے کہ تعبیر کیا جاتا ہے اوس سے

بالبصر فلهذا سمي إنسانا فإنه به نظر الحق إلى خلقه

ساتھ بینائی کے پس واسطے اسیکے نام رکھا گیا اوس موجود جامع کا انسان اسلیے کہ بسبب اسی انسان کے نظر کی حق تعالیٰ نے طرف مخلوق اپنی کے

فرحمهم فهو الإنسان الحادث الأزلي والنشء الدائم

پس رحم فرمایا اوسنے مخلوق پر پس وہ انسان انسانی حادث ازلی اور خلقت دائمی

الأبدي والكلمة الفاصلة الجامعة فتم العالم بوجوده

ابدی اور کلمہ فاصل جامع ہے پس تمام ہوا عالم بسبب وجود انسان کے

فهو من العالم كفص الخاتم من الخاتم الذي هو محل

پس انسان بہ نسبت عالم کے مانند نگینہ انگوٹھی کے ہے بہ نسبت انگوٹھی کے جو وہ محل

النقش والعلامة التي بها يختم الملك على خزائنه وسماه

نقش اور علامت کا ہے کہ بسبب اوس علامت کے مہر کرتے ہین بادشاہ اوپر خزانون اپنے کے اور نام رکھا حق تعالیٰ نے اوس انسان کا

خليفة من أجل هذا لأنه تعالى الحافظ به خلقه كما يحفظ

خلیفہ بسبب اسی وجہ مذکور کے کیونکہ حق تعالیٰ محافظت کرنیوالا ہے ساتھ وجود انسان کے مخلوق اپنی کو جیسے کہ محافظت کرتے ہین بادشاہ

بالختم الخزائن فما دام ختم الملك عليها لا يجسر أحد على فتحها

ساتھ مہر کے خزانونکو پس جب تک مہر بادشاہ کی موجود ہو اوپر خزانون کے نہیں دلیری کرتا ہے کوئی اوپر کھولنے خزانون کے

إلا بإذنه فاستخلفه في حفظ العالم فلا يزال العالم محفوظا

مگر ساتھ حکم بادشاہ کے پس خلیفہ اپنا بنایا حق تعالیٰ نے انسان کو بیچ محافظت عالم کے پس ہمیشہ رہیگا عالم محفوظ

ما دام فيه هذا الإنسان الكامل ألا تراه إذا زال وفك الختم

جبتک کہ موجود ہے بیچ اوس عالم کے یہ انسان کامل کیا نہیں دیکھتا ہے تو انسان کامل کو کہ جسوقت زائل ہوگا اور ٹوٹ جاویگا مہر

عن خزانة الدنيا لم يبق فيها ما اختزنه الحق فيها وخرج منها

یعنی انسان کامل خزانہ دنیا سے نہ باقی رہیگا بیچ خزانہ کے جو کچھ کہ رکھا اسکو حق تعالے نے بیچ خزانہ دنیا کے اور نکل جاویگا دنیا سے

ما كان فيها والتحق بعضه ببعضه وانتقل الأمر إلى الآخرة

جو کچھ کہ ہے بیچ دنیا کے اور ملجاویگا بعض اوسکا ساتھ بعض اوسکے کے اور منتقل ہو جاویگا امر ظہور الٰہی کا طرف آخرت کے

فكان ختما على خزانة الآخرة ختما أبديا فظهر جميع ما في

پس ہوگا انسان کامل مہر اوپر خزانہ آخرت کے مہر ابدی پس ظاہر ہوئے تمامی جو کچھ کہ بیچ

الصور الإلهية من الأسماء في هذه النشأة الإنسانية

صور الٰہیہ کے یعنی اسماے الٰہیہ میں سے بیچ اس خلقت انسانی کے

فحازت رتبة الإحاطة والجمع بهذا الوجود وبه قامت الحجة لله

پس جمع کیا خلقت انسانی نے رتبہ احاطہ اور جمعیت کو بسبب اس وجود عنصری کے اور بسبب اس احاطہ اور جمعیت کے قایم ہوئی حجت اللہ

تعالى على الملائكة فتحفظ فقد وعظك الله بغيرك وانظر

تعالے کی اوپر فرشتوں کے پس پند پذیر ہو اے طالب اسلیے کہ تحقیق نصیحت دی تجکو اللہ تعالیٰ نے بواسطہ غیر تیری کے اور دیکھ تو اوس جگہ

من أين أتي على من أتي عليه فإن الملائكة لم تقف مع

کہ کہاں سے لائی گئی ہلاکی اوپر اوس شخص کے کہ لائی گئی ہلاکی اوسپر اسلیے کہ فرشتے نہ ثابت رہین ساتھ

ما تعطيه نشأة هذا الخليفة ولا وقفت مع ما تقتضيه حضرة

اس عبادت کی کہ بخشتی ہے اوسکو خلقت اور مادہ خلیفہ کا اور نہ ثابت رہین فرشتے ساتھ اوس عبادت کی کہ چاہتا ہے اسکو اون سے حضرت

الحق من العبادة الذاتية فإنه ما يعرف أحد من الحق إلا

حق کہ وہ عبادت ایسی ایک عبادت سی ہے جسکی ذوات ملائکہ مقتضی ہین اسلیے کہ نہیں پہچانتا ہے کوئی شخص اسماے حق تعالیٰ مین سے مگر

ما تعطيه ذاته وليس للملائكة جمعية آدم ولا وقفت مع

اوسقدر کہ بخشتا ہے اوسکو مادہ اوسکا اور نہیں ہے واسطے فرشتوں کے جمعیت آدم کی اور نہ ثابت رہین فرشتے ساتھ

الأسماء الإلهية التي تخصها وسبحت الحق بها وقدسته

اون اسماے الٰہی کے کہ مختص ہین وہ اسما ساتھ اون فرشتوں کے اور تسبیح کرتے تھے وہ حق تعالیٰ کی ساتھ اون اسما کے اور تقدیس کرتے تھے وہ اوسکی

وما علمت أن لله أسماء ما وصل علمها إليها فما سبحته بها

اور نجانا فرشتوں نے اسبات کو کہ تحقیق واسطے اللہ تعالیٰ کی ایسے اسما ہین کہ نہ پہونچا علم اون اسما کا طرف اون فرشتوں کے پس تسبیح کی فرشتوں نے حق کی ساتھ اون اسما

کیونکہ وہ عبادت حق تعالے کی ساتھ جمیع اسماء وصفات کے کریگا ۔ ۱۲ منہ

وَلَا قَدَّسَتْهُ فَغَلَبَ عَلَيْهَا مَا ذَكَرْنَاهُ وَحَكَمَ عَلَيْهَا هٰذَا الْحَالُ

اور نہ تقدیس کی اُنھون نے اوسکی پس غلبہ کیا اوپر فرشتون کے اُس چیز نے کہ ذکر کیا ہمنے اوسکا اور حکم کیا اوپر اوسکے اس حال نے

فَقَالَتْ مِنْ حَيْثُ النَّشْأَةِ أَتَجْعَلُ فِيهَا مَنْ يُّفْسِدُ فِيهَا وَلَيْسَ

پس کہا فرشتون نے باعتبار خلقت عنصری آدم کے کیا پیدا کریگا تو بیچ زمین کے ایسا خلیفہ جو فساد کریگا بیچ زمین کے اور حال یہ کہ نہتھا یہ قول

إِلَّا النِّزَاعُ وَهُوَ عَيْنُ مَا وَقَعَ مِنْهُمْ فَمَا قَالُوهُ فِي حَقِّ آدَمَ هُوَ

مگر جھگڑا اور وہ جھگڑا عین اوس چیز کا ہے کہ واقع ہوا وہ فرشتون سے پس جو کچھ کہ کہا فرشتون نے اوسکو بیچ حق آدم کے وہ

عَيْنُ مَا هُمْ فِيهِ مَعَ الْحَقِّ فَلَوْلَا أَنَّ نَشْأَتَهُمْ تُعْطِي ذٰلِكَ مَا قَالُوا

عین اُس چیز کا ہے کہ فرشتے اوسمین ہین ساتھ حق تعالی کے پس اگر خلقت فرشتونکی نہ تقاضا کرتی اوس جھگڑے کو نہ کہتے وہ

فِي حَقِّ آدَمَ مَا قَالُوهُ وَهُمْ لَا يَشْعُرُونَ فَلَوْ عَرَفُوا نُفُوسَهُمْ

بیچ حق آدم کے جو کچھ کہا اونہون نے آدم کو اور حال یہ کہ فرشتے نہیں شعور رکھتے ہین پس اگر پہچانتے فرشتے حقیقت اپنی

لَعَلِمُوا وَلَوْ عَلِمُوا لَعُصِمُوا ثُمَّ لَمْ يَقِفُوا مَعَ التَّجْرِيحِ حَتّٰى زَادُوا

البتہ جانتے رتبہ آدم کو اور اگر جانتے وہ رتبہ آدم البتہ محفوظ رہتے وہ جھگڑے سے پھر نہ ثابت ہو فرشتے ساتھ طعن آدم کے یہانتک کہ زیادتی کی اونہون نے

فِي الدَّعْوٰى بِمَا هُمْ عَلَيْهِ مِنَ التَّقْدِيسِ وَالتَّسْبِيحِ وَعِنْدَ

بیچ دعوی خونریزی آدم کے بسبب اوس عبادت کے کہ فرشتے اوپر اوسکے ہین کہ وہ عبادت تقدیس اور تسبیح سے ہے اور حال یہ کہ نزدیک

آدَمَ مِنَ الْأَسْمَاءِ الْإِلٰهِيَّةِ مَا لَمْ تَكُنِ الْمَلَائِكَةُ تَقِفُ عَلَيْهَا

آدم کے اسماے الٰہی مین سے اوسقدر ہین کہ فرشتے نہ واقف تھے اوپر اون اسما کے

فَمَا سَبَّحَتْ رَبَّهَا بِهَا وَلَا قَدَّسَتْهُ عَنْهَا تَقْدِيسَ آدَمَ

پس نہ تسبیح کی فرشتون نے رب اپنے کی ساتھ اُن اسما کے اور نہ تقدیس کی اُنہون نے اسکی اُن اسماسے مانند تقدیس آدم کے

وَتَسْبِيحَهُ فَوَصَفَ الْحَقُّ لَنَا مَا جَرٰى لِنَقِفَ عِنْدَهُ وَنَتَعَلَّمَ

اور مانند تسبیح اوسکی کے پس بیان کیا حق تعالی نے واسطے ہمارے جو کچھ گذرا جھگڑے فرشتون سے تاکہ ثابت رہین ہم نزدیک حق تعالی کے اور سیکھین ہم

الْأَدَبَ مَعَ اللّٰهِ تَعَالٰى فَلَا نَدَّعِيَ مَا نَحْنُ مُتَحَقِّقُونَ بِهِ وَحَاوُونَ

ادب ساتھ اللہ تعالی کے اور نہ دعوی کرین ہم اوس چیز کا کہ جانتے ہین ہم اوسکو کہ وہ اسما ہین اور محیط ہین ہم

عَلَيْهِ بِالتَّقْيِيدِ فَكَيْفَ لَنَا أَنْ نُطْلِقَ فِي الدَّعْوٰى فَنَعُمَّ

اوپر اوسکے ساتھ قید اور ضبط کرنے کے پس کیونکر سزاوار ہے ہمکو یہ کہ مطلق اور عام کرین ہم بیچ دعوے کے اور شامل کرین ہم

بِهَا مَا لَيْسَ لَنَا بِحَالٍ وَلَا نَحْنُ مِنْهُ عَلٰى عِلْمٍ فَنَفْتَضِحَ فَهٰذَا

دعوے مین اوس چیز کو کہ نہین ہے ہمکو حاصل کسی حال مین اور نہ ہم اوس سے واقف ہین کہ رسوا ہووین ہم پس یہ

التَّعْرِيفُ الْإِلٰهِيُّ مِمَّا أَدَّبَ الْحَقُّ بِهِ عِبَادَهُ الْأُدَبَاءَ الْأُمَنَاءَ

تعریف اور بیان الٰہی اوس چیز مین سے ہے کہ ادب دیا حق تعالی نے ساتھ اوسکے بندون اپنے کو کہ صاحب ادب امانت دار

قوله ما ذکرناه یعنی مراد اوس سے عدم ثبوت ملائکہ کا اور عدم علم و قناعت ملائکہ کا بیچ خلیفہ اور علم

الْخُلَفَاءُ ثُمَّ نَرْجِعُ إِلَى الْحِكْمَةِ الْإِلٰهِيَّةِ فَنَقُولُ اعْلَمْ أَنَّ الْأُمُورَ

خلیفہ ہین پھر رجوع کرتے ہین ہم طرف حکمت الٰہیہ کے پس کہتے ہین ہم جانو اے طالب بات کو کہ تحقیق امور

الْكُلِّيَّةَ وَإِنْ لَمْ يَكُنْ لَهَا وُجُودٌ فِي عَيْنِهَا فَهِيَ مَعْقُولَةٌ مَعْلُومَةٌ

کلی اگرچہ نہین ہین واسطے اونکے وجود بیچ خارج کے پس وہ امور کلی معقول اور معلوم ہین

بِلَا شَكٍّ فِي الذِّهْنِ فَهِيَ بَاطِنَةٌ لَا تَزُولُ عَنِ الْوُجُودِ الْعَيْنِيِّ

بے شک بیچ ذہن کے پس وہ امور کلی باطنی ہین نہین جدا ہوتے ہین وہ وجود خارجی سے

وَلَهَا الْحُكْمُ وَالْأَثَرُ فِي كُلِّ مَا لَهُ وُجُودٌ عَيْنِيٌّ بَلْ هُوَ عَيْنُهَا لَا غَيْرُهَا

اور واسطے انہین امور کلی کے حکم اور اثر ہے بیچ ہر ایک اوس چیز کے کہ واسطے اوسکے وجود خارجی ہے بلکہ وجود خارجی عین امور کلی کا ہے نہ غیر اونکے

أَعْنِي أَعْيَانَ الْمَوْجُودَاتِ الْعَيْنِيَّةِ وَلَمْ تَزَلْ عَنْ كَوْنِهَا

مراد رکھتا ہون مین وجود خارجی سے ذوات موجودات خارجیہ کو اور نہین جدا ہوتے ہین امور کلی

مَعْقُولَةً فِي نَفْسِهَا فَهِيَ الظَّاهِرَةُ مِنْ حَيْثُ أَعْيَانِ الْمَوْجُودَاتِ

معقول ہونے اپنے سے بہ لحاظ ذات اپنی کے پس امور کلی ظاہر ہین باعتبار ہونے امور کلی کے عین ذوات موجودات خارجی کے

كَمَا هِيَ الْبَاطِنَةُ مِنْ حَيْثُ مَعْقُولِيَّتِهَا فَاسْتِنَادُ كُلِّ مَوْجُودٍ

جیسے کہ امور کلی باطنی ہین باعتبار معقول ہونے اون امور کلی کے پس قیام اور استناد ہر موجود

عَيْنِيٍّ لِهٰذِهِ الْأُمُورِ الْكُلِّيَّةِ الَّتِي لَا يُمْكِنُ رَفْعُهَا عَنِ الْعَقْلِ وَلَا

خارجی کا ثابت ہے طرف ان امور کلی کے کہ نہین ممکن ہے اوٹھا دیا جانا امور کلی کا عقل سے اور نہین

يُمْكِنُ وُجُودُهَا فِي الْعَيْنِ وُجُودًا تَزُولُ بِهِ عَنْ أَنْ تَكُونَ

ممکن ہے پایا جانا اون امور کلی کا بیچ خارج کے اس طرح پر کہ زائل ہو جاوے امور کلی بسبب اوس وجود کے معقول

مَعْقُولَةً وَسَوَاءٌ كَانَ ذٰلِكَ الْمَوْجُودُ الْعَيْنِيُّ مُوَقَّتًا أَوْ غَيْرَ

ہونے سے اپنے اور برابر ہے یہ کہ ہووے وہ موجود خارجی ممکن زمانی یا واجب غیر

مُوَقَّتٍ وَنِسْبَةُ الْمُوَقَّتِ وَغَيْرِ الْمُوَقَّتِ إِلَى هٰذَا الْأَمْرِ الْكُلِّيِّ

زمانی اور نسبت ممکن زمانی اور واجب غیر زمانی کی طرف اس امر کلی

المعقول نسبة واحدة غير ان هذا الامر الكلي يرجع اليه

معقول کے ایک ہی نسبت ہے مگر فرق یہ ہے کہ تحقیق یہ امر کلی ایسا ہے کہ رجوع کرتا ہے طرف اوسکے

حکم من الموجودات العينية بحسب ما تطلبه حقائق تلك

ایک حکم موجودات خارجی سے موافق اوس چیز کے کہ چاہتے ہین اوسکو حقایق اس

الموجودات العينية كنسبة العلم الى العالم والحيوة الى

موجودات خارجی کی جیسے کہ نسبت علم کی طرف عالم کے اور نسبت حیات کی طرف

الحي فالحيوة حقيقة معقولة والعلم حقيقة معقولة متميزة

حی کے پس حیات ایک حقیقت معقول ہے اور علم بھی ایک حقیقت معقول ہے کہ متمیز ہے

عن الحيوة كما ان الحيوة متميزة عنه ثم نقول في الحق تعالى ان

حیات سے جیسے کہ تحقیق حیات متمیز ہے علم سے پھر کہینگے ہم بیچ شان حق تعالی کے کہ تحقیق

له علما وحيوة فهو الحي العالم ونقول في الملك ان له حيوة

واسطے اوسکے علم اور حیات ہے پس حق تعالی حی اور عالم ہے اور کہینگے ہم بیچ حق فرشتہ کے کہ تحقیق واسطے اوسکے حیات

وعلما فهو الحي العالم ونقول في الانسان ان له حيوة وعلما

اور علم ہے پس فرشتہ حی اور عالم ہے اور کہینگے ہم بیچ حق انسان کے کہ تحقیق واسطے انسان کے حیات اور علم ہے

فهو الحي العالم وحقيقة العلم واحدة وحقيقة الحيوة واحدة

پس انسان حی اور عالم ہے اور حقیقت علم کی ایک ہی حقیقت ہے اور حقیقت حیات کی بھی ایک ہی حقیقت ہے

ونسبتهما الى العالم والحي نسبة واحدة ونقول في علم

اور نسبت علم اور حیات کی طرف عالم اور حی کے ایک ہی نسبت ہے اور کہینگے ہم بیچ شان علم

الحق انه قديم وفي علم الانسان انه محدث فانظر

حق تعالے کے کہ تحقیق علم حق تعالے کا قدیم ہے اور کہینگے ہم بیچ حق علم انسان کے کہ تحقیق علم انسان کا حادث ہے پس دیکھ اے طالب

الى ما احدثته الاضافة من الحكم في هذه الحقيقة

طرف اوس چیز کے کہ پیدا کیا اوسکو نسبت نے کہ وہ چیز ایک حکم ہے بیچ اس حقیقت

المعقولة وانظر الى هذا الارتباط بين المعقولات والموجودات

معقول کے اور دیکھ طرف اس ارتباط کے کہ ثابت ہوا درمیان معقولات اور موجودات

العينية فكما حكم العلم على من قام به ان يقال فيه انه

خارجی کے پس جیسے کہ حکم کیا علم نے اوپر اس شخص کے کہ قایم ہوا وہی علم ساتھ اوسکے یہ کہ کہا جاوے بیچ حق اس شخص کے کہ تحقیق

عالم كذلك حكم الموصوف به على العلم بانه حادث في

وہ عالم ہے ایسا ہی حکم کیا اوس شخص نے جو موصوف ہے وہ ساتھ علم کے اوپر علم کے اسطرح پر کہ تحقیق وہ علم حادث ہے بیچ

حقِ الحادثِ قدیمٌ فی حقِ القدیمِ فصارَ کلُّ واحدٍ محکوماً بہٖ

حق حادث کے اور وہ علم قدیم ہے بیچ حق قدیم کے پس ہوا ہر ایک امر کلی اور موجود خارجی محکوم بہ

ومحکوماً علیہِ ومعلومٌ انَّ ھذہِ الامورَ الکلیّۃَ وان کانت

اور محکوم علیہ اور معلوم اور معتبر رہے یہ کہ تحقیق امور کلی اگرچہ وہ

معقولۃً فانّھا معدومۃٌ فی العینِ موجودۃٌ فی الحکمِ کما ھی

معقول ہین لیکن وہ معدوم ہین بیچ خارج کے اور موجود ہین بیچ حکم کرنے کے موجود خارجی پر جیسے کہ وہ امور کلی

محکومٌ علیھا اذا نُسبت الی الموجودِ العینیِّ فتقبلُ الحکمَ فی

محکوم علیہ ہین جسوقت نسبت کیے جاوین وہ طرف موجود خارجی کے پس قبول کرتے ہین وہ امور کلی ایک حکم کو درمیان

الاعیانِ الموجودۃِ ولا تقبلُ التفصیلَ ولا التجزّی فانّ ذلک

اعیان موجودہ کے اور نہین قبول کرتے ہین وہ امور کلی تفصیل کو اور نہ تجزی کو اسلیے کہ تحقیق تفصیل اور تجزی

محالٌ علیھا فانّھا بذاتِھا فی کلِّ موصوفٍ بھا کالانسانیّۃِ

محال ہے اوپر امور کلی کے اسلیے کہ تحقیق امور کلی بذاتہ ثابت ہین بیچ ہر موجود کے جو موصوف ہو ساتھ امور کلی کے جیسے کہ صفت انسانیت کی

فی کلِّ شخصٍ من ھذا النوعِ الخاصِّ لم تتفصّل ولم تتعدّدْ بتعدّدِ

بیچ ہر ہر فرد انسان کے اس نوع خاص سے نہین جدا ہوتی ہے اور نہین متعدد ہوتی ہے وہ صفت انسانیت کی بسبب تعدد

الاشخاصِ ولا برحت معقولۃً واذا کان الارتباطُ بینَ من

افراد انسان کے اور ہمیشہ ہین امور کلی معقول اور ثابت عقل مین اور جسوقت ارتباط درمیان اوس شے کے

لہٗ وجودٌ عینیٌّ وبینَ من لیس لہٗ وجودٌ عینیٌّ قد ثبت وھی

کہ واسطے اوسکے وجود خارجی ہو اور درمیان ایک شی کے کہ نہین ہو واسطے اوسکے وجود خارجی ثابت ہوا اور حال یہ کہ وہ امور کلی

نسبٌ عدمیّۃٌ فارتباطُ الموجوداتِ بعضِھا ببعضٍ اقربُ

ایسی نسبتین ہین کہ غیر موجود ہین خارج مین پس ارتباط موجودات خارجی کا بعض اونکا ساتھ بعض کے قریب تر ہے

ان یُعقلَ لانّہٗ علی کلِّ حالٍ بینَھما جامعٌ وھو الوجودُ العینیُّ

تعقل مین اسلیے کہ اوپر ہر حال کے درمیان اون دونون موجود خارجی کے امر جامع موجود ہے اور وہ امر جامع وجود خارجی ہے

وھناک فما ثمّۃ جامعٌ وقد وُجدَ الارتباطُ بعدمِ الجامعِ

اور اسجگہ یعنے درمیان امور کلی اور موجودات خارجی کے نہین ہے وہان امر جامع موجود حالانکہ پایا گیا ارتباط باوجود نہونے امر جامع کے

فبالجامعِ اقوی واحقُّ ولا شکَّ انّ المحدثَ قد ثبت حدوثہٗ

پس ساتھ امر جامع کے ارتباط قوی تر اور سزاوار تر ہے اور نہین ہے شک اس بات مین کہ تحقیق حادث کو ثابت ہوا ہے حدوث اوسکا

وافتقارُہٗ الی محدثٍ احدثہٗ لامکانِہٖ بنفسِہٖ فوجودُہٗ

اور احتیاج اوسکی طرف موجد کی کہ ایجاد کیا ہے اوس موجد نے اوسکو بسبب ممکن ہونے اوسکے کے بنظر ذات اوسی ممکن کے پس وجود اوس حادث کا

